# دیوانِ غالبؔ کامل

## تاریخی ترتیب سے

مرتبہ



کالی داس گپتا رضاؔ

# دیوانِ غالبؔ (کامل)

## تاریخی ترتیب سے

مُرتبہ



کالی داس گپتا رضاؔ

ساکار پبلشرز پرائیویٹ لیمیٹڈ بمبئی ۴۰۰۰۲۰



شریمتی

# ساوتری کالی داس گپتا

کے نام

جس کے ہمہ وقتی تعاون ہی سے
یہ کام پایۂ تکمیل کو پہنچ سکا

# فہرستِ مضامین

انتساب ―――――――― ۵
فہرستِ مضامین ―――――――― ۶
مقدمہ ―――――――― ۹
کلامِ غالب کی تاریخی ترتیب کیوں ―――――――― ۱۱
تعارف ―――――――― ۲۱
غالب کا اولین اُردو منظوم کلام ―――――――― ۲۶
عمدہ منتخبہ میں ذکرِ غالب ―――――――― ۳۳

غالب کے بعض غیر متداول اردو اشعار کا زمانۂ فکر ______ ۴۲
غالب کے کچھ ہنگامی مصرعے اور شعر ______ ۵۴
دیوانِ غالب ۔ طبع اوّل ______ ۵۹
غالب کی زندگی میں دیوانِ غالب کی اشاعت
(دیباچہ، تقریظ، خاتمۃ الطبع اور تعدادِ اشعار) ______ ۶۸
توقیت غالب ______ ۸۲
دیوان غالب (کامل) ______ ۹۹

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| کلام کا پہلا دَور | ۱۸۰۷ء | تا | ۱۸۱۲ء | ۱۰۱ |
| کلام کا دوسرا دَور | ۱۸۱۳ء | تا | ۱۸۱۶ء | ۱۱۱ |
| کلام کا تیسرا دَور | ۱۸۱۷ء | تا | ۱۸۲۱ء | ۲۱۰ |
| کلام کا چوتھا دَور | ۱۸۲۲ء | تا | ۱۸۲۶ء | ۲۴۹ |
| کلام کا پانچواں دَور | ۱۸۲۷ء | تا | ۱۸۲۸ء | ۲۶۸ |
| کلام کا چھٹا دَور | ۱۸۲۸ء | تا | ۱۸۳۳ء | ۲۷۴ |
| کلام کا ساتواں دور | ۱۸۳۴ء | تا | ۱۸۳۷ء | ۲۸۲ |
| کلام کا آٹھواں دور | ۱۸۳۸ء | تا | ۱۸۵۲ء | ۲۸۹ |
| کلام کا نواں دَور | ۱۸۵۳ء | تا فروری | ۱۸۵۷ء | ۳۱۶ |
| کلام کا دسواں دور مئی | ۱۸۵۷ء | تا | ۱۸۶۲ء | ۳۴۵ |
| کلام کا گیارہواں دور | ۱۸۶۳ء | تا | ۱۸۶۷ء | ۳۵۴ |

## اشاریے ———— ۳۶۹

فہرستِ اشعار ———— ۳۷۱

اشخاص ———— ۳۸۴

مقامات کتب و رسائل وغیرہ ———— ۳۹۷




# کلامِ غالب کی تاریخی ترتیب کیوں

نصف صدی پہلے کی بات ہے۔ میں کوئی دس گیارہ سال کا رہا ہوں گا۔ مادری زبان پنجابی ہونے کے باوجود، پنجاب کے کونے کونے میں اردو زبان چھاوئی چھائے ہوئے تھی۔ ہمارے گھر کا بھی یہی حال تھا۔ میرے والدِ محترم اردو کے ادیب تو نہ تھے مگر انگریزی کے گریجویٹ ہوتے ہوئے بھی اردو فارسی کے اس حد تک رسیا تھے کہ انہیں اِن زبانوں کا عالم کہنا کچھ زیادہ غلط نہ ہوگا۔ مدرسے کے بعد گلستاں، بوستاں اور انوارِ سہیلی کے اسباق میں انھیں سے لیا کرتا تھا۔

ہمارے یہاں ادبی کتابوں میں آبِ حیات (آزاد) یادگارِ غالب (حالی) سامنے ہی دھری رہتی تھیں۔ میں نے اِنھیں نہایت رغبت سے پڑھا۔ 'آبِ حیات' پوری اور 'یادگارِ غالب' کا سوانحی حصہ۔ قصے کہانیاں سمجھ کے اِن سے بہت حظ اٹھایا۔ انہیں ایام میں ایک چھوٹی سی کتاب 'یوسف ہندی قیدِ فرنگ میں'، نئی نئی آئی تھی۔ چوری چھپے پڑھی۔ مواد ثقیل تھا اور فارسی اشعار بہت تھے۔ کچھ پلے نہ پڑا۔ گھر میں ہر سال ہمارا خاندانی بھاٹ راجستھان سے آیا کرتا تھا۔ پرانے تاریخی اور فی البدیہہ کبت بہت اچھے کہا کرتا تھا۔ محرم میں تعزیہ اٹھتا۔ نوحہ خوانی ہوتی۔ بعض نوحے دل کو چھو لیتے۔ ان سب پر مستزاد یہ ادبی کتابیں خاص کر 'آبِ حیات' مجھے شعر کہنے کی چاٹ لگ گئی جس سے آج پچاس سال گزرنے پر بھی سیری نہیں ہوئی۔ ناسخ کیا اچھا کہہ گیا ہے۔

یہ لگی چاٹ مرے زخموں کو سیری نہ ہوئی
ہو گئے کتنے ہی قاتل کے نمکداں خالی

جنوری ۱۹۷۰ء میں کینیا مشرقی افریقہ سے ہندوستان لوٹا اور بمبئی میں مستقل سکونت اختیار کی۔ شاعری سے والہانہ وابستگی تو تھی ہی، تھوڑا سا رُخ تحقیقِ ادب کی طرف بھی پھر گیا اور یہی آخر کو ٹھہرا فن ہمارا۔

اس مشغلے کے لیے ذاتی کتب خانے کی ضرورت لاحق ہوئی۔ ایک دن کتابوں کی نئی خرید کے ڈھیر میں سے ایک کتاب "یوسفِ ہندی قیدِ فرنگ میں" نکل آئی، محسن بن شفیر کی لکھی ہوئی اور ربیع الثانی ۱۳۵۱ھ میں حیدر آباد کی چھپی ہوئی۔ یہ وہی ایڈیشن تھا جس کا تقریباً پچاس سال پہلے میں نے مطالعہ کرنے کی ناکام کوشش کی تھی۔ اب کے اسے ایک ہی نشست میں پڑھ ڈالا اور غور کرنے پر معلوم ہوا کہ شاعر کے کسی شعر کو سامنے رکھ کر قصہ گھڑ لینے کی جو روش ہمارے پرانے تذکرہ نویسوں اور سوانح نگاروں نے اختیار کر رکھی تھی وہ آج بھی جاری ہے جیسے کہ محسن بن شفیر لکھتے ہیں (ص ۱۵)

"رفعِ افکار کے لیے ان (غالب) کو بھی تفریحِ طبع کا کچھ سامان کرنا ضرور تھا۔ دو حرفی (مے) کا استعمال بھی وہ غم غلط کرنے کے لیے کیا کرتے تھے جیسا کہ وہ خود فرماتے ہیں:

مے سے غرض نشاط ہے کس رو سیاہ کو
اک گونہ بیخودی مجھے دن رات چاہیے"

یہ شعر نسخۂ شیرانی (۱۸۲۶ء) کے متن میں موجود ہے۔ ظاہر ہے کہ اسی سال یا اس سے کچھ پہلے کہا گیا ہوگا۔ اس وقت مرزا پورے شباب پر تھے۔ کیا بلحاظِ عمر اور کیا بہ اعتبارِ شاعری۔ لہذا اس شعر سے غم غلط کرنے کا مطلب ہرگز نہیں نکلتا۔ نسخۂ شیرانی میں اس غزل کے دس شعر ہیں، ہر شعر سے رنگِ تغزل امڈا پڑتا ہے۔ دُور دُور تک آلام و افکار کا پتا نہیں۔ یوں بھی یہ مرزا بیدل کے اس شعر کا ترجمہ سا معلوم ہوتا ہے۔

مطلبم از مے پرستی تردماغی بانہ نبود
یک دو ساغر آب دادم گریۂ مستانہ را

پھر (ص۔۲۴) لکھتے ہیں :

"ایک مرتبہ قرض خواہوں نے نالش کی۔ جوابدہی میں طلب ہوئے مفتی صدرالدین آزردہ کی عدالت تھی۔ جس وقت پیشی میں گئے، یہ شعر پڑھا ؎

قرض کی پیتے تھے مے، لیکن سمجھتے تھے کہ ہاں
رنگ لائے گی ہماری فاقہ مستی ایک دن "

آزردہ[1] ۱۵ جون ۱۸۴۴ء کو صدر الصدور مقرر ہوئے تھے۔

اس سے پہلے (شاید ۱۸۲۷ء سے) صدر امین تھے۔ صدر امین کو اب آیتن کہتے ہیں اس کی اپنی عدالت نہیں ہوتی لیکن شعر نسخۂ بھوپال (حمیدیہ۔ ۱۸۲۱ء) کے متن میں موجود ہے اس وقت غالب ۲۳۔۲۴ سال سے زیادہ کے نہ تھے۔ واقعہ کچھ اس طرح بیان کیا گیا ہے جیسے شعر بھری عدالت میں فی البدیہہ پڑھا گیا ہو۔ اس بات کا قوی امکان ہے کہ شعر کو سامنے رکھ کر قصہ گھڑ لیا گیا ہے۔

آگے چل کر ص ۵۳ پر حالی کے حوالے سے لکھتے ہیں

"کپڑا اور تمام ضروریات ان کو گھر سے پہنچتی تھیں"

یہاں حالی نے سچ کو چھپایا ہے۔ غالب خود اس بات کی نفی کرتے ہیں ؎

شادم از بند کہ از بند معاش آزادم
از کفِ شحنہ رسد جامہ و نانم در بند

---

[1] مفتی صدرالدین آزردہ از پرواز اصلاحی ص ۲۱

یعنی میں اس قید سے خوش ہوں کیونکہ اس نے مجھے قیدِ معاش سے بَری کر رکھا ہے۔ اب مجھے روٹی کپڑا داروغۂ جیل پہنچاتا ہے۔ یہاں آزاد کو داستاں سرائی کی عادت لے ڈوبی۔ محسن بن شبیر ان کے حوالے سے لکھتے ہیں ۔ (ص ۵۴)

"جس دن (غالب) وہاں (قید خانے) سے نکلنے لگے اور لباس تبدیل کرنے کا موقع آیا تو کرتا وہیں پھاڑ کر پھینکا اور یہ شعر پڑھا:

ہائے اس چار گرہ کپڑے کی قسمت غالب
جس کی قسمت میں ہو عاشق کا گریباں ہونا"

اس اقتباس کا پہلا حصّہ بھی درست نہیں ہو سکتا کیوں کہ جیل خانے کے کپڑے واپس کرنے پڑتے ہیں، پھاڑ کر پھینکے نہیں جا سکتے اور شعر والا حصّہ تو نرا افسانہ ہے کیوں کہ یہ شعر بھی ۱۸۲۱ء یا اس سے پہلے کا کہا ہوا ہے جبکہ اسیری کا حادثہ مئی ۱۸۴۷ء میں پیش آیا اور جیل سے رہائی غالباً اگست ۱۸۴۷ء میں ہوئی۔ ظاہر ہے کہ شعر فی البدیہہ نہیں کہا گیا تھا زیادہ سے زیادہ موقع محل کو دیکھ کر پڑھ دیا گیا ہوگا۔ مگر شعر موقع محل کے لحاظ سے بھی ایسا با موقع نہیں۔ یہ غزل مرزا کی بہترین غزلوں میں سے ہے۔ اس کے مقطع کو خواہ مخواہ میں اس واقعہ سے جوڑ دیا گیا ہے۔

جشنِ غالب؛ میں ڈاکٹر سید رغیب حسین رقم طراز ہیں:

"دنیا کا شاید ہی کوئی غم ہو جو غالب کے حصّے میں نہ آیا ہو۔ بچپن ہی میں سایۂ پدری کا اٹھ جانا، بھائی کی دیوانگی، اولاد سے محرومی، اقتصادی پریشانیوں کا نرغہ، عارف کی ناوقت موت، شریکِ حیات کی مفارقت، دلّی کا اجڑنا، بھائی کا مرنا، مختصر یہ کہ غموں کا ایک ہجوم تھا جس میں غالب تمام عمر گھرے رہے...... انھوں نے خالقِ کائنات سے غموں کا شکوہ کرنے کے بجائے صرف یہ مطالبہ کیا کہ ؎

میری قسمت میں غم گر اتنا تھا  دل بھی یا رب کئی دیئے ہوتے

---

(۱) مطبوعہ ادارہ فروغِ اردو لکھنؤ (دری) ۱۹۶۱ء ص ۵

رس یہ ہے کہ عارف کا انتقال اپریل ۱۸۵۲ء میں ہوا اور ان کی بیوی کا ان سے تین چار ماہ پہلے، غالب کی بیگم غالب کی وفات کے ایک سال بعد فوت ہوئیں، دوسری ۱۸۵۷ء میں اجڑی، بھائی (مرزا یوسف) ۱۸ اکتوبر ۱۸۵۷ء کو مرے جبکہ مسند جیہ الاشعر ۱۸۴۷ء کے کچھ ہی عرصے بعد کا فیصلہ کر رہے ہے۔ بتائیے اس کا اطلاق ان واقعات پر کیونکر ہو سکتا ہے۔ یوں بھی اگر اس غزل کے باقی تین شعر (کل چار شعر ہیں) دیکھیے تو ان میں داستانِ غم کی کوئی جھلک دکھائی نہیں دیتی۔ یہ میر کے اس شعر کی ترقی یافتہ شکل ہے اور ایسے شعر ہر غزل گو کے یہاں پائے جاتے ہیں:

کاش کے دل دو تو ہوتے عشق میں ایک رکھتے ایک کھوتے عشق میں

اس ادھوری غزل کا مقطع بھی میر ہی کے یہاں سے اخذ کیا ہوا معلوم ہوتا ہے۔ میر کہتے ہیں:

اس کے ایفائے عہد تک نہ جیے
عمر نے ہم سے بے وفائی کی

مرزا نے اسے یوں کر لیا:

آہی جاتا وہ راہ پر غالب
کوئی دن اور بھی جیے ہوتے

اسی مضمون کا ایک شعر قائم کے یہاں بھی ہے:

بعد خط آنے کے اس کے تھا وفا کا احتمال
لیک واں تک عمر نے اپنی وفاداری نہ کی

حالی نے یادگارِ غالب میں 'لطیفے' کے تحت لکھا ہے

"ایک دفعہ مولوی عبدالقادر رامپوری نے جو نہایت ظریف الطبع تھے اور جن کو چند روز قلعہ دہلی سے تعلق رہا تھا، مرزا سے کسی موقع پر یہ کہا کہ آپ کا ایک اردو شعر سمجھ میں نہیں آتا۔ اور اسی وقت دو مصرعے خود موزوں کر کے مرزا کے سامنے پڑھے:

پہلے تو روغنِ گل بھینس کے انڈے سے نکال
پھر دوا جتنی ہے گل بھینس کے انڈے سے نکال

مرزا یہ سن کر سخت حیران ہوئے اور کہا: حاشا، یہ شعر میرا نہیں ہے
مولوی عبدالقادر نے ازراہِ مزاح کہا: میں نے خود آپ کے دیوان میں
دیکھا ہے اور دیوان ہو تو میں اب دکھا سکتا ہوں، آخر مرزا صاحب
کو معلوم ہوا کہ مجھ پر اس پیرایے میں اعتراض کرتے ہیں اور گویا یہ جتاتے
ہیں کہ تمہارے دیوان میں اس قسم کے اشعار ہوتے ہیں ــــــ "

اس لطیفے سے یہ نتائج اخذ کیے جا سکتے ہیں۔

(۱) گفتگو مولوی عبدالقادر رامپوری اور غالب کے مابین ہوئی تھی مگر اس کے راوی کا علم نہیں۔

(۲) مولوی صاحب کا چند روز قلعے سے تعلق رہا تھا۔ ظاہر ہے کہ غالب سے ملاقات اور گفتگو اسی زمانے میں ہوئی ہوگی۔

(۳) غالب کا دیوان چھپ چکا تھا جبھی تو مولوی صاحب نے کہا کہ "دیوان ہو تو میں اب دکھا سکتا ہوں"

مولوی عبدالقادر رامپوری ۱۸۳۸ء میں ضلع مراد آباد میں صدر الصدور تھے۔ اسی سال ملازمت ترک کر کے دلی آ گئے۔ وہ رامپور میں پیدا ہوئے، رامپور اور مراد آباد میں تعلیم پائی اور ۱۸۰۹ء میں ضلع مراد آباد ہی میں سرکار کمپنی کے ملازم ہوئے۔ بقول ڈاکٹر محمد ایوب قادری [۲]

"... ۱۸۱۴ء میں بسلسلہ ملازمت دہلی پہنچے اور ۱۸۱۵ء میں واپس
آ گئے اور ۱۸۱۷ء میں دوبارہ گئے اور ۱۸۱۸ء میں انکا تبادلہ اجمیر ہو گیا۔"

---

[۱] مفتی مولوی عبدالقادر خاں تخلص مقیمی متوفی ۱۸۶۴ء۔ تذکرہ کاملان رامپور ص ۲۳۴

[۲] غالب اور عصرِ غالب ۔ مطبوعہ کراچی ۱۹۸۲ء ص ۱۸۹

اجمیر، راجستھان، جبلپور، ناگپور میں بڑے بڑے عہدوں پر ملازم رہے۔ اخیر مراد آباد میں صدر الصدور مقرر ہوئے۔

حالی ۱۸۳۷ء میں پیدا ہوئے اور ۱۸۵۴ء میں بعمر ۱۷ سال دلّی آئے تھے۔ ظاہر ہے (۱) کہ حالی نے یہ روایت کسی سے سُنی ہے خود مولوی صاحب نے انھیں نہیں بتائی۔ کیونکہ وہ ۱۸۴۹ء میں فوت ہو چکے تھے۔ شاید شیفتہ اس کے راوی ہوں۔ (۲) دلّی آنے کے بعد مولوی صاحب ۶ ماہ شاہ ظفر کے پاس رہے۔ بقول ڈاکٹر محمد ایوب قادری "بہادر شاہ ظفر کے دربار میں مولوی عبدالقادر تقریباً ۱۲۵۷ھ (۱۸۴۰ء) میں وکیل مقرر ہوئے"۔ شیفتہ اور غالب کے تعلقات تو تھے ہی، معلوم ہوتا ہے شاہ ظفر کی ملازمت کے بعد بھی مولوی صاحب چندے دلّی ہی میں رہے کیوں کہ (۳) غالب کا دیوانِ اردو (پہلا ایڈیشن) ۱۸۴۱ء میں چھپا اور ظاہر ہے یہ بات انھیں دنوں کی ہوگی ورنہ وہ دیوان دیکھنے کی بات کیوں کرتے۔

یہ روایت تذکرۂ کاملانِ رام پور میں بھی درج ہے۔ اُس میں لکھا ہے کہ مرزا غالب "گھر آکر دیوان کو دیکھتے ہیں، پریشان ہو کر ایک ایک سے دریافت کرتے ہیں کہ بھائی یہ شعر (پہلے تو روغن گل ...) کہاں ہے۔ نواب مصطفٰے خاں شیفتہ نے کہا کہ مولوی صاحب نے آپ کے کلام سے ظرافت کی ہے"

یہ واقعہ بیان کرنے کے بعد حالی 'یادگارِ غالب' میں لکھتے ہیں:

"مرزا نے اس قسم کی نکتہ چینیوں پر اردو فارسی دیوان میں جابجا اشارہ کیا ہے۔ اردو میں ایک جگہ کہتے ہیں۔

نہ ستایش کی تمنا، نہ صلے کی پروا
گر نہیں ہیں مرے اشعار میں معنی، نہ سہی

ایک اور اردو غزل کا مطلع ہے۔

گر خامشی سے فائدہ اخفائے حال ہے
خوش ہوں کہ میری بات سمجھنی محال ہے "

مگر یہ دونوں شعر تو نسخۂ بھوپال (حمیدیہ) مکتوبہ ۱۸۲۱ء کے متن میں موجود ہیں۔ ظاہر ہے کہ سن وسال کے لحاظ سے ان کا اطلاق ۲۰ سال بعد کے واقعے پر نہیں ہو سکتا۔ حقیقت یہ ہے کہ غالبؔ نے ایسے اشعار اور بھی کہے ہیں۔ جیسے ؎

مشکل ہے زبس کلام میرا اے دل — سن سن کے اسے سخنورانِ کامل
آساں کہنے کی کرتے ہیں فرمائش — گویم مشکل وگرنہ گویم مشکل

نسخۂ بھوپال (حمیدیہ) ۱۸۲۱ء

آگہی دامِ شنیدن جس قدر چاہے بچھائے — مدعا عنقا ہے اپنے عالمِ تقریر کا
۱۸۲۱ء نسخۂ حمیدیہ (الحاقیہ)
۱۸۲۶ء نسخۂ شیرانی (الحاق)

ہمارے شعر ہیں اب صرف دل لگی کے اسدؔ — کھلا کہ فائدہ عرضِ ہنر میں خاک نہیں

نسخۂ شیرانی ۱۸۲۶ء

مگر یہ سب کے سب اسی عہد کے ہیں کوئی ۱۸۲۶ء کے بعد کا نہیں۔ اس لیے انھیں ۱۸۴۱ء کے کسی واقعے سے مربوط کر لینا قطعی نادرست ہے۔ ۱۸۲۶ء کا وہ زمانہ ہے جب غالبؔ طرزِ بیدلؔ سے آزاد ہوتے ہیں۔ اور یہی وہ زمانہ ہے جب انھوں نے فارسی میں باقاعدگی سے کہنا شروع کیا مگر چونکہ اس وقت تک وہ بیدلؔ (اور اسیرؔ و شوکتؔ) کی طلسماتی گرفت سے نکل چکے تھے، اس لیے فارسی کلام پر ان کی چیستانی طرز کا اثر نمایاں نہیں ہے۔ اس عہد کے بعد کا اردو کلام بھی بیشتر اس طرزِ سخن سے پاک ہے۔

جنابِ خورشید الاسلام مکتوبِ غالبؔ بنام علائیؔ سے اقتباس پیش کرتے ہیں[1]

"پچاس برس کی بات ہے کہ الٰہی بخش مرحوم نے ایک زمین نکالی، میں نے حسب الحکم غزل لکھی۔ بیت الغزل ؎

پلادے اوک سے ساقی جو ہم سے نفرت ہے — پیالہ گر نہیں دیتا نہ دے شراب تو دے"

---

[1] غالب - تقلید اور اجتہاد - اشاعت سوم ۱۹۷۹ء ص ۲۶

پھر لکھتے ہیں "یہ خط ۱۸۶۲ء کا ہے جس کے معنی یہ ہیں کہ یہ غزل ۱۸۱۲ء میں لکھی گئی تھی۔ اور اس وقت غالبؔ کی عمر محض ۱۵ سال یا اس سے بھی کم تھی۔ اس قسم کی نشوونما کا یہ نتیجہ ہوتا ہے کہ آدمی پردہ کے رنگ سے خوش یا مطمئن ہو جانے کے بجائے یہ جستجو کرنے لگتا ہے کہ اس کے پیچھے کیا ہے......" حقیقت یہ ہے کہ یہ غزل پہلے پہل ۱۸۲۱ء کے مخطوطے کے حاشیے میں ملتی ہے تب غالبؔ کی عمر ۱۵ سال کی نہیں بلکہ ۲۴ سال سے زیادہ کی تھی۔ ظاہر ہے کہ غزل ۱۸۲۱ء اور ۱۸۲۶ء کے درمیان کسی وقت بھی کہی گئی تھی ۱۸۱۲ء میں نہیں۔

غالبؔ نے شاہ ظفر کی طرف سے ایک مثنوی، شیعت سے برأت کے مضمون کی ۵۴/۱۸۵۳ء میں کہی تھی۔ اس پر بڑا ہنگامہ ہوا۔ غالبؔ بھی اس کی زد میں آ گئے۔ زچ ہو کر سلطان العلماء مولوی سید محمد لکھنوی کو لکھتے ہیں:

"اب وقت آ گیا ہے کہ غزل کے پردہ میں اپنے عقیدہ کا اظہار کروں تا کہ دنیا کو معلوم ہو جائے کہ گنج ناکامی کے خاک نشیں کے دل میں کیا ہے۔" ؎۱

اب سوال یہ ہے کہ غالبؔ کی، اس غزل سے مراد، کونسی غزل ہے جس میں وہ اپنا دل کھول کر رکھ دینا چاہتے تھے۔ حاشیے میں مہاجر صاحب ؎ "مشغولِ حق ہوں بندگیِ بوترابؑ میں" کے مقطعے والی غزل کو یہ غزل قرار دیتے ہیں، مگر یہ غزل تو دیوانِ غالبؔ مطبوعہ ۱۸۴۷ء کے متن میں موجود ہے گویا ۱۸۴۷ء یا اس سے پہلے کہی گئی تھی۔ اسے ۵۴/۱۸۵۳ء کی فکر کردہ کیونکر کہا جا سکتا ہے؟ حقیقت یہ ہے کہ غالبؔ کا اشارہ اُس غیر متداول ۲۱ شعری سلام کی طرف ہے، جو ۱۸۵۴ء میں کہا گیا تھا۔ اور جس کا مطلع یہ ہے ؎

سلام اسے کہ اگر بادشا کہیں اُس کو ۔۔۔ تو پھر کہیں کہ کچھ اس سے سوا کہیں اُسکو

مندرجہ بالا چند مثالوں سے بخوبی ظاہر ہے کہ جب تک غالبؔ کے تمام کلام کا تاریخی ترتیب سے مطالعہ نہ کیا جائے گا، ہم نتائج اخذ کرنے میں اکثر ٹھوکر کھاتے رہیں گے۔ یقیں

---

؎۱ اقتباس از پنج آہنگ، اردو ترجمہ از مہاجر۔ پاکستان

نے اسی مقصد کو رہنما بنا کر اس کام کا بیڑا اٹھایا ہے۔ تاریخی ترتیب ہی سے غالب کے سوانحی اور فکری ارتقا کا صحیح تجزیہ ہو سکے گا۔ ہماری خوش قسمتی ہے کہ غالب کے اردو کلام کے کئی ایک مخطوطے فراہم ہو چکے ہیں جو ان کے مختلف فکری ادوار کی نشاندہی کرتے ہیں۔ اور پھر مولانا امتیاز علی خاں عرشی مرحوم کا مرتبہ 'دیوانِ غالب' موجود ہے جو کسی نعمتِ عظمیٰ سے کم نہیں۔

# تعارف

غالب کی زندگی میں ان کا مجموعۂ کلام اردو پانچ بار چھپا۔ اس کا نام انھوں نے دیوانِ غالب رکھا۔ پہلے دو ایڈیشنوں کے سرورق کی عبارت میں 'دیوان' کا لفظ موجود ہے، اگرچہ سرورق پر "دیوانِ غالب" کا عنوان طبع نہیں ہوا ہے، البتہ آخری تین ایڈیشنوں کا عنوان "دیوانِ غالب" ہی ہے جو اُن کے سرورق پر نمایاں طور پر دیکھا جا سکتا ہے۔ اشاعتوں کی تفصیل یہ ہے:

| ایڈیشن | مطبع | تاریخ | کل شعر |
|---|---|---|---|
| پہلا ایڈیشن | مطبع سید الاخبار، دلّی | اکتوبر ۱۸۴۱ء | کل شعر ۱۰۹۶ [۱] |
| دوسرا ایڈیشن | مطبع دار السلام، دلّی | مئی ۱۸۴۷ء | " " ۱۱۵۸ [۲] |
| تیسرا ایڈیشن | مطبع احمدی، دلّی | جولائی ۱۸۶۱ء | " " ۱۷۹۶ |
| چوتھا ایڈیشن | مطبع نظامی، کانپور | جون/جولائی ۱۸۶۲ء | " " ۱۸۰۲ |
| پانچواں ایڈیشن | مطبع مفید خلائق، آگرہ | ۱۸۶۳ء | " " ۱۷۹۵ |

---

۱؎ اس بحث کے لیے دیکھیے پیش لفظ دیوانِ غالب (عکسی) [مطبوعہ اکتوبر ۱۸۴۱ء]۔ ۱۹۸۶ء کالی داس گپتا رضا

۲؎ ...... پیش لفظ دیوانِ غالب چوتھا ایڈیشن [جون جولائی ۱۸۶۲ء] (عکسی) ۱۹۸۵ء کالی داس گپتا رضا

جیسا کہ آپ نے ملاحظہ کیا، چوتھے ایڈیشن یعنی مطبع نظامی کے نسخے میں کلام سب ایڈیشنوں سے زیادہ ہے یعنی اس میں ۱۸۰۲ شعر ہیں۔ اس کے برعکس جو نسخہ اِس وقت آپکے مطالعے میں ہے اُس میں ایک آدھ مصرعے کی کمی کے ساتھ ۴۲۰۹ شعر پیش کیے گئے ہیں۔ ان میں وہ چند شعر شامل ہیں جو غالب کے نہیں مگر جن کو غالب نے تضمین کر کے اپنا بنالیا ہے مگر وہ چند شعر اور مصرعے شامل نہیں جو محض غالب کی شوخیِ طبع اور حاضر دماغی کا آئینہ ہیں اور کسی ادبی حیثیت سے عاری ہیں تاہم ایسے اشعار کو "غالب کے کچھ ہنگامی مصرعے اور شعر" کے عنوان سے مقدمے میں شامل کرلیا گیا ہے تاکہ یہ مواد بھی قاری کی نگاہوں سے اوجھل نہ رہے۔

ضخامت اور تعدادِ اشعار کے پیشِ نظر اسے غالب کے اردو کلام کا کلیات کہنا چاہیے مگر میں نے غالب کے مجموعہ کلامِ اردو کی روایت کو ملحوظِ خاطر رکھتے ہوئے اس کا نام "دیوانِ غالب" ہی رہنے دیا ہے۔ صرف ایک لفظ 'کامل' کا اضافہ کر دیا ہے یعنی "دیوانِ غالب (کامل)" ظاہر ہے کہ اس میں غالب کے متداول ۱۸۰۲ اشعار بھی آ گئے ہیں۔

میں نے مندرجہ ذیل درجۂ اول کے ۱۱ ماخذوں کی مدد سے غالب کے کلامِ اُردو کے گیارہ ادوار قائم کیے ہیں جو مع تعدادِ اشعار یہ ہیں۔ اسی جدول میں یہ بھی دکھا دیا گیا ہے کہ ہر دور کے جملہ اشعار میں سے کتنے شعر متداول دیوان کیلئے انتخاب کیے گئے۔ درجۂ دوم کے ماخذ نظر انداز کر دیئے ہیں۔

| ادوار | کل اشعار | دیوان کیلئے منتخب اشعار |
|---|---|---|
| ۱۸۰۷ء تا ۱۸۱۲ء | ۵۹ | ۴ |
| ۱۸۱۳ء تا ۱۸۱۶ء | ۱۷۳۴ | ۳۰۴ |
| ۱۸۱۷ء تا ۱۸۲۱ء | ۶۹۵ | ۳۳۹ |
| ۱۸۲۲ء تا ۱۸۲۶ء | ۲۹۸ | ۲۶۸ |
| ۱۸۲۷ء تا ۱۸۲۸ء | ۹۱ | ۸۶ |
| ۱۸۲۸ء تا ۱۸۳۳ء | ۸۹ | ۷۴ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۸۳۴ء تا ۱۸۴۷ء | | ۸۹ | ۸۵ |
| ۱۸۴۸ء تا ۱۸۵۲ء | | ۴۴۴ | ۳۸۴ |
| ۱۸۵۳ء تا اپریل ۱۸۵۷ء | | ۴۴۰ | ۲۵۴ |
| مئی ۱۸۵۷ء تا ۱۸۶۲ء | | ۹۵ | ۶ |
| ۱۸۶۳ء تا ۱۸۶۷ء | | ۱۷۵ | - |
| | میزان | ۴۲۰[illegible] | ۱۸۰۲ |

ماخذوں کی تفصیل یہ ہے:

(۱) تذکرۂ عیارالشعرا (۲) تذکرۂ عمدۂ منتخبہ۔ مطبوعہ (۳) نسخۂ بھوپال بخطِ غالب تین عکسی اشاعتیں، عرشی زادہ، کمال احمد صدیقی، نقوش لاہور (۴) نسخۂ بھوپال مشمولہ نسخۂ حمیدیہ۔ تین مطبوعہ نسخے مرتبہ مفتی محمد انوار الحق، چوتھا مطبوعہ نسخہ مرتبہ حمیدہ احمد خاں (۵) نسخۂ شیرانی عکسی اشاعت (۶) گلِ رعنا۔ قلمی اور مطبوعہ (۷) نسخۂ رام پور اوّل یا قدیم (۸) انتخابِ غالب (۹) نسخۂ بدایوں (۱۰) دیوانِ غالب پہلا مطبوعہ ایڈیشن (۱۱) نسخۂ دیبینہ (۱۲) نسخۂ کریم الدین یا نسخۂ کراچی (۱۳) دیوانِ غالب دوسرا مطبوعہ ایڈیشن (۱۴) نسخۂ لاہور (۱۵) نسخۂ رام پور ثانی یا جدید (۱۶) قادر نامۂ غالب۔ مطبع نظامی کانپور ۱۲۹۵ھ، فیضِ محمدی لکھنؤ ۱۸۹۲ء، امری لال پریس ہاتھرس ۱۸۹۶ء (۱۷) دیوانِ غالب تیسرا مطبوعہ ایڈیشن (۱۸) دیوانِ غالب چوتھا مطبوعہ ایڈیشن (۱۹) دیوانِ غالب پانچواں مطبوعہ ایڈیشن

ان میں سے مندرجہ ذیل ۸ ماخذ میں نے نہیں دیکھے۔ اس لیے ان کے لیے کلی طور پر دیوانِ غالب مرتبہ عرشی (اشاعتِ دوم) سے استفادہ کیا گیا ہے۔ باقی تمام ماخذ میرے

کتب خانے کے غالب کلکشن میں موجود ہیں:

(۱) تذکرۂ عیار الشعرا (۲) نسخۂ رام پور اوّل یا قدیم (۳) انتخاب غالب (۴) نسخۂ بدایوں (۵) نسخۂ دلیسنہ (۶) نسخۂ کریم الدین (۷) نسخۂ لاہور (۸) نسخۂ رام پور ثانی یا جدید

کلام کے زمانۂ فکر کے تعین کے لیے یہ قاعدہ اختیار کیا گیا ہے کہ اگر کسی ماخذ کی غزل کا ایک شعر بھی کسی قدیم تر ماخذ میں پایا گیا ہے تو اس پوری غزل کو قدیم تر ماخذ میں شامل سمجھا گیا ہے کیونکہ پوری غزل نہ کہی گئی ہو تو بھی اُس کی اساس اسی عہد میں رکھی گئی تھی۔ عین ممکن ہے کہ اُس غزل کے کچھ اشعار واقعی بعد کے کہے ہوئے ہوں مگر ایسے اشعار کی تعداد زیادہ نہیں۔

املا اور روایتِ اشعار بیشتر نسخۂ عرشی کے مطابق ہیں۔ کہیں کہیں اختلاف بھی روا رکھا گیا ہے۔ خاص کر اوقاف و اعراب لگانے میں معمولی ردّ و بدل کیا گیا ہے۔ تاہم کلام کے فکر کا عہد وہی ہے جس میں وہ پہلی بار تخلیق ہوا تھا۔

اختلافِ نسخ کو کہیں واضح نہیں کیا گیا۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ یہ کام نسخۂ عرشی میں احسن طریقے سے انجام دیا گیا ہے۔ اس لیے میری درخواست ہے کہ کہیں شبہ ہو تو "دیوانِ غالب نسخۂ عرشی" سے رجوع کیا جائے۔

بہت سے اشعار کے درمیان یا آگے، اور نظموں، قصیدوں قطعوں وغیرہ کے عنوانات کے نیچے 'م' کا نشان بنا دیا گیا ہے۔ یہ اس بات کی پہچان ہے کہ یہ کلام متداول دیوانِ غالب میں شامل ہے۔ اس نسخے میں حواشی کثرت سے ہیں اور بیشتر حوالوں کے ساتھ ہیں۔ ان حاشیوں میں اگر کوئی عبارت واوین میں بغیر حوالے کے ہے تو اسے دیوانِ غالب نسخۂ عرشی سے اخذ شدہ سمجھا جائے۔

نسخۂ زیرِ نظر میں غالب کا آج تک کا دریافت شدہ پورا اردو شعری کلام تاریخی ترتیب سے درج ہے۔ یعنی سب سے پہلے وہ اشعار دیے گئے ہیں، جو سب سے پہلے تخلیق ہوئے

اس کے بعد اس کی تخلیقاتِ مابعد۔ چونکہ یہ ممکن نہ تھا کہ ہر نظم یا غزل کی تاریخِ فکر معلوم ہو سکے اس لیے "تاریخی ترتیب" کو (جیسا کہ پہلے بیان کیا جا چکا ہے) عہد کے لحاظ سے بانٹ دیا گیا ہے۔ اسی بات کو دھیان میں رکھتے ہوئے مقدّمے کے آخر میں ایک باب "توقیتِ غالب" کے عنوان سے بڑھا دیا گیا ہے، تاکہ اشعار کے زمانۂ فکر کے ساتھ اگر کوئی صاحب شاعر کی اس عہد کی نجی سرگرمیوں کا بھی موازنہ کرنا چاہیں تو انھیں کوئی دقت نہ ہو۔

غالب کے دیوانِ اردو کا پہلا ایڈیشن اکتوبر ۱۸۴۱ء میں چھپا لیکن اسے کم از کم ساڑھے آٹھ سال پہلے مرتب کیا جا چکا تھا۔ یہ دیباچے سے ظاہر ہے جو غالب نے ۱۶ اپریل ۱۸۳۳ء کو تمام کیا تھا۔ اس کی تقریظ جو دیوان کے آخر میں شامل ہے نواب ضیاالدین احمد خاں نیّر و رخشاں نے ۱۸۳۸/۱۸۳۹ء میں لکھی تھی۔ لہٰذا دیباچۂ غالب اور تقریظِ نواب ضیاالدین احمد خاں کے درمیانی پانچ سالہ وقفے میں پہلے ایڈیشن کے لیے ترتیب دیے ہوئے دیوان میں اضافے ہوتے رہے جنھیں بآسانی دیوانِ زیرِ مطالعہ میں اپنے مقام پر ملاحظہ کیا جا سکتا ہے۔ دیوانِ غالب کے دوسرے ایڈیشنوں میں بھی غالب کا لکھا ہوا دیباچہ اور نواب ضیاالدین احمد خاں کی تقریظ دونوں شامل ہیں صرف چوتھے ایڈیشن مطبع نظامی میں تقریظ شامل نہیں۔ اعداد شمار کے علاوہ تقریظ میں معمولی ترمیم ہوئی ہے۔ مگر دیباچۂ غالب میں کوئی ترمیم نہیں ہوئی۔ قاری کی دلچسپی کے لیے دیباچہ اور تقریظ پر الگ سے ایک باب قائم کر دیا گیا ہے کیونکہ صرف دیباچہ اور تقریظ درج کر دینے سے بات پوری نہیں ہوتی تھی۔

اگرچہ اب غالب کا مرتب کردہ کلام اردو (دیوانِ غالب) اس نسخے میں ختم ہو کر کتابی شکل میں اپنی علاحدہ حیثیت نہیں رکھتا تاوقتیکہ "م" کے نشان والے کلام کو از سرِ نو یکجا نہ کیا جائے، پھر بھی امید ہے کہ غالب کی زندگی میں شائع شدہ دیوانِ غالب کے ایڈیشنوں کے متعلق معلومات حاصل کرنے میں "غالب کی زندگی میں دیوانِ غالب کی اشاعت (دیباچہ، تقریظ، خاتمۃ الطبع اور تعدادِ اشعار)" والا باب بے حد معاون ثابت ہوگا۔

●

# غالبؔ کا اوّلین اُردو منظوم کلام

۱۸۹۷ء حالیؔ لکھتے ہیں:[1]

"منشی بہاری لال مشتاقؔ[2] کا بیان ہے کہ لالہ کنھیا لال[3] ایک صاحب آگرے کے رہنے والے جو مرزا صاحب کے ہم عصر تھے۔ ایک بار دلی میں آئے اور جب مرزا سے ملے تو اثنائے کلام میں ان کو یاد دلایا کہ جو مثنوی آپ نے پتنگ بازی کے زمانے میں لکھی تھی، وہ بھی آپ کو یاد ہے؟ انھوں نے انکار کیا۔ لالہ صاحب نے کہا وہ اردو مثنوی میرے پاس موجود ہے، چنانچہ انھوں نے وہ مثنوی مرزا کو لا کر دی اور وہ اس کو دیکھ کر بہت خوش ہوئے۔ اس کے آخر میں یہ فارسی شعر کسی استاد کا پتنگ کی زبان سے لاحق کر دیا تھا۔

رشتہ در گردنم افگندہ دوست
می کشد ہر جا کہ خاطر خواہِ اوست

لالہ صاحب کا بیان تھا کہ مرزا صاحب کی عمر جبکہ یہ مثنوی لکھی تھی آٹھ نو برس

---

۱ یادگارِ غالب، ص ۱۰۷۔ فٹ نوٹ (حالیؔ ۱۸۳۷ء تا یکم جنوری ۱۹۱۵ء)

۲ تمیذِ غالب۔ ۱۸۳۵ء تا ستمبر ۱۹۰۸ء

۳ یہ شیو نرائن آرام (۱۰ ستمبر ۱۸۳۳ء تا ۴ ستمبر ۱۸۹۸ء) شاگردِ غالب کے دادا کے چھوٹے بھائی تھے۔

کی تھی۔"

قیاس ہے کہ حالی نے غالب کے انتقال کے بعد، شاید اس زمانے میں جب وہ ۱۸۷۵ء میں اینگلو عربک اسکول دہلی میں فارسی اور عربی کے مدرس اوّل مقرر ہوئے۔ "یادگارِ غالب" کا ڈول ڈالا ہوگا اور انھیں ایّام میں پیاری لال مشتاق نے یہ واقعہ انھیں بتایا ہوگا۔ مثنوی یا مشتاق کو یاد نہ رہی ہوگی یا حالی بھول گئے ہوں گے اور آخری فارسی شعر یاد رہ گیا ہوگا۔

۱۹۳۱ء میں بالآخر ایڈیٹر سہ ماہی "اردو"[1] (اورنگ آباد) کے توسط سے یہ مثنوی شائع ہوئی جس میں درج ہے کہ صفدر مرزا پوری مرحوم نے (یہ مثنوی) بھیجی تھی جو کاغذوں میں پڑی رہ گئی اور اب شائع کی جاتی ہے ...... "صفدر مرزا پوری مرحوم نے اپنے بیان میں لکھا ہے کہ اس مثنوی کو "ہمارے محترم بزرگ زاہد (سہارنپوری) مدظلہٗ نے ہماری جدید تالیف حسنِ خیال[2] کے لیے نقل فرما کر" بھیجا۔ قیاس ہے کہ "حسنِ خیال" ۱۹۳۱ء کے بعد چھپی۔ اس لیے یہ بیان وہیں سے لے کر یہاں درج کیا جاتا ہے:

> مرزا غالب کو بچپن میں پتنگ اڑانے کا بہت شوق تھا۔ اکبر آباد میں ان کی پتنگ بازی کا شہرہ تھا۔ اسی زمانے میں مرزا نے پتنگ کے تلازمے میں کسی کے فارسی شعر مندرجۂ ذیل پر بطور ترکیب بند شعر لکھے تھے۔
>
> **شعر**
>
> رشتہ در گردنم افگندہ دوست      می بَرد ہر جا کہ خاطر خواہ اوست
>
> لیکن وہ ترکیب بند کسی نے نقل نہیں کیا۔ نہ غالباً کسی کو ملا۔ حضرت زاہد کے جدِ مرحوم حاجی وزارت سید اکبر علی صاحب بلیغ ابو ظفر شاہ آخر دہلی کے معتمد و وکیل تھے اور شاہ کی پنشن کا مقدمہ جو کمپنی سے لڑا اس

---

[1] سہ ماہی "اردو" اورنگ آباد۔ شمارہ جولائی ۱۹۳۱ء ص ۵۱۵

[2] مطبوعہ گیلانی الیکٹرک پریس بک ڈپو ہسپتال روڈ لاہور (سنہ اشاعت درج نہیں) ص ۱۸۱

میں اول سے آخر تک وکیل شاہی کی حیثیت سے اس زمانے میں بربہ اکبر آباد میں عدالت العالیہ ہونے کی وجہ سے آتے جاتے رہتے تھے۔ خود بھی ذی علم اور اچھے شاعر تھے۔ اُن کی بیاض میں یہ ترکیب بند لکھا ہوا ملا۔ جو دلدادگانِ کلامِ غالب کے لیے نعمتِ غیر مترقبہ ہے۔ اگرچہ بچپن کی زبان ہے۔

**ترکیب بند**

ایک دن مثلِ پتنگِ کاغذی | لیکے دل سر رشتۂ آزادگی
خود بخود کچھ ہم سے کنیانے لگا | اس قدر بگڑا کہ سر کھانے لگا
میں کہا اے دل ہوائے دلبراں | بسکہ تیرے حق میں کہتی ہے زباں
پیچ میں ان کے نہ آنا زینہار | یہ نہیں ہیں گے کسو کے یارِ غار
گورے پنڈے پر نہ کر ان کے نظر | کھینچ لیتے ہیں یہ ڈورے ڈال کر
اب تو مل جائیگی تیری ان سے سانٹھ | لیکن آخر کو پڑیگی ایسی گانٹھ
سخت مشکل ہوگا سلجھانا تجھے | قہر ہے دل ان سے الجھانا تجھے
یہ جو محفل میں بڑھاتے ہیں تجھے | بھول مت اس پر اُڑاتے ہیں تجھے
ایک دن تجھکو لڑا دیں گے کہیں | مفت میں ناحق کٹا دیں گے کہیں
دل نے سُن کر کانپ کر کھا پیچ و تاب | غوطے میں جا کر دیا کٹ کر جواب

"رشتۂ در گردنم افگندہ دوست
می بُرد ہر جا کہ خاطر خواہ اوست"

صفدر مرحوم نے زاہد سہارنپوری مرحوم کی ایک مثنوی بھی نقل کی ہے جس میں اسی فارسی شعر کو تضمین کیا ہے:

جب مدینے میں نہ پایا کچھ بھی چین | گھر کو چھوڑا آئے مکے میں حسین
واں بھی پہنچے گھات میں اہلِ نفاق | تب کیا قصد آپ نے سوئے عراق
یہ خیال آیا کہ ہو کر قتلِ عام | ہو نہ ضائع حرمتِ بیت الحرام

الغرض گزرے سفر میں پانچ ماہ — بستیوں میں تھی نہ جنگل میں پناہ
یوں رہے کوہ و بیاباں میں رواں — آج اس منزل پہ ٹھہرے کل وہاں
پوچھتا رستے میں زاہد جب کوئی — ہے کدھر کا قصد اے سبطِ نبی
آپ فرماتے تھے جاتا ہوں اُدھر — حق تعالیٰ کی مشیّت ہے جدھر

"رشتۂ در گردنم افگندہ دوست
می بَرد ہر جا کہ خاطر خواہِ اوست"

صفدر مرحوم کے بیان اور دیوانِ غنی[1] سے معلوم ہوا کہ مُلّا طاہر غنی کشمیری نے بھی اس فارسی بیت کو تضمین کیا ہے:

ہندوے دیدم کہ مستِ عشق بود — گفتمش زیں جستجویت چیست سود
در جوابم گفت آں زنّار دار — نیست در دستم عنانِ اختیار

"رشتۂ در گردنم افگندہ دوست
می بَرد ہر جا کہ خاطر خواہِ اوست"

مندرجہ بالا سے دو باتوں کی تحقیق لازم ہوئی اوّل مثنوی کا سنہ فکر کیا ہے، دوم یہ کہ اس فارسی شعر کو جسے تضمین کیا گیا ہے، خالق کون ہے۔

اوّل حالی، بہاری لال مشتاق شاگردِ غالب کی زبانی روایت بیان کرتے ہوئے بتلاتے ہیں کہ مثنوی، غالب نے "آٹھ نو سال کی عمر میں کہی تھی۔ صفدر مرزا پوری بتلاتے ہیں کہ یہ کلام مرزا کے بچپن میں پتنگ اڑانے کے زمانے کا ہے اور "بچپن کی زبان ہے"۔ اور مثنوی کے مطالعے کے بعد یہ تسلیم کیے ہی بنتی ہے۔ مرزا ۲۷ دسمبر ۱۷۹۷ کو پیدا ہوئے۔ اب اگر آٹھ نو سال کو دس سال تسلیم کر لیا جائے تو اس کلام کا زمانہ فکر ۱۸۰۷ ہوا۔ گویا غالب کا اولین اردو منظوم کلام جو ہم تک پہنچا وہ یہی ہے اور دس سال کی عمر

---

[1] دیوانِ غنی۔ جموں اینڈ کشمیر اکیڈمی .... ۱۹۶۴ء ص ۲۴۸

یعنی ۱۸۰۷ء کا کہا ہوا ہے ۔

**دوم** ؎ رشتۂ در گردنم افگندہ دوست
می برد ہر جا کہ خاطر خواہِ اوست

حالیؔ (۱۸۹۷ء) اور بہاری لال مشتاقؔ (اس سے بھی کئی برس پہلے) اِسے کسی استاد کا شعر بتاتے ہیں۔ مضطرؔ مرزا پوری مرحوم بھی اسے "کسی کا فارسی شعر" کہتے ہیں۔ غلام رسول مہرؔ[1] اور مولانا عرشیؔ مرحوم بھی شعر کے خالق کے بارے میں خاموش ہیں ۔

فرہنگِ آنندراج میں رشتہ کے تحت درج ہے ۔

"...... و آنکہ درویشاں بر میاں بندند و عیاراں ببام افگنند چنانچہ گفتہ اند

؎ رشتۂ در گردنم افگندہ دوست
می کشد ہر جا کہ خاطر خواہِ اوست "

فرہنگِ آنندراج میں یہ حوالہ فرہنگِ انجمن آرائے ناصری سے لیا گیا ہے۔ جو ۱۲۸۸ھ (۷۲-۱۸۷۱ء) میں تالیف ہوئی تھی۔ ان دونوں میں بھی شعر کے خالق کا ذکر نہیں۔

اس شعر کا قدیم ترین اندراج جو ابھی تک ہماری نظر سے گزرا ہے وہ یہی غنی کشمیری کے کلام میں ہے جو اوپر بیان ہوا ہے۔ غنی کشمیری کا انتقال ۱۰۷۹ھ میں ہوا تھا۔[3]

چند روز ہوئے جناب مشفق خواجہ (کراچی پاکستان) نے ازراہِ کرم "ن۔م۔ راشد۔ ایک مطالعہ" مرتبہ ڈاکٹر جمیل جالبی بھجوائی۔ اس کے ص ۲۸۸ پر ن۔م۔ راشد مرحوم نے اپنے خط بنام ڈاکٹر جمیل جالبی مورخہ ۲۶ مارچ ۱۹۷۵ء میں لکھا ہے

---

[1] 'غالب' از مہر۔ چوتھا ایڈیشن مطبوعہ دسمبر ۱۹۳۶ء ص ۵۰-۴ حاشیہ

[2] جلد دوم ص ۱۹۶ مطبوعہ نولکشور لکھنؤ ۱۸۹۴ء ۔

[3] پارسی سرایان، کشمیر ص ۳۲۶؛ تذکرۂ شمعِ انجمن ص ۳۴۰

"درگلویم[1] رشتہ اے افگندہ دوست
می برد ہر جا کہ خاطر خواہِ اوست

یہ رومی کا شعر ہے۔ آج کل نئے سرے سے مثنوی (مولوی معنوی)
پڑھ رہا ہوں . . . . "

چلیے، یہ مسئلہ حل ہو گیا۔ تاہم میں نے اپنی تسلی کے لیے مثنوی مولوی معنوی دیکھی اور اس کے چھیوں دفتر راتوں رات چھان مارے مگر یہ شعر کہیں نہ ملا۔ اس قسم کے قوافی تو بہت سے ملے مگر یہ شعر عنقا کی طرح غائب۔ یہ بات قطعی ہے کہ یہ شعر مثنوی مولانائے روم[2] کے وزن میں ہے اور اس کے اسلوب سے بھی مثنویت ٹپکتی ہے۔ اور غنی کشمیری کے کلام سے واضح ہے کہ شعر ساڑھے تین سو سال پرانا ضرور ہے[3]۔ تاہم یہ شعر مثنوی مولوی معنوی میں نہیں ہے تو پھر یہ شعر کس کا ہے؟

مولانا غلام رسول مہر نے اس مثنوی کا ذکر کرتے ہوئے یادگارِ غالب[4] (ص ۷۰) کا حوالہ دیا ہے اور پوری مثنوی درج کی ہے جبکہ یادگارِ غالب میں صرف وہ فارسی شعر درج ہے جو مثنوی میں تضمین کیا گیا ہے، مثنوی نہیں۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ مہر مرحوم نے یہ مثنوی یا رسالہ اسے ماہی اردو اورنگ آباد (جولائی ۱۹۳۱ء، ص ۵۱۵) سے لی ہے یا پھر 'حسنِ خیال' (ص ۱۰۶) سے، مگر حوالہ یادگارِ غالب کا دے دیا ہے۔ اور پھر یہ بھی لکھا ہے کہ

---

[1] حالی نے صرف شعر ثانی میں می برد کی جگہ می کشد لکھا ہے۔ فرہنگ آنندراج (انجمن آرائے ناصری) میں بھی می کشد ہی ہے۔ مگر مقصد مرزا پوری مرحوم نے تینوں جگہ می برد لکھا ہے۔ راشد صاحب کا لکھا ہوا "درگلویم رشتہ اے" کسی اور جگہ دیکھنے میں نہیں آیا۔

[2] رومی کا انتقال سن ۶۷۲/۱۲۷۳ء میں ہونا تسلیم کیا جاتا ہے۔

[3] 'غالب' طبع چہارم، دسمبر ۱۹۷۶ء، ص ۵۰-۴۹/۴۸ حاشیہ

[4] نہ جانے یہ یادگارِ غالب کے کون سے ایڈیشن کا حوالہ ہے۔ پہلے ایڈیشن میں اسے ص ۱۰۷ پر دیکھا جا سکتا ہے۔

"ایک صاحب حاجی سید اکبر علی سہارنپوری تھے ..... انھوں نے
ایک بیاض یادگار چھوڑی تھی جس میں یہ مثنوی بھی مرقوم تھی۔ میں اسے تبرکاً
یہاں نقل کرتا ہوں ________"

یہ عبارت تاثر دیتی ہے کہ وہ بیاض جس میں یہ مثنوی مرقوم تھی، مہر مرحوم نے دیکھی تھی اور مثنوی وہاں سے لے کر انھوں نے درجِ کتاب کی ہے مگر یہ سراسر غلط ہے۔ رسالہ اردو، 'حسنِ خیال' اور 'غالب از مہر' کی تحریروں سے بخوبی روشن ہے کہ مثنوی اور اس کے دستیاب ہونے کے کوائف مہر مرحوم نے رسالہ اردو یا حسنِ خیال سے نقل کیے ہیں نہ کہ اصل بیاض سے۔ اس کے علاوہ مہر مرحوم نے مندرجہ ذیل تغیرات بھی کیے ہیں جو بغیر حوالے کے ہیں:

| رسالہ اردو | حسنِ خیال | غالب از مہر |
| --- | --- | --- |
| بسکہ تیرے حق میں کہتی ہے زباں | بسکہ تیرے حق میں کہتی ہے زباں | بسکہ تیرے حق میں رکھتی ہے زباں |
| گو رہے بیٹھے پہ نہ کر ان کے نظر | ...... ایضاً ...... | ...... نہ ان کے کر نظر |
| اب تو بدلیگی ان سے تیری سانٹھ | ...... تیری ان سے سانٹھ ... | ...... ان سے تیری سانٹھ |
| ایک دن تجھکو لڑا دیں گے کہیں | ...... ایضاً ...... | ...... لڑا دیں گے کہیں |

جناب عرشی مرحوم نے مہر مرحوم کی پیروی کرتے ہوئے "بسکہ تیرے حق میں کہتی ہے زباں" کی جگہ "بسکہ تیرے حق میں رکھتی ہے زباں" لکھا ہے۔ میرے خیال میں چونکہ زاہد سہارنپوری مرحوم نے مثنوی اصل بیاض سے نقل کر کے صفدر مرزاپوری کو بھیجی تھی جو سب سے آخر میں صفدر مرزاپوری کی زیرِ نگرانی ان کی مولفہ کتاب "حسنِ خیال" میں چھپی، اس لیے تمام متنوں پر "حسنِ خیال" ہی کے متن کو ترجیح دینی چاہیے۔ میں نے دیوانِ غالب (کامل) میں اسی متن کو جائز رکھا ہے۔ باقی رہی یہ بات کہ دونوں متنوں میں سے اچھا کون سا لگتا ہے تو اس کا حق مجھے نہیں پہنچتا۔ مثنوی بچپن میں کہی گئی تھی اس لیے اس میں کھوٹا کھرا پرکھنا عبث ہے۔

# عمدۂ منتخبہ[1] میں ذکرِ غالبؔ

تذکرۂ شعرا موسوم بہ "عمدۂ منتخبہ" از اعظم الدولہ میر محمد خاں سرورؔ، غالبؔ کی ابتدائی شاعری کا عہد متعین کرنے کے لیے اہم ترین ماخذ ہے خصوصاً نسخۂ مملوکہ قومی عجائب گھر، کراچی۔ اس کا زمانۂ تصنیف ۱۲۱۵ھ / ۱۸۰۰-۱ء تا ۱۲۴۷ھ / ۱۸۳۱-۳۲ء ہے جس میں متن کے علاوہ حاشیوں پر اضافے بھی شامل ہیں۔ متن میں غالبؔ کا ترجمہ اسدؔ کے تحت ہے اور وہ یہ ہے

> اسدؔ تخلص، میرزا نوشہ۔ اصلش از سمرقند، مولدش مستقر الخلافہ اکبر آباد۔ جوانِ قابل و یار باش، ہمیشہ بخوش معاشی بسر بردہ۔ ذوقِ ریختہ گوئی در خاطر متمکن۔ اکثر اشعارش در زمینِ سنگلاخ بہ مضامینِ موزوں گشتہ۔ زورِ سخیال بندی بیش از بیش بہ نہادِ خاطر دارد۔ از نتائجِ طبعِ اوست

۱۔ شمشیرِ صافِ یار جو زہراب دادہ ہو
وہ خطِ سبز ہو کہ بہ رخسار سادہ ہو

۲۔ دیکھتا ہوں اسے تھی جس کی تمنا مجھ کو
آج بیداری میں ہے خوابِ زلیخا مجھ کو

---

۱؎ تفصیل کے لیے دیکھیے "جائزہ مخطوطاتِ اردو" جلد اول، ص ۵۴۵ تا ۵۴۸۔ از مشفق خواجہ مطبوعہ فروری ۱۹۷۹ء مرکزی اردو بورڈ لاہور۔

۳۔ آئے ہیں پارہ ہائے جگر درمیانِ اشک
لایا ہے لعلِ بیش بہا، کاروانِ اشک

۴۔ آشو کہوں کہ، آہ، سوارِ ہوا کہوں
ایسا عناں گسیختہ آیا کہ کیا کہوں

۵۔ ہنستے ہیں دیکھ دیکھ کے سب ناتواں مجھے
یہ رنگِ زرد ہے چمن زعفراں مجھے

۶۔ دیکھ وہ برقِ تبسّم بس کہ دل بیتاب ہے
دیدۂ گریاں مرا، فوارۂ سیماب ہے

۷۔ کھول کر دروازۂ میخانہ بولا مے فروش
اب شکستِ توبہ مے خواروں کو فتح الباب ہے

۸۔ مجلسِ شعلہ عذاراں میں جو آجاتا ہوں
شمع ساں میں تہِ دامانِ صبا جاتا ہوں

۹۔ ہووے ہے جادۂ رہ رشتۂ گوہر ہر گام
جس گزرگاہ سے میں آبلہ پا جاتا ہوں

۱۰۔ سرگراں مجھ سے یک رُوکے نہ رہنے سے رہو
کہ بہ یک جنبشِ لب مثلِ صدا جاتا ہوں

اس نسخے کی کتابت کی تکمیل ۲۶ رمضان ۱۲۳۵ھ مطابق، جولائی ۱۸۲۰ء کو ہوئی، گویا اس سے پہلے غالب کا ترجمہ لکھا جاچکا تھا۔ ظاہر ہے کہ جب یہ ترجمہ تحریر ہوا تھا اس وقت تک مستور غالب سے ذاتی طور پر واقف نہ تھے گویا غالب دلّی میں ابھی نئے ہونگے۔ وہ ۱۸۱۲ء میں آگرہ سے دلّی آکر مستقل طور پر سکونت پذیر ہوئے تھے۔ سال دو سال ادھر اُدھر علمی ادبی حلقوں میں جان پہچان میں لگ گئے ہونگے۔ اور اس طرح شاید ۱۸۱۴ء کے آخر میں اس نسخے کی زینت بنے ہونگے۔ چنانچہ اوپر کے ان دس اشعار کو ۱۸۱۲ء تک کے فکر کردہ اشعار کہا جا سکتا ہے جبکہ غالب

کی عمر ۱۵ سال کی تھی۔

یہ دس اشعار سات غزلوں سے لیے گئے ہیں۔ پانچ غزلوں سے ایک ایک شعر، ایک غزل سے دو شعر اور ایک غزل سے تین شعر۔ پانچ غزلوں میں سے، جن کا صرف ایک ایک شعر ہم تک عمدہ منتخبہ کے ذریعے سے پہنچا تھا، دو غزلیں مکمل دستیاب ہو گئی ہیں۔ دونوں غزلیں نسخہ بھوپال ۱۸۱۶ء، نسخۂ بھوپال (حمیدیہ) ۱۸۲۱ء اور نسخۂ شیرانی ۱۸۲۶ء میں موجود ہیں۔ ہو سکتا ہے ان کے کچھ اشعار بعد میں فکر کیے گئے ہوں تاہم ان کی اساس ۱۸۱۲ء تک پڑ چکی تھی اس لیے غزلوں کی تخلیق کا عہد یہی مانا جائے گا۔ ترمیم و تنسیخ کا عمل فن کار کے یہاں عمر بھر جاری رہ سکتا ہے۔ دونوں غزلوں کے باقی ماندہ اشعار ملاحظہ کیجیے۔ ایک غزل کے مقطع میں غالب تخلص آیا ہے جب تخلص اسد ہی تھا۔ غالب تخلص کا استعمال ۱۸۱۶ء میں شروع ہوا۔

ظاہر کرے ہے جنبشِ مژگاں سے مدعا | طفلانہ ہاتھ کا ہے اشارہ، زبانِ اشک
میں وادیٔ طلب میں ہوا جملہ تن عرق | از بسکہ صرفِ قطرہ زنی تھا بسانِ اشک
رونے نے طاقت اتنی نہ چھوڑی کہ ایکبار | مژگاں کو دوں فشار، پئے امتحانِ اشک
دل خستگاں کو ہے طربِ صد چمن بہار | باغِ بخوں تپیدن و آبِ روانِ اشک
سیلِ بنائے ہستیٔ شبنم ہے آفتاب | چھوڑے نہ چشم میں تپشِ دل نشانِ اشک
ہنگامِ انتظارِ قدومِ بتاں، اسد | ہے بر سرِ مژگاں دیدبانِ اشک

---

عہدے سے مدحِ ناز کے باہر نہ آ سکا | گر اک ادا ہو تو اُسے اپنی قضا کہوں
حلقے ہیں چشم ہائے کشادہ بسوئے دل | ہر تارِ زلف کو نگہِ سرمہ سا کہوں
میں اور صد ہزار نوائے جگر خراش | تو اور ایک وہ نشنیدن کہ کیا کہوں
ظالم مرے گماں سے مجھے منفعل نہ چاہ | ہے ہے! خدا نہ کردہ تجھے بے وفا کہوں
اقبالِ کلفتِ دلِ بے مدعا رسا | اختر کو داغِ سایۂ بالِ ہما کہوں
مضمونِ وصل ہاتھ نہ آیا مگر اسے | اب طائرِ پریدۂ رنگِ حنا کہوں

دزدیدنِ دلِ ستم آمادہ ہے محال     مژگاں کہوں کہ جوہرِ تیغِ قضا کہوں

طرز آفریں نکتہ سرائیِ طبع ہے     آئینۂ خیال کو طوطی نما کہوں

غالب ہے رتبۂ فہمِ تصوّر سے کچھ پرے     ہے عجزِ بندگی کہ علی کو خدا کہوں

جیسا کہ کہا جا چکا ہے ۱۷ جولائی ۱۸۲۰ء کے بعد تذکرے کے حاشیوں میں کثرت سے اضافے کیے گئے اور یہ عمل ۳۲-۱۸۳۱ء تک جاری رہا۔ اس طرح غالب کے ترجمے اور اشعار دونوں میں خاصا اضافہ ہوا۔ اس کی وجہ صرف غالب کی شہرت ہی نہیں تھی بلکہ سرور کی ان سے ذاتی شناسائی بھی تھی۔ ترجمے میں یہ اضافہ ہوا

تخلص کے بعد: "اسداللہ خاں عرف"

"یار باش" کے بعد: "دردمند"

"متمکّن" کے بعد: "خوکردۂ غم ہائے عشقِ مجازی، تربیت یافتۂ غمکدۂ نیاز،
درفنِ سخن یکی متتبعِ محاوراتِ میرزا عبدالقادر بیدل
علیہ الرحمہ و ریختہ در محاوراتِ فارسی موزوں می کند
بالجملہ موجدِ طرزِ نو درست و با راقم رابطۂ یک جہتی مستحکم
دارد"

اشعار میں ۳۳ شعر اور ایک رباعی کا اضافہ ہوا۔ وہ یہ ہیں ؎

اک گرم آہ کی تو ہزاروں کے گھر جلے     رکھتے ہیں عشق میں یہ اثر ہم جگر جلے

پروانے کا نہ غم ہو تو پھر کس لیے اسد     ہر رات شمع شام سے لے تا سحر جلے

جگر سے ٹوٹی ہوئی ہو گئی سناں پیدا     دہانِ زخم میں آخر ہوئی زباں پیدا

خوباں کے چاہنے کے میں قابل نہیں رہا     جس دل پہ ناز تھا مجھے وہ دل نہیں رہا

نیازِ عشق خرمن سوزِ اسبابِ ہوس بہتر     جو ہو جاوے نثارِ برق مشتِ خار و خس بہتر

یاد آیا جو وہ کہنا کہ نہیں واہ غلط     کی تصوّر نے بہ صحرائے ہوس راہ غلط

گلشن میں بندوبست بہ ضبطِ دگر ہے آج     قمری کا طوق حلقۂ بیرونِ در ہے آج

اس جفاشب پہ عاشق ہوں کہ سمجھے ہے اسدؔ     خونِ زاہد کو مباح اور مالِ صوفی کو حلال

کہتا تھا کل وہ نامہ رساں سے بسوزِ دل     دردِ جدائیِ اسد اللہ خاں نہ پوچھ

اسدؔ کو بوریے میں دھر کے پھونکا موجِ ہستی نے
فقیری میں بھی باقی ہے شرارت نوجوانی کی

شکلِ طاؤس گرفتار بنایا ہے مجھے
ہوں میں وہ دام کہ سبزے میں چھپایا ہے مجھے
ماہِ نو ہوں کہ فلک عجز سکھاتا ہے مجھے
عمر بھر ایک ہی پہلو پہ سلاتا ہے مجھے

پھر کچھ اس دل کو بے قراری ہے
سینہ جویائے زخمِ کاری ہے
غزل کے ۱۲ مزید شعر
بے خودی بے سبب نہیں غالب
کچھ تو ہے جس کی پردہ داری ہے

کب سنے ہے وہ کہانی میری
اور پھر وہ بھی زبانی میری
خلشِ غمزۂ خوں ریز نہ پوچھ
دیکھ خوں نابہ فشانی میری
کیا بیاں کر کے مرا روئیں گے لوگ
مگر آشفتہ بیانی میری

عشرتِ قطرہ ہے دریا میں فنا ہو جانا
درد کا حد سے گزرنا ہے دوا ہو جانا

تجھ سے قسمت میں مری صورتِ قفلِ ابجد
تھا لکھا بات کے بنتے ہی جدا ہو جانا

اب جفا سے بھی ہیں محروم ہم اللہ اللہ
اس قدر دشمنِ اربابِ وفا ہو جانا

دل سے مٹنا تری انگشتِ حنائی کا خیال
ہو گیا گوشت سے ناخن کا جدا ہو جانا

---

مشکل ہے زبس کلام میرا اے دل
ہوتے ہیں ملول اس کو سن کر جاہل
آساں کہنے کی کرتے ہیں فرمائش
گویم مشکل وگرنہ گویم مشکل

ان ۱۲۳ اشعار اور ایک رباعی میں ۱۴ اشعار ایسے ہیں جو سوائے "عدۂ منتخبہ" کے کسی اور مطبوعہ یا غیر مطبوعہ نسخے میں نہیں پائے جاتے۔ وہ ہیں شعر نمبر (۱) اک گرم آہ کی..... (۲) پروانے کا نہ غم ..... (۵) نیازِ عشق خرمن سوز..... (۶) یاد آیا جو وہ کہنا..... اس کا مطلب یہ ہوا کہ یہ وہ غزلیں ہیں جو نسخۂ بھوپال بخطِ غالب (۱۸۱۶ء) مرتب کرتے ہوئے غالب نے خارج کر دیں۔ لہذا ان کا زمانۂ فکر بھی ۱۸۱۲ء تک کے آس پاس ہوگا۔

شعر ۳۔۴۔۷،۸۔۹۔۱۰۔۱۱۔۱۲ نسخۂ بھوپال بخطِ غالب (۱۸۱۶ء) کے متن میں موجود ہیں اس لیے ان کا زمانۂ فکر زیادہ سے زیادہ ۱۸۱۶ء قرار پایا۔ ع عشرتِ قطرہ ہے دریا میں فنا ہو جانا، اس غزل کے چار شعر نسخۂ بھوپال (حمیدیہ) (۱۸۲۱ء) کے حاشیے پر اور نسخۂ شیرانی (۱۸۲۶ء) کے متن میں موجود ہیں۔ اس لیے پیش از پیش ۱۸۲۰ء کی کہی ہوئی ہے۔ ع پھر کچھ اس دل کو بے قراری ہے، اس غزل کے تمام شعر (۱۴) نسخۂ شیرانی (۱۸۲۶ء) کے متن میں درج ہیں۔ زمانۂ فکر بھی اسی سال کو سمجھ لیجیے۔ ع کب سے ہے وہ کہانی میری،

یہ مصرع جو بعد میں "ع کب وہ سنتا ہے کہانی میری" میں تبدیل ہوگیا۔ ایک ایسی غزل بھی ہے جو نسخۂ شیرانی (۱۸۲۶ء) کی بھی ریکھا کو پار کرتی دکھائی دیتی ہے۔ اس کے کل شعر ۹ ہیں جن میں سے ۴ عمدۂ منتخبہ میں لیے گئے۔ یہ غزل متن میں نہیں حاشیے پر ہے۔ قیاس چاہتا ہے کہ یہ بھی ۱۸۲۶ء میں کہی گئی ہوگی کیونکہ میری دانست میں عمدۂ منتخبہ میں غالب کے ترجمے کے حواشی اور اشعار کے اضافے نومبر ۱۸۲۶ء تک مکمل ہو چکے تھے۔ گو اس بات کا امکان ہے کہ تذکرے کے اوراق مزید شاعروں کے تراجم کے اندراج کے لیے چندے اور بھی کھلے رکھے گئے ہوں۔

۱۸۲۶ء میں غالب کو دلّی آئے اور مستقل سکونت اختیار کیے ہوئے ۱۴ برس ہوگئے تھے۔ اس مدت میں سرور، مولف تذکرہ سے (جیسا کہ ترجمے میں بعد کے اضافے سے ثابت ہے) "رابطۂ یکجہتی" بھی مستحکم ہو چکا تھا۔ ایسی حالت میں یہ کیونکر ممکن ہو سکتا ہے کہ دسمبر ۱۸۲۶ء میں جب غالب کلکتے کے دور دراز سفر پر روانہ ہوئے تو وہ اپنے ترجمے میں کوئی کور کسر چھوڑ گئے۔ سچ تو یہ ہے کہ اب (۱۸۲۶ء کے بعد) دوسرے شاعر اپنا کلام انھیں دیتے تھے تاکہ وہ اپنے دوست نواب سرور سے سفارش کر کے ان کا کلام داخل تذکرہ کرا دیں۔ اور یہ بات غالب کے خط بنام شیفتہ (مطبوعہ پنج آہنگ) سے ظاہر ہے جس میں وہ لکھتے ہیں کہ قیام کلکتہ کے دوران مرزا احمد بیگ خاں تپاں نے انھیں اپنا کلام دیا تھا تاکہ جب وہ دلّی لوٹیں اور اعظم الدولہ (نواب سرور مولف تذکرہ) ان سے ملنے آئیں تو انھیں وہ تپاں کا کلام تذکرے میں درج کرنے کے لیے دیں۔ ایسی حالت میں، اور غالب کے مزاج کو جانتے ہوئے، یہ یقین نہیں کیا جا سکتا کہ اس وقت (۱۸۲۶ء) تک تذکرہ سرور یعنی عمدۂ منتخبہ میں ان کا ترجمہ کسی طرح بھی ادھورا رہا ہو۔ بلکہ حقیقت تو یہ ہے کہ آخری تین غزلیں (زمانۂ فکر تقریباً ۱۸۲۶ء) سے

پھر کچھ اس دل کو بے قراری ہے — سینہ جویائے زخمِ کاری ہے
کب وہ سنتا ہے کہانی میری — اور پھر وہ بھی زبانی میری
عشرتِ قطرہ ہے دریا میں فنا ہو جانا — درد کا حد سے گزرنا ہے دوا ہو جانا

غالب کی بہترین غزلوں میں سے ہیں اور یقیناً خود غالب کی فراہم کردہ ہیں۔

عمدۂ منتخبہ کے تعلق سے یہاں تذکرہ عیار الشعراء کا کچھ حال بیان کرنا بھی ضروری معلوم ہوتا ہے۔ یہ تذکرہ عمدۂ منتخبہ سے دو سال پہلے شروع ہوا اور ایک سال بعد تک اس میں مسلسل اضافے ہوتے رہے۔ اس کا زمانۂ تصنیف ۱۲۱۳ھ / ۹۹-۱۷۹۸ء تا ۱۲۴۸ھ / ۳۳-۱۸۳۲ء تسلیم کیا جاتا ہے۔ مگر اس کا ذکر عمدۂ منتخبہ کے بعد اس لیے کیا جا رہا ہے کہ اس میں غالب کا ترجمہ اسد کے تحت نہیں بلکہ غالب کے تحت ہے۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ اس میں ترجمۂ غالب ۱۸۱۶ء یا اس کے بعد داخل کیا گیا کیونکہ غالب تخلص ۱۸۱۶ء ہی سے استعمال میں آیا۔ ترجمے کے شروع کے الفاظ یہ ہیں۔ "مرزا اسد اللہ عرف مرزا نوشہ المتخلص بہ غالب.... " کل شعر دس ہیں جن میں دو شعر ایسے ہیں جو اور کہیں نہیں پائے جاتے حتیٰ کہ نسخۂ بھوپال بخطِ غالب (۱۸۱۶ء) میں بھی نہیں۔ ظاہر ہے کہ یہ شعر غالب کی کسی ابتدائی بیاض کے ہیں جو نسخۂ بھوپال بخطِ غالب میں جگہ نہ پاسکے اور خارج کر دیے گئے۔ لہٰذا انھیں بھی ۱۸۱۲ء ہی کا فکر کردہ کہنا چاہیے۔ وہ شعر یہ ہیں ؎

زخمِ دل تم نے دکھایا ہے کہ جی جانتا ہے ایسے ہنستے کو رلایا ہے کہ جی جانتا ہے
صبا لگا وہ طمانچے طرف سے بلبل کی کہ روئے غنچہ گل ہو کے آشیاں پھر جائے

ایک تقریباً ہم عصر راوی کے مطابق کسی تذکرے میں لکھا ہے کہ خوب چند ذکا مولف تذکرہ عیار الشعراء نواب سرور مولف تذکرہ عمدۂ منتخبہ کے وہاں منشی گری پر ملازم تھا۔ اور کہ جو کچھ وہ عمدۂ منتخبہ میں درج کرتا تھا وہی گھر جا کر اپنے تذکرے عیار الشعراء میں شامل کر لیا کرتا تھا۔ باوجود تلاش کے میری نظر سے یہ تذکرہ نہیں گزرا۔ بہر حال ایسا لکھا بھی ہو تو یہ بات درست نہیں معلوم ہوتی اس لیے کہ

(ا) تذکرہ عیار الشعراء کی بنیاد عمدۂ منتخبہ سے دو سال پہلے پڑ چکی تھی

(ب) دونوں کے یہاں ترجمۂ اسد (غالب) میں بہت فرق ہے اور دونوں ترجموں میں تعدادِ اشعار اور اشعار بھی ایک سے نہیں

(ج) صاحبِ تذکرہ عمدۂ منتخبہ نے اپنے یہاں ذکا کا ترجمہ دیا ہے اور لکھا ہے "..... جوانے سلیم الطبع، مزاجش بہ صلاحیت راغب، کلامش نمکین..... مشار الیہ اسم تذکرۃ الشعرا تالیف کردہ۔ در علمِ اخلاص و دوستی راسخ دریافت گردیدہ۔

...... ... (۵۷ شعر)"

یعنی خود صاحبِ تذکرہ (نواب مصطفیٰ خاں شیفتہ) ذکا کے تذکرے کا ذکر کرتے ہیں اور ذکا کو بہ تحقیق مخلص اور دوست جانتے ہیں اور کہیں اشارہ تک نہیں کرتے کہ ذکا ان کے پاس ملازم تھا۔

●

# غالب کے بعض غیر متداول اُردو اشعار کا زمانۂ فکر

جناب امتیاز علی خاں عرشی مرحوم نے دیوانِ غالب کچھ اس طرح مدوّن کیا ہے کہ اب اس کے مطالعے سے غالب کے کلام کا عہدِ تخلیق بھی ماخذوں کی تفصیلی نشاندہی کے سبب سے ایک حد تک متعین کیا جا سکتا ہے۔ تاہم بعض اشعار ایسے ہیں جن کا عہد معلوم نہیں ہو سکا۔ میں نے ذیل میں ایسے ہی اشعار کا زمانۂ فکر متعین کرنے کی کوشش کی ہے۔ روایتیں بیشتر وہی ہیں جو نسخۂ عرشی میں بیان ہوئی ہیں، مگر کوشش کی گئی ہے کہ اصل ماخذوں کو بنظرِ خود دیکھ لیا جائے اور اگر ہو سکے تو اپنے کتب خانے سے ان کو مزید تقویت پہنچائی جائے تاکہ غلطی کا امکان نہ رہے۔ اس کے بعد نتائج کے لیے میں نے ماخذوں اور اپنے فہم ہی پر بھروسا کیا ہے۔ پہلے غالب کے اشعار درج کیے گئے ہیں اور بعد میں اشعار کے زمانۂ فکر کے تعین کی کوشش میں اپنے معروضات۔

(۱) خوشی جینے کی کیا، مرنے کا غم کیا
ہماری زندگی کیا، اور ہم کیا

یہ شعر مکتوباتِ امیر مینائی مرتبہ مولوی احسن اللہ خاں ثاقب صفحہ ۱۷۱ کے حاشیے سے ماخوذ ہے۔ ثاقب نے نواب یوسف علی خاں بہادر ناظم کے بارے میں متن میں لکھا ہے "نواب ناظم کا پہلا دیوان جو عرصہ ہوا چھپا تھا اور اب کمیاب ہے، مرزا غالب کا دیکھا ہوا ہے۔" لکھا ہے "خاکسار کو جولائی ۱۹۰۸ء میں خوابیدگانِ تربت گاہ

---

٭ ان کی رو سے قطعہ ہے۔

فرخندہ جہانِ بے مثالی ممدوحِ ادانی و اعالی
پیرایۂ صدق و مایۂ فضل شمس العلما جنابِ حالی

کا اشتیاقِ زیارت پانی پت لے گیا۔ میں ایک روز یہ مسودہ اُن کو سنا رہا تھا۔ جب اس مقام پر پہنچا تو مولانا نے فرمایا کہ نواب مصطفیٰ خاں صاحب شیفتہ فرماتے تھے کہ ایک بار مرزا غالب نے مجھے یہ مطلع سنایا۔ میں نے بہت تعریف کی، تو فرمایا کہ بھیّا میں تو یہ شعر ناظم کو دے چکا، مطلع خوشی جینے کی الخ" ۔ اس کے پیشِ نظر کہ یہ شعر دیوانِ ناظم (نواب یوسف علی خاں والیِ رام پور) میں شامل نہیں، یہ کوئی ایسی تحقیق نہیں جس پر شیفتہ یا غالب سر دھنتے۔ نواب رام پور (ناظم) ۱۸۶۵ء میں فوت ہوئے۔ اس لیے شعر یقیناً اُس کے پہلے کا ہے۔

دیوانِ ناظم مطبوعہ ۱۲۷۸ھ ص ۲۱۹ پر سلام کے مقطع کا پہلا مصرع دیکھیے ؎

"ہم کیا ہیں ناظم اور ہمارا سلام کیا"

شعر سے اس کا کوئی تعلق نہیں لیکن اس مصرع کا اسلوب وہی ہے جو شعر کے مصرعِ ثانی کا ہے۔

(۲) دو رنگیاں یہ زمانے کی، جیتے جی ہیں سب
کہ مُردوں کو نہ بدلتے ہوئے کفن دیکھا

(۳) پیری میں بھی کمی نہ ہوئی تاک جھانک کی
روزن کی طرح دیدہ کا آزار رہ گیا
وہ مرغ ہے خزاں کی صعوبت سے بے خبر
آیندہ سال تک جو گرفتار رہ گیا

یہ شعر نواب علاؤ الدّین احمد خاں علائی (ولادت ۱۸۳۳ء) والیِ لوہارو کی بیاض سے لیے گئے تھے۔ قیاس چاہتا ہے کہ یہ کلام ۱۸۵۷ء کے کچھ بعد کا ہے۔ یہ مرزا کی پریشانی

---

۱؎ دیوانِ غالب صدی ایڈیشن۔ مرتبہ مالک رام ص ۳۲۶

اور علالت کا زمانہ تھا۔ لہٰذا اس کا زیادہ امکان ہے کہ شعر کہہ کر چھوڑ دیے ہوں اور پوری غزلیں نہ کہی جا سکی ہوں اگرچہ شعروں کے قافیے اور ردیفیں ظاہر کرتے ہیں کہ غزلیں التزام سے کہنے کا ارادہ رہا ہوگا۔ اشعار کا مفہوم بھی یہی کہہ رہا ہے کہ بڑھاپے میں فکر کیے گئے ہیں۔ پہلے شعر میں جیتے اور مُردوں کے آخری حروف بری طرح دبتے ہیں۔ ایسے ناپختہ کلام کو غالب سے منسوب کرتے ہوئے جھجک محسوس ہوتی ہے۔ مگر ہو سکتا ہے کہ پہلا مصرعہ یوں ہو اور لکھنے میں سہو ہو گیا ہو ؎

دو رنگیاں زمانے کی سب ہیں یہ جیتے جی

تو بھی مُردوں میں واؤ کا دبنا بہت کھٹکتا ہے۔ دوسرے دونوں شعر صاف ہیں۔ میں انھیں قیاساً ۱۸۵۷ء کے کچھ بعد کے کہے ہوئے قرار دیتا ہوں۔

(۴)

مسلمانوں کے میلوں کا ہوا قِل
تجے ہیں جوگ مایا اور دیبی
نشاں باقی نہیں ہے سلطنت کا
مگر ہاں، نام کو اورنگ زیبی

دیبی سے مراد کالی دیوی ہے۔ جس کی پوجا ہزاروں برسوں سے ہو رہی ہے۔ دِلّی میں اس دیوی کا مندر ۹ میل دور تغلق آباد کی طرف ہے۔ جوگ مایا کا مندر مہرولی میں ہے جہاں ہفتہ وار میلہ لگتا ہے۔ مہرولی میں ساون میں پھول والوں کی سیر کے نام سے حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکیؒ کے مزار پر میلہ لگتا تھا اور اب بھی لگتا ہے۔ ظاہر ہے ۱۸۵۷ء کے ہنگامے کے بعد جب مغلیہ سلطنت کا نام و نشان مٹ گیا تو اس میلے کو شاہی سرپرستی حاصل نہ رہی۔ اس لیے یہ میلا اس جوش سے جاری نہ رہا مگر اسے ہندوؤں نے سہارا دیا اور خواجہ صاحب کے مزار کے ساتھ انھوں نے اپنی توجہ جوگ مایا کے مندر کی طرف مبذول کر لی چنانچہ سید احمد دہلوی (پھول والوں کی سیر، فرہنگ آصفیہ جلد اوّل) لکھتے ہیں "غدر کے بعد سے اس میلے نے اور بھی ترقی کی یعنی خاصانِ ہنود کی طرف سے بدھ کے روز جوگ مایا پہ ایسے ہی دھوم دھڑکے سے پنکھا چڑھنا شروع ہو گیا۔ سات سات اور نو نو پنکھے آگے پیچھے ہوتے ہیں ...." یہ قطعہ اسی

عہد کی طرف اشارہ کرتا ہے۔ اس لیے اس کا زمانۂ فکر ۱۸۵۹ء کے قریب یعنی ۱۸۵۷ء کے بعد بھی ہو سکتا ہے۔

(۵)
ہم نشیں تارے ہیں، اور چاند شہاب الدین خاں
بزمِ شادی ہے فلک، کاہ کشاں ہے سہرا
ان کو لڑیاں نہ کہو، بحر کی موجیں سمجھو
ہے تو کشتی ہی میں، پر وہ بحرِ رواں ہے سہرا

یہ شعر مولانا مہر نے اُس قلمی نسخۂ دیوانِ غالب سے نقل کیے ہیں، جو بیگم مرزا شجاع الدین احمد خاں تاباں دہلوی کی ملکیت میں تھا۔ مالک رام صاحب نے لکھا ہے کہ انھوں نے بیاضِ علائی میں بھی انہیں دیکھا ہے۔ بظاہر یہ اس پورے سہرے کے دو شعر ہیں جو مرزا شہاب الدین احمد خاں ثاقب شاگردِ غالب (۱۸۴۰ء تا ۱۸۶۹ء) کی شادی پر کہا گیا۔ ثاقب کے سب سے بڑے صاحبزادے مرزا شجاع الدین احمد خاں تاباں ۲۳ دسمبر ۱۸۶۱ء کو پیدا ہوئے تھے۔ اس لیے شادی مارچ ۱۸۶۱ء یا اس سے پہلے ہوئی ہوگی۔ شادی نواب شمس الدین احمد خاں والیِ فیروز پور جھرکا کی نواسی سکندر جہاں بیگم سے ہوئی تھی۔

(۶) اٹھا اک دن بگولا سا جو کچھ میں جوشِ وحشت میں
پھرا آسیمہ سر، گھبرا گیا تھا جی بیاباں سے
نظر آیا مجھے اک طائرِ مجروح پر بستہ
ٹپکتا تھا سرِ شوریدہ دیوارِ گلستاں سے
کہا میں نے کہ "او گمنام! آخر ماجرا کیا ہے؟
پڑا ہے کام تجھ کو کس ستمگر آفتِ جاں سے"
ہنسا کچھ کھلکھلا کر پہلے، پھر مجھ کو جو پہچانا
تو یہ رویا کہ جوئے خوں بہی پلکوں کے داماں سے

کہا: "میں حیدہوں اُس کا کہ جسکے دامِ گیسو میں
پھنسا کرتے ہیں طائر روز آکر باغِ رضواں سے
اُسی کے زُلف و رُخ کا دھیان ہے شام و سحر مجھ کو
نہ مطلب کفر سے ہے، اور نہ ہے کچھ کام ایماں سے"
بچشمِ غور جو دیکھا، مرا ہی طائرِ دل تھا
کہ جل کر، ہو گیا یوں خاک میری آہِ سوزاں سے

---

ایک[1] اہلِ درد نے سنسان جو دیکھا قفس
یوں کہا "آتی نہیں کیوں اب صدائے عندلیب"
بال و پَر دو چار دکھلا کر، کہا صیّاد نے
"یہ نشانی رہ گئی ہے اب بجائے عندلیب"

[1] یہ قطعہ رسالہ مخزن اپریل ۱۹۰۷ء میں اس تمہید کے ساتھ شائع ہوا تھا:
"تھوڑے دن ہوئے میجر سیّد حسن صاحب بلگرامی سے تذکرہ شعراء ہو رہا تھا جس میں انھوں نے غالب کا ایک قطعہ سنایا۔ قطعے کے عمدہ ہونے میں کیا شک ہے۔ مگر اس کے ساتھ ہی ان کے اس بیان نے کہ یہ قطعہ اُن کے والد مرحوم سے اُن کو پہنچا اور اب تک غالب کے کسی کلام میں شائع نہیں ہوا، اس کی خوبی زیادہ کر دی۔ میں نے اُن سے لکھ لیا اور اُن کی اجازت سے مخزن کو بھیجتا ہوں۔ شیدا از کیمبرج"
مولانا نظامی بدایونی مرحوم نے اپنی شرحِ دیوانِ غالب ص ۲۸۸ میں اس قطعے اور قطعہ نمبر ۲ کے متعلق لکھا ہے کہ سب سے پہلے ان قطعات کا اضافہ طبعِ سوم میں اس ریمارک کے ساتھ ہوا تھا کہ بعض نقادانِ سخن ان قطعات کے طرزِ بیان کو حضرتِ غالب کے رنگ سے جداگانہ

سمجھتے ہیں۔ اس پر طبع سوم کے ناظرین میں سے بعض اہلِ الرائے حضرات نے شکایت کی کہ ان قطعات کو دیوانِ غالب میں جگہ دینا غالب کے کلام کی توہین کرتا ہے۔ ہم نے نواب عماد الملک (میجر سید حسن بلگرامی کے بھائی) سے ان کے متعلق دریافت کیا۔ وہ فرمانے لگے کہ وہ یقین کے ساتھ کہہ سکتے ہیں کہ یہ غالب کے مصنفہ ہیں۔ انھوں نے اپنے ایک بزرگ سے سنے تھے جو ان کو غالب سے منسوب کرتے تھے۔ ممکن ہے کہ یہ غالب کا ابتدائی کلام ہو۔

یعنی (۱) شیدا نے ان اشعار کو میجر سید حسن بلگرامی سے لیا اور سید حسن صاحب کو یہ ان کے والد صاحب سے پہنچے اور (۲) نظامی بدایونی صاحب کے دریافت کرنے پر سید حسن صاحب کے بھائی نے تصدیق کی کہ انھوں نے اپنے ایک بزرگ سے (اپنے والد مرحوم سے نہیں) سنا تھا۔ اور اس لیے وہ یقین کے ساتھ کہہ سکتے ہیں کہ یہ غالب کے مصنفہ ہیں۔ "ممکن ہے کہ یہ غالب کا ابتدائی کلام ہو۔"

قطع نظر اس کے کہ یہ روایت خاصی ضعیف ہے یہ تسلیم کرنا پڑے گا کہ یہ بیانیہ قطعہ (اور اس کے بعد کا صدائے عندلیب والا قطعہ بھی) غالب کے ہم عصروں، ذوق و مومن کے ان بیانیہ قطعوں کے سامنے کم مایہ ہے جنھیں ہم غالب کی عظمت سے مرعوب ہو کر کوئی مقام دینے سے جھجکتے ہیں۔ دونوں کے یہاں سے چند اشعار ملاحظہ ہوں۔

## ذوق

کہوں کیا ذوق احوالِ شبِ ہجر ۔ کہ تھی اک اک گھڑی سو سو مہینے
نہ تھی شب، ڈال رکھا تھا اک اندھیر ۔ مرے بختِ سیہ کی تیرگی نے
کہا جی نے یہ مجھے، یہ ہجر کی رات ۔ یقیں ہے صبح تک دے گی نہ جینے
کہ قسمت سے قریبِ خانہ میرے ۔ اذاں مسجد میں دی بارے کسی نے
موذن مرحبا بر وقت بولا ! ۔ تری آواز مکے اور مدینے

## مومن

وہ نوجوان عابد و زاہد کہ سب جسے | کہتے تھے مومن اور بہت دیندار تھا
کل ایسے حال سے نظر آیا کہ کیا کہوں | جو تھا سو اُس کو دیکھ کے زار و نزار تھا
بیمار کر دیا شبِ ہجرِ بتاں نے آہ | کیا ہو گئے وہ روزہ کہ پرہیزگار تھا
یا تو ہمیں ڈراتے تھے خورشیدِ حشر سے | یا اپنے سر پہ داغِ جنوں شعلہ بار تھا
اختر شماریِ شبِ غم نے بھلا دیا | جتنا خیال پرسشِ روزِ شمار تھا

(وغیرہ وغیرہ)

اگرچہ غالب بیشتر غزل ہی کے شاعر تھے، تاہم انھوں نے قصیدے اور مثنوی میں بھی کم و بیش اپنے قائم کردہ معیار کو قائم رکھا ہے۔ ایسے قطعات سے

اے شہنشاہِ فلک منظرِ بے مثل و نظیر

---

ہے جو صاحب کے کفِ دست پہ یہ چکنی ڈلی

---

منظور ہے گزارشِ احوالِ واقعی

---

اے شہنشاہِ آسماں اورنگ

میں بھی انھوں نے اپنی طبیعت کے خوب جوہر دکھائے ہیں۔ اس لیے قیاس چاہتا ہے کہ سید حسن بلگرامی صاحب کے فراہم کردہ قطعات اُسی عہد کی پیداوار ہیں جس عہد میں غالب نے "ایک دن مثلِ پتنگ کاغذی" والا کلام تخلیق کیا تھا۔ یعنی ۱۸۰۷ء اور زیادہ سے زیادہ ۱۸۱۰ء۔

(۷)

جو حدِ تقویٰ ادا ہو وے تو اپنا مذہب بھی ہے غالب
ہوس نہ رہ جائے کوئی باقی، گناہ کیجے تو خوب کیجے

رضا لائبریری رام پور کے نسخۂ تذکرہ گلزارِ سخن مولفہ جگن ناتھ فیض کے، جو ۱۹۰۸ء میں نولکشور پریس میں طبع ہوا ہے، صفحہ ۲۹۷ پر غالب کا تذکرہ ہے۔ اس صفحے کے زیریں حاشیے میں کسی چُنی لال عاصی نے مطالعہ کرتے وقت غالب کے تحت یہ شعر لکھا ہے۔
یہ شعر غالب کے اس مشہور شعر کی پہلی روایت معلوم ہوتی ہے ؎

ناکردہ گناہوں کی بھی حسرت کی ملے داد ٭ یارب اگر ان کردہ گناہوں کی سزا ہے

اگر اس نتیجے کو صحیح مان لیا جائے تو یہ شعر "جو حدِ تقویٰ"... ۱۸۲۱ء سے پہلے کی تخلیق قرار پائے گا۔ کیونکہ "ناکردہ گناہوں" الخ والا شعر نسخۂ بھوپال مکتوبہ ۱۸۲۱ء میں موجود ہے۔

(۸)

آپ نے "مَسَّنیَ الضُّر" کہا ہے تو سہی ٭ یہ بھی یا حضرتِ ایوب گلا ہے تو سہی
رنج طاقت سے سوا ہو تو نہ پیٹوں کیونکر ٭ ذہن میں خوبیٔ تسلیم و رضا ہے تو سہی
ہے غنیمت کہ بہ امید گزر جائے گی عمر ٭ نہ ملے داد، مگر روزِ جزا ہے تو سہی
دوست گر کوئی نہیں ہے جو کرے چارہ گری ٭ نہ سہی لیک تمنائے دوا ہے تو سہی
غیر سے دیکھیے کیا خوب نباہی اُس نے ٭ نہ سہی ہم سے، پر اُس بت میں وفا ہے تو سہی
نقل کرتا ہوں اُسے نامۂ اعمال میں میں ٭ کچھ نہ کچھ روزِ ازل تم نے لکھا ہے تو سہی
کبھی آ جائے گی، کیوں کرتے ہو جلدی، غالب ٭ شہرۂ تیزیٔ شمشیرِ قضا ہے تو سہی

یہ غزل مولانا مہر نے "غالب" ص ۴۳۰ (طبع اول) میں دیوانِ غالب کے مخطوطۂ بیگم تاباں (حاشیہ ص ۱۰۷) سے نقل کی ہے۔ نیز یہ رسالہ "آجکل" دہلی بابت ۱۵ جون ۱۹۴۳ء میں بھی شائع ہو چکی ہے۔

بقولِ مولانا مہر مرحوم، غزل مخطوطۂ بیگم تاباں کے حاشیے پر درج تھی اور مخطوطۂ بیگم تاباں "بظاہر رام پور والے قلمی نسخے کی نقل معلوم ہوتا تھا۔" نسخۂ رام پور ۱۸۵۵ء میں لکھا گیا تھا، لہٰذا مخطوطۂ بیگم تاباں اس کے بعد کتابت ہوا اور یہ غزل اس کے بھی بعد

حاشیے میں اضافہ کی گئی۔ "ارمغانِ غالب" میں اِسے ۱۸۵۰ء تا ۱۸۶۹ء کی تصنیف کہا گیا
ہے۔ مقطع سے قیاس کیا جاسکتا ہے کہ غزل ۱۸۵۷ء کے فوراً بعد کہی گئی ہوگی۔

(۹)

بتو! توبہ کرو، تم کیا ہو؟ جب اِدبار آتا ہے — تو یوسف سا حسیں بکنے سرِ بازار آتا ہے

یہ شعر مولوی احتشام الدّین صاحب دہلوی کے مضمون (ماہِ نو فروری ۱۹۵۰ء) سے نقل
کیا گیا ہے۔ یہ مطلع انھیں ایک صاحب وجیہہ الدّین خاں کی مملوکہ بیاض میں ملا تھا۔ اس بیاض
میں مرزا صاحب کی غزل "کہا ہے تو سہی" رہا ہے تو سہی" بھی درج تھی۔ وہ لکھتے ہیں کہ "اس
کے ساتھ کوئی دوسرا شعر نہیں ہے۔ وجیہہ الدین خاں نے غزل مذکور کے ہاتھ آنے کی حکایت
یہ بیان کی ہے کہ ان کے والدِ ماجد مرحوم نے مرزا صاحب کی خدمت میں حاضر ہو کر اُن کے کلام کی
اپنی بیاض میں لکھنے کے لیے استدعا کی۔ مرزا نے فرمایا کہ یہ غزل دیوان میں طبع ہونے سے رہ گئی
ہے، تم لے جاؤ۔ غالباً اسی کے ساتھ یہ مطلع بھی عنایت ہوا ہوگا کیونکہ اس بیاض میں غالب کے نام سے
درج ہے، کسی مطبوعہ دیوان میں نہیں پایا جاتا۔"

میں نے "کہا ہے تو سہی" والی غزل کو بعد از ۱۸۵۷ء قیاس کیا ہے۔ لہٰذا غالب کے عنایت
کردہ ایک ہی بیاض میں لکھے ہوئے اشعار کو اُسی عہد میں شمار کرنا چاہیے۔ مگر میرا خیال ہے کہ غالب
کم از کم اس بڑھاپے میں یعنی ۱۸۵۷ء کے بعد تو "سرِ بازار برائے فروخت آتا ہے" یا "سرِ بازار بکنے کے لیے
آتا ہے"، کو "بکنے سرِ بازار آتا ہے" نہ کہتے۔ مطلع یقیناً ۱۸۵۷ء سے بہت پہلے کا ہے۔ اِسے
ابتدائی کلام یعنی ۱۸۱۶ء سے بھی پہلے کا قرار دینا چاہیے۔

(۱۰) اگر ہوتا تو کیا ہوتا، یہ کہیے — نہ ہونے پر ہیں یہ باتیں دہن کی

یہ شعر ڈاکٹر نور الحسن ہاشمی صاحب نے رسالہ "اردوئے معلّٰی" کے "دہلی کے غالب نمبر حصّہ دوم"

۱۹۶۰ء میں چھاپا ہے۔ اُن کا بیان ہے کہ میرے ایک بزرگ تھے سید عنایت حسین صاحب جو بھوپال میں ملازم تھے۔ نواب صدیق حسن خاں سے اُن کے خصوصی تعلقات تھے۔ نواب صاحب کے بھائی سید احمد حسن (متوفی ۱۲۷۷ھ مطابق ۱۸۶۰ء) غالب کے شاگرد تھے اور عرشی تخلص کرتے تھے۔ سید عنایت حسین صاحب نے اپنے منتخب اشعار کی ایک بیاض چھوڑی ہے۔ اس میں پہلے عرشی کا یہ شعر لکھا ہے:

کہیں کچھ ہے دکھا دو گالیوں کو ۔۔۔ بنالایات باتوں میں دہن کی

اس کے بعد غالب کا یہ شعر درج کیا ہے۔ اگر ہوتا الخ

عرشی کا انتقال ۱۸۶۰ء میں ہوا۔ اگر اسد نے اپنے استاد کی غزل پر غزل کہی ہوگی تو یقیناً ۱۸۶۰ء سے پہلے کہی ہوگی۔

(۱۱)

نسخۂ سوزشِ دل، در خورِ عناب نہیں، ۔۔۔ سرِ سودا زدہ، آتشکدۂ تاب نہیں
ہمت و حوصلۂ شورشِ شبنم معلوم ۔۔۔ قلزمِ اشک، نمِ دیدۂ خوناب نہیں
پرسشِ عشق سے ہے اُن کو فراغت مقصود ۔۔۔ ہر تہِ پارۂ دل، نازشِ جلباب نہیں
ہمت و شوقِ طلبگاریِ مقصود کہاں ۔۔۔ برقِ خرمن زن بے تابیِ سیماب نہیں
گلشنِ ہستیِ عالم ہے دبستانِ نشاط ۔۔۔ نقشِ گل، رونقِ بے مشقیِ طلاب نہیں

اس غزل کا پہلا اور تیسرا شعر سب سے پہلے رسالۂ الناظر لکھنؤ بابت مارچ ۱۹۲۹ء میں اس تمہید کے ساتھ شایع ہوا تھا" مولوی عبدالرزاق صاحب ایڈیٹر رسالہ تحفہ حیدرآباد دکن، مولفِ کلیاتِ اقبال نے عرصہ ہوا از راہِ کرم الناظر میں شایع ہونے کے لیے اشعارِ بالا ارسال فرمائے تھے اور اُن کے متعلق اپنے گرامی نامے میں تحریر فرمایا تھا کہ ۔۔۔ "یہ شعر بھوپال کے مطبوعہ نسخے میں نہیں ہیں اور نہ کہیں چھپے ہیں۔ میرے کتب خانے میں دیوانِ غالب کے مختلف نسخے ہیں۔ ایک نسخہ نولکشور کا مطبوعہ ہے۔ اس کے حاشیے پر اشعارِ بالا اس تمہید کے ساتھ

کسی صاحب نے لکھے ہیں کہ مرزا غالب کے قلمی دیوان سے یہ غزل نقل کی گئی۔ دو شعروں کے علاوہ غزل کے اور شعر بھی ہیں، لیکن بیدرد جلد ساز نے حاشیہ کاٹ دیا ہے، جس کے سبب سے بعض مصرعے بالکل کٹ گئے ہیں اور بعض پڑھے نہیں جاتے کہیں اور پتا چلے، تو بقیہ اشعار بھی ارسال کروں گا۔

بعد ازاں یہ شعر ماہِ نو فروری ۱۹۵۲ء میں مع چند اضافوں کے اس تمہید کے ساتھ چھپے "پچھلے صفحے پر غالب کی جو مبینہ غزل درج ہے، ہمیں جناب ناظر عالم نے حیدرآباد دکن سے ارسال کی ہے۔ موصوف نے اس سلسلے میں ایک خط بھی لکھا ہے جس سے اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ یہ کس حد تک مستند ہے۔ خط میں ناظر عالم صاحب نے اس غزل کی دریافت اور حصول کے بارے میں عبدالرزاق راشد صاحب کا یہ بیان نقل کیا ہے۔ موصوف نے کہا کہ "میاں داد سیاح شاگرد مرزا غالب کے ایک رشتے دار ظفریاب خاں ریاست حیدرآباد کے صیغۂ تعمیرات میں ملازم تھے۔ آج سے ۴۴،۴۴ سال پہلے رسالہ ادیب نکالتے تھے۔ نہیان موصوف کے کتب خانے میں ایک مجلد کتاب ملی جس کے اندر دیوانِ غالب اور دیوانِ ذوق کے علاوہ ناسخ، آتش، آباد کا کلام تھا۔ دیوانِ غالب کے ایک حاشیے پر "غزل غیر مطبوعہ غالب دہلوی" عنوان سے ۹ شعر لکھے تھے مگر کسی بیدرد جلد ساز نے بناتے وقت حاشیے کا ایک حصہ اس بری طرح کتر دیا تھا کہ چار مصرعے کٹ گئے۔ جو اشعار اور مصرع باقی تھے، اُن کی نقل کر لی گئی۔ اس تحقیق کے لیے کہ یہ کلام میرزا غالب ہی کا ہے۔ ظفریاب خاں ایڈیٹر ادیب سے رجوع کیا گیا خاں صاحب موصوف نے اثبات میں جواب دیا اور کہا کہ غالب کے سوا ایسے شعر اور کون تصنیف کر سکتا ہے....."

تحقیق کا دوسرا ذریعہ یہ تھا کہ حضرت استاذی علامہ نظم طباطبائی شارح غالب سے رجوع کیا جائے۔ موصوف نے غزل دیکھ کر فرمایا کہ یہ یقینی مرزا غالب کا کلام معلوم ہوتا ہے۔"

جو چار شعر جلد ساز کی غلطی سے کٹ گئے تھے، اُن کے مصرع ہائے ثانی یہ ہیں:-

شب تاریک خیالِ دلِ مہتاب نہیں

---

شمع یہ زیبِ دہِ مجلسِ احباب نہیں

---

تارِ تمکین حریفِ سرِ مضراب نہیں

---

غم ہی اک چیز ہے دنیا میں جو کمیاب نہیں

جب تک پہلے مصرعے نہ مل جائیں ان مصرعوں کو متن سے خارج کر دینا ہی مناسب ہو گا۔

اس غزل کا انداز وہی ہے جو نسخۂ امروہہ بخطِ غالب کی غزلوں کا ہے، اس لیے اسے زیادہ سے زیادہ ۱۸۱۶ء کا فکر کردہ کہہ سکتے ہیں۔ تقابل کے لیے اسی وزن کی ایک غزل نسخۂ امروہہ سے دیکھیے۔ وہی بھاری بھر کم الفاظ اور ترکیبیں، وہی دور کی کہنا اور فہم و ادراک سے اونچا اڑنا اس حد تک کہ شعر معما سا ہو کے رہ جائے۔ ذیل کی غزل دیوانِ غالب کے کسی اور نسخے میں شامل نہیں، لہٰذا اصل رنگ میں ہے سہ

| | |
|---|---|
| وہ فلک رتبہ کہ بر توسنِ چالاک چڑھا | ماہ پرہالہ صفت، حلقۂ فتراک چڑھا |
| نشہ مے کے اتر جانے کے غم سے، آنکھ | صورتِ اشک بہ مژگانِ رگِ تاک چڑھا |
| بوسۂ لب سے ملی طبع کو کیفیتِ خال | مے کشیدن سے مجھے نشۂ تریاک چڑھا |
| میں جو گردوں کو بمیزانِ طبیعت تولا | تھا یہ کم وزن کہ بر سنگ کفِ خاک چڑھا |
| اے (اسد) واشدنِ عقدۂ غم گر چاہے | حضرتِ زلف میں جوں شانہ، دلِ چاک چڑھا |

دونوں غزلوں میں ایک بات اور بھی مشترک ہے وہ یہ کہ پرانی زبان استعمال ہوئی ہے۔ غزل زیرِ بحث کے ایک مصرع میں "تارِ تمکین" پر اضافت نون آیا ہے اور مثال میں دی ہوئی غزل میں "میں جو گردوں کو بمیزانِ طبیعت تولا" (یعنی میں تولا) میں نے تولا کی جگہ آیا ہے۔ اس سے اس بات کا امکان زیادہ ہو گیا ہے کہ دونوں غزلیں ایک ہی عہد کی ہیں۔

# غالب کے کچھ ہنگامی مصرعے اور شعر

۱) ؎ گاتی تھیں شترو کی بیگم، تن ناہا یا ہو
دودھ میں پکّے تھے شلغم، تن ناہا یا ہو

مولوی احتشام الدین مرحوم نے اپنے مضمون "غالب کے بعض غیر مطبوعہ اشعار اور لطیفے" (ماہِ نو۔ فروری ۱۹۵۰ء) میں لکھا ہے کہ یہ "مطلع" "مرزا کی ایک مہمل غزل کا ہے جو بچوں کے جھولے میں گانے کے لیے موزوں فرمائی تھی۔" اندازہ ہے کہ شعر ۱۹۶۵ء کے ابتدائی مہینوں میں کہا گیا ہوگا (دیکھیے خط نمبر ۱۱۲ بنام ہرگوپال تفتہ آخر مئی ۱۸۶۵ء)

۲) ؎ تم سلامت رہو قیامت تک دولت و عز و جاہ، روز افزوں

اس شعر کا پہلا مصرع مرزا نے نواب یوسف علی خاں ناظم کے نام کے خط مورخہ ۱۵ فروری ۱۸۵۷ء میں اور پورا شعر انہیں کے نام کے خط مورخہ ۱۴ اگست ۱۸۶۳ء میں لکھا ہے۔

۳) ؎ درم و دام اپنے پاس کہاں چیل کے گھونسلے میں ماس کہاں

آبِ حیات میں درج ہے کہ حسین علی خاں (عارف کا چھوٹا لڑکا) ایک دن کھیلتا کھیلتا آیا کہ دادا جان (غالب) مٹھائی منگا دو۔ آپ نے فرمایا کہ پیسے نہیں۔ وہ صندوقچہ کھول کر اِدھر اُدھر ٹٹولنے لگا اور آپ نے یہ شعر فرمایا۔

حسین علی خاں (شاداں) کا سالِ ولادت ۱۸۵۰ء ہے۔ اندازہ ہے اس واقعے کے وقت (آغاز ۱۸۵۷ء) وہ سات آٹھ برس کا ہوگا۔

۴) سے سات جلدوں کا پارسل پہنچا — واہ کیا خوب برمحل پہنچا

یہ شعر میرزا حاتم علی مہر کے نام کے خط مورخہ ۲۰ نومبر ۱۸۵۸ء میں درج ہے۔

۵) سے یہ خبط نہیں تو اور کیا ہے

"برہانِ قاطع کا وہ نسخہ جس کے حاشیوں پر ابتداً مرزا صاحب نے اپنے اختلافی نوٹ لکھے۔ اور جو بعد کو قاطع برہان کے نام سے مرتب ہو کر چھپے ...... لفظ خبط پر حاشیہ لکھتے ہوئے یہ مصرع بھی مرزا صاحب کے قلم سے نکل گیا ہے۔" ظاہر ہے کہ یہ ۱۸۵۸ء ہی میں لکھا گیا ہوگا۔

۶) سے روز اس شہر میں اک حکم نیا ہوتا ہے
کچھ سمجھ میں نہیں آتا ہے کہ کیا ہوتا ہے

غالب نے یہ شعر اپنے خط بنام مجروحؔ مورخہ ۲ فروری ۱۸۵۹ء میں لکھا ہے۔

۷) سے دیکھیے کیا جواب آتا ہے

مندرجہ خط بنام مجروحؔ ۱۳ دسمبر ۱۸۵۹ء۔ یہ پورے جملے کا ایک ٹکڑا ہے جو از خود موزوں ہو گیا ہے: "میں نے اس کا اپیل لفٹنٹ گورنر کے یہاں کیا ہے، دیکھیے کیا جواب آتا ہے"

۸) سے خدا سے میں بھی چاہوں از رہِ مہر
"فروغِ میرزا حاتم علی مہرؔ"

مندرجہ خط بنام مہر۔ اپریل ۱۸۵۹ء۔ اس شعر کا دوسرا مصرع خود مہر کا ہے جو ان کی مثنوی "شعاعِ مہر" میں درج ہے۔

۹) سے پیر و مرشد معاف کیجیے گا — میں نے جمنا کا کچھ نہ لکھا حال

مندرجہ خط بنام نواب انور الدولہ بہادر شفقؔ۔ ۱۹ جولائی ۱۸۶۰ء۔ عودِ ہندی میں یہ اسی طرح درج ہے۔ مگر اردوئے معلّیٰ میں اسے نثر کی شکل دے دی گئی ہے اگرچہ اسے منظوم بھی پڑھا جا سکتا ہے:

پیر و مرشد معاف کیجیے گا — میں نے جمنا کا حال کچھ نہ لکھا

۱۰) س

خدا کے بعد نبی اور نبی کے بعد امام
یہی ہے مذہبِ حق، والسّلام والاکرام

مندرجہ خط بنام مجروح - مئی ۱۸۶۱ء

۱۱) س

تھا تو خط پر نہ تھا جواب طلب
کوئی اس کا جواب کیا لکھتا

یہ شعر چودھری عبدالغفور سرور کے نام کے خط میں لکھا ہے۔ خط پر تاریخ درج نہیں مگر قرائن سے پتا چلتا ہے کہ ۱۸۶۲ء کا لکھا ہوا ہے تفصیل کے لیے دیکھیے "غالب کے خطوط" جلد دوم ص ۶۱۱

۱۲) س

میں بھولا نہیں تجھ کو، اے میری جاں
کروں کیا، کہ یاں گر رہے ہیں مکاں

مندرجہ خط بنام مجروح مورخہ ۲۶ ستمبر ۱۸۶۲ء

۱۳) س

جو یاں ہے حالِ دلی وا لور سلام لو

یہ مصرع خط مورخہ ۱۶ دسمبر ۱۸۶۲ء بنام مجروح کا سرنامہ ہے۔

۱۴) س

ولی عہدی میں شاہی ہو مبارک      عنایاتِ الٰہی ہو مبارک

مندرجہ خط بنام علائی - اپریل، مئی ۱۸۶۳ء (غالب کے خطوط حصہ اوّل ص ۴۰۲)

۱۵) س

معلوم ہوا خیر کر تھینگا با جا

مندرجہ خط بنام علائی ۱۸ مئی ۱۸۶۴ء۔

۱۶) س

کوئی اس کا جواب دو صاحب      سالکوں کا ثواب لو صاحب

مندرجہ لطائفِ غیبی مطبوعہ ۱۸۶۴ء ص ۲۲ - اب یہ عام طور پر تسلیم کر لیا گیا ہے کہ لطائفِ غیبی، سیاح کی نہیں بلکہ خود مرزا کی تصنیف ہے۔

۱۷) س

خوشنودیِ احباب کا طالب، غالب

ظاہر ہے کہ یہ مصرع خط کے خاتمے کے الفاظ پر مبنی ہے۔ صحیح سالِ تحریر کا علم نہیں

مگر یہ ایک خط بنام قدر بلگرامی کے آخر میں (تاریخ درج نہیں صرف دن اور وقت لکھا ہے "چہار شنبہ بارہ پر تین بجے) اور مثنوی "شعاع مہر" کی تقریظ کو تمام کرتے ہوئے لکھا ہے ۔

۱۸) ؎ کھانا نہ انہیں کہ یہ پلے ہیں آم

یہ غالب کی ایک رباعی کا چوتھا مصرعہ ہے ۔ جو جلوہ خضر میں درج ہے ۔ اس کے تین مصرے صفیر بلگرامی کو یاد نہیں رہے ۔ صفیر ۱۸۶۵ء میں غالب سے ملنے دلی آئے تھے ۔ تفصیل کے لیے دیکھیے دیوان غالب نسخہ عرشی طبع دوم ص ۴۴۱ ۔

۱۹) ؎ میں قائلِ خدا و نبی و امام ہوں  بندہ خدا کا اور علی کا غلام ہوں

مندرجہ خط بنام صفیر بلگرامی مورخہ ۲ مئی ۱۸۶۵ء ۔

۲۰) ؎ ہاتفِ غیب سن کے یہ چیخا  ان کی تاریخ میرا تاریخا

جناب احسن مارہروی مرحوم نے اپنی کتاب مکاتیب الغالب (ص ۳۵) پر لکھا ہے ۔

"راقم الحروف (احسن مارہروی) کے پر دادا شاہ سید عالم صاحب (صاحب عالم مارہروی) سے مرزا کی اکثر خط و کتابت رہتی تھی ۔ ایک مرتبہ حضرت صاحب نے مرزا صاحب سے پوچھا کہ آپکی ولادت کس سنہ میں ہوئی اور یہ بھی اطلاع دی کہ میری ولادت لفظ "تاریخ" سے نکلتی ہے جس کے عدد ۱۲۱۱ ہوتے ہیں مرزا نے جواب میں یہ شعر لکھ بھیجا ہاتفِ غیب الخ ______ "

جناب صاحب عالم مارہروی (جن کی مرزا بہت عزت کرتے تھے ، مرزا سے ایک سال پہلے پیدا ہوئے اور تین سال بعد فوت ہوئے یعنی اُن کی ولادت ۱۲۱۱ھ کو اور وفات ۱۲۸۸ھ کو ہوئی ۔ صاحب عالم ان کے صاحبزادے شاہ عالم اور عبدالغفور سرور (جن کے خطوں میں صاحب عالم مارہروی کے کئی خط شامل ہیں) کے نام کے خطوط جو آج تک دستیاب ہوئے ہیں وہ ۱۸۵۸ء سے ۱۸۶۶ء تک کے عرصے میں لکھے گئے ہیں ۔ یہ شعر ان خطوں میں درج نہیں ۔ ہو سکتا ہے انہیں دنوں میں کبھی لکھا گیا ہو مگر خط محفوظ نہ رہا ہو ۔ اس لیے اس شعر کو ۱۸۵۸ء کے بعد اور ۱۸۶۶ء سے پہلے کا کہا ہوا ہی کہا جا سکتا ہے ۔

(۲۱) ؎ تحریر ہے یہ غالبِ یزداں پرست کی
تاریخ اس کی آج نویں ہے اگست کی

مندرجۂ خمخانۂ جاوید جلد اوّل ص ۸۲ - قرائن سے معلوم ہوتا ہے کہ شعر کا زمانۂ فکر ۱۸۶۶ء کے لگ بھگ ہوگا۔

(۲۲) ؎ سنین عمر کے ستّر ہوئے شمار برس
بہت جیوں تو جیوں اور تین چار برس

غالب کا سالِ ولادت ۱۷۹۷ء ہے۔ اس طرح یہ شعر ۱۸۶۷ء میں کہا گیا ہوگا۔ ہجری حساب سے ستّر برس ۱۲۸۲ھ (۱۸۶۵-۶۶ء) میں پڑیں گے۔

(۲۳) ؎ آج یک شنبے کا دن ہے آؤ گے؟ یا فقط رستا ہمیں بتلاؤ گے

خمخانۂ جاوید جلد اوّل ص ۸۱ میں لالہ سری رام نے لکھا ہے کہ پیارے لال آشوب دہلی میں ہوتے تھے تو کوئی ہفتہ مرزا صاحب کی ملاقات سے خالی نہ جاتا تھا۔ دیر ہو جاتی تو مرزا ایک نہ ایک شعر لکھ کر آشوب کے پاس بھیج دیتے "جس کا مضمون حسنِ طلب ہوتا"۔ ان میں سے ایک شعر یہ ہے۔ غالب نے دسمبر ۱۸۶۷ء کو ازالۂ حیثیتِ عرفی کا مقدمہ دائر کیا تھا اس مقدمے میں پیارے لال آشوب (جو ابھی ۲۶ سال کے بھی نہ تھے) گواہوں میں سے ایک تھے۔ شاید یہ شعر انہیں دنوں کا ہو۔

مندرجۂ بالا اشعار کی کوئی ادبی حیثیت نہیں۔ یہ غالب کی شوخیٔ طبع اور حاضر دماغی کا آئینہ ہیں۔ ان کی قدر و قیمت اس پر منحصر ہے کہ یہ غالب کے کہے ہوئے ہیں۔ ظاہر ہے، انہیں دیوانِ غالب میں شامل کرنا محض دیوان کا حجم بڑھانا ہوگا۔

●

# دیوانِ غالبؔ ۔ طبعِ اول

غالبؔ، میجر جان جاکوب بہادر (جان جیکب) کو، مطبع سید الاخبار کے بارے میں کچھ اطلاعات بہم پہنچاتے ہوئے، ایک خط میں لکھتے ہیں:

"...... دیوانِ ریختہ کہ ہر چند ناتمام است، عجب نیست کہ ہم دریں ماہ بہ تمامی و انگاہ بنظر گاہ سامی رسد ........ ۱"

(ترجمہ: (میرا) دیوانِ اردو بھی جو باوجود ادھورا ہونے کے، مکمل ہے، عجب نہیں اسی مہینے میں (اسی مطبع سے) تمام ہو کر آپکی نگاہ عالی سے گزرے ...............)

اس خط سے دو باتیں سامنے آتی ہیں۔ اوّل یہ کہ دیوان چھپ رہا ہے۔ دوم یہ کہ دیوان اگرچہ ادھورا ہے تاہم مکمل ہے یعنی منتخب ہے۔ سرورق کے مطابق، بالآخر، دیوان شعبان ۱۲۵۷ھ مطابق اکتوبر ۱۸۴۱ء کو چھپ گیا۔ دیوان کے ص ۱۰۴ پر ایک رباعی درج ہے ۲

ہیں شہر میں صفاتِ ذوالجلالی باہم ۔۔۔ آثارِ جلالی و جمالی باہم

ہوں شاد نہ کیوں سافل و عالی باہم ۔۔۔ ہے اب کے شبِ قدر و دوالی باہم

---

۱۔ پنج آہنگ، طبع اول ۱۸۴۹ء، ص ۳۸۸

۲۔ دیوانِ غالب نسخۂ عرشی، اشاعت دوم۔ مقدمہ ص ۱۲۷

عرشی صاحب مرحوم اس رباعی کے پیشِ نظر لکھتے ہیں :

"...... شعبان ۱۲۵۷ھ (اکتوبر ۱۸۴۱ء) میں میرزا صاحب کا دیوان اس مطبع (سید الاخبار) میں چھپنا شروع ہوا، اور ۲۷ رمضان (۱۲ نومبر) تک زیرِ طبع رہا۔ تاریخ آغاز سرورق پر مذکور ہے، اور ۲۷ رمضان تک اختتام نہ ہونے کی دلیل یہ ہے کہ اس میں یہ رباعی بھی شامل ہے : ہے اب کے شبِ قدر و دِوالی باہم اور از روئے حساب دوالی اور شبِ قدر کا اجتماع اسی تاریخ کو ہوا تھا"

مگر یہ دونوں دلیلیں ضعیف ہیں۔ دیوان کے سرورق پر یہ کہیں نہیں لکھا گیا کہ اکتوبر ۱۸۴۱ء طباعتِ دیوان کی تاریخ آغاز ہے۔ اگر تاریخِ آغاز کی نشاندہی منظور ہوتی تو دن کا ذکر بھی ہونا چاہیے تھا۔ اسی طرح رباعی سے یہ کہیں ظاہر نہیں ہوتا کہ شبِ قدر اور دیوالی کے اجتماع کی تاریخ گزر چکی ہے۔ اس میں صرف یہ بتایا گیا ہے کہ چھوٹے بڑے آپس میں اس لیے خوش (ہو کر گلے مل رہے) ہیں کہ اب کے شبِ قدر اور دیوالی بھی ایک ہی تاریخ کو باہم بغل گیر ہونے والی ہیں۔ رباعی یقیناً ۲۷ رمضان (۱۲ نومبر) سے پہلے کہی گئی ہوگی۔ ایسا ہونا اگر ناممکن نہیں تو دور از قیاس ضرور ہے کہ طباعت سے مہینوں پہلے مسودے کی کتابت کرائی گئی ہو اور طباعت کے دوران میں بیچ میں ایک رباعی کا اضافہ کر دیا گیا ہو۔ چھپے ہوئے دیوان میں یہ رباعی جس مقام پر ہے وہ ظاہر کرتا ہے کہ تمام مسودہ ایک ہی نسخے سے سلسلہ وار لکھا گیا تھا۔

.. دیوان میں درج شعروں کی تفصیل یہ ہے :

| | |
|---|---|
| غزلیات کے اشعار | ۹۹۸ |
| ۲ مصرعے جو غزل میں چھپنے سے رہ گئے مگر غلط نامہ میں موجود ہیں۔ | ۱ |
| | ۹۹۹ |

---

۱ ۔ دیوانِ غالب ص ۱۹۔ غزل کا پہلا مصرع یہ ہے "یک ذرۂ زمیں نہیں بے کار باغ کا"

## قصیدوں، قطعوں، رباعیوں کے اشعار

۹۷ / ۱۰۹۳

ص ۵۹ پر چھپے ہوئے ۳ شعر حقیقت میں قطعے[1] کے ہیں جو ص ۱۰۰ پر درج ہے اور اس میں شامل ہیں۔ اس طرح مجموعی تعدادِ اشعار ۱۰۹۳ رہ جاتی ہے۔ اب اگر معلوم ہو کہ یہ ۱۰۹۳ اشعار، کم از کم ۲۹۶۶ اشعار سے منتخب کیے گئے ہیں[2] تو سمجھ میں آ جاتا ہے کہ غالب نے اپنے "دیوانِ ریختہ" کو "در ناتمامی، تمام" کیوں کہا۔ ان کی مراد یہ ہے کہ دیوان صرف چھاپنے کی حد تک مکمل ہے حقیقت میں مکمل نہیں کیونکہ منتخب ہے۔

غالب کے دیوانِ ریختہ کے پانچوں ایڈیشنوں میں ان کا فارسی میں لکھا ہوا دیباچہ شامل ہے مگر اس پر تاریخِ تحریر درج نہیں ہے۔ دیوانِ غالب (نظامی[3] بدایونی طبعِ ثانی) میں پہلی بار یہ تاریخ درج کی گئی ہے۔ نظامی اپنے دیباچے میں لکھتے ہیں

> "اس مرتبہ اس سے بھی زیادہ پرانا ایک قلمی نسخہ ہاتھ آیا جو اصل دیوان سے نقل کیا گیا ہے جس کو پہلی مرتبہ غالب نے ۱۲۴۸ھ میں مرتب کیا تھا۔ یہ نقل جو ہمیں دستیاب ہوئی ہے اسی زمانے کی لکھی ہوئی ہے۔ اس کے ساتھ ایک دیباچہ زبانِ فارسی مصنف نے لکھا ہے کہ جس کو ناظرین کے مطالعے کے لیے اس دیوان کے شروع میں من و عن درج کیا گیا ہے ........"

---

۱۔ "ہنگامہ کا جو ذکر کیا تو نے ہم نشیں" معلوم ہوتا ہے اس شعر کو قطعے سے الگ کر کے باقی تین شعروں کو غالب نے غزل میں درج کیا تھا بعد میں مکمل قطعہ میں شامل کر لیا مگر غزل والے حصے سے یہ شعر خارج کرنا بھول گئے جب کہ ایڈیشنوں میں یہ غلطی نکال دی گئی۔

۲۔ دیکھیے ۱۰۰۷ سے ۱۰۲۳ تک کے اشعار۔

۳۔ اردو دیوانِ غالب بہ شرح نظامی، مطبوعہ نظامی پریس بدایوں ۱۹۲۳ء ص ۱۷، ورقِ دیوانِ غالب سے ایک صفحہ پہلے۔

اس ایڈیشن میں غالب کے دیباچے کا عنوان اس طرح قائم کیا ہے ۔

"دیباچہ جو خود مصنف نے وقتِ ترتیب دیوانِ ہٰذا بزبانِ فارسی لکھا"

آخر میں تاریخِ دیباچہ اس طرح درج کی ہے :

"بست و چہارم شہر ذی قعدہ ۱۲۴۸ھ"

جو مطابق ہے ۱۶ اپریل ۱۸۳۳ء کے ۔

نظامی مرحوم کو وہ دیوان جس میں یہ دیباچہ مع تاریخِ تحریر درج ہے کہاں سے ملا تھا ؟ اس کی وضاحت ہمیں ڈاکٹر سید عبد اللطیف کی کتاب میں شائع شدہ ایک خط کے ذریعے ملتی ہے جو نظامی مرحوم نے سر اکبر حیدری کے نام ۳ دسمبر ۱۹۲۷ء کو لکھا تھا[2] نظامی فرماتے ہیں :

"قلمی دیوان جو ۱۲۴۸ھ کے قریب کا لکھا ہوا مجھے ۱۹۱۸ء میں ملا تھا اور جس کا ذکر میں نے اپنے یہاں کے مطبوعہ دیوانِ غالب کے دوسرے ایڈیشن میں کیا ہے ...... ایک مرحوم دوست (منشی احمد علی صاحب شوقؔ) کے ذریعہ سے مجھے رام پور میں دستیاب ہوا تھا ........."

چند لفظی ترامیم[3] سے قطعِ نظر نظامی بدایونی کا نقل کردہ دیباچہ وہی ہے جو آٹھ سال کے بعد (۱۸۴۱ء) سے شائع ہونے والے پانچوں ایڈیشنوں میں شامل ہے.

---

۱۔ اسعد دیوانِ غالب مع شرح نظامی مطبوعہ نظامی پریس بدایوں ۱۹۲۲ء، ص ۱۰، اور قبل دیوانِ غالب سے ایک صفحہ پہلے

۲۔ غالب از ڈاکٹر سید عبد اللطیف (انگریزی سے ترجمہ) مطبوعہ حیدرآباد ۱۹۲۲ء، ص ۱۲۵

۳۔ مثلاً طباعت کے وقت 'درفاکستر خویش' کو 'بہ خاکستر خویش'، 'کم مایہ' کو 'اندک مایہ' بنا دیا گیا ہے۔

۲۱ سے یہ ثابت ہو گیا کہ دیوانِ غالب لگ بھگ ۱۸۲۳ء کے پہلے سہ ماہے میں طباعت کے
لیے تیار ہو گیا تھا۔ اب ۱۶ اپریل ۱۸۳۳ء کو اس کا دیباچہ لکھ کر اسے کاتب کے حوالے کرنا
تھا۔ مگر ایسا نہیں ہوا۔ دیباچہ تو لکھا گیا مگر مسودہ کاتب کے حوالے نہیں کیا گیا۔ شاید اس
لیے کہ ابھی نواب ضیاء الدین احمد خان نیّر و رخشاں نے اس کی تقریظ مکمل نہیں کی تھی۔ یہ
تقریظ ۱۲۵۴ھ آخر (۲۸ مارچ ۱۸۳۸ء تا ۱۷ مارچ ۱۸۳۹ء) میں مکمل ہوئی۔ اُس وقت اس
میں غزل، قصیدہ، قطعہ، رباعی ملا کر کل اشعار "یک ہزار و ہفتاد و اند" تھے[۱]۔ یعنی
۱۰۷۰ سے کچھ اوپر (۱، ۲، ۳ سے ۹ تک کچھ بھی)۔ لیکن جب دیوان، دیباچہ و تقریظ کے
ساتھ چھپنے کے لیے دیا گیا تو اس میں جیسا کہ پہلے بتایا جا چکا ہے، ۱۰۹۶ اشعار[۳] چھپے۔
حقیقت یہ ہے کہ ۱۸۳۳ء تک دیوان کے اشعار ۱۰۷۱ تھے[۴]۔ بعد میں ۱۲۵ اشعار کا اضافہ
ہوا۔ جو ۷۰ شعر دیوان سے لیے گئے تھے[۵]۔ تقریظ مشمولہ دیوانِ مطبوعہ میں لفظی تغیر و
تبدل بھی ہوا، اور مختلف ایڈیشنوں میں سنین اور تعدادِ اشعار میں ترامیم[۶] بھی ہوئیں۔

---

۱ آثار الصنادید مطبوعہ نولکشور جون ۱۸۷۶ء، باب چوتھا ص ۵۰ "سنہ مقدسہ ہجریہ نبویہ...... یک ہزار و
دویست و پنجہ و چہار......"

۲ ایضاً ایضاً ایضاً ۸۶

۳ دیوانِ غالب (پہلا ایڈیشن)۔ تقریظ میں تعدادِ اشعار "ہزار و نود و شت اند" لکھا ہے جو غلط ہے۔

۴-۵ دیکھیے ۱۰۰۷ سے ۱۸۲۱ء تک کے ✝ نشان والے اشعار

۶ ایک شعر کی ترمیم دلچسپ ہے۔ تقریظ میں شامل مثنوی کا تیسرا شعر آثار الصنادید میں اس طرح ہے۔

نہیں فرزند گر آبائے علوی
ہیں شاگرد روح القدس عالی

اس کے مصرعِ ثانی کو دیوانِ غالب (پہلا ایڈیشن) میں یوں کر دیا ہے سے وہ روح القدس کا دکشتِ معنی۔ پھر بعد کے
ایڈیشنوں میں یہ شکل دے دی ہے سے ہیں شاگردِ عقلِ کلِ عالی۔

۱۸۳۳ء کے بعد جن ۲۵ اشعار کا اضافہ ہوا وہ یہ ہیں

| | | |
|---|---|---|
| دیوانِ غالب ص ۵۲ | دی سادگی سے جان پڑوں کوہکن کے پانو [1] | ۹ شعر نسخۂ بدایوں ۱۸۳۸ء |
| ص ۵۸ | تاہم کو شکایت کی بھی باقی نہ رہے جا | ۲ شعر حاشیہ ایضاً لبداز ۱۸۳۸ء |
| ص ۶۵ | زندگی اپنی جب اس شکل سے گزری، غالب | ۱ شعر گلشن بے خار اپریل ۱۸۳۵ء |
| ص ۸۴ | ہم رشک کو اپنے بھی گوارا نہیں کرتے | ۳ شعر نسخۂ بدایوں۔ حاشیہ لبداز ۱۸۳۸ء |
| ص ۸۶ | لاغر اتنا ہوں کہ گر تو بزم میں جا دے مجھے | ۴ شعر ۔ ایضاً ۔ |
| ص ۱۰۰ | گئے وہ دن کہ نادانستہ غیروں کی وفاداری | ۲ شعر ۔ ایضاً ۔ |
| ص ۱۰۴ | بھیجی ہے جو مجھ کو شاہِ جمجاہ نے دال | ۲ شعر ۔ ایضاً ۔ |
| ص ۱۰۴ | ہیں شہ میں صفاتِ ذوالجلالی باہم | ۲ شعر منتخب قصیدہ والی باہم ۱۸۴۱ء |
| | | ۲۵ شعر |

مندرجہ بالا سے یہ نتائج برآمد ہوتے ہیں۔

(۱) دیوانِ غالب، اولیں طباعت کے لیے لگ بھگ ۱۸۳۳ء کے پہلے سہ ماہے تک مکمل ہو چکا تھا

(۲) اس میں ۱۰۷۱ اشعار تھے۔[2]

---

[1] بے چارہ کتنی دور سے آیا ہے شیخ جی
کعبے میں کیوں دبائیں نہ ہم برہمن کے پانو

یہ شعر بعد میں متداول دیوانِ غالب سے خارج کر دیا گیا تھا۔ اس طرح اب متداول دیوان میں اس غزل کے ۹ کے بجائے ۸ شعر شامل ہیں۔

[2] اگر بعد والے اضافے جو ص [illegible] میں درج کیے جا چکے ہیں، دیکھیے تو معلوم ہوگا کہ ۱۸۳۳ء تک متداول دیوان کے لیے منتخب اشعار کی تعداد ۱۰۷۱ نہیں بلکہ ۱۰۴۳ ہے۔ تاہم دیوانِ غالب کے پہلے ایڈیشن (۱۸۴۱ء) میں ۱۸۳۳ء تک ۱۰۷۱ اشعار ہی شامل کیا تھا

۳) یہ اشعار ۲۰۹۶ اشعار میں سے منتخب ہوئے تھے (بعد میں ۱۸۴۱ تک کے فکر کردہ

کیے گئے تھے۔ یہ کیونکر ہوا۔ اس کے لیے "نکات" میں یار "جمع خرچ" لکھنا پڑے گا۔ ملاحظہ کیجیے:

۱۸۳۳ تک دیوان کے لیے منتخب اشعار کی تعداد — ۱۰۷۳

متداول دیوان میں قصیدہ "یک ذرہ..." کے ۱۸ شعر

ہیں مگر پہلے ایڈیشن (ص ۹۵-۹۷) میں صرف ۱۵ شعر درج ہیں۔ اس طرح

۳ اشعار کم ہوئے — ۳ - / ۱۰۷۰

پہلا ایڈیشن ص ۷۹/۸۰ غزل "میرے بعد" کے ۸ شعر ہیں۔ متداول

دیوان میں بعد ازاں یہ شعر اضافہ ہوا ؎

خوں ہے دل خاک میں احوالِ بتاں پر یعنی

ان کے ناخن ہوئے محتاجِ حنا میرے بعد

یعنی یہ شعر پہلے ایڈیشن میں نہیں — ۱ - / ۱۰۶۹

یہ ۲ شعر بھی پہلے ایڈیشن میں نہیں ؎

سیاہی جیسے گر جاوے دمِ تحریر کاغذ پر

مری قسمت میں یوں تصویر ہے شب ہائے ہجراں کی

محابا کیا ہے، میں ضامن، اِدھر دیکھ

شہیدانِ نگہ کا خوں بہا کیا — ۲ - / ۱۰۶۷

یہ شعر پہلے ایڈیشن (ص ۷۰) میں ہے مگر بعد میں حذف کر دیا گیا

؎ ہو کر شہیدِ عشق میں پائے ہزار جسم

ہر موجِ گردِ راہ مرے سر کو دوش ہے — ۱ + / ۱۰۶۸

قطعے کے شعر جو پہلے ایڈیشن میں ص ۹۵ اور ص ۹۶ پر دوبارہ چھپ گئے

"کلکتے کا جو ذکر کیا..." — ۳ +

پہلے ایڈیشن میں ۱۸۳۳ تک کے کل منتخب اشعار — ۱۰۷۱

۲۷ اشعار میں سے ۲۵ شعر مزید منتخب ہوئے۔ ان ۲۷ شعروں کے اضافے سے اس وقت تک کے کہے ہوئے اشعار کی تعداد ۲۹۸۱ ہو گئی)

۴) اس کا دیباچہ غالب نے ۱۶ اپریل ۱۸۳۳ء کو ختم کیا۔

۵) تقریظ نواب ضیاء الدین احمد خاں نیر و رخشاں نے ۲۸ مارچ ۱۸۳۸ء اور ۱۷ مارچ ۱۸۳۹ء کے درمیان کسی وقت لکھی۔ قیاس غالب یہی ہے کہ ۱۸۳۸ء ہی میں لکھی۔

۶) طباعتِ دیوان کے وقت اس میں ۱۲۵ اشعار کا اضافہ ہوا اور کل شعر ۱۰۹۶ ہو گئے۔ (کاتب نے ایک غزل کے دو مصرعے حذف کر دیے تھے۔ جس کی وضاحت "غلط نامہ" میں موجود ہے۔ اس طرح اشعار جو متن میں درج ہیں، شمار میں ۱۰۹۵ ہیں مگر حقیقت میں ۱۰۹۶ ہیں۔ ۳ شعر دوبارہ درج ہو گئے۔ وہ کم کیے تو دیوان کا مواد ۱۰۹۳ اشعار پر مشتمل رہ گیا)

۷) دیوان اکتوبر ۱۸۴۱ء کو "دہلی میں سید محمد خاں بہادر کے چھاپہ خانہ" (مطبع سید الاخبار) میں چھپا۔

دیوانِ غالب (طبع اول) بہت کم یاب ہے۔ جناب مالک رام فرماتے ہیں[1]۔

"ایک کرم خوردہ نسخہ منشی مہیش پرشاد مرحوم کے پاس تھا۔ خدا معلوم اب کہاں ہے۔ خان بہادر سید ابو محمد مرحوم کا نسخہ آزاد لائبریری، علی گڑھ میں آ گیا ہے۔ ایک مکمل نسخہ صولت پبلک لائبریری، رامپور میں اور دوسرا جامعہ ملیہ اسلامیہ (دلی) کے کتب خانے میں ہے۔"

جناب عرشی مرحوم، صولت پبلک لائبریری، رامپور کے نسخے کے بارے میں لکھتے ہیں[2]۔

"سرورق کی پہلی سطر کے آخر میں لفظِ تخلص کے اوپر سید محمد خاں

---

۱) ذکرِ غالب۔ طبع پنجم ص ۱۲۷

۲) دیوانِ غالب نسخۂ عرشی ص ۱۲۸۔ مقدمہ

کے دستخط ہیں __________ "

میرے کتب خانے میں اس ایڈیشن کے دو نسخے ہیں اور صولت پبلک لائبریری، رام پور والے نسخے کا عکس بھی ہے۔ جب تک میں نے عرشی صاحب کا بیان نہیں پڑھا تھا اور صولت پبلک لائبریری والے نسخے کا عکس نہیں دیکھا تھا، مجھے معلوم نہ تھا کہ سرورق کے لفظ تخلص پر بے معنی سا نشان حقیقت میں سید محمد خاں کے دستخط ہیں۔ بہر حال مجھے یہ بتاتے ہوئے تعجب ہوتا ہے کہ میرے دو نسخوں میں سے ایک پر یہی دستخط بعینہٖ اسی جگہ موجود ہیں۔ وجہ نامعلوم۔

دیوان ۱۰۹ صفحوں ہی کو محیط ہے۔ پہلا صفحہ سرورق کا ہے۔ دوسرا صفحہ خالی ہے۔ صفحات میں ۹۷ کا عدد دو دفعہ آ گیا ہے مگر ص ۱۰۳ کے بعد ص ۱۰۴ چھوٹ گیا ہے، اس طرح پلڑے برابر ہو گئے ہیں۔

یہ ایڈیشن اتنا کم یاب ہے کہ مدتوں اسے ایک نظر دیکھنے کے لیے آنکھیں ترستی رہیں۔ اب اس سے پہلے کہ باقی دو چار نسخے بھی دیمک یا وقت کی بھینٹ چڑھ جاتے میں نے اس کا عکسی ایڈیشن شائع کر کے اسے عام کر دیا ہے۔

•

# غالبؔ کی زندگی میں دیوانِ غالبؔ کی اشاعت

## (دیباچہ، تقریظ، خاتمۃ الطبع اور تعداد اشعار)

(ا) غالبؔ نے اپنے اردو دیوان کے پہلے ایڈیشن کا دیباچہ ۲۴ ذیقعدہ ۱۲۴۸ھ[1] (۱۴ اپریل ۱۸۳۳ء) کو تمام کیا۔ تقریظ پانچ سال بعد نواب ضیاالدین احمد خاں نے ۱۲۵۴ھ ۱۸۳۸-۳۹ء میں لکھی۔ دیوان اکتوبر ۱۸۴۱ء کو اس سرورق کے ساتھ چھپا۔

دیوان اسد اللہ خانصاحب غالب تخلص
مرزا نوشہ صاحب مشہور کا دہلی میں سید محمد خاں بہادر کے چھاپہ خانے کے
لیتھو گرافک پریس میں شہر شعبان
۱۲۵۷ھ مطابق ماہ اکتوبر ۱۸۴۱ عیسوی کو سید عبدالغفور کے
اہتمام میں چھاپا ہوا

(ب) دیباچۂ غالبؔ یہ ہے:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## دیباچہ

مشامِ شمیم آشنایانِ راصلاء و نہادِ انجمن نشیناں را مژدہ کہ نحتی از سامانِ مجرہ

---

[1] "عام نسخوں میں تاریخ نہیں ملتی۔ سب سے پہلے مولانا نظامی بدایونی نے منشی احمد علی شوق قدوائی کے ملوکہ نسخے سے اپنے شائع کردہ دیوان کے دوسرے ایڈیشن میں اس کا اضافہ کیا تھا۔"

گردانی آماده، و دامنی از عُودِ هندی دست بهم داده است۔ نه چوبهای سنگ زده و خورده به هنجار ناطبیعی شکسته، و بی اندام تراشیده، بلکه به تبر تنگی شکافته، بکارد ریزه ریزه کرده، به سوهان خراشیده۔

آینه‌دان نفس گداختگی شوق به جستجوی آتشِ پارسی است۔ نه آتشی که در آتشکده‌های هند افسرده و خاموش، و از کفِ خاکستر به مرگِ خودش سیه‌پوش بینی۔ چه پیداست که از ناپاکی با استخوانِ مرده ناچار سوختن، و از دیوانگی بر رشتهٔ شمعِ مزارِ کشته آویختن هر آینه بدرنگ حق نیز زند، و بزم افروختن را نشاید۔ رخِ آتش به صبح برافروزنده، و آتش پرست را بیاد افزاینده هم در آتش سوزنده نیک میداند که پژوهنده به سوای آن رخشنده آذر لعل در آتش است که چشم روشنی هوشنگ از سنگ بیرون تافته، و در ایوانِ لهراسپ نشو و نما یافته، خس را فروغ، و لاله را رنگ، و شمع را چشم، و کعبه را چراغ بخشنده۔ یزدانِ درونِ سخن برافروز را سپاس که شراری از آن آتشِ تابناک بخاکسترِ خویشتن یافته‌ام، بکاوکاوِ سینه شکافته‌ام، و از نفس دمه بر آن برنهاده، بو که در اندک مایه روزگاران آن مایه فراهم تواند آمد که مجمره را فرِّ روشنائی چراغ و رائحهٔ عود را بالِ شناسائی دماغ تواند بخشید۔

همانا نگارندهٔ این نامه را آن در سر است که پس از انتخابِ دیوانِ ریخته به گرد آوردنِ سرمایهٔ دیوانِ فارسی برخیزد، و باستغاثه کمالِ این گریوه فن بلبِ زانوے خویشتن نشیند۔ امید که سخن سرایانِ سخنورستای، پراگنده ابیاتی را که خارج از این اوراق یابند، از آثارِ تراوشِ رگِ کلکِ این نامه سیاه نشناسند و جامه گرد آورنده را در ستایش و نکوهشِ آن اشعار ممنون و ماخوذ نسگالند۔

یارب، این لوی هستی ناشنیده از نیستی به پیدائی نارسیده، یعنی نقشِ بضمیر آمدهٔ نقاش که به اسداللہ خان موسوم و به میرزا نوشه معروف و به غالب متخلص است، چنانکه اکبرآبادی مولد و دهلوی مسکن است، فرجام کار نجفی مدفن نیز بادا۔ فقط۔

(ج) نواب ضیاء الدین احمد خاں کی تقریظ یہ ہے ۔

# تقریظ[1]

"بنازم نسبی بالا ناظورہ ایست، از قدسی خانوادۂ فکر سر برزدہ، گرم جلوہ گری و
لاابالی خرام محجوبہ ایست، مقنعہ از رخ برداشتہ و دامن بکمر زدہ، در انداز پردہ دری۔ بوستانی
است عطر انشاداں معانی در روی دوش بدوش۔ عبہر زاریست جلوہ گاہِ حیرتیان باختہ ہوش ۔
پہناور پرندیست، مانندِ سپہرِ ثوابت اگوہر آگین۔ خورنق رونق شارسانیست، کارنامۂ شکن صد
نگارخانۂ چین۔ فروغانی چراغیست پری پروانہ۔ سماوی ہیکل ست حرزِ بازوی فرزانہ۔
گوئی میکائیل نوال موکل فراخ سیاطی نہادہ است، و برگرسنہ چشمان سخن راصلای عام در دادہ۔
بیت اللہ تقدس معبدیست کہ کلیدش بدستِ فہم درست دادہ اند، و درش برا حرام بندانِ مرزِ کلام
دل کشادہ۔ سومناتیست یک صنمستان زنّار بندانِ خیال در روی جبین سای۔ آرتنگیست بنازش

---

[1] یہ تقریظ وہ ہے جو دیوانِ غالب کے پہلے ایڈیشن کے آخر میں شائع ہوئی تھی۔ بعد کے ایڈیشنوں
میں تقریظ تعریف اور تعدادِ اشعار کے علاوہ معمولی سا ردوبدل ہوا ہے۔ جیسے محجوبہ کی جگہ محبوبہ، بدوش کی جگہ
بردوش، کارنامہ کی جگہ بارنامہ، برگرسنہ چشمان سخن کی جگہ صرف گرسنہ چشمانِ سخن، بہزاد کی جگہ ارژنگ، ہم
بمغز وہم کی جگہ ہم بمغز پختہ وہم، بہ سمنہ کی جگہ تسمیہ، ہمدستاناں کی جگہ ہمداستاناں، اشعار سے
پہلے لفظ مثنوی کا اضافہ، مصرعہ دم روح القدوس در کشف معنی کی جگہ ہیں شاگردِ عقلِ کل عالی، فرخندہ کشش کی
جگہ فرخندہ کشش، متخلص بغالب کی جگہ غالب، پوزش آئین کی جگہ پوزش آئینِ نیاز گستر، ضیاء الدین کی جگہ ضیاء
الدین نیر، قطعہ رباعی کی جگہ قطعہ و مثنوی و رباعی، ازما کی جگہ ازمن، بر دیگراں کی جگہ برای دیگراں وغیرہ ۔

نقشهای بدیع پشتِ دستِ مانی و بهزاد بر زمین سای ـ بر صفحهٔ زرین اوراق برعنایت بیدعنوان ـ هر ورق
ازین کتاب موبدی است استادان ـ آئینه خانه ایست گیتی نما صنم کده ایست مصفا ـ پرده گیانند
محمل نشین سراپردهٔ رقم کرداری بشوخ چشمانند پرده در تماز شاهدان بازاری ـ تهی دستانند توانگر دل
آزادگانند پادر گل عشاق ـ طیفانند بخویشتن مائل ـ ساده پیکرانند نگارین دل ـ هاروت پیشگانند زجو
فن ـ بهمن گوهرانند بابل مسکن ـ سمندرانند قلزم گرش ـ شمگانند سینه پر آتش ـ پرستگانند پخته مغز
هم مغز و هم پوست نغز ـ باده آشامانند سیه مست ـ از خود رفتگانند با یکدگر هم دست ـ هندی
نمانند پارسی گرد ـ زنگی نژادانند صفاهان پرورد ـ

بان و هان، ترسم که آنچه سرودم بهتر یافتی ههانا منتخب دیوانِ اردو زبان است ریختهٔ
کلک مسیحی فرتاب مخدام قسطاسِ دانش ـ اسطرلابِ بینش ـ جوهرِ آئینه آفرینش ـ معیارِ نقدِ گرانمایگی
معراجِ سلّمِ بلند پایگی، قهرمانِ قلمروِ معنی پروری، فرمانفرمای گیهانِ سخنوری، گیتی خداینگانِ نوائین
نگاری، جهان سالارِ تازه گفتاری، روان بخشِ کالبدِ سخن گستری، بینائی افزای چشمِ دیده وری ـ
فرازندهٔ لوای شوکتِ خامه، فروزندهٔ چراغِ دودهٔ آمه، آیهٔ ناسخِ شهرتِ سحر داستانان، سرخیلِ انجمنِ
نکته دانان ـ

| | |
|---|---|
| سخن را از خیالش ارجمندی | معانی را ز فکرش سربلندی |
| صریرِ خامه اش بس دلپذیر است | بهشتی عندلیبان را صفیر است |
| ببین فرزندهٔ آبای علوی | دمِ روح القدس در کشفِ معنی |
| جهان را بیدریغ آموزگار است | گزین معنی شناسِ روزگار است |
| سر و سرِ دفترِ شیوه بیانان | درین فن، افتخارِ همه زبانان |
| بجولانگاهِ معنی یکه تازے | فلاطون فطرتے، حکمت طرازے |
| زکلکش ریزشِ گنجِ معانی | چو ابرِ آذری در دُر فشانی |

دهِ صهبای سخن، سرشار گشته ورق، از فکرِ او، گلزار گشته موحد کیشِ صافی مشرب
ستوده خوی فرخنده کیش، بزرگ نهاد، پاکیزه گوهر، فرشته سرشت آدم گستر کیں گداز مهر

پیوند، خورشید فروغ، کیوان فر، نکوہش نکوہ، ستایش ستای، کشورِ معنی را دِہ خدای، سر تا سر وفا و فتوت، دیدہ تا دل حیا و مروت،

درکِ مصور، روحِ مجسم — عالمِ جان، و جانِ عالم

والاحسب، عالی نسب، سمیِّ وَصیِّ والیِ یٰسین، وَ عشورِ آداشِ حضرتِ چارمین دستور، اعنی استادی، مرشدی، مولائی، اخی میرزا اسد اللہ خان بہادر المتخلص بہ غالب۔ اللّٰھم جَمِّل الکلام بدیمومۃ بقائہ، وحقق المرام بمیمونۃ لقائہ!

پرورش آئین ضیاء الدین نیّر، از دیرباز والائی اندیشہ پست در آن اندیشید وگرانیِ قدرِ سنگ اندران سنجید، کہ این گرامی برادرزادہ ما را، کہ یگانِ یگان خلف الصدق دودمانِ ضمیر، بل ابوالآبائی مضامینِ دلپذیر است، تعلیم نوآموزانِ نحو از بدنشناس برانگیزد، و این ارزندہ جواہر پارہ ہا را، کہ ہر یک ازان جبین ساعدِ شخصِ خرد را پارہ، و نازنین پیکرِ ہوش را گوشوارہ است، بر شمسۂ پیشِ طاقِ شناسائی برآویزد۔

بارے، کارسازِ اندیشۂ بزرگ را ہزاران سپاس کہ درین زمان کہ سنۂ مقدسۂ ہجریۂ نبویہ علیٰ صاحبہا افضل التحیات واکمل الصلوات، بہ ہزار و دویست و پنجاہ و چہار رسیدہ، آن دیرین نسیجِ دلنشین آرزو، بمساعدتِ روزگار، آراست ہنجار، و قلاوزیِ بختِ بیدار خوشتر ازان کہ میخواستم، روائی گرفت۔ شادکامی در دل جاگزید و اندوہ گرد آوری بدر رفت۔

چون بہ احصای افرادِ این ہمایون صحیفہ شتافتم، ہمگی اشعار، شعری اشعار، غزل و قصیدہ و قطعہ و رباعی ہزار و نود و ہشت واند[1] یافتم۔

آلا، یا توانا ہوشان، ہمہ شے! و شنوا گوشان، گوشے! بر شاہراہِ شناختِ فراوانی نیکو معانی باید رفت، نہ در سنگلاخِ شمارہ زنی خوردہ بر قلتِ ابیات گرفت، چنانکہ خود آن والا

---

۱ـ تعدادِ اشعار کی بحث کے لیے دیکھیے پیش لفظ دیوانِ غالب (عکسی) [مطبوعہ اکتوبر ۱۹۸۶ء] کالی داس گپتا رضا

آموزگار، در گزارشِ این نجار، بپارسی نامہ نویسیتن در پردہ ساز آن گفتار خودی سراید۔
آرے، راست میفرماید۔ بیت:

نگویم، تا نباشد نغز، غالبؔ چو غم، گر ہست اشعارِ من اندک؟

از ما یادگارے و بہ دیگران تذکارے باد! فقط "

دیوان کے آخری صفحے ۱۰۹ پر 'غلط نامہ' ہے۔

(د) دیوان میں کل اشعار ۱۰۹۶ ہیں۔ ۳ شعر دو بار چھپ گئے ہیں۔ اس طرح مواد کے لحاظ سے تعدادِ اشعار ۱۰۹۳ تسلیم کرنی چاہیے۔

(۲)

(ا) یہ ایڈیشن (دوسرا) مطبع دارالسلام دہلی واقع محلہ حوض قاضی سے مئی ۱۸۴۷ء میں چھپا تھا۔ دیباچہ پہلے ایڈیشن کے مطابق ہے۔

(ب) تقریظ میں تاریخِ تصنیف تقریظ ۱۲۵۴ھ ہی دی گئی ہے۔ مگر تعدادِ اشعار "غزل و قصیدہ و قطعہ و رباعی یک ہزار و یک صد و اند" بتائی گئی ہے۔ جو "اند" (یعنی چند) سے مراد ۱، ۲، ۳، سے ۹ تک ہے جیسے انوری کے ہجو تاریخ نہصد و چل واند۔ تاہم دیوان کے کل اشعار ۱۱۵۸ ہیں۔

تقریظ کا لفظ ہٹا کر اس کی جگہ نثر لکھ دیا گیا ہے اور اس کے بعد بطورِ عنوان یہ عبارت (معلوم ہوتا ہے غالبؔ کی طرف سے) بڑھا دی گئی ہے۔

"دمیدنِ سپیدۂ سحری از تیرہ شبِ سوادِ اوراق، بفرِ فروغ گستری
عبارتِ تقریظ کہ پیدائی آن اثریست از آثارِ خرام خامہ دلبار ادا،
بیدل نزدیک بجان برابر، عالی دودمان والا گہر،
نواب ضیاالدین احمد خان بہادر، سلمہٗ اللہ تعالیٰ!

(ج) خاتمۃ الطبع کے طور پر یہ جملہ ہے "تمت تمام شد"۔

(۱) جناب عرشی مرحوم دیوانِ غالب اردو (پہلی بار۔ ۱۹۵۸ء ص ۹۷ دیباچہ) میں دوسرے ایڈیشن ۱۸۴۷ء کے بارے میں لکھتے ہیں۔

"نیر کی تقریظ میں تاریخ ۱۲۵۳ھ ہی ہے مگر اشعار کی تعداد، یک ہزار و یک صد و اند، بنادی گئی ہے گویا چھ برس کے اندر میرزا صاحب نے اردو کے کل چودہ شعر کہے تھے جو اس نسخے میں بڑھا دیے گئے۔ دونوں ایڈیشنوں (پہلے اور دوسرے) کے مقابلے سے معلوم ہوتا ہے کہ صرف نواب تجمل حسین خاں کی مدحیہ غزل کا اضافہ ہوا ہے جس کے ۱۴ شعر ہیں۔"

اس سے پہلے ص ۹۶ پر عرشی صاحب کہہ چکے ہیں کہ پہلے ایڈیشن میں کل ۱۰۹۸ یا (۳ شعر جو دوبارہ چھپ گئے ہیں کم کرکے) ۱۰۹۵ اشعر ہیں۔ اس طرح دوسرے ایڈیشن میں (۱۰۹۸+۱۴) ۱۱۱۲ یا (۱۰۹۵+۱۴) ۱۱۰۹ شعر ہوئے۔

پھر اس دیوان کی اشاعتِ دوم (۱۹۸۲ء۔ ص ۱۳۷ مقدمہ) میں وہی بات دہراتے ہیں۔ صرف یہ ترمیم کرتے ہیں کہ "چودہ شعر" کی جگہ "سولہ شعر" بنادیتے ہیں۔ جس کا سبب بیسنی روٹی والا دو شعر کا قطعہ ہے جو پہلے ان سے گنتی میں چھوٹ گیا تھا۔ پہلے ایڈیشن کے اشعار کے شمار میں جو سہو ہوگیا تھا وہ بھی دیباچے کے ص ۱۳۱ پر درست کرلیا گیا ہے۔ اب شعر ۱۰۹۶ یا (۳ شعر کم کرکے) ۱۰۹۳ دیے گئے ہیں۔ جو قطعی درست ہے۔ مگر عرشی صاحب کی اس ترمیم کے باوجود دوسرے ایڈیشن میں اب بھی تعدادِ اشعار وہی رہی یعنی (۱۰۹۶+۱۶) ۱۱۱۲ یا (۱۰۹۳+۱۶) ۱۱۰۹ شعر۔

جناب مالک رام بھی دیوانِ غالب (تاریخ اشاعت فروری ۱۹۶۵ء) کے ص ۷ پر 'تعارف' میں دوسرے ایڈیشن کی تعدادِ اشعار ۱۱۱۱ بتاتے ہیں۔ پھر دیوانِ غالب صدی ایڈیشن (جو ظاہر ہے ۱۹۶۹ء ہی کی تالیف ہے) کے ص ۱۹ پر رقم طراز ہیں۔

"اس نسخے میں (۱۱۱۱) شعر ہیں یعنی طبعِ اوّل سے ۱۶ زیادہ: ایک تو وہی بیسنی روٹی والا دو شعروں کا قطعہ ہے۔ دوسری "جال کے لیے" کی زمین

کی آخری غزل، جس میں نواب تجمل حسین خاں کی مدح کا قطعہ ملتا
ہے۔ اس میں چودہ شعر ہیں ——"

اس سے پہلے ص ۱۶ پر جناب مالک رام بھی پہلے ایڈیشن میں (۱۰۹۸ - ۳) ۱۰۹۵ شعر ہی بتاتے ہیں۔ اس طرح اس تعداد میں ۱۶ اشعار کا اضافہ کر کے میزان (۱۱۱۱) ہو جاتی ہے۔ ۱۹۸۵ء میں بھی جناب مالک رام "گفتارِ غالب" (ص ۱۴۷ اور ص ۱۴۹) میں یہی بات دہراتے ہیں۔

عرشی صاحب نے دیوانِ غالب کی دونوں اشاعتوں میں دعویٰ کیا ہے کہ وہ دیوانِ غالب کے ۱۸۴۱ء اور ۱۸۴۷ء کے ایڈیشنوں کے مقابلے کے بعد اس نتیجے پر پہنچے ہیں کہ دوسرے ایڈیشن (۱۸۴۷ء) کی تعدادِ اشعار ۱۱۱۲ یا ۱۱۰۹ ہے۔ یعنی پہلے ایڈیشن کے تمام ۱۰۹۶ یا ۱۰۹۳ اشعار، اور ۱۶ مزید اشعار، مل کر دوسرے ایڈیشن کا کل اثاثہ بنتے ہیں۔ وہ حیرت کا اظہار کرتے ہیں کہ "چھ برس کے اندر میرزا صاحب نے اردو کے کل سولہ شعر کہے تھے۔"

عرشی صاحب معتبر ترین محققوں میں شمار کیے جاتے ہیں اس لیے جناب مالک رام نے عرشی صاحب کے دعوے کو من و عن تسلیم کر لیا مگر حیرت اس بات پر ہے کہ عرشی صاحب دونوں ایڈیشنوں کا مقابلہ کرنے میں اتنی بڑی چوک کیونکر کر گئے؟

اب حقیقتِ حال ملاحظہ فرمایئے۔

— پہلے ایڈیشن کے کل شعر ۱۰۹۶

— "کلکتے کا جو ذکر..." والے قطعے کے شعر جو سہواً دوبار چھپ گئے۔ ۲ - / ۱۰۹۴

— یہ ۲ شعر پہلے ایڈیشن میں ہیں مگر دوسرے میں نہیں

؎ دل میں ہے یار کی صفِ مژگاں سے روکشی
حال آنکہ طاقتِ خلشِ خار بھی نہیں (ص ۴۹)

بے چارہ کتنی دور سے آیا ہے شیخ جی
کعبے میں کیوں دبائیں نہ ہم برہمن کے پانو (۵۳)

۲ - / ۱۰۹۲

گویا دوسرے ایڈیشن میں پہلے ایڈیشن کے ۱۰۹۶ نہیں بلکہ ۱۰۹۱ اشعار ضم ہوے۔
اب دیکھنا چاہیے کہ دوسرے ایڈیشن میں نئے شعر کتنے لیے گئے۔

| | |
|---|---|
| ـــ قطعہ ـــ نہ پوچھ اس کی حقیقت ..... بیسن کی روغنی روٹی | ۲ |
| ـــ غزل ـــ نویدِ امن ہے بیدادِ دوست، جاں کے لیے | ۱۴ |
| ـــ " ـــ کی وفا ہم سے تو غیر اس کو جفا کہتے ہیں | ۹ |
| ـــ " ـــ ہم پر جفا سے ترکِ وفا کا گماں نہیں | ۱۲ |
| ـــ " ـــ ملتی ہے خوے یار سے نار التہاب میں | ۱۳ |
| ـــ " ـــ کل کے لیے کر آج نہ خسّت شراب میں | ۱۱ |

ـــ پہلا ایڈیشن ص ۲۵ غزل میں ایک شعر کا اضافہ ہوا

ـــ محابا کیا ہے، میں ضامن، ادھر دیکھ
شہیدانِ نگہ کا خوں بہا کیا — ۱

ـــ پہلا ایڈیشن ص ۲۹ ۔ غزل میں ایک شعر کا اضافہ

ـــ خوں ہے دل خاک میں احوالِ بتاں پر یعنی
ان کے ناخن ہوے محتاجِ حنا میرے بعد — ۱

ـــ یہ شعر دیوان میں بڑھایا گیا۔

سیاہی جیسے گر جاوے دمِ تحریر کاغذ پر
مری قسمت میں یوں تصویر ہے شبہاے ہجراں کی — ۱

(دوسرے ایڈیشن میں شبہاے ہجراں کی جگہ شبجاں ہجراں چھپ گیا ہے)

ـــ پہلا ایڈیشن ص ۹۵ "منتخب قصیدہ منقبت علی مرتضیٰ علیہ السلام"۔ اس سے ۳ شعر حذف کر دیے گئے تھے اب وہ دوسرے ایڈیشن میں بحال کر دیے گئے ہیں۔ محذوف اشعار کے شروع کے لفظ یہ ہیں (۱) وہ شہنشاہ (۲) فلک العرش (۳) سبزۂ چمن — ۳/۴۷

| | |
|---|---|
| میزانِ اشعار نو جو داخلِ دیوان ہوئے | ۶۷ |
| میزانِ اشعار (پہلا ایڈیشن) | ۱۰۹۱ |
| دیوانِ غالب (دوسرا ایڈیشن) کے کل اشعار | ۱۱۵۸ |

## (۳)

(ا) یہ ایڈیشن (تیسرا) "در مطبع احمدی باہتمام اموجان طبع ہوا تھا"۔ دیباچے میں کوئی ترمیم نہیں۔

(ب) تقریظ میں سنہ ۱۲۷۱ھ کر دیا گیا ہے اور تعدادِ اشعار ۱۶۹۵ لکھی گئی ہے حالانکہ صحیح تعداد ۱۷۹۶ ہے۔ تفصیل آگے آئے گی۔

(ج) تقریظ کے بعد نواب ضیاالدین احمد خاں (جنھیں اس دیوان میں کم از کم دو بار نواب محمد ضیاالدین خاں لکھا ہے) کا قطعۂ "تاریخِ انطباعِ دیوان" ہے ؎

ہوا ہے حضرتِ غالبؔ کا منطبع دیوان — صلائے فیض بگوئیندگانِ ریختہ ہے
یہی کتاب ہے جس میں کہ اوستادانہ — بیانِ ریختہ ہے اور زبانِ ریختہ ہے
بنائے ریختہ استادی نے ڈالی ہے — اسی سے قائم اساسِ جہانِ ریختہ ہے
زمینِ شعر میں اترا ہے لشکرِ ابیات — سوئے رسالۂ ما ہی نشانِ ریختہ ہے
بنائے ریختہ ۱۲۷۰ھ ایک اور دوسری تاریخ — بدرجہ تیر درخشاں بیانِ ریختہ ہے ۱۲۷۱ھ

ایک اور قطعۂ تاریخ درج ہے جو مرزا یوسف علی خاں عزیزؔ، شاگردِ غالبؔ کا طبع زاد ہے ؎

سرور یاشِ فضلِ محمد حسین خاں — ہیں رونقِ بہارِ گلستانِ ریختہ
کہتے ہیں شعر خوب سمجھتے ہیں شعر خوب — تحسین تخلص اور زباندانِ ریختہ
چھاپا انھوں نے حضرتِ غالبؔ کا کلیات — وہ کلیات جس سے بڑھے شانِ ریختہ
غالبؔ کا میرزا اسداللہ خاں ہے نام — ہے واقعی وہ شیر نیستانِ ریختہ

لکھی عزیزِ خستہ نے تاریخ انطباع — ماشدکے سر کو کاٹ کے دیوانِ ریختہ

**عبارت خاتمۂ دیوان** ۔ "داد کا طالب غالب، گزارش کرتا ہے کہ یہ دیوانِ اردو تیسری بار چھاپا گیا ہے۔ بخلص و وداد آگین میر فخر الدین کی کارفرمائی اور خان صاحب الطاف نشان محمد حسین خاں کی دانائی مقتضی اس کی ہوئی کہ دس جزو کا رسالہ ساڑھے پانچ جزو میں منطبع ہوا۔ اگرچہ یہ انطباع میری خواہش سے نہیں، لیکن ہر کاپی میری نظر سے گزرتی رہی ہے اور اغلاط کی تصحیح ہوتی رہی ہے۔ یقین ہے کہ کسی جگہ حرف غلط نہ رہا ہو۔ مگر ہاں ایک لفظ میری منطق کے خلاف نہ ایک جگہ بلکہ سو جگہ چھاپا گیا ہے۔ کہاں تک بدلتا؟ ناچار جا بجا یونہی چھوڑ دیا یعنی 'کسو' بکافِ مکسور وسینِ مضموم و واوِ معروف۔ میں یہ نہیں کہتا کہ یہ لفظ صحیح نہیں۔ البتہ فصیح نہیں۔ قافیے کی رعایت سے اگر لکھا جائے تو عیب نہیں، ورنہ فصیح بلکہ افصح 'کسی' ہے۔ واو کی جگہ یائے تحتانی۔ میرے دیوان میں ایک جگہ قافیہ 'کسو' بہ واو ہے اور سب جگہ 'کسی' بہ یائے تحتانی ہے۔ اس کا اظہار ضرور تھا۔ کوئی یہ نہ کہے کہ یہ کیا آشفتہ بیانی ہے؟ اللہ بس، ماسوا ہوس۔"

آگے یہ عبارت درج ہے۔

"مطبع احمدی میں واقع دہلی اسو جان کے اہتمام سے بیسویں محرم الحرام ۱۲۷۰ھ ہجری کو مطبوع ہوا۔"

(د) معلوم ہوتا ہے کہ ۱۲۷۰ھ (۵۴-۱۸۵۳ء) میں جب غالب نے اپنے دیوان کے تیسرے ایڈیشن کے لیے مسودہ تیار کیا تو جیسا کہ تقریظ میں لکھا گیا، مندرجہ اشعار کی تعداد ۱۷۹۰ اور چند تھی۔ پھر جب انھوں نے ۱۲۷۱ھ (۲۴ ستمبر ۱۸۵۴ء تا ۱۳ ستمبر ۱۸۵۵ء) میں یا اس کے کچھ عرصے بعد اپنا دیوان نواب یوسف علی خاں ناظم والیِ رام پور کو تحفے میں بھیجا — تو اس میں ۱۷۹۵ شعر درج کیے گویا ۱۰۴ اشعار کا اضافہ کیا۔ (کیونکہ قرائن سے پتا چلتا ہے کہ "۱۷۹۰ اور چند" سے مراد ۱۶۹۱ اشعار تھی)۔

جب اس دیوان کی نقل لے کر اردو اس میں ذیل کا شعر

منقطع سلسلۂ شوق نہیں ہے یہ شہر
عزمِ سیرِ نجف و طوفِ حرم ہے ہم کو

اضافہ کر کے اسے آخرِ جولائی ۱۸۶۱ء کو مطبعِ احمدی دہلی سے چھپوایا تو اس میں تعدادِ اشعار ۱۷۹۶ ہو گئی۔ ظاہر ہے کہ یہ تمام اشعار ۱۸۵۷ء یا اس سے پہلے کے کہے ہوئے ہیں۔ اور جو اشعار "۱۶۹۰ اور چند" کی تعداد کی تحت میں آتے ہیں وہ تقریباً ۱۸۵۲ء کے وسط تک کہے جا چکے تھے۔ لہٰذا اضافہ (جو میری دانست میں مندرجۂ بالا ایک شعر کے علاوہ ۱۰۴ اشعار کا ہے) ذیل کے کلام پر مبنی ہے:

| | | |
|---|---|---|
| قطعہ | اے شہنشاہِ آسماں | ۳۰ شعر |
| " | نصرت الملک بہادر | ۷ " |
| " | ہے چہار شنبہ | ۵ " |
| " | سہل تھا مسہل | ۲ " |
| " | سیہ گلیم ہوں | ۲ " |
| " | گو ایک بادشاہ | ۲ " |
| مثنوی | ہاں دلِ دردمند | ۳۳ " |
| رُباعی | اِن سیم کے بیجوں | ۲ " |
| غزل | اعتقاد نہیں (قافیہ، ردیف) | ۷ " |
| " | گذشت کو ( " " ) | ۴ " |
| " | بہار آئی ( " " ) | ۷ " |
| " | شہریار کی ( " " ) | ۳ " |
| | میزان | ۱۰۴ شعر |

تقریظ میں تاریخِ تقریظ تو ۱۲۷۰ھ (۱۸۵۴/۵۵ء) کر دی ہے مگر تعدادِ اشعار وہی "یک ہزار و شش صد و نود و پنج و اند" (پنج اضافۂ کاتب ہے) لکھی گئی جو حقیقت میں ۱۷۹۵+۱=۱۷۹۶ ہے۔

(۴)

(ا) یہ ایڈیشن (چوتھا) "مطبع نظامی واقع کانپور" میں چھپا۔ دیباچے میں کوئی ترمیم نہیں۔

(ب) اس میں نواب ضیاالدین احمد خاں کی لکھی ہوئی تقریظ شامل نہیں۔

(ج) خاتمۃ الطبع کی عبارت یہ ہے۔

"بخدمتِ اربابِ سخن عرض کرتا ہے۔ امیدوارِ رحمت و غفران محمد عبدالرحمٰن بن حاجی محمد روشن خان طیب اللہ ثراہ کہ اس سے پہلے دیوانِ بلاغت نشان جناب نواب اسداللہ خاں غالب کا دہلی میں چھپا لیکن بسبب سہو و نسیان کے بعض مقام میں تغیر و تبدل ہوا۔ اس لیے جناب مجمع لُطفِ بیکراں محمد حسین خاں صاحب دہلوی نے بعد نظرِ ثانی اور تصحیح جنابِ مصنف کی ایک نسخہ میرے پاس بھیجا۔ میں نے بافضال ایزدی مطابق اس نسخہ کے شہر ذی الحجہ ۱۲۷۸ھ ہجری مطبع نظامی واقع شہر کانپور میں صحتِ تمام اور درستی کمال سے چھاپا۔ امید کہ جب ناظرین اس کے مطالعہ سے حلاوتِ سخن کی پائیں ہم کو دعائے خیر سے یاد فرمائیں۔ فقط"

پھر خواجہ طالب حسین طالب کے قطعہ تاریخ اور مالکانِ مطبع کے دستخط اور مہر پہ دیوان ختم ہوتا ہے۔ قطعہ تاریخ یہ ہے۔

کیا ہی دیوان چھپا غالب کا ۔۔۔ دیکھ کر سب نے کہا خوب ہے یہ
بسکہ ہر ایک کو مرغوب ہوا ۔۔۔ ٹھہری تاریخ کہ مرغوب ہے یہ
۱۲۷۸

(د) اس ایڈیشن میں سب ایڈیشنوں سے زیادہ شعر ہیں یعنی ۱۸۰۲ اشعار۔ میں نے ابھی ۱۹۸۷ء میں اس کا عکسی ایڈیشن ایک وضاحتی پیش لفظ کے ساتھ شائع کردیا ہے۔

# (۵)

(ا) اس ایڈیشن (پانچویں) کے سرورق کی عبارت یہ ہے۔

"العلم قوۃ
دیوانِ غالب
مطبع مفیدِ خلائق آگرہ میں اہتمام سے منشی شیونارائن کے چھپا"

دیباچہ مثلِ سابق۔

(ب) تقریظ میں کوئی ردّ و بدل نہیں۔ تعدادِ اشعار "یک ہزار و ہفصد و نود و اند" بتائی گئی ہے بسالِ تصنیفِ تقریظ ۱۲۷۱ھ لکھا ہے۔

(ج) خاتمۃ الطبع ندارد۔

(د) صحیح تعدادِ اشعار ۱۷۹۵ ہے۔

غالب کی زندگی میں شایع ہونے والے یہ پانچوں ایڈیشن میرے کتب خانے میں موجود ہیں۔ ان کی حالت اطمینان بخش ہے مگر بعض مقامات دیمک چاٹ گئی ہے اور بعض اوراق کے کچھ حصے ضائع ہو چکے ہیں۔ اس لیے گزارش ہے کہ اگر کوئی صاحب میری دی ہوئی معلومات سے پورے طور پر مطمئن نہ ہوں تو اس کا مطلب یہ ہرگز نہ لیا جائے کہ مطلوبہ معلومات میری دسترس سے باہر ہیں۔

# توقیتِ غالبؔ

۱۷۵۰ء تقریباً — میرزا قوقان بیگ خان — غالبؔ کے دادا کی سمرقند سے ہندوستان میں آمد (چندے لاہور میں رہے، محمد شاہ (شاہ عالم کی شہزادگی) کے عہد میں دلی پہنچے۔ شاہی ملازم پھر مستعفی ہو کر مہاراجہ جے پور کے ہاں نوکری۔ آگرہ میں قیام۔)

۱۷۵۸-۵۹ء — قتیلؔ کی ولادت شاہجہان آباد میں

۱۷۹۷ء (۲۷ دسمبر) — (محمد) اسد اللہ (بیگ) خان (غالبؔ) کی آگرے میں ولادت
[قوقان بیگ خان کے بڑے بیٹے عبداللہ بیگ خان کا نکاح آگرے کے ایک امیر فوجی افسر خواجہ غلام حسین خان کی بیٹی عزت النساء بیگم سے ہوا۔ یہ اسد اللہ بیگ خاں (غالبؔ) کے والدین تھے]

۱۷۹۹ء (۴ مئی) — ٹیپو سلطان کی شہادت

۱۸۰۰-۱۷۹۹ء — یوسف علی بیگ خان (غالبؔ کے چھوٹے بھائی) کی ولادت

۱۸۰۲ء — سالِ ولادت لاڈو بیگم زوجہ مرزا یوسف (برادرِ غالبؔ)

۱۸۰۲ء میرزا عبداللہ بیگ خان (غالب کے والد) کا ریاست الور کی ملازمت میں انتقال ہے

کانی بود مشاہدہ، شاہد ضرور نیست
در خاک راج گرود پدرم را بود مزار (غالب)

اسداللہ بیگ خان اور ان کے خاندان کا نصر اللہ بیگ خان (عبداللہ بیگ خان کے برادرِ خورد) کی سرپرستی میں آنا (نصر اللہ بیگ خان مرہٹوں کی طرف سے آگرے کے قلعہ دار تھے۔ ۱۸۰۳ء میں انھوں نے قلعہ لارڈ لیک کے حوالے کر دیا۔ اس پر وہ انگریزی فوج میں سترہ سو مشاہرے پر ۴۰۰ سواروں کے رسالدار مقرر ہو گئے)

۱۸۰۳ء (۱۸ اکتوبر) آگرہ پر انگریزوں کا قبضہ

۱۸۰۶ء (۱۰ اپریل) نصر اللہ بیگ خان کا ہاتھی سے گر جانے سے زخمی ہونا اور انتقال (نواب احمد بخش خان والیِ فیروز پور جھرکا لوہارو کی ہمشیرہ نصر اللہ بیگ خان کے عقدِ نکاح میں تھی)

۱۸۰۶ء (۴ مئی) احمد بخش خان کی سفارش پر انگریزوں کی طرف سے نصر اللہ بیگ خان کے پس ماندگان کا وظیفہ دس ہزار روپیہ (پہلا شقہ)
(اس وظیفے میں نصر اللہ بیگ خان کی والدہ، تین بہنیں، اسداللہ بیگ خان اور ان کے چھوٹے بھائی یوسف علی بیگ خان حصہ دار تھے)

۱۸۰۶ء (۷ جون) وظیفہ کی رقم دس ہزار سے پانچ ہزار سالانہ کر دی گئی۔ (دوسرا شقہ) غالب کا حصہ ساڑھے سات سو روپے سالانہ (اس شقہ کی رو سے ایک شخص خواجہ حاجی کو بھی اس وظیفے میں دو ہزار سالانہ کا حصہ دار قرار دیا گیا تھا)۔

۱۸۰۶ء (۲۸ نومبر) جلال الدین شاہ عالم ثانی کا انتقال
معین الدین اکبر شاہ ثانی کی تخت نشینی

**۱۸۰۷-۸ء** — شعر گوئی کا آغاز ۔ اسد تخلص

**تقریباً** — ایک اور شاعر میر امانی اسد تھے ۔ چوں کہ لوگ اس کا کلام ان سے منسوب کرنے لگے تھے، انھوں نے اسد تخلص ترک کر کے (تقریباً ۱۸۱۶ء میں) اس کی جگہ غالب کر دیا ۔ تاہم کبھی کبھی اسد تخلص بھی روا رکھا

**۱۸۰۹-۱۰ء** — قلندر بخش جرأت کی لکھنؤ میں وفات

**۱۸۱۰ء** — اسد اللہ بیگ خاں کی مولوی محمد معظم کے مکتب (آگرہ) میں تعلیم (بحوالہ عیار الشعرا از خوب چند ذکا، گلستانِ بے خزاں از قطب الدین باطن ۔ بعد میں حالی وغیرہ ۔)

**۱۸۱۰ء (۱۹ اگست)** — الٰہی بخش خاں معروف کی چھوٹی بیٹی امراؤ بیگم سے دلّی میں نکاح (الٰہی بخش خاں، نواب احمد بخش خاں کے چھوٹے بھائی تھے ۔ نکاح کے وقت غالب کی عمر تیرہ سال کی تھی اور امراؤ بیگم کی گیارہ سال کی ۔ معروف کا نامکمل دیوان چھپ چکا ہے، مکمل مخطوطہ میرے کتب خانے میں موجود ہے)

**۱۸۱۰ء (۲۰ ستمبر)** — میر تقی میر کی لکھنؤ میں وفات

**۱۸۱۲-۱۳ء** — غالب کی دلّی میں آمد اور مستقل سکونت

**۱۸۱۴ء ۱۹ اگست تا ۸ جولائی ۱۸۱۷ء** — کسی بھی سال میں مرزا یوسف کی شادی (یقینی دن، تاریخ اور مہینہ ۔ دو شنبہ (سہ شنبہ؟) ۲۲ شعبان

**۱۸۱۵-۱۶ء**

اسد اللہ خاں
عرف
مرزا نوشہ ۱۲۳۱ھ

غالب کی پہلی مہر (۱۲۳۱ھ) غالب کی عمر ۱۹-۲۰ برس کی تھی یعنی ان کے عیش و نشاط کا زمانہ تھا ۔

اسد اللہ الغالب
۱۲۳۱ھ

غالب کی دوسری مہر
(یہ دونوں مہریں ایک ہی سال میں بنوائی گئیں)

اس مہر کی بنا حضرت علیؑ کا لقب ہے اور یہ بطورِ سجع ہے ۔ بعد میں تبدیلِ تخلص

کے وقت یکایک کام آیا اور اسد کی جگہ غالب تخلص قرار پایا۔

۱۸۱۶ء — غالب تخلص کا باقاعدہ استعمال

۱۸۱۷ء (۱۹ مئی) — انشاء کی لکھنؤ میں وفات

۱۸۲۲-۲۳ء — غالب کی تیسری مہر

محمد اسد اللہ خاں
۱۲۳۸ھ

یہ مہر انیسویں صدی کے ربع اول میں دلی کے شعرا میں ایک بہت بڑے مذہبی مباحثے سے پیدا شدہ رجحان کی دین ہے جس میں فضل حق خیر آبادی کے اصرار پر غالب کو بھی ایک مثنوی لکھنی پڑی تھی۔

۱۸۲۴-۲۵ء — مصحفی کی لکھنؤ میں وفات

۱۸۲۵ء — خواجہ حاجی کا انتقال (انتقال شاید ۱۸۲۵ء کے شروع میں ہوا ہوگا۔ ۲۸ اپریل ۱۸۲۸ء کی پنشن کی درخواست میں غالب نے لکھا ہے کہ خواجہ حاجی کا انتقال تین برس ہوئے جذام کے مرض سے ہوا)

۱۸۲۵ء مئی۔جون — فیروزپور جھرکا کا سفر۔ نواب احمد بخش خاں کی خدمت میں بسلسلۂ حق پنشن۔ یہ بات جنرل اختر لونی کے انتقال (۱۵ جولائی ۱۸۲۵ء) سے کچھ پہلے کی ہے۔

۱۸۲۵ء (نومبر دسمبر) — مرزا یوسف علی (بیگ) خاں کی شدید جذباتی، دیوانگی کا آغاز

۱۸۲۵-۲۶ء — قرض خواہوں کے تقاضوں نے ناک میں دم کر رکھا تھا

ایضاً — نواب احمد بخش خاں کے ساتھ بھرت پور کا سفر
مقصد سر چارلس مٹکاف سے ملنا تھا۔

ایضاً — واپسی پر ایک لمبے عرصے تک فیروزپور جھرکا میں نواب احمد بخش خاں کے ساتھ قیام

۱۸۲۶ء — الٰہی بخش خاں معروف (غالب کے خسر) کا انتقال

۱۸۲۶ء (۱۲ اکتوبر) نواب احمد بخش خان کی فیروز پور جھرکا اور لوہارو کی حکومت سے دستبرداری
(نواب شمس الدین احمد خان والیٔ ریاست تھا)

۱۸۲۶ء (دسمبر) (ا) سفرِ کلکتہ کا آغاز۔ قرض خواہوں کے ڈر سے دلّی نہ گئے اس لیے فیروز پور
جھرکا ہی سے سفرِ کلکتہ شروع ہو گیا

(ب) چونکہ نواب احمد بخش خاں نے غالب کو سر چارلس مٹکاف سے نہ ملایا
اس لیے غالب مایوس ہو گئے۔ پھر گورنر جنرل کے ورودِ (کانپور وغیرہ) کی خبر
پھیلی۔ غالب نے سوچا کہ کانپور چلا جائے۔ وہاں سر چارلس مٹکاف بھی
ضرور جائیں گے، اس لیے واپسی پر ان کی معیت میں ان سے مل لوں گا۔
چنانچہ اس ارادے سے فرخ آباد اور کانپور کی طرف روانہ ہوئے مگر کانپور
میں سخت بیمار ہو گئے اور وہیں سے خاطر خواہ علاج نہ ہونے پر پالکی میں لکھنؤ
چلے آئے اور وہاں پانچ مہینے سے اوپر رہے۔ لکھنؤ کی آب و ہوا راس
نہ آئی۔ یہاں سے باندہ گئے اور لگ بھگ چھ مہینے نواب باندہ کے مکان
پر رہے اور شفا پائی

(ج) باندہ سے خشکی کے راستے گھوڑے کی سواری سے کلکتے کا سفر جاری۔
دو تین ملازم ساتھ تھے

۱۸۲۷ء (اکتوبر) نواب احمد بخش خان کا انتقال۔ غالب کو یہ خبر سفرِ کلکتہ کے دوران میں
مرشد آباد میں ملی

۱۸۲۷-۲۸ء فارسی میں شعر گوئی کا باقاعدہ آغاز (اس سے پہلے کا سرمایۂ فارسی شعر ناقابلِ
اعتناء اور مقدار میں بہت کم ہے۔ گلِ رعنا میں شامل فارسی انتخاب اس پہ
شاہد ہے کہ ۱۸۲۸ء (۴۴-۱۲۴۳ھ) تک ان کے پاس ۲۷ غزلوں سے زیادہ فارسی
کلام نہ تھا۔ اور وہ بھی اسی سفرِ کلکتہ کے دوران کہا گیا تھا۔ غالب کے قدیم
ترین خطی نسخے میں بھی) اردو کا تو مکمل مرتب دیوان ہے مگر فارسی کی صرف ۱۲ رباعیاں

ہیں۔

| | |
|---|---|
| ۱۸۲۸ء (۲۱ فروری) | کلکتہ میں ورود۔ اسی روز شملہ بازار (متصل چیت بازار) میں گرو تالاب کے نزدیک مرزا علی سوداگر کی حویلی میں رہنے کو مکان مل گیا |
| ۱۸۲۸ء (۲۸ اپریل) | پنشن کے مقدمے کا آغاز |
| | (سرکاری درباروں میں کرسی نشینی کا آغاز۔ گلِ رعنا کی ترتیب و تدوین۔ یہ اردو اور فارسی کلام کا انتخاب انھوں نے اپنے کلکتے کے ایک دوست مولوی سراج الدین احمد کی فرمائش پر کیا تھا) |
| ایضاً | پنشن کی درخواست میں مذکور ہے کہ "میرا نام محمد اسد اللہ خاں ہے" (اس کے سامنے دہ خط بنام تفتہ بھی دیکھیے جس میں غالب نے لکھا ہے کہ وہ اب "محمد" کا لفظِ مبارک اپنے نام کے ساتھ اس لیے نہیں لگاتے کہ لوگوں نے لکھنا ترک کر دیا تھا۔ لہٰذا انھوں نے بھی موقوف کیا) |
| ایضاً | غالب نے درخواست میں لکھا کہ آج ان پر بیس ہزار روپیہ قرض ہے |
| ۱۸۲۹ء (۲۹ نومبر) | کوئی تین برس کی غیر حاضری کے بعد دلی واپس۔ سفرِ کلکتہ ختم |
| ۱۸۳۰ء | راجا رام موہن رائے کا سفرِ انگلستان |
| ؍؍ (۶ اگست) | نظیر اکبر آبادی کی وفات |
| ۱۸۳۱ء (۲۷ جنوری) | مقدمۂ پنشن خارج |
| | (اس کے بعد وہ اپیل کرتے رہے جس کا سلسلہ ۱۸۴۴ء تک رہا۔ لیکن یہ ابتدائی فیصلہ قائم رہا) |
| ۱۸۳۳ء (۱۶ اپریل) | دیوانِ متداول (اردو) کی تاریخِ ترتیب |
| ۱۸۳۴ء (تقریباً) | شیفتہ کی غالب سے پہلی پہل جان پہچان |
| ایضاً | پہلی بار ہندوستانی مجسٹریٹوں کا تقرر، انگریزی عہد میں |
| ۱۸۳۴ء (۱۸ اکتوبر) | کریم خاں داروغۂ شمس الدین خاں کی ایما پر میواتی کے ساتھ دلی میں انگریز ولیم |

کے ایجنٹ ولیم فریزر کے قتل کیلیے دلّی میں آمد۔ تین مہینے دلّی رہا مگر ناکام لوٹا۔ پھر دلّی واپس آیا۔

۱۸۳۵ء (۲۲ مارچ) — ولیم فریزر کا قتل۔ کریم خان داروغہ شکار نواب شمس الدین احمد خان کی گرفتاری

۱۸۳۵ء (۱۸ اپریل) — نواب شمس الدین احمد خان کی الزام قتل میں گرفتاری

۱۸۳۵ء (۲۶ اگست) — کریم خان کو بجرم قتل پھانسی کی سزا

۱۸۳۵ء (۸ اکتوبر) — نواب شمس الدین احمد خان کو بالزام اعانت مجرمانہ پھانسی

(اس پر فیروز پور جھرکا کا علاقہ انگریزوں نے واپس لے لیا۔ اس کے بعد غالب کی پنشن، ساڑھے سات سو روپے سالانہ، ریاست لوہارو کی جگہ انگریزی خزانے سے ادا ہونے لگی)

۱۸۳۷ء — شمالی ہند میں قحط

۱۸۳۷ء (۲۸ ستمبر) — معین الدین اکبر شاہ ثانی کا انتقال

۱۸۳۷ء (۳۰ ستمبر) — سراج الدین بہادر شاہ ظفر کی تخت نشینی

۱۸۳۷ء (۳۰ نومبر) — راجِ دربار سے فارسی زبان خارج کرنے کا حکم

۱۸۳۸ء — ناسخ کا لکھنؤ میں انتقال

۱۸۳۸ء — شاہ نصیر کا حیدرآباد میں انتقال

۱۸۳۹ء — مہاراجہ رنجیت سنگھ کا انتقال

۱۸۴۰ء (؟) — غالب کی والدہ کی علالت اور انتقال

(ایک فارسی تحریر کے پیشِ نظر وہ ۳۰ جنوری ۱۸۴۰ء تک زندہ تھیں)

ایضاً — دلی کالج میں مدرسِ فارسی کے عہدے کی پیشکش اور غالب کا انکار

۱۸۴۱ء (۱۰ اگست) — غالب کی گھر پر جوا خانہ کے قیام میں گرفتاری

(عدالت نے سو روپیہ جرمانہ کیا، عدمِ ادائی جرمانہ کی صورت میں چار مہینے قید۔ جرمانہ ادا کر دیا گیا)

۱۸۴۱ء (اکتوبر) — دیوانِ اردو کا پہلا ایڈیشن (مطبع سید الاخبار دہلی)۔ اگرچہ دیوان ۱۸۳۳ء میں مرتب ہو چکا تھا)

۱۸۴۲-۴۳ء — بعد رہائی بدلہ گورنر جنرل، خلعت، ہفت پارچہ اور سہ رقم جواہر کا غالب کو اعزاز

۱۸۴۴ء — میر نظام الدین ممنون کا دلی میں انتقال

۱۸۴۵ء — دیوانِ فارسی (میخانۂ آرزو سرانجام) کا پہلا ایڈیشن (مطبع دار السلام دہلی) ۔ دیوان ۱۸۳۵ء میں مرتب ہو چکا تھا

۱۸۴۵-۴۶ء — سکھوں اور انگریزوں کی پہلی لڑائی

۱۸۴۷ء (؟) — غالب کا پہلا اردو خط (بنام تفتہ)

ایضاً (۱۱ جنوری) — آتش کا لکھنؤ میں انتقال

۱۸۴۷ء — زین العابدین خان عارف کے بڑے بیٹے باقر علی خان کی پیدائش

۱۸۴۷ء (مئی) — دیوانِ اردو کے دوسرے ایڈیشن کی اشاعت (مطبع دار السلام دہلی)

۱۸۴۷ء (۲۱ جون) — گھر پر جوا خانہ قائم کرنے کے الزام میں غالب کی دوبارہ گرفتاری (فیصلے میں چھ ماہ قید بامشقت اور دو سو روپیہ جرمانے کی سزا ہوئی۔ مشقت غالب پچاس روپے ادا کر کے معاف ہو گئی۔ وہ صرف تین مہینے قید میں رہے اس کے بعد رہائی ہو گئی)

۱۸۴۸ء (۵ مارچ) — غالب کا پہلا اردو خط (بنام نبی بخش حقیر تاریخ کے ساتھ)

۱۸۴۸-۴۹ء — سکھوں اور انگریزوں کی دوسری لڑائی

۱۸۴۹ء (اگست) — پنج آہنگ (فارسی) کا پہلا ایڈیشن (مطبع سلطانی لال قلعہ دہلی)

۱۸۵۰ء — زین العابدین خان عارف کے چھوٹے بیٹے حسین علی خان کی پیدائش

۱۸۵۰ء (جولائی) — تیموری خاندان کی تاریخ (مہر نیمروز) لکھنے پر تقرر، خلعت اور خطاب نجم الدولہ، دبیر الملک، نظام جنگ

(تاریخ نویسی کی تنخواہ چھ سو روپیہ سالانہ مقرر ہوئی)

۱۸۵۰-۵۱ء — حافظ عبدالرحمٰن خان (حافظ جیو) احسان دہلوی کا دلّی میں انتقال

ایضاً — غالب کی چوتھی مہر

| نجم الدولہ دبیر الملک اسد اللہ خاں<br>بہادر نظام جنگ ۱۲۶۷ھ |
|---|

غالب کو یہ خطاب بہادر شاہ ظفر نے ۴ جولائی ۱۸۵۰ء کو دیا۔ جو ۲۳ شعبان ۱۲۶۶ھ کے مطابق ہے۔ مہر ۱۲۶۷ھ میں بنوائی گئی۔ جو ۶ نومبر ۱۸۵۰ء سے شروع ہوتا ہے۔

۱۸۵۲ء (اپریل) — زین العابدین خان عارف (امراؤ بیگم کے بھانجے) کی وفات

(عارف کی وفات کے بعد ان کے دونوں لڑکوں کو امراؤ بیگم نے پالا) مزار غالب کے قریب کونے میں ہے۔

۱۸۵۲ء (مئی) — مومن کا دلّی میں انتقال۔

۱۸۵۲-۵۳ء — غالب کی پانچویں مہر

| یا اسد اللہ الغالب<br>۱۲۶۹ھ |
|---|

غالب حضرت علیؓ کو مشکل کشا مانتے تھے۔ شاید یہ مہر ان کے سقیم حالات کی نشاندہی کرتی ہے

۱۸۵۳ء (اپریل) — پنج آہنگ کا دوسرا ایڈیشن (مطبع دارالسلام، دلّی)

۱۸۵۳ء — بمبئی سے تھانہ (مہاراشٹر) تک پہلی ریلوے لائن

۱۸۵۳ء — کلکتہ سے آگرہ تک ٹیلی گراف

۱۸۵۴ء — حالی پہلی مرتبہ دلّی آئے۔ عمر ۱۷-۱۸ برس
ڈیڑھ برس کے بعد اواخر ۱۸۵۵ء میں واپس پانی پت
سال بھر حصار میں ملازمت کی

۱۸۵۴ء (۱۵ نومبر) — شیخ محمد ابراہیم ذوقؔ (استادِ ظفر کا انتقال)

۱۸۵۴-۵۵ء — غالب استادِ ظفر

| | |
|---|---|
| ۱۸۵۴-۵۵ء | مہرِ نیم روز کی طباعت و اشاعت (فخر المطابع، دلّی)<br>(یہ اسی سال میں کم از کم تین بار چھپی۔ یہ سب ایڈیشن جو پہلا ایڈیشن بھی کہلاتے ہیں۔ میرے کتب خانے میں موجود ہیں) |
| ۱۸۵۶ء | قادر نامہ کی اشاعتِ اوّل (مطبع سلطانی، لال قلعہ دہلی)<br>(یہ نظم غالب نے عارفؔ کے دونوں بچّوں کو فارسی اور اُردو پڑھانے کے لیے لکھی تھی) |
| ۱۸۵۶ء | الحاقِ اودھ |
| ۱۸۵۶ء (۱۰ جولائی) | غلام فخر الدین عرف مرزا فخرو (ولی عہد بہادر شاہ ظفر) کا انتقال |
| ۱۸۵۷ء (۱۸ جنوری) | غالبؔ نے مولانا فضل حق خیر آبادی کی تحریک پر والیِ رام پور نواب محمد یوسف علی خاں کی خدمت میں قصیدہ بھیجا |
| ۱۸۵۷ء (۵ فروری) | غالب کا تقرر بطور استادِ نواب یوسف علی خان 'ناظم' والیِ رام پور |
| ۱۸۵۷ء (مارچ-اپریل) | غالبؔ کے راز دارانہ خطوط بنام والیِ رام پور<br>قوی گمان ہے کہ یہ سیاسی امور پر مشتمل تھے۔ اس لیے غالب کی ہدایت پر یہ خطوط ضائع کر دیے گئے |
| ۱۸۵۷ء (۱۰ مئی) | سنہ اٹھارہ سو ستاون کے ہنگامے (غدر) کا میرٹھ میں آغاز |
| ۱۸۵۷ء (۱۱ مئی) | دیسی فوج (تلنگوں) کا دلی میں داخلہ: انگریزی تسلط کا خاتمہ، دیسی اقتدار کا قیام؛ غالبؔ کی قلعہ کی تنخواہ اور انگریزی پنشن بند |
| ۱۸۵۷ء (۲۰ ستمبر) | انگریزوں کی فتح اور دلی پر دوبارہ قبضہ |
| ۱۸۵۷ء (ستمبر) | غدر کے بعد دلی پر دوبارہ انگریزی قبضے کے دوران امام بخش صہبائی انگریزی گولی کا نشانہ ہوئے |
| ۱۸۵۷ء (۱۸-۱۹ اکتوبر) | میرزا یوسف علی (بیگ) خان (برادرِ غالبؔ) کی وفات (وہ انگریز کی گولی کا نشانہ بنے اگرچہ غالبؔ نے مصلحتاً لکھا ہے کہ وفات بخار سے ہوئی) |

| | |
|---|---|
| ۱۸۵۸ء (نومبر) | دستنبو کی اشاعتِ اوّل (مطبع مفیدِ خلائق آگرہ) |
| ۱۸۵۹ء | سکّے کا الزام۔ خط بنام حسین مرزا، نوشتہ ۱۸ جون ۱۸۵۹ء۔ لیکن گوری شنکر مخبر نے سکّے کی رپورٹ (منسوب بہ غالب) ۱۹ جولائی ۱۸۵۷ء ہی کو انگریزوں کو پہنچادی تھی |
| ۱۸۵۹ء (۱۰ جولائی) | والیِ رام پور سے مستقل وظیفے کی درخواست اور اسی مہینے سے سو روپے مہینہ بطورِ وظیفہ مقرّر |
| ۱۸۶۰ء (جنوری) | گورنر جنرل کی یکم جنوری ۱۸۶۰ء کو دلّی میں آمد۔ غالب ان سے ملنے ان کی قیام گاہ پہ گئے۔ جواب ملا کہ "فرصت نہیں" اور کہ "تم باغیوں سے اخلاص رکھتے تھے" حقیقت یہ تھی کہ یہ سکّہ حافظ ویران شاگرد ذوق کا کہا ہوا تھا جو صادق الاخبار کے ۱۳ ذیقعدہ ۱۲۷۳ھ (مطابق ۶ جولائی ۱۸۵۷ء) کے شمارے میں شائع ہوا تھا |
| ۱۸۶۰ء (۱۹ جنوری) | رام پور کا پہلا سفر۔ ۲۷ جنوری کو رام پور پہنچے۔ |
| ۱۸۶۰ء (۴ مارچ) | رام پور سے واپسی۔ (۱۷ مارچ کو رام پور سے روانہ ہوئے تھے) |
| ۱۸۶۰ء (مئی) | انگریزی پنشن کا دوبارہ اجراء۔ (تین برس کا بقایا ساڑھے سات سو سالانہ کے حساب سے ۲۲۵۰ روپے وصول ہوا) |
| ۱۸۶۱ء (۱ جولائی) | دیوانِ اردو کا تیسرا ایڈیشن (مطبع احمدی، دلّی) |
| ۱۸۶۱ء (۱۱ اگست) | مولانا فضلِ حق خیرآبادی کا جزیرۂ انڈمیان میں انتقال |
| ۱۸۶۱-۶۲ء | غالب کی چوتھی مہر [غالب ۱۲۷۸ھ] یہاں سے غالب کی زندگی کا انتہائی شہرت کا زمانہ شروع ہوتا ہے۔ یہ مختصر عرصہ ان کی انا کا نقطۂ عروج ہے۔ سات سال اور ان کا انتقال ہوا۔ یہ ان کی آخری مہر |

تھی گویا انکی اَنا کا مظاہرہ ان کے انتقال تک پوری آب و تاب کے ساتھ جاری رہا۔

۱۸۶۲ء — قاطع برہان کی طبع اوّل (مطبع نولکشور، لکھنؤ)

۱۸۶۳ء (مارچ) — انگریزی درباروں میں کرسی نشینی اور خلعت کے اعزاز کا دوبارہ اجرا۔

۱۸۶۲ء (جون/جولائی) — دیوانِ اردو کا چوتھا ایڈیشن (مطبع نظامی، کان پور)

۱۸۶۲ء (یکم اکتوبر) — لاڈو بیگم بیوہ مرزا یوسف کی حکومت سے درخواست گزارے کے لیے

۱۸۶۳ء — دیوانِ اردو کی پانچویں اور آخری اشاعت (مطبع مفید خلائق آگرہ)

۱۸۶۳ء (جولائی) — یکم اکتوبر ۱۸۶۲ء سے ۲۰ روپے مہینہ خزانی پنشن بنام لاڈو بیگم زوجہ مرزا یوسف مرحوم، جاری

۱۸۶۳ء (مئی/جون) — دیوانِ فارسی (کلیاتِ نظم فارسی) کا دوسرا ایڈیشن (مطبع نولکشور، لکھنؤ)

۱۸۶۴ء — مثنوی ابرِ گہربار کی اشاعت (اکمل المطابع، دلّی)
(یہ مثنوی کلیاتِ نظم میں شامل تھی لیکن اب الگ سے شائع ہوئی)

۱۸۶۴ء — قاطع برہان کے جواب میں محرقِ قاطع برہان مصنفہ سید سعادت علی کی اشاعت (مطبع احمدی، دلّی)

۱۸۶۴ء — قادر نامہ کی دوسری اشاعت (مجلس پریس، دلّی)

۱۸۶۴ء — محرقِ قاطع برہان از سید سعادت علی کی اشاعت۔

۱۸۶۴ء — لطائفِ غیبی (اگرچہ نام میاں داد خاں سیاح کا ہے مگر اس کے اصل مصنف غالب ہی ہیں)

۱۸۶۵ء — دافعِ ہذیان مصنفہ سید محمد نجف علی جھجری کی اشاعت

۱۸۶۵ء — سوالاتِ عبدالکریم از عبدالکریم کی اشاعت (اکمل المطابع، دلّی)
(دوسرے کے نام سے شائع ہوئی لیکن یہ بھی غالب کی اپنی تصنیف ہے)

۱۸۶۵ء — ساطع برہان از مرزا رحیم بیگ رحیم میرٹھی کی اشاعت۔

| | |
|---|---|
| ۱۸۶۵ء | غالب نے حکومت سے تین مطالبے کیے کہ انھیں شاعرِ دربار مقرر کیا جائے، پہلے سے اونچی جگہ ملے اور دستنبو حکومت اپنے خرچ پر شائع کرے۔ حکم ہوا کہ تحقیقات کی جائے کہ غدر میں غالب کا رویّہ کیا تھا۔ رپورٹ ہوئی کہ ان سے سکّہ منسوب ہے۔ سب درخواستیں ردّ ہو گئیں۔ غالب پر سکّہ کا الزام ان کی زندگی میں غلط ثابت نہ ہو سکا۔ |
| ۱۸۶۵ء (۲۱ اپریل) | نواب یوسف علی خان والیِ رام پور کا انتقال، نواب کلب علی خان کی جانشینی |
| ۱۸۶۵ء (اگست) | غالب کے رسالے نامۂ غالب بجوابِ ساطعِ برہان کی اشاعت (مطبعِ محمدی، دلّی) |
| ۱۸۶۵ء (۷ اکتوبر) | میرزا غالب کا رام پور کا دوسرا سفر ۱۲ اکتوبر کو رام پور پہنچے |
| ۱۸۶۵ء | دستنبو کا دوسرا ایڈیشن (مطبعِ لٹریری سوسائٹی روہیل کھنڈ بریلی) |
| ۱۸۶۵ء | برطانوی ہند کا یورپ کے ساتھ ٹیلی گراف کے ذریعہ براہِ راست رابطہ |
| ۱۸۶۵ء (دسمبر) | قاطعِ برہان کی طبعِ ثانی بعنوان درفشِ کاویانی کی اشاعت (اکمل المطابع دلّی) |
| ۱۸۶۵ء (دسمبر) | رام پور کے دوسرے سفر سے واپسی (۲۸ دسمبر کو رام پور سے روانہ ہوئے اور ۸ جنوری ۱۸۶۶ کو دلّی پہنچے) |
| ۱۸۶۶ء | قاطعِ برہان کے جواب میں مؤیدِ برہان مصنفہ مولوی احمد علی احمد جہانگیر نگری کی اشاعت (مطبعِ مظہر العجائب کلکتہ) |
| ۱۸۶۶ء | قاطعِ برہان کے جواب میں قاطع القاطع مصنفہ امین الدین امین دہلوی کی اشاعت (مطبعِ مصطفائی دہلی) |
| ۱۸۶۷ء (؟) | دعائے صباح۔ فارسی منظوم ترجمہ (مطبعِ نولکشور لکھنؤ) |

(اس کا آج تک ایک ہی مطبوعہ نسخہ دریافت ہوا ہے جو پیرس کے کتب خانے میں ہے)

۱۸۶۷ء — تیغِ تیز کی اشاعت (اکمل المطابع، دہلی)
(غالب نے یہ مختصر رسالہ مؤید برہان کے جواب میں لکھا تھا)

۱۸۶۷ء (فروری) — نکات غالب و رقعات غالب کی اشاعت (مطبع سراجی، دلی)
پنجاب کے محکمۂ تعلیم کے ڈائرکٹر میجر فلر نے رائے بہادر ماسٹر پیارے لال کو حکم دیا کہ غالب سے فارسی قواعد سے متعلق کتاب لکھوائی جائے۔ ماسٹر صاحب موصوف کے کہنے پر میرزا نے یہ دو مختصر رسالے قلمبند کیے

۱۸۶۷ء (۱۱ اپریل) — ہنگامۂ دل آشوب (۱) کی اشاعت (مطبع منشی ست پرشاد، آرہ)
(قاطع برہان کے مناقشے کے سلسلے کی منظومات)

۱۸۶۷ء (اگست) — سبد چین کی اشاعت (مطبع محمدی، دلی)

۱۸۶۷ء (۲۵ ستمبر) — ہنگامۂ دل آشوب (۲) کی اشاعت (مطبع منشی ست پرشاد، آرہ)

۱۸۶۷ء (۲ دسمبر) — مولوی امین الدین دہلوی مصنفِ ساطع برہان کے خلاف مقدمہ ازالۂ حیثیت عرفی

۱۸۶۸ء (جنوری) — کلیاتِ نثر فارسی (غالب) کی اشاعت (مطبع نولکشور، لکھنؤ)
(اس میں فارسی نثر کی تین کتابیں پنج آہنگ، مہر نیمروز، دستنبو شامل ہیں)

۱۸۶۸ء (۲۳ مارچ) — مولوی امین الدین دہلوی کے مقدمے سے دست برداری، راضی نامہ

۱۸۶۸ء (۱۶ جولائی) — مفتی محمد صدر الدین آزردہ کا دلی میں انتقال

۱۸۶۸ء (۲۷ اکتوبر) — عودِ ہندی، مجموعۂ مکاتیبِ غالب کی پہلی اشاعت (مطبع مجتبائی، میرٹھ)

۱۸۶۹ء (۱۵ فروری) — غالب کی وفات بستی نظام الدین خاندانِ لوہارو کی احاطے میں تدفین۔

(اگرچہ بہت دنا سے مختلف امراض کا شکار تھے، لیکن موت سے چند دن پہلے غشی کے دورے پڑنے لگے تھے۔ ۱۴ فروری دوپہر کو بے ہوش ہو گئے۔ تشخیص ہوئی کہ دماغ پر فالج گرا ہے۔ اسی حالت میں اگلے دن دوپہر ڈھلے انتقال کیا۔ آخری وظیفہ بابت جنوری ۱۸۶۹ء منجانب نواب رام پور، غالب کی وفات سے صرف ایک گھنٹہ پہلے موصول ہوا تھا)

۱۸۶۹ء (مارچ) اردوئے معلّٰی (مجموعۂ مکاتیبِ اردو) کی پہلی اشاعت (اکمل المطابع دلّی)

۱۸۶۹ء (ستمبر-اکتوبر) نواب مصطفیٰ خان شیفتہ کا انتقال

۱۸۶۹ء شمشیرِ تیز تر از مولوی احمد علی احمد جہانگیر نگری کی اشاعت (مطبع نبوی، کلکتہ)

(یہ قاطعِ برہان کے سلسلے کی آخری کتاب ہے۔ غالب کی تصنیف تیغِ تیز کے جواب میں ہے جو میرزا کی وفات کے بعد شائع ہوئی، اگرچہ اس کی طباعت ان کی زندگی میں شروع ہو چکی تھی)

۱۸۷۰ء (۴ فروری) بیگمِ غالب امراؤ بیگم کا انتقال
(مزارِ غالب کی شرقی دیوار کے باہر کی طرف مدفون ہیں)

۱۸۷۴ء حکیم آغا جان عیش کا دلّی میں انتقال

۱۸۷۴ء (۲۵ مئی) باقر علی خان (فرزندِ اکبر زین العابدین خان عارف) کا انتقال
فارسی میں تخلص باقر تھا اور اردو میں کامل۔ مدفون سلطان جی)

میں حضرت محبوب الٰہی کی پائنتی قاسم جانیوں کی ہڑواڑ میں ہے)

۱۸۸۰ء (۷ ستمبر) — حسین علی خاں، زین العابدین خان عارف کے چھوٹے بیٹے کا انتقال، اردو میں شاداں تخلص کرتے تھے، فارسی میں خیالی۔

۱۹۴۵ء (۱۰ مئی) — معظم زمانی بیگم عرف بگا بیگم زوجہ باقر علی خاں کامل (فرزندِ اکبر زین العابدین خان عارف) کا انتقال
(بگا بیگم ۱۲ سال کی عمر میں کامل کی دلہن بن کر مرزا غالب کے گھر میں آئیں۔ ۲۴ سال کی عمر میں بیوہ ہو گئیں۔ اور ۶۹ سال بیوگی کے عالم میں گزار کر بعمر ۹۳ سال فوت ہوئیں۔ فخر الدین علی احمد مرحوم سابق صدر جمہوریۂ ہند ان کے نواسے تھے)

۱۸۰۷ء تا ۱۸۱۲ء (؟)

## متفرّق

# عمدۂ منتخبہ

(تذکرۂ سرورؔ)

۱۸۰۰-۱ء تا ۱۸۳۱-۳۲ء

# عیار الشعرا

(تذکرۂ خوب چند ذکاؔ)

۱۷۹۸-۹۹ء تا ۱۸۳۲-۳۳ء

# مثنوی

## تقریباً ۱۸۰۷ء

ایک دن، مثلِ پتنگِ کاغذی — لے کے، دل، سر رشتۂ آزادگی[۱]

خود بخود کچھ ہم سے کنیانے لگا — اس قدر بگڑا کہ سر کھانے لگا

میں کہا "اے دل! ہوائے دلبراں — بس کہ تیرے حق میں رکھتی ہے زباں

پیچ میں ان کے نہ آنا زینہار — یہ نہیں ہیں گے کسو کے یارِ غار

گورے پنڈے پر نہ کر، ان کے نظر — کھینچ لیتے ہیں یہ، ڈورے ڈال کر

اب تو مل جائے گی تیری ان سے سانٹھ — لیکن آخر کو پڑے گی ایسی گانٹھ

سخت مشکل ہوگا سلجھانا تجھے — قہر ہے، دل ان سے اُلجھانا تجھے

یہ جو محفل میں بڑھاتے ہیں تجھے — بھول مت اس پر اُڑاتے ہیں تجھے

ایک دن تجھ کو لڑا دیں گے کہیں — مفت میں ناحق کٹا دیں گے کہیں

دل نے سن کر، کانپ کر، کھا پیچ و تاب — غوطے میں جا کر، دیا کٹ کر جواب

"رشتۂ در گردنم افگندہ دوست

می برد ہر جا کہ خاطر خواہ اوست"

---

۱ تفصیل کے لیے دیکھیے 'غالب کا اوّلیں منظوم کلام'، ص ۲۶

# قطعات

## ١ تقریباً ١٨١٠ء

اٹھا اک دن بگولا سا جو کچھ میں جوشِ وحشت میں
پھرا آسیمہ سر، گھبرا گیا تھا جی بیاباں سے

نظر آیا مجھے اک طائرِ مجروح پر بستہ
ٹپکتا تھا سرِ شوریدہ دیوارِ گلستاں سے

کہا میں نے کہ "او گمنام! آخر ماجرا کیا ہے؟
پڑا ہے کام تجھ کو کس ستمگر آفتِ جاں سے"

ہنسا کچھ کھلکھلا کر پہلے، پھر مجھ کو جو پہچانا
تو یہ رویا کہ جوئے خوں بہی پلکوں کے داماں سے

کہا: "میں صید ہوں اس کا کہ جس کے دامِ گیسو میں
پھنسا کرتے ہیں طائر روز آ کر باغِ رضواں سے

اسی کے زلف و رخ کا دھیان ہے شام و سحر مجھ کو
نہ مطلب کفر سے ہے، اور نہ ہے کچھ کام ایماں سے"

بہ چشمِ غور جو دیکھا، مرا ہی طائرِ دل تھا
کہ جل کر ہو گیا یوں خاک میری آہِ سوزاں سے

---

(١) تفصیل کے لیے دیکھیے 'غالب کے بعض غیر متداول اردو اشعار کا زمانۂ فکر' ص ۴۵ تا ۴۸

## ● تقریباً ۱۸۱۰ء

ایک اہلِ درد نے سنسان جو دیکھا قفس
یوں کہا: "آتی نہیں کیوں اب صدائے عندلیب؟"[1]

بال و پر دو چار دکھلا کر، کہا صیاد نے
"یہ نشانی رہ گئی ہے اب بجائے عندلیب"

# غزلیات

## ● ۱۸۱۲ء

نیازِ عشق خرمن سوزِ اسبابِ ہوس بہتر    جو، ہو جاوے نثارِ برق مشتِ خار و خس بہتر[2]

## ● ۱۸۱۲ء

یاد آیا جو وہ کہنا کہ "نہیں، واہ غلط"،
کی، تصوّر نے بہ صحرائے ہوس راہ، غلط[3]

## ● ۱۸۱۲ء

آئے ہیں پارہ ہائے جگر درمیانِ اشک
لایا ہے لعل بیش بہا، کاروانِ اشک[4]

---

۱۔ تفصیل کے لیے دیکھیے 'غالب کے بعض غیر متداول اردو اشعار کا زمانۂ فکر' ص ۴۶ تا ۴۸، ۲۔۳۔۴۔ تفصیل کے لیے دیکھیے 'عمدۂ منتخبہ' میں ذکرِ غالب' ص ۴۳

ظاہر کرے ہے جنبشِ مژگاں سے مدّعا
طفلانہ ہاتھ کا ہے اشارہ، زبانِ اشک

میں وادیٔ طلب میں ہوا جسلہ تن عرق
از بسکہ صرفِ قطرہ زنی تھا بسانِ اشک

رونے نے طاقت اتنی نہ چھوڑی کہ ایک بار
مژگاں کو دوں فشار پئے، امتحانِ اشک

دل خستگاں کو ہے طربِ صد چمن بہار
باغِ بخوں تپیدن، و آبِ روانِ اشک

سیلِ بنائے ہستیٔ شبنم ہے، آفتاب
چھوڑے نہ چشم میں، تپشِ دل، نشانِ اشک

ہنگامِ انتظارِ قدومِ بتاں، اسدؔ
ہے بر سرِ مژہ نگراں، دیدبانِ اشک

● تقریباً ۱۸۱۲ء

نسخۂ سوزشِ دل، در خورِ عتاب نہیں
سرِ سودا زدہ، آتشکدۂ تاب نہیں[1]

---

[1] تفصیل کے لیے دیکھیے 'غالب کے بعض غیر متداول اشعار کا زمانۂ فکر' ص ۵۱

ہمّت و حوصلہ شورشِ شبنم معلوم
قلزمِ اشک، بہ نم دیدۂ تو ناب نہیں

پرسشِ عشق سے ہے اُنکو فراغت مقصود
ہدیۂ پارۂ دل، نازشِ جلباب نہیں

ہمّت و شوقِ طلب گاریِ مقصود کہاں؟
برق، خرمن زنِ بیتابیِ سیماب نہیں

گلشنِ ہستیِ عالم، ہے دبستانِ نشاط
نقشِ گل، رونقِ بے مشقیِ طلّاب نہیں

## ● ۱۸۱۲ء

آنسو کہوں کہ آہ، سوارِ ہوا کہوں؟
ایسا عناں گسیختہ آیا کہ کیا کہوں[1]

عہدے سے مدحِ ناز کے باہر نہ آسکا م
گرایک ادا ہو، تو اُسے اپنی قضا کہوں

حلقے ہیں چشم ہائے کشادہ بسوئے دل م
ہر تارِ زلف کو نگہِ سرمہ سا کہوں

میں اور صد ہزار نوائے جگر خراش م
تو اور ایک وہ نشنیدن کہ کیا کہوں!

ظالم، مرے گماں سے مجھے منفعل نہ چاہ م
ہے ہے! خدانکردہ، تجھے بے وفا کہوں

---

[1] تفصیل کے لیے دیکھیے 'عمدہ منتخبہ میں ذکرِ غالب' ص ۳۴ تا ۳۶

اقبالِ کلفتِ دلِ بے مدعا رسا
اختر کو داغِ سایۂ بالِ ہما کہوں

مضمونِ وصل ہاتھ نہ آیا، مگر اُسے
اب طائرِ پریدۂ رنگِ حنا کہوں

دزدیدنِ دلِ ستم آمادہ ہے محال
مژگاں کہوں کہ جوہرِ تیغِ قضا کہوں

طرزِ آفرینِ نکتہ سرائیِ طبع ہے
آئینۂ خیال کو طوطی نما کہوں

غالب، ہے رتبۂ فہمِ تصوّر سے کچھ پرے
ہے عجزِ بندگی، کہ علی کو خدا کہوں

● ۱۸۱۲ء

مجلسِ شعلہ عذاراں میں جو آ جاتا ہوں
شمع ساں میں تہِ دامانِ صبا جاتا ہوں[1]

ہووے ہے، جادۂ رہ، رشتۂ گوہر ہر گام
جس گزرگاہ سے میں آبلہ پا جاتا ہوں

سرگراں مجھ سے سُبک رَو کے نہ رہنے سے رہو
کہ بہ یک جنبشِ لب، مثلِ صدا، جاتا ہوں

● ۱۸۱۲ء

دیکھتا ہوں اُسے، تھی جس کی تمنا مجھ کو
آج بیداری میں ہے خوابِ زلیخا مجھ کو[2]

● ۱۸۱۲ء

شمشیرِ صاف یار، جو زہراب دادہ ہو
وہ خطِ سبز ہے کہ بہ رخسارِ سادہ ہو[3]

---

۱ و ۲ و ۳ - تفصیل کے لیے دیکھیے "عمدۂ منتخبہ میں ذکرِ غالب" ص ۳۳-۳۴

**● ۱۸۱۲ء**

ہنستے ہیں، دیکھ دیکھ کے، سب ناتواں مجھے
یہ رنگِ زرد ہے چمنِ زعفراں مجھے[1]

**● ۱۸۱۲ء**

دیکھ وہ برقِ تبسم، بس کہ، دل بیتاب ہے
دیدۂ گریاں مرا، فوّارۂ سیماب ہے[2]
کھول کر دروازۂ میخانہ، بولا مے فروش
اب شکستِ توبہ میخواروں کو فتح الباب ہے

**● ۱۸۱۲ء**

اک گرم آہ کی، تو ہزاروں کے گھر جلے
رکھتے ہیں عشق میں یہ اثر، ہم جگر جلے[3]
پروانے کا نہ غم ہو، تو پھر کس لیے، اسدؔ
ہر رات، شمع، شام سے لے تا سحر جلے؟

**● ۱۸۱۲ء**

زخمِ دل تم نے دکھایا ہے کہ جی جانے ہے
ایسے ہنستے کو رلایا ہے کہ جی جانے ہے[4]

**● ۱۸۱۲ء**

صبا، لگا وہ طپانچہ طرف سے بلبل کی
کہ روئے غنچۂ گل سوئے آشیاں پھر جائے[5]

**● ۱۸۱۲ء**

بتو! توبہ کرو، تم کیا ہو، جب اربا آتا ہے
تو یوسف سا حسیں بکنے سرِ بازار آتا ہے[6]

---

۱، ۲، ۳۔ تفصیل کے لیے دیکھیے 'عمدۂ منتخبہ میں ذکرِ غالب' ص ۳۴ تا ۳۶

۴، ۵۔ ........ ص ۴۰۔ یہ دو اشعار تذکرۂ عیار الشعراء۔ خوب چند ذکا کے سوا کسی مطبوعہ / غیر مطبوعہ دیوان یا بیاض میں نہیں پائے جاتے۔

۶۔ تفصیل کے لیے دیکھیے 'غالب کے غیر متداول اشعار کا زمانۂ فکر' ص ۵۰

## ● تقریباً ۱۸۱۲ء

جو حسدِ تقویٰ ادا نہ ہووے تو اپنا مذہب بھی ہے، غالب
ہوس نہ رہ جائے کوئی باقی، گناہ کیجے، تو خوب کیجے(۱)

## ● تقریباً ۱۸۱۲ء

طرزِ بیدل میں ریختہ کہنا
اسد اللہ خاں قیامت ہے(۲)

---

(۱) تفصیل کے لیے دیکھیے "غالب کے بعض غیر متداول اشعار کا زمانۂ فکر" ص ۴۸/۴۹
(۲) خود غالب نے اس شعر کا زمانہ "ابتدائے فکرِ سخن" لکھا ہے۔ دیکھیے مکتوب بنام عبدالرزاق شاکر۔ عودِ ہندی ص ۱۵۹۔ میرا دیا ہوا سال (۱۸۱۲ء) محض قیاس ہے۔

۱۸۱۳ء

تا

۱۸۱۶ء

# نسخۂ بھوپال

(بخطِ غالب)

۱۸۱۶ء

## ۱۸۱۶ء

نقش فریادی ہے کس کی شوخیِ تحریر کا! م کاغذی ہے، پیرہن ہر پیکرِ تصویر کا

کاوکاوِ سخت جانی ہائے تنہائی نہ پوچھ م صبح کرنا شام کا، لانا ہے جوئے شیر کا

جذبۂ بے اختیارِ شوق دیکھا چاہیے م سینۂ شمشیر سے باہر ہے، دم شمشیر کا

آگہی، دامِ شنیدن جس قدر چاہے بچھائے م مدعا عنقا ہے، اپنے عالمِ تقریر کا

شوخیِ نیرنگ، صیدِ وحشتِ طاؤس ہے دام، سبزے میں ہے، پروازِ چمن تسخیر کا

لذتِ ایجادِ ناز، افسونِ عرضِ ذوقِ قتل نعل، آتش میں ہے تیغِ یار سے، نخچیر کا

خشت پشتِ دستِ عجز و قالب آغوشِ وداع پُر ہوا ہے سیل سے، پیمانہ کس تعمیر کا!

وحشتِ خوابِ عدم، شورِ تماشا ہے، اسد جو مژہ جوہر نہیں آئینۂ تعبیر کا

بس کہ ہوں، غالب، اسیری میں بھی آتش زیرِ پا م موئے آتش دیدہ ہے، حلقہ مری زنجیر کا

## ۱۸۱۶ء

جنوں گرمِ انتظار و نالہ بیتابی کمند آیا سویدا تا بلب، زنجیریِ دودِ سپند آیا

مہ اختر فشاں کی، بہرِ استقبال، آنکھوں سے تماشا، کشورِ آئینہ میں آئینہ بند آیا

تغافل، بدگمانی، بلکہ میری سخت جانی سے نگاہِ بے حجابِ ناز کو بیمِ گزند آیا

فضائے خندۂ گل تنگ و ذوقِ عیش بے پروا فراغت گاہِ آغوشِ وداعِ دل، پسند آیا

عدم ہے خیر خواہِ جلوہ کو زندانِ بیتابی خرامِ ناز، برقِ خرمنِ سعیِ سپند آیا

جراحت تحفہ، الماس ارمغاں، داغِ جگر ہدیہ م مبارک باد اسد، غمخوارِ جانِ دردمند آیا

## ۱۸۱۶ء

شمارِ سبحہ، مرغوبِ بتِ مشکل پسند آیا م تماشائے بہ یک کف بردنِ صد دل پسند آیا

بہ فیضِ بیدلی، نومیدیِ جاوید آساں ہے م کشائش کو، ہمارا عقدۂ مشکل، پسند آیا

ہوائے سیرِ گل، آئینۂ بے مہریِ قاتل م کہ اندازِ بخوں غلطیدنِ بسمل پسند آیا

سوادِ چشمِ بسمل، انتخابِ نقطہ آرائی
خرامِ نازِ بے پروائیِ قاتل پسند آیا

روانی ہائے موجِ خونِ بسمل سے ٹپکتا ہے
کہ لطفِ بے تحاشا رفتنِ قاتل پسند آیا

ہوئی جس کو بہارِ فرصتِ ہستی سے آگاہی
برنگِ لالہ، جامِ بادہ بر محمل پسند آیا

اسدؔ، ہر جا سخن نے طرحِ باغِ تازہ ڈالی ہے
مجھے رنگِ بہار ایجادیِ بیدل پسند آیا

● ۱۸۱۶ء

خود آرا وحشتِ چشمِ پری سے شب وہ بدخو تھا
کہ موم، آئینۂ تمثال کو تعویذِ بازو تھا

بشیرینیِ خواب آلودہ مژگاں، نشترِ زنبور
خود آرائی سے، آئینہ، طلسمِ مومِ جادو تھا

نہیں ہے بازگشتِ سیل، غیر از جانبِ دریا
ہمیشہ دیدۂ گریاں کو، آبِ رفتہ در جو تھا

رہا نظارہ وقتِ بے نقابی، آپ پر لرزاں
سرشک آگیں مژہ سے، دستِ از جاں شستہ بر رو تھا

غمِ مجنوں، عزادارانِ لیلیٰ کا پرستش گر
خمِ رنگِ سیہ، پیمانۂ ہر چشمِ آہو تھا

رکھا غفلت نے دور افتادۂ ذوقِ فنا، ورنہ
اشارت فہم کو، ہر ناخنِ بریدہ، ابرو تھا

اسدؔ، خاکِ درِ میخانہ اب سر پر اڑاتا ہوں
گئے وہ دن کہ پانی جامِ مے سے زانو زانو تھا

● ۱۸۱۶ء

دویدن کے کمیں، جوں ریشۂ زیرِ زمیں پایا
بگردِ سرمہ، اندازِ نگاہِ سرمگیں پایا

اُگی اک پنبۂ روزن سے تھی چشمِ سفید آخر
حیا کو، انتظارِ جلوہ ریزی کے کمیں پایا

بحسرت گاہِ نازِ کشتۂ جاں بخشیِ خوباں
خضر کو چشمۂ آبِ بقا سے تر جبیں پایا

پریشانی سے، مغزِ سر، ہوا ہے پنبۂ بالش
خیالِ شوخیِ خوباں کو راحت آفریں پایا

نفس، حیرت پرستِ طرزِ ناگیرائیِ مژگاں
مگر یک دست در دامانِ نگاہِ واپسیں پایا

اسدؔ کو پیچ تابِ طبعِ برقِ آہنگ گلشن سے
حصارِ شعلۂ جوّالہ میں عزلت گزیں پایا

● ۱۸۱۶ء

نزاکت، ہے فسونِ دعویٰ طاقت شکستن ہا
شرارِ سنگ، اندازِ چراغ از جسم جستن ہا

رسیدہ مستیِ چشمِ شوخ سے ہیں، جوہرِ مژگاں
شرار آسا، ز سنگِ سرمہ یکسر پا بہ جستن ہا

ہوائے ابر سے کی موسمِ گل میں نمد بافی
کہ تا آئینہ خود بے نقابِ رنگ بستن ہا

دل از اضطراب آسودہ، طاعت گاہِ داغ آیا
بہ رنگِ شعلہ ہے، مُہرِ نماز، از پا نشستن ہا

تکلّف عافیت میں ہے دلا، بندِ قبا وا کر
نفس ہا بعدِ وصلِ دوست نادانِ گسستن ہا

اسد، ہر اشک ہے یک حلقہ بر زنجیر افزودن
بہ بندِ گریہ ہے نقشِ بر آب، امیدِ رستن ہا

## ۱۸۱۶ء

لبانِ جوہرِ آئینہ، از ویرانیِ دلہا
غبارِ کوچہ ہائے موج ہے، خاشاکِ ساحل ہا

نگہ کی ہم نے پیدا، رشتۂ ربطِ علائق سے
ہمے ہیں، پردہ ہائے چشمِ عبرت، جلوہ حائل ہا

نہیں ہے، با وجودِ ضعف، سیرِ بے خودی آساں
رہِ خوابیدہ میں افگندنی ہے، طرحِ منزل ہا

عروجی بہرِ تسکینِ ہوس درکار ہے، ورنہ
بہ وہمِ زر گرہ میں باندھتے ہیں برقِ حاصل ہا

تماشا کردنی ہے، انتظار آبادِ حیرانی
نہیں غیر از نگہ، جوں نرگستاں، فرشِ محفل ہا

اسد، تارِ نفس ہے ناگزیرِ عقدہ پیرائی
بہ نوکِ ناخنِ شمشیر کیجے حلِّ مشکل ہا

## ۱۸۱۶ء

بشغلِ انتظارِ مہوشاں در خلوتِ شب ہا
سرِ تارِ نظر ہے رشتۂ تسبیحِ کوکب ہا

کرے گر فکرِ تعمیرِ خرابی ہائے دل، گردوں
نہ نکلے خشت، مثلِ استخواں، بیرونِ قالب ہا

عیادت ہائے طعن آلودِ یاراں زہرِ قاتل ہے
رفوئے زخم کرتی ہے، بہ نوکِ نیشِ عقرب ہا

کرے ہے حسنِ خوباں پردے میں مشاطگی اپنی
کرے ہے تہ بندیِ خط، سبزۂ خط در تہِ لب ہا

فنا کو عشق ہے، بے مقصداں، حیرت پرستاراں
نہیں رفتارِ عمرِ تیز رو پابندِ مطلب ہا

اسد کو بت پرستی سے غرض دردآشنائی ہے
نہاں ہیں نالۂ ناقوس میں، در پردہ، یا رب ہا

### ۱۸۱۶ء

بہ رہنِ شرم ہے، با وصفِ شوخی، اہتمام اس کا
نگیں میں، جوں شرارِ سنگ، ناپیدا ہے نام اس کا

سروکارِ تواضع، تا خمِ گیسو رسا تیدن
لسانِ شانہ، زینت ریز ہے دستِ سلام اس کا

مسی آلودہ ہے مہرِ نوازشنامہ، ظاہر ہے
کہ داغِ آرزوئے بوسہ دیتا ہے پیام اس کا

ملاوے گر وہ بزمِ تشنگی میں قہر و شفقت کو
بھرے پیمانۂ صد زندگانی، ایک جام اس کا

بامیدِ نگاہِ خاص ہوں محمل کشِ حسرت
مبادا ہو عناں گیرِ تغافل، لطفِ عام اس کا

اسد، سودائے سرسبزی سے ہے تسلیم رنگیں تر
کہ کشتِ خشک اس کا، ابرِ بے پروا خرام اس کا

### ۱۸۱۶ء

یادِ روزے کہ نفس سلسلۂ یارب تھا
نالۂ دل، بہ کمر دامنِ قطعِ شب تھا

بہ تحیر کدۂ فرصتِ آرایشِ وصل
دلِ شب، آئنہ دارِ تپشِ کوکب تھا

بہ تمنا کدۂ حسرتِ ذوقِ دیدار
دیدہ گو خوں ہو، تماشائے چمن مطلب تھا

جوہرِ فکر، پر افشانیِ نیرنگِ خیال
حسن آئینہ و آئینہ چمن مشرب تھا

پردۂ دردِ دل، آئینۂ صد رنگ نشاط
بخیۂ زخمِ جگر، خندۂ زیرِ لب تھا

نالہ حاصلِ اندیشہ کہ جوں کشتِ سپند
دلِ ناسوختہ، آتش کدۂ صد تب تھا

عشق میں ہم نے ہی ابرام سے پرہیز کیا
ورنہ جو چاہیے، اسباب مناسب تھا

آخرِ کار گرفتارِ سرِ زلف ہوا
دلِ دیوانہ کہ وارستۂ ہر مذہب تھا

شوق ساماں، فضولی ہے، وگرنہ غالب
ہم میں سرمایۂ ایجادِ تمنا کب تھا

اسد، افسردگیِ آوارۂ کفر و دیں ہے
یادِ روزے کہ نفس در گرہِ "یارب" تھا

### ۱۸۱۶ء

شب کہ دلِ زخمیِ عرضِ دو جہاں تیر آیا
نالہ، بر عودِ غلط شوخیِ تاثیر آیا

وسعتِ جیبِ جنونِ تپشِ دل مت پوچھ
محملِ دشت بہ دوشِ رمِ نخچیر آیا

ہے گرفتاریِ نیرنگِ تماشا ہستی
پرِ طاؤس ہے، دل، پائے بہ زنجیر آیا

دید حیرت کش، و خورشید چراغانِ خیال
عرضِ شبنم ہے، چمن، آئنہ تعمیر آیا

عشقِ ترسا بچہ و نازِ شہادت مت پوچھ
کرشمۂ گوشہ، بہ پروازِ پرِ تیر آیا

اے خوشا! ذوقِ تمنائے شہادت کہ اسد
بے تکلف بہ سجودِ خمِ شمشیر آیا

## ● ۱۸۱۶ء

سیر آں سوے، تماشا ہے طلبگاروں کا
خضر، مشتاق ہے اس دشت کے آواروں کا

سرخطِ بند ہوا، نامہ گنہ گاروں کا
خونِ بدہلہ ہے لکھا نقش گرفتاروں کا

فردِ آئینہ میں بخشیں شکنِ خندۂ گل
دلِ آزردہ پسند، آئنہ رخساروں کا

دادخواہِ تپش، و مہرِ خموشی برلب
کاغذِ سرمہ، ہے جامہ ترے بیماروں کا

وحشتِ نالہ، بہ واماندگیِ وحشت ہے
جرسِ قافلہ، یاں دل ہے گرانباروں کا

پھر وہ سوے چمن آتا ہے، خدا خیر کرے!
رنگ اڑتا ہے گلستاں کے ہواداروں کا

جلوہ مایوس نہیں دل نگرانی، غافل
چشمِ امید ہے، روزن تری دیواروں کا

اسد، اے ہرزہ درا، نالہ بہ غوغا تا چند
حوصلہ تنگ نہ کر بے سبب آزاروں کا

## ● ۱۸۱۶ء

طاؤسِ دردِ رکاب ہے، ہر ذرّہ آہ کا
یا رب، نفس، غبار ہے کس جلوہ گاہ کا؟

عزلت گزینِ بزم ہیں، واماندگانِ دید
مینائے مے ہے، آبلہ پائے نگاہ کا

ہر گام آبلے سے ہے، دل، در تہِ قدم
کیا بیم، اہلِ درد کو سختیِ راہ کا

جیبِ نیازِ عشق، نشاں دارِ ناز ہے
آئینہ ہوں، شکستنِ طرفِ کلاہ کا

م غافل بہ وہمِ ناز، خود آرا ہے، ورنہ یاں
بے شانۂ صبا نہیں، طرّہ گیاہ کا

م بزمِ قدح سے عیشِ تمنا نہ رکھ، کہ رنگ
صیدِ ز دام جستہ ہے، اس دام گاہ کا

م رحمت اگر قبول کرے، کیا بعید ہے
شرمندگی سے عذر نہ کرنا گناہ کا

مقتل کو کس نشاط سے جاتا ہوں میں، کہ ہے | پُرگُل، خیالِ زخم سے، دامن نگاہ کا
جاں، در ہوائے یک نگہِ گرم ہے، اسدؔ | پروانہ، ہے وکیل ترے داد خواہ کا

## ● ۱۸۱۶ء

یک ذرّۂ زمیں نہیں بے کار، باغ کا | یاں جادہ بھی، فتیلہ ہے لالے کے داغ کا
بے مے، کسے ہے طاقتِ آشوبِ آگہی؟ | کھینچا ہے عجزِ حوصلہ نے خطِ ایاغ کا
بلبل کے کاروبار پہ ہیں خندہ ہائے گُل | کہتے ہیں جس کو عشق، خلل ہے دماغ کا
تازہ نہیں ہے، نشّۂ فکرِ سخن مجھے | تریاکیِ قدیم ہوں، دودِ چراغ کا
سو بار بندِ عشق سے آزاد ہم ہوئے | پر کیا کریں؟ کہ دل ہی عدو ہے فراغ کا
بے خونِ دل ہے چشم میں، موجِ نگہ، غبار | یہ میکدہ خراب ہے مے کے سراغ کا
باغِ شگفتہ، تیرا بساطِ نشاطِ دل | ابرِ بہار، خمکدہ کس کے دماغ کا؟
جوشِ بہار، کلفتِ نظّارہ ہے، اسدؔ | ہے ابر، پنبہ روزنِ دیوارِ باغ کا

## ● ۱۸۱۶ء

نہ بھولا اضطرابِ دم شماری، انتظار اپنا | کہ آخر شیشۂ ساعت کے کام آیا غبار اپنا
زبس آتش نے فصلِ رنگ میں رنگِ دگر پایا | چراغِ گُل سے ڈھونڈے ہے چمن میں شمع، خار اپنا
اسیرِ بے زباں ہوں، کاشکے، صیّادِ بے پروا | بدامِ جوہرِ آئینہ، ہو جاوے شکار اپنا
مگر ہو مانعِ دامن کشی، ذوقِ خود آرائی | ہوا ہے نقشبندِ آئنہ، سنگِ مزار اپنا
دریغ! اے ناتوانی، ورنہ ہم ضبط آشنایاں نے | طلسمِ رنگ میں باندھا تھا عہدِ استوار اپنا
اگر آسودگی ہے مدعائے رنجِ بیتابی | نیازِ گردشِ پیمانۂ مے، روزگار اپنا
اسدؔ، ہم وہ جنوں جولاں، گدائے بے سر و پا ہیں | کہ ہے سر پنجۂ مژگانِ آہو، پشت خار اپنا

## ● ۱۸۱۴ء

بسکہ جوشِ گریہ سے زیر و زبر ویرانہ تھا
چاکِ موجِ سیل، تا پیراہنِ دیوانہ تھا

داغِ مہرِ ضبط بے جا، ستی سعیِ سپند
دودِ مجمر، لالہ ساں، دُردِ تہِ پیمانہ تھا

وصل میں بختِ سیہ نے سنبلستاں گل کیا
رنگِ شب، تہبندیِ دودِ چراغِ خانہ تھا

شب، تری تاثیرِ سحرِ شعلۂ آوازہ سے
تا بہ شمع، آہنگِ مضرابِ پرِ پروانہ تھا

موسمِ گل میں، مئے گلگوں حلالِ کشتگاں
عقدِ وصلِ دخترِ رز، انگور کا پروانہ تھا

انتظارِ جلوۂ کاکل میں ہر شمشادِ باغ
صورتِ مژگانِ عاشق، حرفِ عرضِ شانہ تھا

حیرت، اپنے نازِ بیدادی سے، غفلت بنی
راہِ خوابیدہ کو غوغائے جرس افسانہ تھا

کو بوقتِ قتل حقِ آشنائی، اے نگاہ!
تیغِ زہراب دادہ، سبزۂ بیگانہ تھا

جوشِ بےکیفیتی ہے اضطراب آرا، اسدؔ
ورنہ بسمل کا تڑپنا، لغزشِ مستانہ تھا

## ● ۱۸۱۶ء

رات، دل گرمِ خیالِ جلوۂ جانانہ تھا
رنگِ روئے شمع، برقِ خرمنِ پروانہ تھا

شب کہ تھی کیفیتِ محفل بیادِ روئے یار
ہر نظر میں، داغِ مے، خالِ لبِ پیمانہ تھا

شب کہ باندھا خواب میں آنے کا، قاتل نے احتجاج
وہ فسونِ وعدہ میرے واسطے افسانہ تھا

دود کو آج اس کے ماتم میں سیہ پوشی ہوئی
وہ دلِ سوزاں کہ کل تک شمعِ ماتم خانہ تھا

ساتھ جنبش کے بیک برخاستن طے ہو گیا
تو کہے، صحرا غبارِ دامنِ دیوانہ تھا

دیکھو اُس کے ساعدِ سیمیں و دستِ پُر نگار
شاخِ گل جلتی تھی مثلِ شمع، گل پروانہ تھا

شکوۂ یاراں، غبارِ دل میں پنہاں کر دیا
غالبؔ، ایسے گنج کو شایاں یہی ویرانہ تھا

اے اسدؔ، رویا جو دشتِ غم میں، میں حیرت زدہ
آئنہ خانہ، زسیلِ اشک، ہر ویرانہ تھا

## ● ۱۸۱۶ء

پئے نذرِ کرم، تحفہ ہے شرمِ نارسائی کا ۔ بخوں غلتیدۂ صد رنگ دعویٰ پارسائی کا
جہاں مٹ جائے سعیِ دید، خضرِ آبادِ آسائش ۔ بجیبِ ہر نگہ پنہاں ہے، حاصل رہنمائی کا
بہ عجز آبادِ وہمِ مدعا تسلیمِ شوخی ہے ۔ تغافل کو نہ کر معذورِ تمکیں آزمائی کا
زکوٰۃِ حسن دے، اے جلوۂ بینش، کہ مہر آسا ۔ چراغِ خانۂ درویش ہو کاسہ گدائی کا
نہ مارا جان کر بے جرم، غافل، تیری گردن پر ۔ رہا مانندِ خونِ بے گنہ، حق آشنائی کا
دہانِ ہر بتِ پیغارہ جو، زنجیرِ رسوائی ۔ عدم تک بے وفا چرچا ہے تیری بے وفائی کا
ہوئی اک بات ہے، جو یاں نفس، واں نکہتِ گل ہے ۔ چمن کا جلوہ باعث ہے مری رنگیں نوائی کا
نہ دے نامے کو اتنا طول، غالبؔ، مختصر لکھ دے ۔ کہ حسرت سنج ہوں، عرضِ ستم ہائے جدائی کا

نہ ہو حسنِ تماشا دوست رسوا بے وفائی کا ۔ بہ مہرِ صد نظر ثابت ہے، دعویٰ پارسائی کا
ہوس گستاخیِ آئینہ، تکلیفِ نظر بازی ۔ بجیبِ آرزو پنہاں ہے، حاصل دلربائی کا
نظر بازی، طلسمِ وحشت آبادِ پرستاں ہے ۔ رہا بیگانۂ تاثیر، افسوں آشنائی کا
نہ پایا دردمندِ دوریِ یارانِ یک دل نے ۔ سوادِ خطِ پیشانی سے، نسخہ مومیائی کا
تمنائے زباں، محوِ سپاسِ بے زبانی ہے ۔ مٹا جس سے، تقاضا شکوۂ بے دست و پائی کا
اسدؔ، یہ عجز و بے سامانیِ فرعون توأم ہے ۔ جسے تو بندگی کہتا ہے، دعویٰ ہے خدائی کا

● ۱۸۱۶ء

کرے گر حیرتِ نظارہ، طوفاں نکتہ گوئی کا ۔ حبابِ چشمۂ آئینہ ہو وے، بیضہ طوطی کا
بروئے تیلش، دستِ شرم ہے مژگانِ آہو سے ۔ مگر روزِ عروسی گم ہوا تھا شانہ لیلیٰ کا
فسانِ تیغِ نازک قاتلاں، سنگِ جراحت ہے ۔ دلِ گرمِ تپش، قاصد ہے پیغامِ تسلی کا
نہیں گرداب جز سرگشتگی ہائے طلب ہرگز ۔ حبابِ بحر کو ہے، آبلوں میں خار ماہی کا
نیازِ جلوہ ریزی، طاقتِ بالیں شکستن تھا ۔ تکلف کو خیال آیا ہو گر بیمار پرسی کا
زبخشی فرصتِ یک شبنمستاں جلوۂ خور نے ۔ تصور نے کیا ساماں ہزار آئینہ بندی کا
اسدؔ، تاثیر سازی ہائے حیرت جلوہ پرور ہو ۔ گر آبِ چشمۂ آئینہ دھووے عکس زنگی کا

زبس خوں گشتۂ رشکِ وفا تھا، وہمِ بسمل کا
چرایا زخم ہائے دل نے پانی تیغِ قاتل کا

نگاہِ چشمِ حاسد وام لے، اے ذوقِ خود بینی
تماشائی ہوں، وحدت خانۂ آئینۂ دل کا

شررِ فرصت نگہ، سامانِ یک عالم چراغاں ہے
بہ قدرِ رنگ، یاں گردش میں ہے پیمانہ محفل کا

سراسر تاختن کو شش جہت یک عرصہ جولاں تھا
ہوا، واماندگی سے رہرواں کی، فرق منزل کا

سراپا رہنِ عشق و ناگزیرِ الفتِ ہستی
م عبادت برق کی کرتا ہوں، اور افسوس حاصل کا

بہ قدرِ ظرف ہے، ساقی، خمارِ تشنہ کامی بھی
م جو تو دریائے مے ہے، تو میں خمیازہ ہوں ساحل کا

مجھے راہِ سخن میں خوفِ گمراہی نہیں، غالبؔ
عصائے خضرِ صحرائے سخن ہے خامہ بیدل کا

## ● ۱۸۱۶ء

فرو پیچیدنی ہے فرشِ بزمِ عیش گستر کا
دریغا! گردش آموزِ فلک ہے دورِ ساغر کا

خطِ نوخیز کی، آئینے میں دی کس نے، آرائش؟
کہ ہے تہ بندیِ پرہائے طوطی رنگ جوہر کا

گیا جو نامہ بر، والدے برنگِ باختہ آیا
خطوطِ روئے قاصد، نقش ہے پشتِ کبوتر کا

شکستِ گوشہ گیراں، ہے فلک کو حاصلِ گردش
صدف سے آسیائے آب میں ہے دانہ گوہر کا

فزوں ہوتا ہے ہر دم جوششِ خونباری، تماشا ہے
نفس کرتا ہے رگ ہائے مژہ پر کام نشتر کا

خیالِ غربتِ عیسیٰ گدازِ تر جبینی ہے
اسدؔ ہوں مستِ دریا بخششیِ ساقیِ کوثر کا

## ● ۱۸۱۶ء

کیا کس شوخ نے نازاز سرِ تمکیں نشستن کا؟
کہ شاخِ گل کا خم، انداز ہے بالیں شکستن کا

نہاں ہے مردمک میں، شوقِ رخسارِ فروزاں سے
سپندِ شعلہ نادیدہ صفت، اندازِ جستن کا

گدازِ دل کو کرتی ہے، کشودِ چشم، شب پیما
نمک ہے شمع میں جوں موم جادو خوابِ بستن کا

نفس در سینہ ہائے ہم دگر رہتا ہے پیوستہ
نہیں ہے رشتۂ الفت کو اندیشہ گسستن کا

ہوائے ابر سے کی، موسمِ گل میں، نمد بانی
کہ تھا آئینۂ خور پر تصور زنگ بستن کا

تکلف وا نیت بیجا ہے، دلا، بندِ قبا وا کر
نفس بعد از وصالِ دوست، تاواں ہے گسستن کا

ہر اشکِ چشم سے یک حلقۂ زنجیر بڑھتا ہے
بہ بندِ گریہ ہے نقشِ بر آب، اندیشہ رستن کا

عیادت سے، اسد، میں بیشتر بیمار ہوتا ہوں
سبب ہے ناخنِ دخلِ عزیزاں، سینہ خستن کا

## • ۱۸۱۶ء

عیادت سے زبس ٹوٹا ہے دل یارانِ غمگیں کا
نظر آتا ہے موئے شیشہ، رشتہ شمعِ بالیں کا

صدا ہے کوہ میں حشر آفریں، اے غفلت اندیشاں
پئے سنجیدنِ یاراں، ہو حسالِ خوابِ سنگیں کا

بجائے غنچہ و گل ہے، ہجومِ خار و خس، یاں تک
کہ حرفِ بخیۂ دامن ہوا ہے خندہ گلچیں کا

نصیبِ آستیں ہے، حاصلِ روئے عرق آگیں
چھٹے ہے کہکشاں، خرمن سے مہ کے خوشہ پرویں کا

بوقتِ کعبہ جوئی ہا، جرس کرتا ہے ناقوسی
کہ صحرا فصلِ گل میں رشک ہے بت خانہ چیں کا

تپیدن، دل کو سوزِ عشق میں خوابِ فرامُش ہے
رکھا اسپند نے مجمر میں پہلو گرمِ تمکیں کا

اسد، اربابِ فطرت قدر دانِ لفظ و معنی ہیں
سخن کا بندہ ہوں، لیکن نہیں مشتاق تحسیں کا

بہارِ رنگِ خونِ گل ہے، ساماں اشکباری کا
جنونِ برق، نشتر ہے رگِ ابرِ بہاری کا

برائے حلِ مشکل، ہوں زپا افتادہ حسرت
بندھا ہے عقدۂ خاطر سے پیماں خاکساری کا

بوقتِ سرنگونی ہے، تصور، انتظارستاں
نگہ کو آبلوں سے شغل ہے اخترشماری کا

لطافت بے کثافت، جلوہ پیدا کر نہیں سکتی م
چمن، زنگار ہے آئینۂ بادِ بہاری کا

حریفِ جوششِ دریا نہیں، خودداریِ ساحل م
جہاں ساقی ہو تو، باطل ہے دعویٰ ہوشیاری کا

اسد، ساغرکشِ تسلیم ہو، گردش سے گردوں کی
کہ ننگِ فہمِ مستاں ہے، گلہ بد روزگاری کا

وضوِ اسمِ حق سے، دیدارِ صنم حاصل ہوا
رشتۂ تسبیح، تارِ جادۂ منزل ہوا

محتسب سے تنگ ہے، ازبسکہ کارِ مے کشاں
دُرد میں جو انگور نکلا، عقدۂ مشکل ہوا

قیس نے ازبسکہ کی سیرِ گریبانِ نفس
یک دو چیں دامانِ صحرا، پردۂ محمل ہوا

وقتِ شب اُس شمع رو کے شعلۂ آواز پر
گوشِ نسریں عارضاں، پروانۂ محفل ہوا

خاکِ عاشق، بسکہ ہے فرسودۂ پروازِ شوق
جادۂ ہر دشت، تارِ دامنِ قاتل ہوا

عیب کا دریافت کرنا، ہے ہنرمندی، اسد
نقص پر اپنے ہوا جو مطلع، کامل ہوا

## ۱۸۱۶ء

قطرۂ مے اُس کی حیرت سے نفَس پرور ہوا م خطِ جامِ مے سراسر رشتۂ گوہر ہوا

اعتبارِ عشق کی خانہ خرابی دیکھنا م غیر نے کی آہ، لیکن وہ خفا مجھ پر ہوا

گرمیِ دولت ہوئی آتش زنِ نامِ نکو
خانۂ ماتم میں یاقوتِ نگیں، اخگر ہوا

نشّے میں گم کردہ رہ آیا، وہ مستِ فتنہ خُو
آج رنگِ رفتہ، دَورِ گردشِ ساغر ہوا

درد سے در پردہ دی مژگاں سیاہاں نے شکست
ریزہ ریزہ استخواں کا پوست میں نشتر ہوا

زُہد، گردیدن ہے گردِ خانہ ہائے مُنعماں
دانۂ تسبیح سے میں مُہرہ در ششدر ہوا

اے بہ ضبطِ حال خُو ناکردگاں، جوشِ جنوں
نشّۂ مے ہے، اگر یک پردہ نازک تر ہوا

اس چمن میں ریشہ داری جس نے سر کھینچا، اسدؔ
تر زبانِ شکرِ لطفِ ساقیِ کوثر ہوا

## ۱۸۱۶ء

وحشی بن صیاد نے ہم رم خوردوں کو کیا رام کیا
رشتۂ چاکِ جیب دریدہ، صرفِ قماشِ دام کیا

عکسِ رخِ افروختہ تھا تصویر بہ پشتِ آئینہ
شوخ نے وقتِ حسن طرازی تمکیں سے آرام کیا

ساقی نے از بہرِ گریباں چاکی موجِ بادۂ ناب
تارِ نگاہِ سوزنِ مینا، رشتۂ خطِ جام کیا

مہر بجائے نامہ لگائی بر لبِ پیکِ نامہ رساں
قاتلِ تمکیں سنج نے یوں خاموشی کا پیغام کیا

شامِ فراقِ یار میں جوشِ خیرہ سری سے ہم نے اسدؔ
ماہ کو، در تسبیحِ کواکب، جائے نشینِ امام کیا

## ۱۸۱۶ء

گر نہ اندوہِ شبِ فرقت بیاں ہو جائے گا م بے تکلف، داغِ مہ، مُہرِ دہاں ہو جائے گا

زہرہ گر ایسا ہی شامِ ہجر میں ہوتا ہے آب م پرتوِ مہتاب، سیلِ خانماں ہو جائے گا

لے تو لوں سوتے میں اُس کے پانو کا بوسہ، مگر م ایسی باتوں سے وہ کافر بدگماں ہو جائے گا

دل کو ہم صرفِ وفا سمجھے تھے، کیا معلوم تھا م یعنی یہ پہلے ہی نذرِ امتحاں ہو جائے گا

سب کے دل میں ہے جگہ تیری، جو تو راضی ہوا م مجھ پہ گویا اک زمانہ مہرباں ہو جائے گا

گر نگاہِ گرم فرماتی رہی تعلیمِ ضبط م شعلہ خس میں جیسے، خوں رگ میں نہاں ہو جائے گا

باغ میں مجھ کو نہ لیجا، ورنہ میرے حال پر م ہر گلِ تر، ایک چشمِ خوں فشاں ہو جائے گا

وائے! گر میرا ترا انصاف محشر میں نہ ہو م اب تلک تو یہ توقع ہے کہ واں ہو جائے گا

گر وہ مستِ ناز دیوے گا صلائے عرضِ حال
خارِ گل، بہرِ دہانِ گل، زباں ہو جائے گا

گر شہادت آرزو ہے، نشے میں گستاخ ہو
بال شیشے کا رگِ سنگِ فساں ہو جائے گا

فائدہ کیا؟ سوچ، آخر تو بھی دانا ہے، اسدؔ م دوستی ناداں کی ہے، جی کا زیاں ہو جائے گا

## ● ۱۸۱۶ء

تنگ ظرفوں کا رتبہ حسد سے برتر نہیں ہوتا
حبابِ مے بصد بالیدنی ساغر نہیں ہوتا

عجب، اے آبلہ پایانِ صحرائے نظر بازی
کہ تا رجادۂ رہ رشتۂ گوہر نہیں ہوتا

خوشا عجزے کہ عاشق جل بجھے جوں شعلۂ خامش
کہ گرم از سرمہ اُس کا مشتِ خاکستر نہیں ہوتا

تماشائے گل و گلشن ہے مفتِ سربجیبی ہا
پر از چاکِ گریباں، گلستاں کا در، نہیں ہوتا

نہ رکھ چشمِ حصولِ نفع، صحبت ہائے ممسک سے
لبِ خشکِ صدف آبِ گہر سے تر نہیں ہوتا

نہ دیکھا کوئی ہم نے آشیاں بلبل کا گلشن میں
کہ جس کے در پہ غنچہ شکلِ قفلِ زر نہیں ہوتا

صفائے جمع ہو سکتی ہے بغیر از گوشہ گیری ہا
صدف بن قطرۂ نیساں، اسدؔ، گوہر نہیں ہوتا

## ● ۱۸۱۶ء

لبِ خشک در تشنگی مردگاں کا م زیارت کدہ ہوں، دل آزردگاں کا

ہمہ نا امیدی، ہمہ بدگمانی م میں دل ہوں فریبِ وفا خوردگاں کا

شگفتن، کمیں گاہِ تقریب جوئی — تصور ہوں، بے موجب آزردگاں کا
غریبِ ستم دیدۂ باز گشتن — سخن ہوں، سخن بر لب آوردگاں کا
سراپا یک آئینہ دارِ شکستن — ارادہ ہوں، یک عالم افسردگاں کا
بصورت تکلّف، بمعنی تاسّف — اسدؔ میں تبسّم ہوں پژمردگاں کا

## ۱۸۱۶ء

ہے تنگ ز واماندہ شدن، حوصلۂ پا — جو اشک گرا خاک میں ہے آبلۂ پا
سر منزلِ ہستی سے ہے آوارۂ طلب دور — جو خط ہے کفِ پا پہ، سو ہے سلسلۂ پا
دیدار طلب ہے دلِ واماندہ کر آخر — نوکِ سرِ مژگاں سے رقم ہو گلۂ پا
آیا نہ بیابانِ طلب گام زباں تک — تبخالۂ لب ہو نہ سکا آبلۂ پا
فریاد سے پیدا ہے، اسدؔ، گرمیِ وحشت — تبخالۂ لب ہے جرسِ آبلۂ پا

وہ فلک رتبہ کہ بر توسنِ چالاک چڑھا — ماہ پر، ہالہ صفت، حلقۂ فتراک چڑھا
نشۂ مے کے اتر جانے کے غم سے انگور — صورتِ اشک بہ مژگانِ رگِ تاک چڑھا
بوسۂ لب سے ملی طبع کو کیفیتِ حال — مے کشیدن سے مجھے نشۂ تریاک چڑھا
میں جو گردوں کو بہ میزانِ طبیعت تولا — تھا یہ کم وزن کہ ہم سنگِ کفِ خاک چڑھا
اے اسدؔ، واشدنِ عقدۂ غم گر چاہے — حضرتِ زلف میں جوں شانہ، دلِ چاک چڑھا

شب کہ ذوقِ گفتگو سے تیری دل بیتاب تھا — شوخیِ وحشت سے افسانہ فسونِ خواب تھا
شب کہ برقِ سوزِ دل سے زہرۂ ابر آب تھا — شعلۂ جوّالہ، ہر یک حلقۂ گرداب، تھا
م
واں کرم کو عذرِ بارش تھا عناں گیرِ خرام — گریے سے یاں، پنبۂ بالش، کفِ سیلاب تھا
م
لے زمیں سے آسماں تک فرش تھیں، بے تابیاں — شوخیِ بارش سے، مہ، فوارۂ سیماب تھا
واں ہجومِ نغمہ ہائے سازِ عشرت تھا اسدؔ — ناخنِ غم، یاں سرِ تارِ نفس، مضراب تھا

واں خود آرائی کو تھا موتی پرونے کا خیال م یاں ہجومِ اشک میں تارِ نگہ نایاب تھا
جلوۂ گل نے کیا تھا واں چراغاں، آبجو م یاں رواں مژگانِ چشمِ تر سے خونِ ناب تھا
یاں سرِ پُرشور، بے خوابی سے تھا دیوار جو م واں وہ فرقِ ناز، محوِ بالشِ کمخواب تھا
یاں نفس کرتا تھا روشن شمعِ بزمِ بے خودی م جلوۂ گل، واں بساطِ صحبتِ احباب تھا
فرش سے تا عرش، واں طوفاں تھا موجِ رنگ کا م یاں زمیں سے آسماں تک سوختن کا باب تھا
ناگہاں اس رنگ سے خونابہ ٹپکانے لگا م دل کہ ذوقِ کاوشِ ناخن سے لذت یاب تھا

نالۂ دل میں، شب، اندازِ اثر نایاب تھا م تھا سپندِ بزمِ وصلِ غیر، گو بیتاب تھا
دیکھتے تھے ہم بچشمِ خود وہ طوفانِ بلا م آسمانِ سفلہ جس میں یک کفِ سیلاب تھا
موج سے پیدا ہوئے، پیراہنِ دریا میں، خار م گریہ، وحشت بے قرارِ جلوۂ مہتاب تھا
جوشِ تکلیفِ تماشا، محشرستانِ نگاہ م فتنۂ خوابیدہ کو آئینہ مشتِ آب تھا
بے خبر مت کہہ ہمیں، بیدرد، خود بینی سے پوچھ م قلزمِ ذوقِ نظر میں آئنہ پایاب تھا
بے دلی ہائے اسدؔ افسردگی آہنگ تر م یادِ ایّامے کہ ذوقِ صحبتِ احباب تھا
مقدمِ سیلاب سے، دل کیا نشاط آہنگ ہے! م خانۂ عاشق، مگر، سازِ صدائے آب تھا
نازشِ ایّامِ خاکستر نشینی کیا کہوں؟ م پہلوئے اندیشہ، وقفِ بسترِ سنجاب تھا
کچھ نہ کی اپنے جنونِ نارسا نے، ورنہ یاں م ذرہ ذرہ، روکشِ خورشیدِ عالمتاب تھا
آج کیوں پروا نہیں اپنے اسیروں کی تجھے؟ م کل تلک تیرا بھی دل، مہر و وفا کا باب تھا
یاد کر وہ دن کہ ہر یک حلقہ تیرے دام کا م انتظارِ صید میں اک دیدۂ بے خواب تھا
میں نے روکا رات غالبؔ کو وگرنہ دیکھتے م اُس کے سیلِ گریہ میں، گردوں کفِ سیلاب تھا

● ۶۱۸۱۶

شب کہ وہ مجلس فروزِ خلوتِ ناموس تھا م رشتۂ ہر شمع، خارِ کسوتِ فانوس تھا
بت پرستی ہے، بہارِ نقش بندیہائے دہر م ہر صریرِ خامہ میں، یک نالۂ ناقوس تھا
مشہدِ عاشق سے کوسوں تک جو اُگتی ہے حنا م کس قدر، یارب، ہلاکِ حسرتِ پابوس تھا

حاصلِ الفت نہ دیکھا جز شکستِ آرزو ۔ دل بہ دل پیوستہ، گویا، یک لبِ افسوس تھا
کیا کہوں بیماریٔ غم کی فراغت کا بیاں؟ ۔ جو کہ کھایا خونِ دل، بے منتِ کیموس تھا
طبع کی واشد نے رنگِ یک گلستاں گل کیا ۔ یہ دلِ وابستہ، گویا، بیضۂ طاؤس تھا
کل اسدؔ کو ہم نے دیکھا گوشۂ غم خانہ میں ۔ دست بر سر، سر بزانوئے دلِ مایوس تھا

## ● ۱۸۱۶ء

شبِ اختر، قدحِ عیش نے محمل باندھا ۔ بارِ یک قافلۂ آبلہ منزل باندھا
سُبحۂ واماندگیٔ شوق، و تماشا منظور ۔ جادہ پر، زیورِ صد آئنہ منزل باندھا
ضبطِ گریہ، گہرِ آبلہ لایا آخر ۔ پائے صد موج، بہ طوفاں کدۂ دل باندھا
حیف! اے ننگِ تمنا، کہ پئے عرضِ حیا ۔ یک عرق آئنہ، بر جبہۂ سائل باندھا
حسنِ آشفتگیٔ جلوہ، ہے عرضِ اعجاز ۔ دستِ موسیٰ پہ سرِ دعویٔ باطل باندھا
تپشِ آئنہ، پروازِ تمنا لائی ۔ نامۂ شوق، بہ بالِ پرِ بسمل باندھا
دیدہ تا دل ہے یک آئینہ چراغاں، کس نے ۔ خلوتِ ناز پہ پیرایۂ محفل باندھا؟
ناامیدی نے، بہ تقریبِ مضامینِ خمار ۔ کوچۂ موج کو خمیازۂ ساحل باندھا
مطربِ دل نے مرے تارِ نفس سے، غالبؔ ۔ ساز پر رشتہ، پئے نغمۂ بیدلؔ باندھا

## ● ۱۸۱۶ء

عرضِ نیازِ عشق کے قابل نہیں رہا ۔ جس دل پہ ناز تھا مجھے، وہ دل نہیں رہا
جاتا ہوں داغِ حسرتِ ہستی لیے ہوئے ۔ ہوں شمعِ کشتہ، درخورِ محفل نہیں رہا
مرنے کی، اے دل، اور ہی تدبیر کر، کہ میں ۔ شایانِ دست و خنجرِ قاتل نہیں رہا
بر روئے شش جہت درِ آئینہ باز ہے ۔ یاں امتیازِ ناقص و کامل نہیں رہا

وا کر دیے ہیں شوق نے بندِ نقابِ حسن — غیر از نگاہ، اب کوئی حائل نہیں رہا
گو میں رہا رہینِ ستم ہائے روزگار — لیکن ترے خیال سے غافل نہیں رہا
دل سے ہوائے کشتِ وفا مٹ گئی کہ واں — حاصل، سوائے حسرتِ حاصل نہیں رہا
جاں دادگاں کا حوصلہ، فرصت گداز ہے — یاں عرصۂ تپیدنِ بسمل نہیں رہا
ہوں قطرہ زن بمرحلۂ یاس روز و شب — جز تارِ اشک، جادۂ منزل نہیں رہا
اے آہ، میری خاطرِ وابستہ کے سوا — دنیا میں کوئی عقدۂ مشکل نہیں رہا
ہر چند میں ہوں طوطیٔ شیریں سخن، ولے — آئینہ آہ! میرے مقابل نہیں رہا
بیدادِ عشق سے نہیں ڈرتا، مگر، اسد — جس دل پہ ناز تھا مجھے، وہ دل نہیں رہا

خلوتِ آبلۂ پا میں ہے، جولاں میرا — خوں ہے، دل تنگیٔ وحشت سے بیاباں میرا
ذوقِ سرشار سے بے پردہ ہے طوفاں میرا — موجِ خمیازہ ہے، ہر زخمِ نمایاں میرا
عیشِ بازیکدۂ حسرتِ جاوید رسا — خونِ آدینہ سے رنگیں ہے، دبستاں میرا
حسرتِ نشۂ وحشت نہ بہ سعیِ دل ہے — عرضِ خمیازۂ مجنوں ہے، گریباں میرا
عالمِ بے سروسامانیٔ فرصت مت پوچھ — لنگرِ وحشتِ مجنوں ہے، بیاباں میرا
بے دماغِ تپشِ رشک ہوں، اے جلوۂ حسن — تشنۂ خونِ دل و دیدہ ہے پیماں میرا
جنم، زنجیریِ بے ربطیِ دل ہے، یارب! — کس زباں میں ہے لقب "خوابِ پریشاں" میرا
بہ ہوس، دردِ سرِ اہلِ سلامت تا چند؟ — مشکلِ عشق ہوں، مطلب نہیں آساں میرا
سرمۂ مفتِ نظر ہوں، مری قیمت یہ ہے — کہ رہے چشمِ خریدار پہ احساں میرا
رخصتِ نالہ مجھے دے کہ مبادا ظالم — تیرے چہرے سے ہو ظاہر غمِ پنہاں میرا
بوئے یوسف مجھے گلزار سے آتی تھی، اسد — دے نے برباد کیا پیرہنستاں میرا

• ۱۸۱۶ء

بہ مہرِ نامہ جو بوسۂ گلِ پیام رہا — ہمارا کام ہوا، اور تمہارا نام رہا
ہوا نہ مجھ سے بجز درد، حاصلِ صیاد — بسانِ اشک، گرفتارِ چشم دام رہا

دل و جگر تفِ فرقت سے جل کے خاک ہوئے
ولے ہنوز خیالِ وصال خام رہا

شکستِ رنگ کی لائی سحر، شبِ سنبل
پہ زلفِ یار کا افسانہ نا تمام رہا

دہانِ تنگ مجھے کس کا یاد آیا تھا ؟
کہ شب خیال میں بوسوں کا ازدحام رہا

نہ پوچھ حال شب و روزِ ہجر کا، غالب
خیالِ زلف و رخِ دوست صبح و شام رہا

● ۱۸۱۶ء

خط جو رخ پر جانشینِ ہالۂ مہ ہو گیا
ہالہ دودِ شعلۂ جوالۂ مہ ہو گیا

حلقۂ گیسو کھلا دورِ خطِ رخسار پر
ہالۂ دیگر بہ گردِ ہالۂ مہ ہو گیا

شب کہ مست دیدنِ مہتاب تھا وہ جامہ زیب
پارہ چاکِ کتاں، پرکالۂ مہ ہو گیا

شب کہ وہ گل باغ میں تھا جلوہ فرما، اے اسد
داغِ مہ، جوشِ چمن سے لالۂ مہ ہو گیا

● ۱۸۱۶ء

بس کہ عاجز نارسائی سے کبوتر ہو گیا
صفحۂ نامہ، غلافِ بالشِ پر ہو گیا

صورتِ دیبا تپش سے میری، غرقِ خوں ہے آج
خارِ پیراہن، رگِ بستر کو نشتر ہو گیا

بسکہ آئینے نے پایا گرمیِ رخ سے گداز
دامنِ تمثال، مثلِ برگِ گل، تر ہو گیا

شعلہ رخسارا، تحیر سے تری رفتار کے
خارِ شمعِ آئینہ، آتش میں جوہر ہو گیا

بسکہ وقتِ گریہ نکلا تیرہ کاری کا غبار
دامنِ آلودۂ عصیاں گراں تر ہو گیا

حیرتِ اندازِ رہبر ہے عناں گیر، اے اسد
نقشِ پائے خضر یاں، سدِّ سکندر ہو گیا

● ۱۸۱۶ء

یک گام بیخودی سے لوٹیں بہارِ صحرا
آغوشِ نقشِ پا میں کیجے فشارِ صحرا

وحشت اگر رسا ہے، بے حاصلی ادا ہے
پیمانۂ ہوا ہے، مشتِ غبارِ صحرا

اے آبلہ، کرم کر، یاں رنجہ یک قدم کر — اے نورِ چشمِ وحشت، اے یادگارِ صحرا
دل در رکابِ صحرا، خانہ خرابِ صحرا — موجِ سرابِ صحرا، عرضِ حبابِ صحرا
ہر ذرہ یک دلِ پاک، آئینہ خانہ بے خاک — تمثالِ شوقِ بے باک، رسوا دو چارِ صحرا
دیوانگی اسد کی حسرت کشِ طرب ہے — سر میں ہوائے گلشن، دل میں غبارِ صحرا

دل یہ تھا، کہ سینے میں ذرا چند رہا — ہم ہمہ چند گرفتارِ غمِ چند رہا
زندگی کے ہوئے ناگہ نفسِ چند تمام — کوچۂ یار جو مجھ سے قدمِ چند رہا
لکھ سکا میں نہ اسے شکوۂ پیماں شکنی — لاجرم، توڑ کے، عاجز، قلمِ چند رہا
الفتِ زر ہمہ نقصان ہے، کہ آخر قارون — زیرِ بارِ غمِ دام و درمِ چند رہا
عمر بھر ہوش نہ یک جا ہوئے میرے، کہ اسد — پیسا پرستندۂ روئے صنمِ چند رہا

● ۱۸۱۶ء

جگر سے ٹوٹے ہوئے تار، ہے رشتہ وفا پیدا — دلِ زخمی، آتش ہوا، آ زباں پیدا
برائے سبزہ رگِ خواب ہے نشاں، ایجاد — ارے ہے نعرۂ مستی احوالِ بیداں پیدا
صفائے شوخی و آرائشِ سی پا بہ رکاب — نظر سیاہ سے ہے گردِ بیاباں پیدا
نہیں ہے آہ کو اب ائے تپش، مہ بادیہ دل — وگرنہ ہے خمِ تسلیم سے کماں پیدا
نصیب تیرہ، بلا گردشِ آفریں ہے، اسد — زمیں سے ہوتے ہیں صد جانِ آسماں پیدا

● ۱۸۱۶ء

دل مرا سوزِ نہاں سے بے محابا جل گیا — آتشِ خاموش کے مانند، گویا جل گیا

دل میں ذوقِ وصل و یادِ یار تک باقی نہیں / آگ اس گھر میں لگی ایسی کہ جو تھا جل گیا

میں عدم سے بھی پرے ہوں، ورنہ غافل! بارہا / میری آہِ آتشیں سے بالِ عنقا جل گیا

عرض کیجیے جوہرِ اندیشہ کی گرمی کہاں؟ / کچھ خیال آیا تھا وحشت کا کہ صحرا جل گیا

دل نہیں، تجھ کو دکھاتا ورنہ، داغوں کی بہار / اِس چراغاں کا کروں کیا، کارفرما جل گیا

دود میرا سنبلستاں سے کرے ہے ہمسری / بسکہ ذوقِ آتشِ گل سے سراپا جل گیا

شمع رویوں کی سرِ انگشتِ حنائی دیکھ کر / غنچۂ گل، پرفشاں پروانہ آسا جل گیا

خانمانِ عاشقاں دکانِ آتش باز ہے / شعلہ رو جب ہو گئے گرمِ تماشا جل گیا

تا کجا افسوسِ گرمی ہائے صحبت؟ اے خیال / دل بہ سوزِ آتشِ داغِ تمنا، جل گیا

میں ہوں اور افسردگی کی آرزو، غالب، کہ دل / دیکھ کر طرزِ تپاکِ اہلِ دنیا، جل گیا

---

نہاں کیفیتِ مے میں ہے سامانِ حجاب اس کا / بنا ہے پنبۂ مینا سے ساقی نے نقاب اس کا

اگر اس شعلہ رو کو دوں پیامِ مجلس افروزی / زبانِ شمعِ خلوت خانہ دیتی ہے جواب اس کا

عیاں کیفیتِ میخانہ ہے جوشِ گلستاں میں / کہ مے عکسِ شفق ہے اور ساغر ہے حباب اس کا

اٹھائے ہیں جو میں افتادگی میں منفعل صدمے / کروں گا اشک ہائے واچکیدہ سے حساب اس کا

اسد کے واسطے رنگِ بروئے کار ہو پیدا
غبارِ آوارہ سرگشتہ ہے، یا بو تراب، اس کا

---

زبس ہے نازبردارِ غرورِ نشۂ صہبا / رگِ بالیدہ گردن ہے موجِ بادہ در مینا

در آب آئینہ از جوشِ عکسِ گیسوے مشکیں / بہارِ سنبلستاں جلوہ گر ہے اک سوے دریا

کہاں ہے دیدۂ روشن کہ دیکھے بے حجابانہ / نقابِ یار ہے از پردہ ہائے چشمِ نابینا

نہ دیکھے پاسِ ضبطِ آبرو، وقتِ شکستن بھی / تحمل پیشہ تمکیں رہیے آئینہ آسا

اسد، طبعِ متیں سے گر نکالوں شعرِ برجستہ
شرر، ہو قطرۂ خونِ فسردہ در رگِ خارا

● ۱۸۱۶ء

ز رفتارِ [illegible] خطِ تقدیر ہے پیدا
کہ طوقِ قمری از ہر حلقۂ زنجیر ہے پیدا

زمیں کو صفحۂ گلشن بنایا خوں چکانی نے
چمن بالیدنی ہا از رمِ نخچیر ہے پیدا

نگہ وہ شوخ ہے طوفاں طرازِ شوقِ خوں ریزی
کہ در عرضِ کماں بالیدہ موجِ تیر ہے پیدا

نہیں ہے کفِ لبِ نازک پہ فرطِ نشۂ مے سے
لطافت ہائے جوشِ حسن کا سرشیر ہے پیدا

عروجِ نا امیدی، چشمِ زخمِ چرخ کیا جانے؟
بہارِ بے خزاں، از آہِ بے تاثیر ہے پیدا

اسد، جس شوق سے ذرّے پیش فرسا ہوں اس رہ میں
جراحت ہائے دل سے جوہرِ شمشیر ہے پیدا

● ۱۸۱۶ء

سو گر باغ میں وہ حیرتِ گلزار ہو پیدا
اڑے رنگِ گل، اور آئینۂ دیوار ہو پیدا

بتاں، زہراب اس شدت سے دو پیکانِ ناوک کو
کہ خطِ سبز تا پشتِ لبِ سوفار ہو پیدا

لگے گر سنگ سر پر، یار کے دستِ نگاریں سے
بجائے زخم، گل بر گوشۂ دستار ہو پیدا

کروں گر عرضِ سنگینیٔ کہسار اپنی بیتابی
رگِ ہر سنگ سے نبضِ دلِ بیمار ہو پیدا

بہ سنگِ شیشہ توڑوں، ساقیا، پیمانۂ پیماں
اگر ابرِ سیہ مست از سوئے کہسار ہو پیدا

اسد، مایوس مت ہو، گرچہ رونے میں اثر کم ہے
کہ غالب ہے کہ بعد از زاریٔ بسیار ہو پیدا

● ۱۸۱۶ء

بس کہ ہے میخانہ ویراں، جوں بیابانِ خراب
عکسِ چشمِ آہوئے رم خوردہ ہے، داغِ شراب

تیرگیٔ ظاہری، ہے طبعِ آگہ کا نشاں
غافلاں، عکسِ سوادِ صفحہ ہے، گردِ کتاب

یک نگاہِ صاف، صد آئینۂ تاثیر ہے
ہے رگِ یاقوت، عکسِ خطِ جامِ آفتاب

ہے عرق افشاں کشی سے، ادہمِ مشکینِ یار
وقتِ شب اختر گنے ہے چشمِ بیدارِ رکاب

ہے شفق سوزِ جگر کی آگ کی بالیدگی
ہر یک اختر ہے فلک پر قطرۂ اشکِ کباب

بس کہ شرمِ عارضِ رنگیں سے حیرت جلوہ ہے
ہے شکستِ رنگِ گل، آئینہ پردازِ نقاب

شب کہ تھا نظارگی روئے بتاں کا، اے اسدؔ
گر گیا بامِ فلک سے صبح، طشتِ ماہتاب

● ۱۸۱۶ء

ہے بہاراں میں خزاں پامال، خیالِ عندلیب
رنگِ گل آتشکدہ ہے زیرِ بالِ عندلیب

عشق کو ہر رنگ شانِ حسن ہے مدِّ نظر ......
مصرعِ سروِ چمن ہے حسبِ حالِ عندلیب

حیرتِ حسنِ چمن پیرائے نیرنگِ گل
بسملِ ذوقِ پریدن ہے ببالِ عندلیب

عمر میری ہو گئی صرفِ بہارِ حسنِ یار
گردشِ رنگِ چمن ہے ماہ و سالِ عندلیب

منع مت کر حسن کی ہم کو پرستش سے کہ ہے
بادۂ نظارۂ گلشن حلالِ عندلیب

ہے مگر موقوف بر وقتِ دگر کارِ اسدؔ
اے شبِ پروانہ و روزِ وصالِ عندلیب

● ۱۸۱۶ء

آمدِ خط سے ہوا ہے سرد جو بازارِ دوست م دودِ شمعِ کشتہ تھا شاید خطِ رخسارِ دوست

اے دلِ ناعاقبت اندیش ضبطِ شوق کر م کون لا سکتا ہے تابِ جلوۂ دیدارِ دوست

خانہ ویراں سازیِ حیرت تماشا کیجیے م صورتِ نقشِ قدم ہوں رفتۂ رفتارِ دوست

عشق میں بیدادِ رشکِ غیر نے مارا مجھے م کشتۂ دشمن ہوں آخر گرچہ تھا بیمارِ دوست

چشمِ ما روشن کہ اس بیدرد کا دل شاد ہے م دیدۂ پر خوں ہمارا ساغرِ سرشارِ دوست

غیر یوں کرتا ہے میری پرسش اس کے ہجر میں م بے تکلف دوست ہو جیسے کوئی غمخوارِ دوست

تاکہ میں جانوں کہ ہے اس کی رسائی واں تلک م مجھ کو دیتا ہے پیامِ وعدۂ دیدارِ دوست

جب کہ میں کرتا ہوں اپنا شکوۂ ضعفِ دماغ م سر کرے ہے وہ حدیثِ زلفِ عنبر بارِ دوست

چپکے چپکے مجھ کو روتے دیکھ پاتا ہے اگر م ہنس کے کرتا ہے بیانِ شوخیِ گفتارِ دوست

مہربانی ہائے دشمن کی شکایت کیجیے م یا بیاں کیجے سپاسِ لذتِ آزارِ دوست

یہ غزل اپنی، مجھے جی سے پسند آتی ہے آپ ۔ م ۔ ہے ردیفِ شعر میں، غالبؔ! زبس تکرارِ دوست

چشم بندِ خلق، غیر از نقشِ خود بینی نہیں ۔ آئنہ ہے قالبِ خشتِ در و دیوارِ دوست

برقِ خرمن زارِ گوہر ہے، نگاہِ تیز، یاں ۔ اشک ہو جاتے ہیں خشک از گرمیِ رفتارِ دوست

ہے سوا نیزے پہ، اُس کے قامتِ نوخیز سے ۔ آفتابِ روزِ محشر ہے گلِ دستارِ دوست

لغزشِ مستانہ و جوشِ تماشا ہے، اسدؔ ۔ آتشِ مے سے بہارِ گرمیِ بازارِ دوست

## ● ۱۸۱۶ء

جاتا ہوں جدھر سب کی اٹھے ہے اُدھر انگشت ۔ یکدست جہاں مجھ سے پھرا ہے، مگر انگشت

میں آفتِ مژگاں میں جو انگشت نما ہوں ۔ لگتی ہے مجھے تیر کے مانند، ہر انگشت

ہر غنچۂ گل، صورتِ یک قطرۂ خوں ہے ۔ دیکھا ہے کسو کا جو حنا بستہ سر انگشت

گرمی ہے زباں کی، سببِ سوختنِ جاں ۔ ہر شمع، شہادت کو ہے یاں سربسر انگشت

خوں دل میں جو میرے نہیں باقی، تو پھر اُس کی ۔ جوں ماہیِ بے آب تڑپتی ہے ہر انگشت

شوخی تری کہہ دیتی ہے احوال ہمارا ۔ رازِ دلِ صد پارہ کی ہے پردہ در انگشت

کس رتبے میں باریکی و نرمی ہے، کہ جوں گل ۔ آتی نہیں پنجے میں، بس اس کے نظر انگشت

افسوس، کہ دنداں کا کیا رزق فلک نے ۔ م ۔ تا رکھ نہ سکے، کوئی مرے حرف پہ انگشت

کافی ہے نشانی، ترا چھلّے کا نہ دینا ۔ م ۔ جن لوگوں کی، تھی درخورِ عقدِ گہر انگشت

لکھتا ہوں، اسدؔ، سوزشِ دل سے سخنِ گرم ۔ م ۔ خالی مجھے دکھلا کے، بوقتِ سفر انگشت

## ● ۱۸۱۶ء

دودِ شمعِ کشتہ گل، بزمِ سامانی عبث ۔ یک شبہ آشفتہ نازِ سنبلستانی عبث

ہے ہوس، محمل بدوشِ شوخیِ ساقیِ مست ۔ نشۂ مے کے تصور میں نگہبانی عبث

بازماندن ہائے مژگاں، ہے یک آغوشِ وداع ۔ عید، در حیرت سوادِ چشمِ قربانی عبث

جز غبارِ کردہ سیر، آہستگیِ پرواز کو؟ ۔ بسملِ تصویر و دعوائے پر افشانی عبث

سرنوشتِ خلق، ہے طغرائے عجزِ اختیار ۔ آرزو ہا خار خارِ چینِ پیشانی عبث

جب کہ نقشِ مدعا ہووے نہ جز موجِ سراب — وادیٔ حسرت میں پھر آشفتہ جولانی عبث

دست بہم سودہ ہے، مژگانِ خوابیدہ، اسدؔ — اے دل از کف دادۂ غفلت، پشیمانی عبث

## ● ١٨١٦ء

نازِ لطفِ عشق، باوصفِ توانائی، عبث — رنگ ہے سنگِ محک، دعوائے مینائی عبث

ناخنِ دخلِ عزیزاں، یک قلم ہے نقب زن — پاسبانیٔ طلسمِ گنجِ تنہائی عبث

عملِ پیمانۂ فرصت ہے بر دوشِ حباب — دعویٔ دریاکشی و نشہ پیمائی عبث

جانِ عاشق حاملِ صد غلبۂ تاثیر ہے — دل کو، اے بیدادخو، تعلیمِ خارائی عبث

یک نگاہِ گرم ہے، جوں شمع، سرتا پا گداز — پھر از خود رفتگاں، رنجِ خود آرائی عبث

قیس بھاگا شہر سے شرمندہ ہو کر سوئے دشت — بن گیا تقلید سے میری، یہ سودائی عبث

اے اسدؔ، بیجا ہے نازِ سجدۂ عرضِ نیاز — عالمِ تسلیم میں یہ دعویٔ آرائی عبث

## ● ١٨١٦ء

گلشن میں بندوبست برنگِ دگر ہے آج — م — قمری کا طوق، حلقۂ بیرونِ در ہے آج

آتا ہے ایک پارۂ دل ہر فغاں کے ساتھ — م — تارِ نفس، کمندِ شکارِ اثر ہے آج

اے عافیت، کنارہ کر، اے انتظام، چل — م — سیلابِ گریہ، درپئے دیوار و در ہے آج

معزولیٔ تپش ہوئی، افرازِ انتظار — چشمِ کشودہ، حلقۂ بیرونِ در ہے آج

حیرت فروشِ صد نگرانی ہے، اضطرار — ہر رشتہ چاکِ جیب کا، تارِ نظر ہے آج

ہوں داغِ نیم رنگیٔ شامِ وصالِ یار — نورِ چراغِ بزم سے جوشِ سحر ہے آج

کرتی ہے عاجزیٔ سفرِ سوختن، تمام — پیراہنِ خسک میں غبارِ شرر ہے آج

تا صبح ہے بہ منزلِ مقصد رسیدنی — دودِ چراغِ خانہ، غبارِ سفر ہے آج

دور اوفتادۂ چمنِ فکر ہے، اسدؔ — مرغِ خیال، بلبلِ بے بال و پر ہے آج

## ● ١٨١٦ء

جنبشِ ہر برگ سے ہے گل کے لب کو اختلاج
حُبِّ شبنم سے صبا ہر صبح کرتی ہے علاج

شاخِ گل جنبش میں ہے، گہوارہ آسا ہر نفس
طفلِ شوخِ غنچۂ گل، بسکہ ہے وحشی مزاج

سیرِ ملکِ حسن کر، میخانہ ہا نذرِ خمار
چشمِ مستِ یار سے، ہے گردنِ مینا پہ باج

گریہ ہائے بیدلاں، گنجِ شرر در آستیں
قہرمانِ عشق میں، حسرت سے لیتے ہیں خراج

رنگریزِ جسم و جاں نے از خمستانِ عدم
خرقۂ ہستی نکالا ہے برنگِ احتیاج

ہے سوادِ چشمِ قربانی میں یک عالم مقیم
حسرتِ فرصت جہاں دیکھے ہے عبرت کو رواج

اے اسدؔ، ہے مستعدِ شانہ گیسو شدن
پنجۂ مژگاں بخود بالیدنی رکھتا ہے آج

## ● ۱۸۱۶ء

پیدائیٔ نازِ وحشتِ جیبِ دریدہ کھینچ
جوں بوئے غنچہ یک نفسِ آرمیدہ کھینچ

یک مشتِ خوں ہے، پرتوِ خور سے تمام دشت
دردِ طلب بہ آبلۂ نادمیدہ کھینچ

پیچیدگی، ہے حاصلِ طومارِ انتظار
پائے نظر بہ دامنِ شوقِ دویدہ کھینچ

برقِ بہار سے ہوں میں پا در حنا ہنوز
اے خارِ دشت، دامنِ شوقِ رمیدہ کھینچ

عجز بہ لطفِ چشمکِ عبرت ہے، چشمِ صید
یک داغِ حسرتِ نفسِ ناکشیدہ کھینچ

بزمِ نظر میں بیضۂ طاؤسِ خلوتاں
فرشِ طرب بہ گلشنِ ناآفریدہ کھینچ

دریا بساطِ دعوتِ سیلاب ہے، اسدؔ
ساغر بہ بارگاہِ دماغِ رسیدہ کھینچ

## ● ۱۸۱۶ء

قطعِ سفرِ ہستی و آرامِ فنا ہیچ
رفتار نہیں بیشتر از لغزشِ پا ہیچ

حیرت ہمہ اسرار پہ مجبورِ خموشی
ہستی نہیں جز بستنِ پیمانِ وفا ہیچ

تمثال گدازِ آئنہ، ہے عبرتِ بینش
نظارہ تحیر، چمنستانِ بقا ہیچ

گلزارِ دمیدن، شررستانِ رمیدن
فرصت تپش، و حوصلۂ نشو و نما ہیچ

آہنگِ عدم نالہ بہ کہسار گرو ہے
ہستی میں نہیں شوخیِ ایجادِ صدا ہیچ

کس بات پہ مغرور ہے، اے عجزِ تمنا؟
سامانِ دعا وحشت و تاثیرِ دعا ہیچ

آہنگِ اسدؔ میں نہیں جز نغمۂ بیدل
"عالم ہمہ افسانۂ ما دارد و ما ہیچ"

## ● ۱۸۱۶ء

دعویِ عشقِ بتاں سے بہ گلستاں گل و صبح
ہیں رقیبانہ بہم دست و گریباں گل و صبح

ساقِ گل رنگ سے اور آئنہ زانو سے
جامہ زیبوں کے سدا ہیں، تہِ داماں گل و صبح

وصلِ آئینہ رخاں، ہم نفسِ یک دیگر
ہیں دعاہائے سحرگاہ سے خواہاں گل و صبح

آئنہ خانہ ہے صحنِ چمنستاں یکسر
بسکہ ہیں بے خود و وارفتہ و حیراں گل و صبح

زندگانی نہیں بیش از نفسِ چند، اسدؔ
غفلت آرامیِ یاراں پہ ہیں خنداں گل و صبح

## ● ۱۸۱۶ء

بسکہ وہ پاکوبیاں در پردۂ وحشت ہیں یاد
ہے غلافِ دفترِ رخسارِ خورشید، ہر یک گرد باد

طرزِ موزونی ہے صرفِ جنگ جوئیہائے یار
ہے سرِ مصراعِ صافِ تیغ، خنجر مستزاد

ہاتھ آیا زخمِ تیغِ یار سا پہلو نشیں
کیوں نہ خوش ہے آج کے دن بیکسی کی روح شاد؟

دیکھ آہوئے ختن کو خنجرِ صحرائے طلب
مشک ہے، تہ بستانِ زلفِ لیلیٰ، گردِ سواد

ہم نے سو زخمِ جگر پر بھی زباں پیدا نہ کی
گل ہوا ہے ایک زخمِ سینہ پر خواہانِ داد

بسکہ ہیں در پردہ مصروفِ سیہ کاری تمام
آستر ہے خرقۂ زہاد کا، صوفِ مداد

تیغ در کف، کف بلب آتا ہے قاتل اس طرف
مژدہ باد، اے آرزوئے مرگِ غالبؔ، مژدہ باد

## ● ۱۸۱۶ء

تو پست فطرت اور خیالِ بسا بلند
اے طفلِ خود معاملہ، قد سے عصا بلند

ویرانہ ہے، جز آمد و رفتِ نفس نہیں
ہے کوچہ ہائے نے میں، غبارِ صدا بلند

رکھتا ہے انتظارِ تماشائے حسنِ دوست
مژگانِ باز ماندہ سے، دستِ دعا بلند

موقوف کیجیے یہ تکلف نگاریاں
ہوتا ہے، ورنہ، شعلۂ رنگِ حنا بلند

قربانِ اوج ریزیِ چشمِ حیا پرست
یک آسماں ہے مرتبۂ پشتِ پا بلند

ہے، دلبری، کمیں گرِ ایجادِ یک نگاہ
کارِ بہانہ جوئیِ چشمِ حیلہ بلند

بالیدگی نیازِ قدِ جاں فزا، اسد
دہر نفس بقدرِ نفس ہے، قبا بلند

## ۱۸۱۶ء

حسرتِ دستگہ و پائے تحمل تا چند؟
رگِ گردن، خطِ پیمانۂ بے محمل تا چند؟

ہے گلیمِ سیہ بختِ پریشاں، کاکل
موئے بر آتشِ اندیشۂ سنبل تا چند؟

کوکبِ بخت بجز روزنِ پردۂ دود نہیں
عینکِ چشمِ جنوں، حلقۂ کاکل تا چند؟

چشم بے خونِ دل، و دل تہی از جوشِ نگاہ
بہ زباں عرضِ فسونِ ہوسِ گل تا چند؟

بزم داغِ طرب، و باغ کشادِ پر رنگ
شمع و گل تا کے؟ و پروانہ و بلبل تا چند؟

نالہ دامِ ہوس، و درد اسیری معلوم
شرحِ بر خود غلطیہائے تحمل تا چند؟

جوہرِ آئینۂ فکرِ سخن موئے دماغ
عرضِ حسرت، پسِ زانوئے تامل تا چند؟

سادگی ہے عدمِ قدرتِ ایجادِ غنا
تا کسی، آئینۂ نازِ توکل تا چند؟

اسدِ خستہ، گرفتارِ دو عالم اوہام
مشکل آساں کنِ یک خلق تغافل تا چند؟

## ۱۸۱۶ء

بہ کامِ دل کریں، کس طرح گمرہاں، فریاد؟
ہوئی ہے، لغزشِ پا، لکنتِ زباں فریاد!

کمالِ بندگیِ گل ہے رہنِ آزادی
ز دستِ مشتِ پر و خارِ آشیاں فریاد

نوازشِ نفسِ آشنا کہاں؟ ورنہ
برنگِ نے، ہے نہاں در ہر استخواں فریاد

تغافل آئنہ دارِ خموشیِ دل ہے — ہوئی ہے محو بتقریبِ امتحاں فریاد
ہلاکِ بیخبری، نغمۂ وجود و عدم — جہان و اہلِ جہاں سے، جہاں جہاں فریاد
جوابِ سنگ دلی ہائے دشمناں، ہمت — ز دستِ شیشہ دلی ہائے دوستاں فریاد
ہزار آفت و یک جانِ بے نوائے اسد — خدا کے واسطے، اے شاہِ بیکساں فریاد

شیشۂ آتشیں، رخِ پُر نور — عرق از خط چکیدہ، روغنِ مور
بسکہ ہوں بعدِ مرگ بھی نگراں — مردمک سے ہے خال بر لبِ گور
بار لائی ہے دانہ ہائے سرشک — مژہ، ہے ریشۂ رزِ انگور
ظلم کرنا گدائے عاشق پر — نہیں شاہانِ حسن کا دستور
دوستو، مجھ ستم رسیدہ سے — دشمنی ہے، وصال کا مذکور
زندگانی پہ اعتماد غلط — ہے کہاں قیصر اور کہاں فغفور؟
سیکھے، جوں اشک، اور قطرہ زنی — اے اسد ہے ہنوز دلّی دور

## ۱۸۱۶ء

بسکہ مائل ہے وہ رشکِ ماہتاب آئینے پر — ہے نفَس، تارِ شعاعِ آفتاب آئینے پر
بازگشتِ جادہ پیمائے رہِ حیرت کہاں؟ — غافلاں، غش جان کر، چھڑکے ہیں آب آئینے پر
بدگماں کرتی ہے عاشق کو خود آرائی تری — بیدلوں کو ہے برات اضطراب آئینے پر
نازِ خودبینی کے باعث مجرمِ صد بیگناہ — جوہرِ شمشیر کو ہے پیچ و تاب آئینے پر
ناتوانی نے نہ چھوڑا بسکہ جز عکسِ جسم — مفتِ واگستردنی ہے، فرشِ خواب آئینے پر
مدعی، میری صفائے دل سے ہوتا ہے خجل — ہے تماشا دستِ ردیوں کا عتاب آئینے پر
سنگِ اسکندر ہے بے بہرِ نگاہِ گلرخاں — گر کرے یوں امرِ نہی بو تراب، آئینے پر
دل کو توڑا جوشِ بیتابی سے غالب، کیا کیا؟ — رکھ دیا پہلو بوقتِ اضطراب آئینے پر؟

## ● ۱۸۱۶ء

دنداں کا خیال، چشمِ تر کر — ہر دانۂ اشک کو گہر کر
آتی نہیں نیند، اے شبِ تار — افسانۂ زلفِ یار سر کر
اے دل، بخیالِ عارضِ یار — یہ شامِ غم آپ پر سحر کر
ہر چند اُمیدِ دور تر ہو — اے نو عملے، سعی بیشتر کر
میں آپ سے جا چکا ہوں، اب بھی — اے بے خبری، آ بے خبر کر
افسانہ، اسدؔ، باین درازی — اے غمزدہ، قصّہ مختصر کر

## ● ۱۸۱۶ء

بینش، بہ سعیِ ضبطِ جنوں، نوبہار تر — دل، در گدازِ نالہ، نگہ آبیار تر
قاتل بہ عزمِ ناز، و دل از زخم در گداز — شمشیر آبدار، و نگہ آب دار تر
ہے کسوتِ عروجِ تغافل، کمالِ حسن — چشمِ سیہ، بہ مرگِ نگہ، سوگوار تر
سعیِ خرام، کاوشِ ایجادِ جلوہ ہے — جوشِ چکیدنِ عرق، آئینہ کار تر
ہے سر بگرد باد، حلقۂ فتراکِ بیخودی — مجنونِ دشتِ عشق، تحیّر شکار تر
اے چرخ، خاک بر سرِ تعمیرِ کائنات — لیکن بنائے عہدِ وفا استوار تر
سمجھا ہوا ہوں عشق میں نقصاں کو فائدہ — جتنا کہ نا اُمید تر، اُمیدوار تر
آئینہ داغِ حیرت، و حیرت شکنجِ یاس — سیماب بیقرار، و اسدؔ بیقرار تر

## ● ۱۸۱۶ء

فسونِ یک دلی ہے لذّتِ بیدادِ دشمن پر — کہ وجدِ برق، جوں پروانہ، بال افشاں ہے خرمن پر
تکلّف، خار خارِ التماسِ بیقراری ہے — کہ رشتہ باندھتا ہے پیرہن انگشتِ سوزن پر
یہ کیا وحشت ہے، اے دیوانے، پیش از مرگ واویلا — رکھی بے جا بنائے خانۂ زنجیر شیون پر
جنوں کی دستگیری کس سے ہو گر ہو نہ عریانی؟ م گریباں چاک کا حق ہو گیا ہے میری گردن پر

بہ رنگِ کاغذِ آتش زدہ، نیرنگِ بیتابی م ہزار آئینہ دل باندھے ہے بالِ یک تپیدن پر
فلک سے ہم کو عیشِ رفتہ کا کیا کیا تقاضا ہے! م متاعِ بردہ کو سمجھے ہوئے ہیں قرض رہزن پر
ہم اور وہ بے سبب رنج آشنا دشمن کہ رکھتا ہے م شعاعِ مہر سے تہمت نگہ کی چشمِ روزن پر
فنا کو سونپ گر مشتاق ہے اپنی حقیقت کا م فروغِ طالعِ خاشاک ہے موقوف گلخن پر
اسد بسمل ہے کس انداز کا؟ قاتل سے کہتا تھا م کہ "مشقِ ناز کر، خونِ دو عالم میری گردن پر"

## ● ۱۸۱۶ء

صفائے حیرتِ آئینہ، ہے سامانِ زنگ آخر م تغیر آبِ برجا ماندہ کا پاتا ہے رنگ آخر
نہ کی سامانِ عیش و جاہ نے تدبیر وحشت کی م ہوا جامِ زمرد بھی، مجھے، داغِ پلنگ آخر
خطِ نوخیز، نیلِ چشمِ زخمِ صافیِ عارض ہے لیا آئینے نے حرزِ پرِ طوطی بچنگ آخر
ہلال آسا تہی رہ، گر کشادہ‌ہائے دل چاہے ہوا مہ، کثرتِ سرمایہ اندوزی سے تنگ آخر
تڑپ کر مر گیا وہ صیدِ بال افشاں کہ مضطر تھا ہوا ناسورِ چشمِ تعزیت، زخمِ خدنگ، آخر
لکھی یاروں کی بدمستی نے میخانے کی پامالی ہوئی قطرہ فشانی‌ہائے مے بارانِ سنگ آخر
اسد، پیری میں بھی آہنگِ شوقِ یار قائم ہے نہیں ہے نغمے سے خالی، خمیدن‌ہائے چنگ آخر

## ● ۱۸۱۶ء

دیا یاروں نے بے ہوشی میں درماں کا فریب آخر ہوا سکتے سے میں آئینہ دستِ طبیب آخر
رگِ گل، جادۂ تارِ نگہ سے حد موافق ہے ملیں گے منزلِ الفت میں ہم اور عندلیب آخر
غرورِ ضبط، وقتِ نزع ٹوٹا بے قراری سے نیازِ پرفشانی ہو گیا صبر و شکیب آخر
ستم کش مصلحت سے ہوں کہ خوباں تجھ پہ عاشق ہیں م تکلف برطرف، مل جائے گا تجھ سا رقیب آخر
اسد کی طرح میری بھی، بغیر از صبحِ رخساراں ہوئی شامِ جوانی، اے دلِ حسرت نصیب آخر

## ۱۸۱۶ء

حسنِ خود آرا کو ہے مشقِ تغافل ہنوز
ہے کفِ مشاطہ میں آئینۂ گل ہنوز

سادگیِ یک خیال، شوخیِ صد رنگ نقش
حیرتِ آئینہ ہے جیبِ تامل ہنوز

سادہ و پُرکار تر، غافل و ہشیار تر
مانگے ہے شمشاد سے شانۂ سنبل ہنوز

ساقیِ تعلیمِ رنگ، محفل و تمکینِ گل
نیم رسِ دستِ دعا ہے سبدِ گل ہنوز

شغلِ ہوس در نظر، یک حیا بے خبر
شاخِ گلِ نغمہ ہے تارِ رگِ بلبل ہنوز

دل کی صدائے شکست سازِ طرب ہے اسد
شیشۂ بے بادہ سے چاہے ہے قلقل ہنوز

## ۱۸۱۶ء

چاکِ گریباں کو ہے ربطِ تامل ہنوز
غنچے میں دل تنگ ہے حوصلۂ گل ہنوز

دل میں ہے سودائے زلف، مستِ تغافل ہنوز
ہے مژۂ خوابناک ریشۂ سنبل ہنوز

پرورشِ نالہ ہے وحشتِ پروانہ سے
ہے تہِ بالِ پری بیضۂ بلبل ہنوز

عشق کمیں گاہِ درد، وحشتِ دل دور گرد
دام تہِ سبزہ ہے حلقۂ کاکل ہنوز

لذتِ تقریرِ عشق، پردگیِ گوشِ دل
جوہرِ افسانہ ہے عرضِ تجمل ہنوز

آئینۂ امتحاں، تدبیرِ تغافل، اسد
شش جہت اسباب ہے وہمِ توکل ہنوز

## ۱۸۱۶ء

بے گانۂ وفا ہے ہوائے چمن ہنوز
وہ سبزہ سنگ پر نہ اگا، کوہکن ہنوز

فارغ مجھے نہ جان کہ مانندِ صبح و مہر
ہے داغِ عشق زینتِ جیبِ کفن ہنوز

ہے نازِ مفلساں زرِ از دست رفتہ پر
ہوں گل فروشِ شوخیِ داغِ کہن ہنوز

مے خانۂ جگر میں یہاں خاک بھی نہیں
خمیازہ کھینچے ہے بتِ بیداد فن ہنوز

یارب، یہ درد مند ہے کس کی نگاہ کا
ہے ربطِ مشک و داغِ سوادِ ختن ہنوز

جوں جادہ، سر بہ کوئے تمنائے بیدلی
زنجیرِ پا ہے رشتۂ حبّ الوطن ہنوز

میں دور گردِ قربِ بساطِ نگاہ تھا
بیرونِ دل نہ تھی تپشِ انجمن ہنوز

تھا مجھ کو خارِ خارِ جنونِ وفا، اسدؔ
سوزن میں تھا نہفتہ گلِ پیرہن ہنوز

## ● ۱۸۱۶ء

میں ہوں سرابِ یک تپش آموختن ہنوز
زخمِ جگر ہے تشنۂ لب دوختن ہنوز

اے شعلہ، فرصتے کہ سویدائے دل سے ہوں
کشتِ سپندِ صد جگر اندوختن ہنوز

فانوسِ شمع ہے کفنِ کشتگانِ شوق
در پردہ ہے معاملۂ سوختن ہنوز

مجنوں، فسونِ شعلہ خرامی فسانہ ہے
ہے شمعِ جادہ، داغِ نفس دوختن ہنوز

گو یک شرر بکارِ سازِ چراغاں کروں، اسدؔ
بزمِ طرب ہے سپردگیِ سوختن ہنوز

## ● ۱۸۱۶ء

داغِ اطفال ہے دیوانۂ کہسار ہنوز
خلوتِ سنگ میں ہے نالہ طلبگار ہنوز

خانہ ہے سیل سے خو کردۂ دیدار ہنوز
دوربیں درزدہ ہے رخنۂ دیوار ہنوز

آئی یک عمر سے معذورِ تماشا نرگس
چشمِ شبنم میں نہ ٹوٹا مژۂ خار ہنوز

کیوں ہوا تھا طرفِ آبلۂ پا، یا رب؟
جادہ ہے واشدنِ پیچشِ طومار ہنوز

وسعتِ سعیِ کرم دیکھ، کہ سرتاسرِ خاک
م گزرے ہے آبلہ پا ابرِ گہربار ہنوز

یک قلم کاغذِ آتش زدہ ہے صفحۂ دشت
م نقشِ پا میں ہے تبِ گرمیِ رفتار ہنوز

ہوں خموشیِ چمن حسرتِ دیدار، اسدؔ
مژہ ہے شانہ کشِ طرۂ گفتار ہنوز

نہ بندھا تھا بہ عدم نقشِ دلِ مور ہنوز
تب سے ہے یاں دہنِ یار کا مذکور ہنوز

سبزہ ہے لوکِ زبانِ دہنِ گور ہنوز
حسرتِ عرضِ تمنا میں ہوں رنجور ہنوز

صد تجلی کدہ ہے حرفِ جبینِ غربت
پیرہن میں ہے غبارِ شررِ طور ہنوز

زخمِ دل ہا ہے نہاں چنزۂ پیکانِ شمار
جلوۂ باغ ہے در پردۂ ناسور ہنوز

پاپرِ از آبلہ راہِ طلب مے میں ہوا
ہاتھ آیا نہیں یک دانۂ انگور ہنوز

گل کھلے، غنچے چٹکنے لگے اور صبح ہوئی
سرخوشِ خواب ہے وہ نرگسِ مخمور ہنوز

اے اسد، تیرگیِ بختِ سیہ ظاہر ہے
نظر آتی نہیں صبحِ شبِ دیجور ہنوز

● ۱۸۱۶ء

کو بیابانِ تمنا و کجا جولانِ عجز؟
آبلے پا کے ہیں یاں رفتار کو دندانِ عجز

ہو قبولِ کم نگاہی، تحفۂ اہلِ نیاز
اے دل ہائے جانِ ناز، لے دیت والے ایمانِ عجز

بوسہ پا، انتخابِ بدگمانی ہائے حسن
یاں ہجومِ عجز سے تا سجدہ ہے جولانِ عجز

حسن کو غنچوں سے ہے پوشیدہ چشمی ہائے ناز
عشق نے وا کی ہے ہر یک خار سے مژگانِ عجز

اضطرابِ نارسائی، مایۂ شرمندگی
ہے عرق ریزیِ خجلت، جوششِ طوفانِ عجز

وہ جہاں مسند نشینِ بارگاہِ ناز ہو
قامتِ خوباں، ہو محرابِ نیازستانِ عجز

بسکہ بے پایاں ہے صحرائے محبت، اے اسد
گرد باد اس راہ کا، ہے عقدۂ پیمانِ عجز

● ۱۸۱۶ء

حاصلِ دلبستگی ہے عمرِ کوتہ اور بس
وقفِ عرضِ عقدہ ہائے متصل تارِ نفس

کیوں نہ طوطیِ طبیعت نغمہ پیرائی کرے
باندھتا ہے، رنگِ گل، آئینہ تا چاکِ قفس

اے ادا فہماں، صدا ہے تشنگیِ فرصتِ غول
ہے یہ صحرائے تحیر، چشمِ قربانی، جرس

تیز تر ہوتا ہے خشمِ تند خویاں عجز سے
ہے رگِ سنگِ فسانِ تیغِ شعلہ، خار و خس

سختیِ راہِ محبت، منعِ وصلِ غیر ہے
تیغ تابِ جادہ ہے یاں جوہرِ تیغِ عسس

اے اسد، ہم خود اسیرِ رنگ و بوئے باغ ہیں
ظاہرا، صیادِ ناداں ہے گرفتارِ ہوس

● ۱۸۱۶ء

دشتِ الفت میں ہے خاکِ کشتگاں محوِ ہوس
تیغ تابِ جادہ، ہے خطِ کفِ افسوس و بس

نمِ رنگینیٔ شمعِ محفلِ خوباں سے ہے
پیچکِ مہ صرفِ چاکِ پردۂ فانوس و بس

ہے نفس میں نہاں سرمایۂ صد گلستاں
کاسۂ زانو ہے مجھ کو بیضۂ طاؤس و بس

کفر ہے، غیر از دفورِ شوق، رہبر ڈھونڈنا
راہِ صحرائے عدم پیما ہے، جرسِ ناقوس و بس

یک جہاں گل، تختۂ مشقِ شگفتن ہے، اسد
غنچۂ خاطر رہا افسردگی مانوس و بس

● ۱۸۱۶ء

کرتا ہے، بہ یادِ بتِ رنگیں، دلِ مایوس
رنگِ زِ نظر رفتہ، حنائے کفِ افسوس

تھا خواب میں، کیا جلوہ پرستارِ زلیخا؟
ہے بالشِ دل سوختگاں میں، پرِ طاؤس

حیرت سے ترے جلوے کی، ازبسکہ ہیں بے کار
غور، قطرۂ شبنم میں ہے، جوں شمع بفانوس

دریافتنِ صحبتِ اغیار غرض ہے
اے نامہ رساں، نامہ رسا چاہیے جاسوس

ہے مشق، اسد، دستگہِ وصل کی منظور
ہوں خاک نشیں از پئے ادراکِ قدمبوس

● ۱۸۱۶ء

ہوئی ہے بسکہ صرفِ مشقِ تمکینِ بہار، آتش
بہ اندازِ حنا، ہے رونقِ دستِ چنار آتش

شرر، ہے رنگ، بعد اظہارِ تابِ جلوۂ تمکیں
کرے ہے سنگ پر خورشید، آبِ روئے کار آتش

گداز موم ہے افسونِ ربطِ پیکر آرائی
نکالے کب، نہالِ شمع، بے تخمِ شرار آتش

زمیں سوے گر خسِ جوہرِ طراوت، سبزۂ خط سے
لگاوے خانۂ آئینہ میں، روئے نگار آتش

فروغِ حسن سے ہوتی ہے حلِ مشکلِ عاشق
نہ نکلے شمع کے پا سے، نکالے گر نہ خار، آتش

خیالِ دود تھا، سر جوشِ سودائے غلط فہمی
اگر رکھتی نہ خاکسترنشینی کا غبار، آتش

ہوائے پرفشانی، برقِ خرمن ہائے خاطر ہے
بہ بالِ شعلۂ بے تاب ہے پروانہ زار آتش

نہیں، برق و شرر، جز وحشت و ضبطِ تپیدنہا
بلا گردانِ بے پروا خرامیہائے یار، آتش

دھوئیں سے آگ کے، اک ابرِ دریا بار ہو پیدا
اسد، حیدر پرستوں سے اگر ہووے دوچار آتش

● ۱۸۱۶ء

باقلیمِ سخن ہے جلوۂ گردِ سوادِ آتش
کہ ہے، دودِ چراغاں سے، ہیولائے مدادِ آتش

اگر مضمونِ خاکستر کرے دیباچہ آرائی
نہ باندھے شعلۂ جوّالہ غیراز گردِ باد، آتش

کرے ہے لطفِ اندازِ برہنہ گوئیِ خوباں
بتقریبِ نگارِ شہپائے سطرِ شعلہ یاد، آتش

دیا داغِ جگر کو آہ نے سامان شگفتن کا
ہُوا بالیدہ، غیراز جنبشِ دامانِ باد، آتش

اسدؔ قدرت ہے حیدر کی، ہوئی ہر گبر و ترسا کو
شرارِ سنگِ بت، رہبر بپائے اعتقاد، آتش

## ● ۱۸۱۶ء

جادۂ رہ خُور کو وقتِ شام ہے تارِ شعاع م
چرخ وا کرتا ہے، ماہِ نو سے آغوشِ وداع

شمع سے ہے، بزم، انگشتِ تحیر در دہن
شعلۂ آوازِ خوباں پر بہنگامِ سماع

جوں پرِ طاؤس، جوہر تختۂ مشقِ رنگ ہے
بسکہ ہے وہ قبلۂ آئینہ محوِ اختراع

رنجشِ حیرت سرشتاں، سینہ صافی پیشکش
جوہرِ آئینہ ہے یاں، گردِ میدانِ نزاع

چار سوئے دہر میں بازارِ غفلت گرم ہے
عقل کے نقصاں سے اٹھتا ہے خیالِ انتفاع

آشنا، غالبؔ، نہیں ہیں دردِ دل کے آشنا
ورنہ کس کو میرے افسانے کی تابِ استماع؟

## ● ۱۸۱۶ء

رخِ نگار سے ہے سوزِ جاودانیِ شمع م
ہوئی ہے، آتشِ گل، آبِ زندگانیِ شمع

زبانِ اہلِ زباں میں ہے مرگ، خاموشی م
یہ بات بزم میں روشن ہوئی زبانیِ شمع

کرے ہے حرف بایمائے شعلہ، قصہ تمام م
بطرزِ اہلِ فنا ہے، فسانہ خوانیِ شمع

غم اس کو حسرتِ پروانہ کا ہے، اے شعلے م
ترے لرزنے سے ظاہر ہے ناتوانیِ شمع

ترے خیال سے روح اہتزاز کرتی ہے ہ
بجلوہ ریزیِ باد، و بپرفشانیِ شمع

نشاطِ داغِ غمِ عشق کی بہار نہ پوچھ م
شگفتگی ہے، شہیدِ گلِ خزانیِ شمع

جلے ہے، دیکھ کے بالینِ یار پر مجھ کو م
نہ کیوں ہو دل پہ مرے داغِ بدگمانیِ شمع

### ● ۱۸۱۶ء

عشاق، اشکِ چشم سے دھوویں ہزار داغ
دیتا ہے اور، جوں گل و شبنم، بہار داغ

جوں چشم، باز ماندہ ہے ہر یک لبِ سوے دل
رکھتا ہے داغِ تازہ کا یاں انتظار، داغ

بے لالہ عذاراں مجھے گلگشتِ باغ میں
دیتی ہے، گرمیِ گل و بلبل، ہزار داغ

جوں اعتمادِ نامہ و خط کا ہو مُہر سے
یوں عاشقوں میں ہے سببِ اعتبار داغ

ہوتے ہیں محو جلوۂ خور سے، ستارگاں
دیکھ اُس کو دل سے مٹ گئے بے اختیار داغ

وقتِ خیالِ جلوۂ حسنِ بتاں، اسدؔ
دکھلانے ہے مجھے دو جہاں لالہ زار، داغ

### ● ۱۸۱۶ء

بلبلوں کو دور سے کرتا ہے منعِ بارِ باغ
ہے، زبانِ پاسباں، خارِ سرِ دیوارِ باغ

کون آیا جو چمن بیتابِ استقبال ہے؟
جنبشِ موجِ صبا، ہے شوخیِ رفتارِ باغ

میں ہمہ حیرت، جنوں بیتابِ دورانِ خمار
مردمِ چشمِ تماشا، نقطۂ پرکارِ باغ

آتشِ رنگِ رخِ ہر گل کو بخشے ہے فروغ
ہے دلِ سردِ صبا سے، گرمیِ بازارِ باغ

کون گل سے ضعف و خاموشیِ بلبل کہہ سکے؟
نَے زبانِ غنچہ گویا، نَے زبانِ خارِ باغ

جوشِ گل، کرتا ہے استقبالِ تحریرِ اسدؔ
زیرِ مشقِ شعر، ہے نقش از پئے احضارِ باغ

### ● ۱۸۱۶ء

نامہ بھی لکھتے ہو، تو بخطِ غبار، حیف!
رکھتے ہو مجھ سے اتنی کدورت، ہزار حیف!

بیش از نفس، بتاں کے کرم نے وفا نہ کی
تھا محملِ نگاہ بدوشِ شرار، حیف!

تھی میرے ہی جلانے کو، اے آہِ شعلہ ریز
گھر پر پڑا نہ غیر کے کوئی شرار، حیف!

گل، چہرہ ہے کسو خفقانی مزاج کا
گھبرا رہی ہے بیمِ خزاں سے بہار، حیف!

جلتا ہے دل کہ کیوں نہ ہم اک بار جل گئے — اے ناتمامیِ نفَسِ شعلہ بار، حیف!

ہم رقیب سے نہیں کرتے وداعِ ہوش — مجبوریاں تلک ہوئے، اے اختیار، حیف!

ہیں میری مشتِ خاک سے اس کو کدورتیں — پائی جگہ بھی دل میں، تو ہو کر غبار، حیف!

بنتا، اسد، میں سرمۂ چشمِ رکابِ یار — آیا نہ میری خاک پہ وہ شہسوار، حیف!

## ۱۸۱۶ء

عیسیٰ مہرباں ہے شفا ریز یک طرف — درد آفریں ہے طبعِ الم خیز یک طرف

سنجیدنی ہے ایک طرف رنجِ کوہکن — خوابِ گرانِ خسروِ پرویز یک طرف

خرمن بباد دادۂ دعویٰ ہیں، ہو سو ہو — ہم یک طرف ہیں، برقِ شرر بیز یک طرف

مفت دل و جگر، خلشِ غمزہ ہائے ناز — کاوش فروشیِ مژۂ تیز یک طرف

عسرِ محوِ بدن پر شہپرِ پرواز ہے سبھی — بے تابیِ دلِ تپش انگیز یک طرف

یک جانب، اے اسد، شبِ فرقت کا بیم ہے — دامِ ہوس ہے، زلفِ دلاویز یک طرف

## ۱۸۱۶ء

اے آرزو! شہیدِ وفا! خوں بہا نہ مانگ — جز بہرِ دست و بازوئے قاتل، دعا نہ مانگ

گر تجھ کو ہے یقینِ اجابت، دعا نہ مانگ — یعنی، بغیرِ یک دلِ بے مدعا نہ مانگ

آتا ہے، داغِ حسرتِ دل کا شمار، یاد — مجھ سے مرے گنہ کا حساب، اے خدا! نہ مانگ

گستاخیِ وصال، ہے مشاطۂ نیاز — یعنی، دعا بجز خمِ زلفِ دوتا نہ مانگ

ہم ہے، بزمِ غنچہ، بیک جنبشِ نشاط — کاشانہ بسکہ تنگ ہے، غافل! ہوا نہ مانگ

عیسیٰ! طلسمِ حسن تغافل ہے، زینہار — جز پشتِ چشم، نسخۂ عرضِ دوا نہ مانگ

میں دور گردِ عرضِ رسومِ نیاز ہوں — دشمن سمجھ، ولے نگہِ آشنا نہ مانگ

نظارہ دیگر، و دلِ خونیں نفس دگر — آئینہ دیکھ، جوہرِ برگِ حنا نہ مانگ

یک بخت اوج، نذرِ سبک باریٔ اسد — سر پر، وبالِ سایۂ بالِ ہما نہ مانگ

## ۱۸۱۶ء

بدر، ہے آئینۂ طاقِ ہلال
غافلاں، نقصاں سے پیدا ہے کمال

ہے بیادِ زلفِ مشکیں سال و ماہ
روزِ روشن، شام آں سوئے خیال

بسکہ ہے اصلِ، دمیدنہا، غبار
ہے نہالِ شکوہ، ریحانِ سفال

صافیِ رخ سے ترے، ہنگامِ شب
عکسِ داغِ مہ، ہوا عارض پہ خال

نور سے تیرے ہے اس کی روشنی
ورنہ تھا خورشید یک دستِ سوال

شورِ حشر اس فتنہ قامت کے حضور
سایہ آسا ہو گیا ہے پائمال

ہو جو بلبل پیروِ فکرِ اسدؔ
غنچۂ منقار گل ہو زیرِ بال

## ● ۱۸۱۶ء

ہوں، بوحشت، انتظار آوارۂ دشتِ خیال
اک سفیدی مارتی ہے دور سے چشمِ غزال

ہے نفس پروردہ، گلشن، کس ہوائے بام کا؟
طوقِ قمری میں ہے، سرو باغ، ریحانِ سفال

ہم غلط سمجھے تھے، لیکن زخمِ دل پر رحم کر
آخر اس پردے میں تو ہنستی تھی، اے صبحِ وصال

بیکسی افسردہ ہوں، اے ناتوانی، کیا کروں؟
جلوۂ خورشید سے ہے گرم، پہلوئے ہلال

شکوہ دردو درد داغ، اے بیوفا، معذور رکھ
خوں بہائے یک جہاں امید ہے، تیرا خیال

عرضِ دردِ بیوفائی، وحشت اندیشہ ہے
خوں ہوا دل تا جگر، یا رب، زبانِ شکوہ لال!

اس جفا مشرب پہ عاشق ہوں کہ سمجھے ہے، اسدؔ
مالِ مستی کو مباح اور خونِ صوفی کو حلال

## ● ۱۸۱۶ء

ہر عضو، غم سے ہے شکن آسا شکستہ دل
جوں زلفِ یار، ہوں میں سراپا شکستہ دل

ہے سرنوشت میں رقمِ وا شکستگی
ہوں، جوں خطِ شکستہ، بہر جا شکستہ دل

امواج کی جو یہ شکنیں آشکار ہیں!
ہے چشمِ اشک ریز سے دریا شکستہ دل

ناسازیٔ نصیب، درشتیٔ غم سے ہے
صہبا فتادہ، خاطر، و مینا شکستہ دل

ہے سنگِ ظلم چرخ سے مینائے میں، اسدؔ — امید ناامید و تمنا شکستہ دل

## ● ۱۸۱۶ء

بہرِ عرضِ حالِ شبنم ہے رقم ایجادِ گل — ظاہرا ہے اس چمن میں ملالِ مادر زادِ گل
گر کرے انجام کو آغاز ہی میں یاد، گل — غنچے سے منقارِ بلبل وار ہو فریاد، گل
گر بہ بزمِ باغ، کھینچے نقشِ روئے یار کو — شیشہ ساں ہو جائے قطِّ خامۂ بہزاد، گل
دستِ رنگیں سے جو رخ پرواکرے زلفِ رسا — شاخِ گل میں آشیاں، جوں شانۂ شمشاد، گل
سعیِ عاشق ہے فروغ افزائے آبِ روئے کار — ہے شرارِ تیشہ، بہرِ تربتِ فرہاد، گل
ہے تصور، صافیِ قطعِ نظر از غیرِ یار — لختِ دل سے لائے ہے رشحِ خیال آباد گل
گلشن آبادِ دلِ مجروح میں ہو جائے ہے — غنچۂ پیکانِ شاخِ ناوکِ صیاد، گل
برقِ سامانِ نظر ہے، جلوۂ بیباکِ حسن — شمعِ خلوت خانہ کیجے ہر چہ باداباد گل
خاک سے عرضِ بہارِ صد نگارستاں، اسدؔ — حسرتیں کرتی ہے، میری خاطرِ آزاد، گل

## ● ۱۸۱۶ء

گرچہ ہے یک بیضۂ طاؤس آسا تنگ، دل — ہے چمن سرمایۂ بالیدنِ صد رنگ، دل
بیدلوں سے ہے تپش، جوں خواہشِ آب از سراب — ہے شرر موہوم، اگر رکھتا نہ ہووے سنگ دل
رشتۂ امید محکم ہے بہ بندِ کوتہی — عقدہ ساں ہے کینۂ زہ بہ خیالِ تنگ دل
ہوں زپا افتادۂ اندازِ یادِ حسنِ سبز — کس قدر ہے نشّہ فرسائے خمارِ بنگ، دل
شوقِ بے پروا کے ہاتھوں شکل سازِ نارست — کھینچتا ہے آج نغمے خارج از آہنگ، دل
اے اسدؔ، خامش ہے طوطیِ شکر گفتارِ طبع — ظاہرا رکھتا ہے آئینہ اسیرِ زنگ، دل

## ● ۱۸۱۶ء

اثر کمندیِ فریادِ نارسا معلوم — غبارِ نالہ، کمیں گاہِ مدعا معلوم
بقدرِ حوصلۂ عشق جلوہ ریزی ہے — وگرنہ خانۂ آئینہ کی فضا معلوم
بہارہ در گردِ غنچہ، شہرِ جولاں ہے — طلسمِ ناز بجز تنگیِ قبا معلوم
بنالہ حاصلِ دلبستگی فراہم کر — م — متاعِ خانۂ زنجیر، جز صدا معلوم

طلسمِ خاک، کمیں گاہِ یک جہاں سودا
بسرگہِ تکیۂ آسایشِ فنا معلوم

تکلف، آئینۂ دو جہاں مدارا ہے
سراغِ یک نگہِ مہر آشنا معلوم

اسدؔ فریفتۂ انتخابِ طرزِ جفا
وگرنہ دلبریِ وعدۂ وفا معلوم

## ● ۱۸۱۶ء

از انجا کہ حسرت کشِ یار ہیں ہم
رقیبِ تمنائے دیدار ہیں ہم

رمیدن، گلِ باغِ واماندگی ہے
عبث محفل آرائے رفتار ہیں ہم

نفس ہو نہ معزولِ شعلہ دُرودن
کہ ضبطِ تپش سے شرر کار ہیں ہم

تغافل، کمیں گاہِ وحشت شناسی
نگہبانِ دلہائے اغیار ہیں ہم

تماشائے گلشن، تمنائے چیدن
بہار آفرینا، گنہگار ہیں ہم

نہ ذوقِ گریباں، نہ پروائے داماں
نگہ آشنائے گل و خار ہیں ہم

اسدؔ، شکوہ کفر، و دعا ناسپاسی
ہجومِ تمنا سے لاچار ہیں ہم

## ● ۱۸۱۶ء

یاں اشک جدا گرم ہے، اور آہ جدا گرم
حسرت کدۂ عشق کی ہے آب و ہوا گرم

اُس شعلے نے گلگوں کو جو گلشن میں کیا گرم
پھولوں کو ہوئی بادِ بہاری وہ ہوا گرم

وا کر سکے یاں کون بجز کاوشِ شوخی
جوں برق ہے پیچیدگیِ بندِ قبا گرم

گر ہے سرِ دریوزگیِ جلوۂ دیدار
جوں پنجۂ خُرشید ہوا ہے دستِ دعا، گرم

یہ آتشِ ہمسایہ کہیں گھر نہ جلا دے
کی ہے دلِ سوزاں نے مرے پہلو میں جا گرم

غزلوں سے اُسے گرمِ سخن دیکھ کے، غالبؔ
ہیں رشک سے، جوں آتشِ خاموش، رہا گرم

بسکہ ہیں بدمستِ بشکن بشکنِ میخانہ ہم
موئے شیشہ کو سمجھتے ہیں خطِ پیمانہ ہم

بسکہ ہر یک موئے زلف، افشاں سے ہے تارِ شعاع
پنجۂ خُرشید کو سمجھے ہیں دستِ شانہ ہم

ہے فروغِ ماہ سے، ہر موج، اک تصویرِ چاک
سیل سے، فرشِ کتاں کرتے ہیں تا ویرانہ ہم

مشقِ از خود رفتگی سے ہیں بہ گلزارِ خیال
آشنا تعبیرِ خوابِ سبزۂ بیگانہ ہم

فرطِ بے خوابی سے ہیں شبہائے ہجرِ یار میں
جوں زبانِ شمع، داغِ گرمیِ افسانہ ہم

جانتے ہیں، جوششِ سودائے زلفِ یار میں — سنبلِ بالیدہ کو موئے سرِ دیوانہ ہم

بسکہ وہ چشم و چراغِ محفلِ اغیار ہے — چپکے چپکے جلتے ہیں، جوں شمعِ خلوتخانہ ہم

شامِ غم میں، سوزِ عشقِ آتشِ رخسار سے — پر فشانِ سوختن ہیں، صورتِ پروانہ ہم

غم نہیں ہوتا ہے آزادوں کو بیش از یک نفس — برق سے کرتے ہیں روشن شمعِ ماتم خانہ ہم

محفلیں برہم کرے ہے، گنجفہ بازِ خیال — ہیں ورق گردانیِ نیرنگِ یک بتخانہ ہم

باوجودِ یک جہاں ہنگامہ، پیدائی نہیں — ہیں چراغانِ شبستانِ دلِ پروانہ ہم

ضعف سے ہے، نے قناعت سے، یہ ترکِ جستجو — ہیں وبالِ تکیہ گاہِ ہمتِ مردانہ ہم

دائم الحبس اس میں ہیں لاکھوں تمنائیں، اسدؔ — جانتے ہیں سینۂ پُر خوں کو زنداں خانہ ہم

● ۶۱۸۱۶

جس دم کہ جادہ وار ہو تارِ نفس تمام — پیمائشِ زمینِ رہِ عمر، بس تمام

کیا ہے صدا؟ کہ کلفتِ گم گشتگاں سے "آہ" — ہے سرمہ، گردِ رہ، بگوئے جرس تمام

ڈرتا ہوں کوچہ گردیِ بازارِ عشق سے — ہیں خارِ راہ، جوہرِ تیغِ عسس تمام

اے بالِ اضطراب، کہاں تک فسردگی؟ — یک پر زدن تپش میں ہے کارِ قفس تمام

گزرا جو آشیاں کا تصور بوقتِ بند — مژگانِ چشمِ دام ہوئے خار و خس تمام

کرنے نہ پائے ضعف سے شورِ جنوں، اسدؔ — اب کے بہار کا یوں ہیں گزرا برس تمام

● ۶۱۸۱۶

خوش وحشتے کہ عرضِ جنونِ فنا کروں — جوں گردِ راہ، جامۂ ہستی قبا کروں

گر بعدِ مرگ وحشتِ دل کا گلا کروں — موجِ غبار سے پرِ یک دشت وا کروں

آئے بہارِ ناز، کہ تیرے خرام سے — دستارِ گرد، شاخِ گلِ نقشِ پا کروں

خوش افتادگی! کہ بہ صحرائے انتظار — جوں جادہ، گردِ رہ سے نگہ سرمہ سا کروں

صبر اور یہ ادا کہ دل آوے اسیرِ چاک — درد اور یہ کمیں کہ رہِ نالہ وا کروں

وہ بے دماغِ منتِ اقبال ہوں کہ میں — وحشت بہ داغِ سایۂ بالِ ہما کروں

وہ التماسِ لذتِ بیداد ہوں کہ میں ۔۔۔ تیغِ ستم کو پشتِ خمِ التجا کروں

وہ رازِ نالہ ہوں کہ بشرحِ نگاہِ عجز ۔۔۔ افشاں، غبارِ سرمہ سے فردِ صدا کروں

لوں وامِ بختِ خفتہ سے یک خوابِ خوش، ولے ۔۔۔ غالبؔ، یہ خوف ہے کہ کہاں سے ادا کروں

## ● ۱۸۱۶ء

کسو کو زِ خود رستہ کم دیکھتے ہیں ۔۔۔ کہ آہو کو پابندِ رم دیکھتے ہیں

خطِ لختِ دل یک قلم دیکھتے ہیں ۔۔۔ مژہ کو جواہر رقم دیکھتے ہیں

سرابِ یقیں میں پریشاں نگاہاں ۔۔۔ اسدؔ کو گر از چشمِ کم دیکھتے ہیں

کہ ہم بیضۂ طوطیِ ہند، غافل ۔۔۔ تہِ بالِ شمعِ عدم دیکھتے ہیں

---

جہاں تیرا نقشِ قدم دیکھتے ہیں ۔۔۔ خیاباں خیاباں ارم دیکھتے ہیں

دل آشفتگاں خالِ کنجِ دہن کے ۔۔۔ سویدا میں سیرِ عدم دیکھتے ہیں

ترے سروِ قامت سے، اک قدِ آدم ۔۔۔ قیامت کے فتنے کو کم دیکھتے ہیں

تماشا کہ، اے محوِ آئینہ داری ۔۔۔ تجھے کس تمنا سے، ہم دیکھتے ہیں

سراغِ تفِ نالہ لے داغِ دل سے ۔۔۔ کہ شب رو کا نقشِ قدم دیکھتے ہیں

بنا کر فقیروں کا، ہم بھیس، غالبؔ ۔۔۔ تماشائے اہلِ کرم دیکھتے ہیں

## ● ۱۸۱۶ء

مت مردمکِ دیدہ میں سمجھو یہ نگاہیں ۔۔۔ ہیں جمع، سویدائے دلِ چشم میں آہیں

جوں مردمکِ چشم میں ہوں جمع، نگاہیں ۔۔۔ خوابیدہ بحیرت کدۂ داغ ہیں آہیں

پھر حلقۂ کاکل میں پڑیں دید کی راہیں ۔۔۔ جوں دود، فراہم ہوئیں روزن میں نگاہیں

پایا سرِ ہر ذرہ، جگر گوشۂ وحشت ۔۔۔ ہیں داغ سے معمور، شقایق کی کلاہیں

کس دل پہ ہے عزمِ صفِ مژگانِ خود آرا؟ — آئینے کے پایاب سے اتری ہیں سپاہیں
دیر و حرم، آئینۂ تکرارِ تمنا — واماندگیِ شوق تراشے ہے پناہیں
یہ مطلع، اسدؔ، جوہرِ افسونِ سخن ہو — گر عرضِ تپاکِ نفسِ سوخت چاہیں
سرت کشِ یک جلوۂ معنی ہیں نگاہیں — کھینچوں ہوں سویدائے دلِ چشم سے آہیں

## ● ۱۸۱۶ء

بس جا کہ پائے سیلِ بلا درمیاں نہیں — دیوانگاں کو واں ہوسِ خانماں نہیں
کس جرم سے ہے چشم تجھے حسرتِ قبول — برگِ حنا مگر مژۂ خوں فشاں نہیں
ہر رنگِ گردش، آئنہ ایجادِ درد ہے — اشکِ سحاب، جز بہ وداعِ خزاں نہیں
جز عجز کیا کروں بہ تمنائے بے خودی؟ — طاقت، حریفِ سختیِ خوابِ گراں نہیں
عبرت سے پوچھ دردِ پریشانیِ نگاہ — یہ گردِ وہم، جز بسرِ امتحاں نہیں
گل، غنچگی میں غرقۂ دریائے رنگ ہے — اے آگہی، فریبِ تماشا کہاں نہیں
برقِ بجانِ حوصلہ آتش فگن، اسدؔ — اے دلفسردہ، طاقتِ ضبطِ فغاں نہیں

## ● ۱۸۱۶ء

مرگِ شیریں، ہو گئی تھی کوہکن کی فکر میں — تھا، حریرِ سنگ سے قطعِ کفن کی فکر میں
فرصتِ یک چشمِ حیرت، شش جہت آغوش ہے — ہوں بپیوندِ آسا، وداعِ انجمن کی فکر میں
وہ غریبِ وحشت آبادِ تسلی ہوں، مجھے — کوچہ دے ہے زخمِ دل، صبحِ وطن کی فکر میں
سایۂ گل داغ، و جوشِ نکہتِ گل موجِ دود — رنگ کی گرمی ہے تاراجِ چمن کی فکر میں
خالِ ہستی، خار خارِ وحشتِ اندیشہ ہے — شوخیِ سوزِ نہاں ہے تاراجِ چمن کی فکر میں
غفلتِ دیوانہ، جز تمہیدِ آگاہی نہیں — مغزِ سر، خوابِ پریشاں ہے سخن کی فکر میں
مجھ میں اور مجنوں میں، وحشت سازِ دعوا ہے، اسدؔ — برگ برگِ بید ہے ناخن زدن کی فکر میں

## ● ۱۸۱۶ء

ہے ترحّم آفریں، آرائشِ بیداد، یاں
اشکِ چشمِ دام ہے، ہر دانۂ صیّاد، یاں
ہے، گدازِ موم، اندازِ چکیدن ہائے خوں
نیشِ زنبورِ عسل، ہے نشترِ فصّاد، یاں
ناگوارا ہے ہمیں، احسانِ صاحب دولتاں
ہے، زرِ گل بھی، نظر میں جوہرِ فولاد، یاں
جنبشِ دل سے ہوئے ہیں، عقدہ ہائے کار وا
کمتریں مزدورِ سنگیں دست ہے فرہاد، یاں
قطرہ ہائے خونِ بسمل زیبِ داماں ہیں، اسد
ہے تماشا کردنی گلچینیِ جلاد، یاں

## ● ۱۸۱۶ء

اے نوا سازِ تماشا، سر بکف جلتا ہوں میں
یک طرف جلتا ہے دل، اور یک طرف جلتا ہوں میں
شمع ہوں، لیکن بپا در رفتہ خارِ جستجو
مدعا گم کردہ، ہر سو، ہر طرف جلتا ہوں میں
ہے، مسامِ دستِ افسوس، آتش انگیزِ تپش
بے تکلف آپ پیدا کر کے تف جلتا ہوں میں
ہے تماشا گاہِ سوزِ ناز، ہر یک عضوِ تن
جوں چراغانِ دِوالی، صف بہ صف جلتا ہوں میں
شمع ہوں، تو بزم میں جا پاؤں غالب کی طرح
بے محل، اے مجلس آرائے نجف، جلتا ہوں میں

## ● ۱۸۱۶ء

فتادگی میں قدم اُستوار رکھتے ہیں
برنگِ جادہ، سرِ کوئے یار رکھتے ہیں
برہنہ مستیِ صبحِ بہار رکھتے ہیں
جنونِ حسرتِ یک جامہ وار رکھتے ہیں
طلسمِ مستیِ دل، اس سوئے ہجومِ سرشک
ہم ایک میکدہ دریا کے پار رکھتے ہیں
ہمیں، حریرِ شرر بافِ سنگ، خلعت ہے
یہ ایک پیرہنِ زرنگار رکھتے ہیں
نگاہ دیدۂ نقشِ قدم ہے، جادۂ راہ
گزشتگاں، اثرِ انتظار رکھتے ہیں
ہوا ہے، گریۂ بیباک، امطِ سے تسبیح
ہزار دل پہ، ہم ایک اختیار رکھتے ہیں
بساطِ ہیچ کسی میں، برنگِ ریگِ رواں
ہزار دل بہ وداعِ قرار رکھتے ہیں
برنگِ سایہ، سرو کارِ انتظار نہ پوچھ
سراغِ خلوتِ شب ہائے تار رکھتے ہیں
جنونِ فرقتِ یارانِ رفتہ ہے، غالب
بسانِ دشت، دلِ پُر غبار رکھتے ہیں

## ۶۱۸۱۶

تنِ بہ بندِ ہوس در ندادہ رکھتے ہیں
دلِ ز کارِ جہاں اوفتادہ رکھتے ہیں

تمیزِ زشتی و نیکی میں لاکھ باتیں ہیں
بہ عکسِ آئینہ یک فردِ سادہ رکھتے ہیں

برنگِ سایہ ہمیں بندگی میں ہے تسلیم
کہ داغِ دل بہ جبینِ کشادہ رکھتے ہیں

بزاہداں، رگِ گردن ہے رشتۂ زنار
سرِ بپائے بتِ ناہنادہ رکھتے ہیں

معافِ بیہدہ گوئی ہیں ناصحانِ عزیز
دلِ بدستِ نگارے ندادہ رکھتے ہیں

برنگِ سبزہ، عزیزانِ بدزباں یکدست
ہزار تیغ بزہراب دادہ رکھتے ہیں

ادب نے سونپی ہمیں سرمہ سائیِ حیرت
زبانِ بستہ و چشمِ کشادہ رکھتے ہیں

زمانہ سخت کم آزار ہے بجانِ اسدؔ
وگرنہ ہم تو توقع زیادہ رکھتے ہیں

بغفلت عطرِ گل، ہم آگہی مخمور رکھتے ہیں
چراغانِ تماشا چشمِ صد ناسور رکھتے ہیں

رہا کس جستجو سے میں بیقرارِ داغِ ہمطرحی؟
سمندر کو پرِ پروانہ سے کافور رکھتے ہیں

چمن نامحرمِ آگاہیِ دیدارِ خوباں ہے
سحر گلہائے نرگس چند چشمِ کور رکھتے ہیں

کجا جوہر؟ چہ عکسِ خط؟ بتاں وقتِ خود آرائی
دلِ آئینہ زیرِ پائے تخییلِ مور رکھتے ہیں

تماشائے بہار، آئینہ پردازِ تسلی ہے
کفِ شمشیرِ گل سے پائے دل رنجور رکھتے ہیں

گراں جانی سنگسار و تماشا بیدماغ آیا
کفِ افسوسِ فرصت، رنگِ کوہِ طور رکھتے ہیں

اسدؔ حسرت کشِ یک داغِ شک اندودہ ہے یارب
لباسِ شمع بر عطرِ شبِ دیجور رکھتے ہیں

## ۶۱۸۱۶

بہ رشکِ آشفتہ سر تھا قطرہ زن مژگاں سے جانے میں
رہے یاں، شوخیِ رفتار سے، پا آستانے میں

ہجومِ مژدۂ دیدار، و پروانۂ تماشا ہا
گلِ اقبالِ حسن ہے، چشمِ بلبل، آشیانے میں

ہوئی یہ بیخودی چشم و زباں کو تیرے جلوے سے
کہ طوطی قفلِ زنگ آلودہ ہے آئینہ خانے میں

ترے کوچے میں ہے، مشاطۂ وا ماندگی قاصد
پرِ پروازِ زلفِ ناز ہے ہد ہد کے شانے میں

کجا معزولیِ آئینہ؟ کو ترکِ خود آرائی!
نمد در آب ہے، اے سادہ پُرکار اس بہانے میں

بجسم عجزِ ابروئے مہ تو حیرت ایما ہے
کریاں گم کر جبینِ سجدہ فرسا آستانے میں

## ۱۸۱۶ء

فزوں کی دوستوں نے حرصِ قاتل ذوقِ کشتن میں
ہوئے ہیں بخیہ ہائے زخم، جوہر تیغِ دشمن میں

تماشا کردنی ہے لطفِ زخمِ انتظار، اے دل
سوادِ داغِ مرہم، مردمک ہے چشمِ سوزن میں

دل و دین و خرد، تاراجِ نازِ جلوہ پیرائی
ہوا ہے جوہرِ آئینہ، خیلِ مور خرمن میں

نہیں ہے زخم کوئی بخیے کے درخور مرے تن میں م
ہوا ہے تارِ اشکِ یاس، رشتہ چشمِ سوزن میں

ہوئی ہے مانعِ ذوقِ تماشا، خانہ ویرانی م
کفِ سیلاب باقی ہے برنگِ پنبہ روزن میں

ودیعت خانۂ بیدادِ کاوش ہائے مژگاں ہوں م
نگینِ نامِ شاہد ہے مرے ہر قطرہ خوں تن میں

بیاں کس سے ہو ظلمت گستری میرے شبستاں کی؟ م
شبِ مہ ہو، جو رکھ دوں پنبہ دیواروں کے روزن میں

نکوہش، مانعِ بے ربطیِ شورِ جنوں آئی م
ہوا ہے، خندۂ احباب، بخیہ جیب و دامن میں

ہوئے اس مہروش کے جلوۂ تمثال کے آگے م
پر افشاں جوہر آئینے میں، مثلِ ذرہ روزن میں

نجانوں نیک ہوں یا بد ہوں، پر صحبت مخالف ہے م
جو گل ہوں، تو ہوں گلخن میں، جو خس ہوں، تو ہوں گلشن میں

ہزاروں دل دیے جوشِ جنونِ عشق نے مجھ کو م
سیہ ہو کر سویدا ہو گیا، ہر قطرہ خوں تن میں

اسدؔ، زندانیِ تاثیرِ الفت ہائے خوباں ہوں م
خمِ دستِ نوازش، ہو گیا ہے طوق گردن میں

## ۱۸۱۶ء

خوں در جگر نہفتہ، بہ زردی رسیدہ ہوں
خود آشیانِ طائرِ رنگِ پریدہ ہوں

بے دستِ و دبیرِ جہاں، بستیِ نظر
پائے ہوس بدامنِ مژگاں کشیدہ ہوں

میں چشمِ واکشادہ، و گلشن نظر فریب
لیکن عبث کہ شبنمِ خورشید دیدہ ہوں

تسلیم ہے یہ نالۂ موزوں ہوا حصول
اے بےخبر، میں نغمۂ چنگِ خمیدہ ہوں

پیدا نہیں ہے اصلِ تگ و تازِ جستجو — مانندِ موجِ آب، زبانِ بریدہ ہوں
سر پر مرے وبالِ ہزار آرزو رہا — یارب، میں کس غریب کا بختِ رمیدہ ہوں
میں بے ہنر کہ جوہرِ آئینہ تھا، عبث — پائے نگاہِ خلق میں خارِ خلیدہ ہوں
میرا نیاز و عجز ہے مفتِ بتاں، اسدؔ — یعنی کہ بندۂ بہ درم ناخریدہ ہوں

سودائے عشق سے دمِ سردِ کشیدہ ہوں — شامِ خیالِ زلف سے صبحِ دمیدہ ہوں
دورانِ سر سے گردشِ ساغر ہے متّصل — خمخانۂ جنوں میں دماغِ رسیدہ ہوں
کی متّصل ستارہ شماری میں عمر صرف — تسبیحِ اشکہائے ز مژگاں چکیدہ ہوں
ظاہر ہیں میری شکل سے افسوس کے نشاں — خارِ الم سے پشت بدنداں گزیدہ ہوں
ہوں گرمیِ نشاطِ تصور سے نغمہ سنج — میں عندلیبِ گلشنِ ناآفریدہ ہوں
دیتا ہوں کشتگاں کو سخن سے سرِ تپش — مضرابِ تارہائے گلوئے بریدہ ہوں
ہے جنبشِ زباں بدہن سخت ناگوار — خونابۂ بلابلِ حسرت چشیدہ ہوں
جوں بوئے گل، ہوں گرچہ گراں بارِ شستِ زر — لیکن، اسدؔ، بوقتِ گزشتن جریدہ ہوں

● ۱۸۱۶ء

ہوئی ہیں آب، شرمِ کوشش بیجا سے، تدبیریں — عرق ریزِ تپش ہیں، موج کے مانند، زنجیریں
خیالِ سادگی ہائے تصور، نقشِ حیرت ہے — پرِ عنقا پہ رنگِ رفتہ سے کھینچی ہیں تصویریں
زبس ہر شمع یاں آئینۂ حیرت پرستی ہے — کرے ہیں غنچۂ منقارِ طوطی نقش، گل گیریں
بسند آہنگیِ ہستی، وسیعِ نالہ فرسائی — غبار آلودہ ہیں، جوں دودِ شمعِ کشتہ، تقریریں
ہجومِ سادہ لوحی، پنبۂ گوشِ حریفاں ہے — وگرنہ خواب کی، مضمر ہیں افسانے میں، تعبیریں
بتانِ شوخ کی تمکینِ بعد از قتل کی حیرت — بیاضِ دیدۂ نخچیر پر کھینچے ہے تصویریں
اسدؔ، طرزِ عروجِ اضطرابِ دل کو کیا کہیے — سمجھتا ہوں تپش کو الفتِ قاتل کی تاثیریں

● ۱۸۱۶ء

بے دماغی، حیلہ جوئے ترکِ تنہائی نہیں
ورنہ کیا موجِ نفس، زنجیرِ رسوائی نہیں

وحشیِ خو کردۂ نظارہ ہے، حیرت، جسے
حلقۂ زنجیر، جز چشمِ تماشائی نہیں

قطرے کو جوشِ عرق کرتا ہے دریا دستگاہ
جز حیا، پرکاریِ سعیِ بے سروپائی نہیں

چشمِ نرگس میں نمک بھرتی ہے شبنم سے، بہار
فرصتِ نشوونما، سازِ شکیبائی نہیں

کس کو دوں، یارب، حسابِ سوزناکیہائے دل؟
آمد و رفتِ نفس، جز شعلہ پیمائی نہیں

مت رکھو، اے انجام غافل، سازِ ہستی پر غرور
چیونٹی کے پر، سروبرگِ خود آرائی نہیں

سایۂ افتادگی بالین و بستر ہوں، اسدؔ
جوں صنوبر، دل سراپا قامت آرائی نہیں

● ۱۸۱۶ء

ظاہرا سرپنجۂ افتادگاں گیرا نہیں
ورنہ کیا حسرت کشِ دامن پہ نقشِ پا نہیں

آنکھیں پتھرائی ہیں، نامحسوس ہے تارِ نگاہ
ہے زمیں از بسکہ سنگیں، جادہ بھی پیدا نہیں

ہو چکے ہم جادہ ساں صد بار قطع، اور پھر ہنوز
زینتِ یک پیرہن، جوں دامنِ صحرا نہیں

ہو سکے ہے پردۂ جوشیدنِ خونِ جگر
اشک، بعدِ ضبط، غیر از پنبۂ مینا نہیں

ہو سکے کب کلفتِ دل، مانعِ سیلانِ اشک؟
گردِ ساحل، سنگِ راہِ جوششِ دریا نہیں

ہے طلسمِ دہر میں، صد حشر پاداشِ عمل
آگہی غافل، کہ اک امروز بے فردا نہیں

بسمل اس تیغِ دو دستی کا نہیں بیتا، اسدؔ
عافیت بیزار، ذوقِ کشمکش اچھا نہیں

● ۱۸۱۶ء

ضبط سے مطلب، بجز وارستگی، دیگر نہیں
دامنِ تمثال، آبِ آئنہ سے تر نہیں

ہے وطن سے باہر اہلِ دل کی قدر و منزلت
عزلت آبادِ صدف میں قیمتِ گوہر نہیں

باعثِ ایذا ہے، برہم خوردنِ بزمِ سرور
لخت لختِ شیشۂ بشکستہ، جز نشتر نہیں

واں سیاہی مردمک ہے اور یاں داغِ شراب
مہ، حریفِ نازشِ ہم چشمیِ ساغر نہیں

ہے فلک بالانشینِ فیضِ خمِ گردیدگی
عاجزی سے، ظاہرا رتبہ کوئی برتر نہیں

دل کو اظہارِ سخن، اندازِ فتح الباب ہے
یاں صریرِ خامہ، غیر از اصطکاکِ در نہیں

کب تلک پھیرے اسدؔ لب ہائے تفتہ پر زباں؟
تابِ عرضِ تشنگی، اے ساقیِ کوثر، نہیں

## ● ٦١٨١٦

ضمانِ بادہ رہا اندنِ بے خطِ جامِ مے نوشاں — وگرنہ منزلِ حیرت سے کیا وقفہ میں مدہوشاں؟
نہیں ہے ضبط بجز مشاقگی ہائے غمِ آرائی — کہ میلِ سرمۂ چشمِ داغ میں ہے، آہِ خاموشاں
بہ ہنگامِ تصورِ ساغرِ زانو سے پیتا ہوں — نئے کیفیتِ خمیازہ ہائے صبحِ آغوشاں
نشانِ روشنیِ دل نہاں ہے تیرہ بختوں کا — نہیں محسوس، دودِ مشعلِ بزمِ سیہ پوشاں
پریشانی، اسدؔ، در پردہ ہے سامانِ جمعیت — کہ ہے آبادیِ صحرا ہجومِ خانہ بردوشاں

## ● ٦١٨١٦

نہیں ہا بے سبب قطرے کو شکلِ گوہر افسردن — گرہ ہے حسرتِ آبے بروئے کار آوردن
مہِ نو سے ہے ا رہزن وارہ غلِ واژگوں باندھا — نہیں ممکن بجولاں ہائے گردوں دغل پے بردن
خمارِ ضبط سے بھی نشۂ اظہار پیدا ہے — تراوش شیرۂ انگور کی ہے مفتِ افشردن
خرابِ آبادِ غربت میں عبث، افسوسِ ویرانی — گل از شاخ دور افتادہ ہے نزدیکِ پژمردن
فغان و آہ سے حاصل بجز دردِ سرِ یاراں — خوشا اے غفلت آگاہاں! نفس دزدیدن و مردن
دریغ! ابستنِ رختِ سفر سے ہو کے میں غافل — رہا پامالِ حسرت ہائے فرشِ بزم گستردن
اسدؔ ہے طبع مجبورِ تمنا آفرینی ہا — فغاں! اے بے اختیاری و فریبِ آرزو خوردن

## ● ٦١٨١٦

دیکھیے مت چشمِ کم سے سوئے ضبط افسردگاں — جوں صدف پُر ہیں، دنداں در جگر افشردگاں
گریۂ تکلیفِ دل رنجیدہ ہے از بسکہ چرخ — قرصِ مہ کافوری ہے، بہرِ از ہر سرما خوردگاں
رنجشِ دل یک جہاں ویراں کرے گی اے فلک — وحشت ساماں ہے، غبارِ خاطرِ آزردگاں
ہاتھ پر رکھ ہاتھ، تو رد سب تأسف ہی سہی — شوقِ مفتِ زندگی ہے اے بہ غفلت مردگاں
خار سے گل سینہ انگارِ جفا ہے اے اسدؔ — برگ ریزی ہے پرافشانیِ ناوک خوردگاں

## ● ۱۸۱۶ء

سازشِ صلحِ بتاں میں ہے نہاں جنگیدن
نغمۂ چنگ ہیں جوں تیر و کماں فہمیدن

بسکہ شرمندۂ بوئے خوشِ گل رویاں ہے
نکہتِ گل کو ہے غنچے میں نفس دزدیدن

ہے فروغِ رخِ افروختۂ خوباں سے
شعلۂ شمع، پر افشانِ بخود لرزیدن

گلشنِ زخم کھلاتا ہے جگر میں، پیکاں
گرہِ غنچہ، ہے، سامانِ چمن بالیدن

چمنِ دہر میں ہوں سبزۂ بیگانہ، اسد
وائے! اے بے خودی و تہمتِ آرامیدن

## ● ۱۸۱۶ء

صاف ہے از بسکہ عکسِ گل سے، گلزارِ چمن
جانشینِ جوہرِ آئینہ ہے، خارِ چمن

ہے نزاکت بسکہ فصلِ گل میں معمارِ چمن
قالبِ گل میں ڈھلی ہے خشتِ دیوارِ چمن

برشگالِ گریۂ عاشق ہے، دیکھا چاہیے
کھل گئی، مانندِ گل، سو جا سے دیوارِ چمن

الفتِ گل سے، غلط ہے، دعویِ وارستگی
سرو ہے، با وصفِ آزادی، گرفتارِ چمن

تیری آرائش کا استقبال کرتی ہے بہار
جوہرِ آئینہ، ہے یاں نقشِ احضارِ چمن

بسکہ پائی یار کی رنگیں ادائی سے شکست
ہے، کلاہِ نازِ گل، بر طاقِ دیوارِ چمن

وقت ہے، گر بلبلِ مسکیں زلیخائی کرے
یوسفِ گل جلوہ فرما ہے بہ بازارِ چمن

وحشت افزا گریہ ہا موقوفِ فصلِ گل، اسد
چشمِ دریا بار ہے میرابِ سرکارِ چمن

## ● ۱۸۱۶ء

منقار سے رکھتا ہوں بہم چاکِ قفس کو
تا کی زِ جگر زخم میں ہے راہ نفس کو

بیباک ہوں از بسکہ بہ بازارِ محبت
سمجھا ہوں زرہ جوہرِ شمشیرِ عسس کو

رہنے دو گرفتار بہ زندانِ خموشی
چھیڑو نہ مجھ افسردۂ دزدیدہ نفس کو

پیدا ہوئے ہیں ہم الم آبادِ جہاں میں — فرسودنِ پائے طلب و دستِ ہوس کو
نالاں ہو، اسدؔ، تو بھی سرِ راہ گزر پر — کہتے ہیں کہ تاثیر ہے فریادِ جرس کو

## ● ۶۱۸۱۶

اگر وہ آفتِ نظّارہ جلوہ گستر ہو — بلال، ناخنک دیدہ ہائے اختر ہو
بسانِ قامت، گر ہو بلند آتشِ غم — ہر ایک داغِ جگر، آفتابِ محشر ہو
ستم کشی کا، کیا دل نے، حوصلہ پیدا — اب اُس سے ربط کروں، جو بُتِ ستمگر ہو
عجب نہیں، پئے تحریرِ حالِ گریۂ چشم — بروئے آب جو، ہر موج نقشِ مسطر ہو
اُمیدوار ہوں، تاثیرِ تلخ کامی سے — کہ قندِ بوسۂ شیریں لباں مکرر ہو
صدف کی، ہے ترے نقشِ قدم میں، کیفیت — سرشکِ چشم اسدؔ کیوں نہ اس میں گوہر ہو

## ● ۶۱۸۱۶

بے درد، سر بہ سجدۂ الفت فرو نہ ہو — جوں شمع، غوطہ داغ میں کھا، گر وضو نہ ہو
دل لے کفِ تغافلِ ابروئے یار میں — آئینہ ایسے طاق پہ گم کر، کہ تو نہ ہو
زلفِ خیال نازک و اظہار بے قرار — یارب، بیانِ شانہ کشِ گفتگو نہ ہو
تمثالِ ناز، جلوۂ نیرنگِ اعتبار — ہستی عدم ہے، آئینہ گر روبرو نہ ہو
مژگاں خلیدۂ رگِ ابرِ بہار ہے — نشتر بغنچہ، پنبۂ مینا فرو نہ ہو
عرضِ نشاطِ دید ہے، مژگانِ انتظار — یارب کہ خارِ پیرہنِ آرزو نہ ہو
واں پر فشانِ دامِ نظر ہوں جہاں، اسدؔ — صبحِ بہار بھی، قفسِ رنگ و بو نہ ہو

حسد سے دل اگر افسردہ ہے، گرمِ تماشا ہو م کہ چشمِ تنگ، شاید، کثرتِ نظّارہ سے وا ہو
بقدرِ حسرتِ دل چاہیے، ذوقِ معاصی بھی م بھروں یک گوشۂ دامن، گر آبِ ہفت دریا ہو
اگر وہ سرو قد، گرمِ خرامِ ناز آجاوے م کفِ ہر خاکِ گلشن، شکلِ قمری، نالہ فرسا ہو

ہم بالیدنِ سنگ و گلِ صحرا یہ چاہے ہے
کہ تارِ جادہ بھی کہسار کو زُنّارِ مینا ہو

حریفِ وحشتِ نازِ نسیمِ عشق جب آؤں
کہ مثلِ غنچہ ، سازِ یک گلستاں دل مہیا ہو

بجائے دانہ خرمن ، یک بیاباں بیضۂ قمری
مرا حاصل وہ نسخہ ہے کہ جس سے خاک پیدا ہو

کرے کیا سازِ بینش وہ شہیدِ دردِ آگاہی !
جسے موئے دماغِ بیخودی خوابِ زلیخا ہو

وہ دل ، جوں شمع ، بہرِ دعوتِ نظارہ لا جس سے
نگہ لبریزِ اشک و سینہ معمورِ تمنا ہو

نہ دیکھیں روئے یک دل سرد غیر از شمعِ کافوری
خدایا ، اس قدر بزمِ اسدؔ گرمِ تماشا ہو

## ● ۱۸۱۶ء

صبا دا ہے تکلّف فصل کا برگ و نوا گم ہو
مگر طوفانِ خم میں جنبشِ موجِ صبا گم ہو

سبب ، وارستگاں کو ننگِ ہمت ہے ، خداوندا
اثر شرمندہ سے اور لب ہائے عاشق سے صدا گم ہو

نہیں جز دردِ تسکینِ نکوہش ہائے بیدرداں
کہ موجِ گریہ میں صد خندۂ دنداں نما گم ہو

ہوئی ہے ناتوانی ، بیدماغِ شوخئ مطلب
فرو ہوتا ہے سر سجدے میں اے دستِ دعا گم ہو

سبک ہم مفت دیویں یک جہاں جینِ جبیں ، لیکن
مبادا بے حجابِ طبع ، نقشِ مدعا گم ہو

ہلاک گردانِ تمکیں ہاں ، صد موجۂ گوہر
عرق بھی جن کے عارض پر بہ تکلیفِ حیا گم ہو

اٹھاوے کب وہ جانِ شرم تہمت قتلِ عاشق کی
کہ جس کے ہاتھ میں ، مانندِ خوں ، رنگِ حنا گم ہو

کریں خوباں جو سیرِ حسن ، اسدؔ یک پردہ نازک تر
دمِ صبحِ قیامت اور گریبانِ قبا گم ہو

## ● ۱۸۱۶ء

خنکئ مے نے نفس کی سیکڑے کی آبرو
کاسۂ دریوزہ ہے ، پیمانۂ دستِ سبو

بہرِ جاں پروردنِ یعقوب ، بالِ خاک سے
دام لیتے ہیں ، پئے پروانۂ پیراہن کی بو

گردِ ساحل ہے ، بہ شرمِ جبینِ آشنا
گر نہ اندیشے قلزمِ الفت میں سر جائے کدو

گرمئ شوقِ طلب ہے ، عینِ تا پاکِ وصال
قافلاں ، آئینہ دالِ شانِ نقشِ پائے جستجو

دیجو خاموشی لبا ہے ، آرائشِ بزمِ وصال
ہے پئے پروانۂ رنگِ رفتہ گوں ، گفتگو

ہے تماشا، حیرت آبادِ تغافل ہائے شوق — یک رگِ خواب، و سراسر جوششِ خواب آمدہ
خوئے شرمِ سود بازاری، ہے سیلِ خانماں — ہے، اسدؔ، نقصاں میں منت او صاحب سرمایہ تو

## ● ۶۱۸۱۶

اشکِ چکیدہ، رنگِ پریدہ — ہر طرح ہوں میں، از خود رسیدہ
گو، یاد مجھ کو کرتے ہیں خوباں — لیکن بسانِ دردِ کشیدہ
ہے رشتۂ جاں فرطِ کشش سے — مانندِ نبضِ دستِ بریدہ
ٹوٹا ہے، افسوس! موئے خمِ زلف — ہے شانہ یکسر دستِ گزیدہ
خالِ سیاہ و رنگیں رخاں سے — ہے داغِ لالہ در خوں تپیدہ
جوشِ جنوں سے جوں کسوتِ گل — سر تا بپا ہوں جیبِ دریدہ
یارو، اسدؔ کا نام و نشاں کیا؟ — بیدل، فقیرِ آفت رسیدہ

خوشا طوطیٔ در کنجِ آشیانہ — نہاں در زیرِ بال آئینہ خانہ
سرشکِ بر زمیں افتادہ آسا — اٹھایا ہے نہ میرا آب و دانہ
حریفِ عرضِ سوزِ دل نہیں ہے — زباں ہر چند ہو جاوے زبانہ
دلِ نالاں سے ہے بے پردہ پیدا — نوائے بربط و چنگ و چغانہ
کرے کیا دعویِ آزادیِ عشق — گرفتارِ الم ہائے زمانہ
اسدؔ، اندیشۂ ششدر شکن ہے — نہ چھیڑے مہوشاں خانہ بخانہ

## ● ۶۱۸۱۶

رفتار سے شیرازۂ اجزائے قدم باندھ — اے آبلہ! محمل پئے صحرائے عدم باندھ
بیکاریِ تسلیم، بہ ہر رنگ چمن ہے — گر خاک ہو، گلدستۂ صد نقشِ قدم باندھ

اے بجا دے، بسرِ رشتۂ یک ریشہ دویدن
شیرازۂ صد آبلہ جوں سبحہ، بہم باندھ

حیرت احسدِ اقلیمِ تمنائے پری ہے
آئینے پہ آئینِ گلستانِ ارم باندھ

پامردِ یک انداز نہیں قامتِ ہستی
طاقت اگر اعجاز کرے، تہمتِ خم باندھ

دیباچۂ وحشت ہے اسدؔ شکوۂ خوباں
خوں کر دلِ اندیشہ، و مضمونِ ستم باندھ

● ۱۸۱۶ء

خلق ہے صفحۂ عبرت سے سبق ناخواندہ
ورنہ ہے چرخ و زمیں، یک ورقِ گردانده

دیکھ کر بادہ پرستوں کی دل افسردگیاں
موجِ مے، اشکِ خطِ جام ، ہے برجا ماندہ

خواہشِ دل ہے زباں کو سببِ گفت و بیاں
ہے سخن، گردِ ز دامانِ ضمیر افشاندہ

کوئی آگاہ نہیں باطنِ ہم دیگر سے
ہے، ہر اک فرد جہاں میں ورقِ ناخواندہ

حیف! بیجا صلۂ اہلِ ریا پر، غالب
یعنی ہیں ماندہ ازاں سو و ازیں سو راندہ

● ۱۸۱۶ء

بسکہ مے پیتے ہیں، اربابِ فنا پوشیدہ
خطِ پیمانۂ مے، ہے نفسِ دزدیدہ

بغرورِ طرحِ قامت و رعنائیِ سرو
طوق، ہے گردنِ قمری میں رگِ بالیدہ

لی ہے وا اہلِ جہاں نے بگلستانِ جہاں
چشمِ غفلت نظرِ شبنمِ خور نادیدہ

اے دریغا! کہ نہیں طبعِ نزاکت ساماں
ورنہ کاغذ میں تُلے ہے سخنِ سنجیدہ

یاس آئینۂ پیدائیِ استغنا ہے
ناامیدی ہے پرستارِ دلِ رنجیدہ

واسطے فکرِ مضامینِ متیں کے، غالب
چاہیے خاطرِ جمع و دلِ آرامیدہ

● ۱۸۱۶ء

از مہر تا بہ ذرہ دل، و دل ہے آئینہ م طوطی کو شش جہت سے، مقابل ہے آئینہ

حیرت، ہجومِ لذتِ غلطانیِ تپش / سیماب بالش، و کمرِ دل ہے آئینہ

غفلت، عبالِ جوہرِ شمشیرِ پرفشاں / یاں پشتِ چشمِ شوخیِ قاتل ہے آئینہ

حیرت نگاہ، برق، تماشا بہار شوخ / در پردہ ہوا پرِ بسمل ہے آئینہ

یاں رہ گئے ہیں ناخنِ تدبیر ٹوٹ کر / جوہر طلسمِ عقدۂ مشکل ہے آئینہ

ہم زانوئے تامل، و ہم جلوہ گاہِ گل / آئینہ بندِ خلوت و محفل ہے آئینہ

دل کارگاہِ فکر، و اسد بینوائے دل / یاں سنگِ آستانۂ بیدل ہے آئینہ

## ۱۸۱۶ء

جوشِ دل ہے، مجھ سے حسنِ فطرتِ بیدل نہ پوچھ / قطرے سے میخانۂ دریائے بے ساحل نہ پوچھ

پہن گشتہائے دل، بزمِ نشاطِ گرد باد / لذتِ عرضِ کشادِ عقدۂ مشکل نہ پوچھ

آبلہ پیمانۂ اندازۂ تشویش تھا / اے دماغِ نارسا، خمخانۂ منزل نہ پوچھ

کے صبا بالِ پری، ئے شعلہ سامانِ جنوں / شمع سے جز عرضِ افسونِ گدازِ دل نہ پوچھ

یک ذرہ برہم زدن، حشرِ دو عالم فتنہ ہے / یاں سراغِ عافیت، جز دیدۂ بسمل نہ پوچھ

بزم ہے یک پنبۂ مینا، گدازِ ربط سے / عیش کر، غافل، حجابِ نشۂ محفل نہ پوچھ

تا تخلص جامۂ شنگرفی ارزانی، اسد / شاعری جز سازِ درویشی نہیں، حاصل نہ پوچھ

## ۱۸۱۶ء

جز، دلِ سراغِ دردِ بدل خفتگاں نہ پوچھ / آئینہ عرض کر، خط و خالِ بیاں نہ پوچھ

ہندوستان سایۂ گل پائے تخت تھا / جاہ و جلالِ عہدِ وصالِ بتاں نہ پوچھ

پرواز، یک تپِ غمِ تسخیرِ نالہ ہے / گرمیِ نبضِ خار و خسِ آشیاں نہ پوچھ

تو مشقِ ناز کر، دلِ پروانہ ہے بہار / بیتابیِ تجلیِ آتش بجاں نہ پوچھ

غفلت متاعِ کفۂ میزانِ عدل ہوں / یا رب حسابِ سختیِ خوابِ گراں نہ پوچھ

ہر داغِ تازہ یک دلِ داغ انتظار ہے / عرضِ فضائے سینۂ دردِ امتحاں نہ پوچھ

کہتا تھا کل وہ محرمِ راز اپنے سے کہ آہ
دردِ جدائیِ اسدؔ اللہ خاں نہ پوچھ



## ۱۸۱۶ء

ضبط سے، جوں مردمک، اپنا اقامت گیر ہے
عجزِ بزمِ فسردن، دیدۂ نخچیر ہے

آشیاں بندِ بہارِ عیش ہوں ہنگامِ قتل
یاں پرِ پرواز رنگِ رفتہ، بالِ تیر ہے

ہے جہاں نسخہ کشیدنہائے نقشِ روئے یار
ماہتاب ہالہ پیرا، گردۂ تصویر ہے

وقتِ حسن افروزیِ زینت طرازاں، جلوۂ گل
ہر نہالِ شمع میں اک غنچۂ گل گیر ہے

گریے سے بندِ محبت میں ہوئی نام آوری
لختِ لختِ دل، نگیں خانۂ زنجیر ہے

ریزشِ خونِ وفا ہے جرعہ نوشیہائے یار
یاں گلوئے شیشۂ مے، قبضۂ شمشیر ہے

جو بشامِ غم چراغِ خلوتِ دل تھا، اسدؔ
وصل میں وہ سوزِ شمعِ مجلسِ تقریر ہے

کرے ہے رہرواں سے خضرِ راہِ عشق جلّادی
ہوا ہے موجۂ ریگِ رواں شمشیرِ فولادی

نظر بندِ تصور ہے قفس میں لطفِ آزادی
شکستِ آرزو کے رنگ کی کرتا ہوں صیّادی

کرے ہے حسنِ ویراں کارِ روئے سادہ تکیاں پہ
غبارِ خط سے تعمیرِ بنائے خانہ بربادی

چنار آسا عدم سے با دلِ پُر آتش آیا ہوں
تہی آغوشیِ دستِ تمنا کا ہوں فریادی

اسدؔ، از بسکہ فوجِ دردِ غم سر گرمِ جولاں ہے
غبارِ راہ ویرانی ہے ملکِ دل کی آبادی



## ۱۸۱۶ء

یہ سرنوشت میں میری ہے، اشک افشانی
کہ موجِ آب ہے، ہر ایک چینِ پیشانی

جنونِ وحشتِ ہستی یہ عام ہے کہ بہار
رکھے ہے کسوتِ طاؤس میں پَر افشانی

لبِ نگار میں آئینہ دیکھو، آبِ حیات
بہ گمرہیِ سکندر ہے محوِ حیرانی

نظر بہ غفلتِ اہلِ جہاں ہوا ظاہر
کہ عیدِ خلق پہ حیراں ہے چشمِ قربانی

کہوں وہ مصرعِ برجستہ وصفِ قامت میں | کہ سرو ہو نہ سکے اُس کا مصرعِ ثانی
اسدؔ نے کثرتِ دل ہائے خلق سے جانا | کہ زلفِ یار ہے مجموعۂ پریشانی

## ● ۱۸۱۶ء

ہے آرمیدگی میں نکوہش بجا مجھے | صبحِ وطن ہے خندۂ دنداں نما مجھے م
ڈھونڈے ہے اُس مغنیِ آتش نفس کو جی | جس کی صدا ہو جلوۂ برقِ فنا مجھے م
مستانہ طے کروں ہوں رہِ وادیِ خیال | تا بازگشت سے نہ رہے مدعا مجھے م
کرتا ہے بسکہ باغ میں تو بے حجابیاں | آنے لگی ہے نکہتِ گل سے حیا مجھے م
کھلتا کسی پہ کیوں مرے دل کا معاملہ؟ | شعروں کے انتخاب نے رسوا کیا مجھے م
ہے پیچتابِ رشتۂ شمعِ سحر گہی | خجلت گدازیِ نفسِ نارسا مجھے
واں رنگہا بہ پردۂ تدبیر ہیں ہنوز | یاں شعلۂ چراغ ہے برگِ حنا مجھے
پرواز ہا نیازِ تماشائے حسنِ دوست | بالِ کشادہ ہے، نگہِ آشنا مجھے
از خود گزشتگی میں خموشی پہ حرف ہے | موجِ غبارِ سرمہ ہوئی ہے صدا مجھے
تا چند پست فطرتیِ طبعِ آرزو؟ | یا رب ملے بلندیِ دستِ دعا مجھے
یاں آب و دانہ، موسمِ گل میں، حرام ہے | زنّارِ واگسستہ ہے موجِ صبا مجھے
یکبار امتحانِ ہوس بھی ضرور ہے | اے جوشِ عشق، بادۂ مرد آزما مجھے
میں نے جنوں سے کی جو، اسدؔ، التماسِ رنگ | خونِ جگر میں ایک ہی غوطہ دیا مجھے

## ● ۱۸۱۶ء

ہر رنگِ سوز پردۂ یک ساز ہے مجھے | بالِ سمندر، آئینۂ ناز ہے مجھے
طاؤسِ خاک حسنِ نظر باز ہے مجھے | ہر ذرّہ، چشمکِ نگہِ ناز ہے مجھے
آغوشِ گل ہے آئینۂ ذرّہ ذرّہ خاک | عرضِ بہار، جوہرِ پرواز ہے مجھے

ہے بوئے گل غریبِ تسلی گرِ وطن
ہر جزوِ آشیاں، پرِ پرواز ہے مجھے

ہے جلوۂ خیال، سویدائے مردمک
جوں داغ، شعلہ سرخطِ آغاز ہے مجھے

وحشت بہارِ نشۂ و گل ساغرِ شراب
چشمِ پری، شگفتکدۂ راز ہے مجھے

شکرِ سخن، بہانۂ پروازِ خامشی
دودِ چراغ، سرمۂ آواز ہے مجھے

ہے خامہ فیضِ بیعتِ بیدل بکف، اسدؔ
یک نیستاں قلمروِ اعجاز ہے مجھے

## ● ۱۸۱۶ء

کہوں کیا گرمجوشی میکشی میں شعلہ رویاں کی
کہ شمعِ خانۂ دل، آتشِ مے سے فروزاں کی

بزلفِ مہ وشاں، رہتی ہے اب شبِ بیدار، ظاہر ہے
زبانِ شانہ سے تعبیرِ صد خوابِ پریشاں کی

ہمیشہ مجھ کو طفلی میں بھی مشقِ تیرہ روزی تھی
سیاہی ہے مرے ایام میں، لوحِ دبستاں کی

دریغ! آہِ سحرگہ کارِ بادِ صبح کرتی ہے
کہ ہوتی ہے زیادہ، سرد مہری شمع رویاں کی

مجھے اپنے جنوں کی، بے تکلف، پردہ داری تھی
ولیکن کیا کروں، آوے جو رسوائی گریباں کی

ہنر پیدا کیا ہے میں نے، حیرت آزمائی میں
کہ جوہر آئینے کا ہر پلک ہے، چشمِ حیراں کی

خدایا، کس قدر اہلِ نظر نے خاک چھانی ہے!
کہ ہیں صد رخنہ، جوں غربال، دیواریں گلستاں کی

ہوا شرمِ تہیدستی سے وہ بھی سرنگوں آخر
بس، اے زخمِ جگر! اب دیکھ لی شورش نمکداں کی

بیادِ گرمیِ صحبت، برنگِ شعلہ دہکے ہے
چھپاؤں کیونکر، غالبؔ سوزشیں داغِ نمایاں کی

## ● ۱۸۱۶ء

جنوں، تہمت کشِ تسکیں نہ ہو، گر شادمانی کی
م نمک پاشِ خراشِ دل ہے، لذت زندگانی کی

کشاکش ہائے ہستی سے کرے کیا سعیِ آزادی
م ہوئی زنجیر، موجِ آب کو، فرصت روانی کی

پس از مردن بھی، دیوانہ، زیارتگاہِ طفلاں ہے
م شرارِ سنگ نے تربت پہ میری گلفشانی کی

نہ کھینچ، اے دستِ سعیِ نارسا، زلفِ تمنا کو
پریشاں تر ہے موئے خامہ سے تدبیر مانی کی

کہاں ہم بھی رگ و پے رکھتے ہیں، انصاف بہتر ہے
نہ کھینچے، طاقتِ خمیازہ، تہمت ناتوانی کی

تکلّف برطرف، فرہاد اور اتنی سبک دستی
خیال آساں تھا لیکن خوابِ خسرو نے گرانی کی

اسدؔ کو بوریے میں دھر کے پھونکا موجِ ہستی نے
فقیری میں بھی باقی ہے، شرارت نوجوانی کی

## ● ۱۸۱۶ء

نکوہش، ہے سزا فریادیِ بیدادِ دلبر کی م
مبادا خندۂ دنداں نما ہو، صبحِ محشر کی

رگِ لیلیٰ کو، خاکِ دشتِ مجنوں ریشگی بخشے م
اگر بووے بجائے دانہ، دہقاں، نوکِ نشتر کی

پرِ پروانہ، شاید، بادبانِ کشتیِ مے تھا م
ہوئی مجلس کی گرمی سے، روانی دورِ ساغر کی

کروں بیدادِ ذوقِ پرفشانی عرض، کیا قدرت! م
کہ طاقت اُڑ گئی اُڑنے سے پہلے، میرے شہپر کی

کہاں تک روؤں اُس کے خیمے کے پیچھے؟ قیامت ہے! م
مری قسمت میں یارب، کیا نہ تھی دیوار پتھر کی

تحدکا جب قطرۂ بے دست و پا بالا دویدن سے
زبہرِ یادگاری ہا گرہ دیتا ہے گوہر کی

بجز دیوانگی ہوتا نہ انجامِ خود آرائی
اگر پیدا نہ کرتا آئینہ زنجیر جوہر کی

مرا دل مانگتے ہیں عاریت اہلِ ہوس، شاید
یہ جایا چاہتے ہیں آج دعوت میں سمندر کی

غرورِ لطفِ ساقی نشۂ بیباکیِ مستاں
نمِ داماں عیاں ہے، طراوت موجِ کوثر کی

اسدؔ جز آب بخشیدن ز دریا خضر کو کیا تھا!
ڈبوتا چشمۂ حیواں میں گر، کشتی سکندر کی

آنکھوں میں انتظار سے جاں پر شتاب ہے
آتا ہے آہ، ورنہ یہ پا در رکاب ہے

حیراں ہوں، دامنِ مژہ کیوں جھاڑتا نہیں
خطِ صفحۂ عذار پہ گردِ کتاب ہے

جوں نخلِ ماتم، ابر سے مطلب نہیں مجھے
رنگِ سیاہ نیل، غبارِ سحاب ہے

ممکن نہیں کہ ہو دلِ خوباں میں کارگر
تاثیرِ جستنِ اشک سے نقش بر آب ہے

ظاہر ہے طرزِ قید سے صیاد کی غرض
جو دانہ دام میں ہے، سو اشکِ کباب ہے

بے چشمِ دل نہ کر ہوسِ سیرِ لالہ زار
یعنی یہ ہر ورق، ورقِ انتخاب ہے

دیکھ، اے اسدؔ، بدیدۂ باطن کہ ظاہرا
ہر ایک ذرہ غیرتِ صد آفتاب ہے

● ۱۸۱۶ء

بے خود، زبسکہ خاطرِ بیتاب ہو گئی
مژگانِ باز ماندہ، رگِ خواب ہو گئی

موجِ تبسمِ لبِ آلودۂ مِسی
میرے لیے تو تیغِ سیہ تاب ہو گئی

رخسارِ یار کی جو کھلی جلوہ گستری
زلفِ سیاہ بھی، شبِ مہتاب ہو گئی

بیدادِ انتظار کی طاقت نہ لا سکی
اے جانِ بر لب آمدہ، بیتاب ہو گئی

غالبؔ، زبسکہ سوکھ گئے چشم میں سرشک
آنسو کی بوند گوہرِ نایاب ہو گئی

● ۱۸۱۶ء

ہجومِ غم سے یاں تک سرنگونی مجھ کو حاصل ہے م کہ تارِ دامن و تارِ نظر میں فرق مشکل ہے

ہوا ہے مانعِ عاشق نوازی، نازِ خود بینی
تکلف برطرف، آئینۂ تمییز حائل ہے

بہ سیلِ اشک، لختِ دل ہے دامن گیر مژگاں کا
غریقِ بحر جویائے خس و خاشاکِ ساحل ہے

بہا ہے یاں تک اشکوں میں، غبارِ کلفتِ خاطر
کہ چشمِ تر میں ہر اک پارۂ دل پائے در گل ہے

نکلتی ہے تپش میں بسملوں کی، برق کی شوخی
غرض اب تک خیالِ گرمیِ رفتارِ قاتل ہے

رفوئے زخم سے مطلب ہے لذت زخمِ سوزن کی م سمجھیو مت کہ پاسِ درد سے دیوانہ غافل ہے

وہ گل جس گلستاں میں جلوہ فرمائی کرے غالبؔ م چٹکنا غنچۂ گل کا، صدائے خندۂ دل ہے

## ● ۱۸۱۶ء

جنوں رسوائیِ وارستگی، زنجیر بہتر ہے — بقدرِ مصلحت دل بستگی، تدبیر بہتر ہے
خوشا! خود بینی و تدبیرِ غفلت نقد اندیشہ — بدینِ عجز اگر بدنامیِ تقدیر بہتر ہے
گراں حسن اگر موقوفِ اندازِ تغافل ہو — تکلف برطرف، تجھ سے تری تصویر بہتر ہے
دلِ آگاہ تسکیں خیزِ بیدردی نہ ہو، یا رب! — نفس، آئینہ دارِ آہِ بے تاثیر بہتر ہے
خلایا، چشم تا دل درد ہے، افسونِ آگاہی! — نگہ، حیرت سوادِ خوابِ بے تعبیر بہتر ہے
درونِ جوہرِ آئینہ، جوں برگِ حنا، خوں ہے — بتاں، نقشِ خود آرائی، حیا تحریر بہتر ہے
تمنا ہے، اسد، قتلِ رقیب اور شکر کا سجدہ — دعائے دل، بمحرابِ خمِ شمشیر بہتر ہے

## ● ۱۸۱۶ء

مژہ، پہلوئے چشم، اے جلوۂ ادراک باقی ہے — ہوا وہ شعلہ داغ، اور شوخیِ خاشاک باقی ہے
چمن میں کچھ نہ چھوڑا تو نے غیر از بیضۂ قمری — عدم میں، بہرِ فرقِ سرو، مشتِ خاک باقی ہے
گدازِ سعیِ بینش، شست و شوئے نقشِ خود کاری — سراپا شبنمِ آئینہ، یک نگہ پاک باقی ہے
ہوا ترکِ لباسِ زعفرانی دلکشا، لیکن — ہنوز آفت کشِ یک خندہ، یعنی چاک باقی ہے
چمن، زارِ تمنا ہو گئی صرفِ خزاں، لیکن — بہارِ نیم رنگِ آہِ حسرتناک باقی ہے

نہ حیرت چشمِ ساقی کی، نہ صحبت دورِ ساغر کی
مری محفل میں، غالب، گردشِ افلاک باقی ہے

## ● ۱۸۱۶ء

خموشیوں میں "تماشا ادا" نکلتی ہے — نگاہ، دل سے ترے سرمہ سا نکلتی ہے
فشارِ تنگیِ خلوت سے بنتی ہے شبنم — صبا جو غنچے کے پردے میں جا نکلتی ہے
نہ پوچھ سینۂ عاشق سے آبِ تیغِ نگاہ — کہ زخمِ روزنِ در سے ہوا نکلتی ہے

بہارِ شوخ و چمن تنگ و رنگِ گل دلچسپ — نسیم، باغ سے پا در حنا نکلتی ہے
بحلقۂ خمِ گیسو ہے راستی آموز — دہانِ مار سے گویا صبا نکلتی ہے
برنگِ شیشہ ہوں یک گوشۂ دلِ خالی — کبھی پری مری خلوت میں آ نکلتی ہے
اسدؔ کو حسرتِ عرضِ نیاز تھی دمِ قتل — ہنوز یک سخنِ بے صدا نکلتی ہے

● ۱۸۱۶ء

زبسکہ مشقِ تماشا، جنوں علامت ہے — م — کشاد و بستِ مژہ، سیلیِ ندامت ہے
بجانوں، کیونکر مٹے داغِ طعنِ بدعہدی — م — تجھے کہ آئنہ بھی ورطۂ ملامت ہے
بہ پیچ و تابِ ہوس، سلکِ عافیت مت توڑ — م — نگاہِ عجز، سرِ رشتۂ سلامت ہے
وفا مقابل، و دعوائے عشق بے بنیاد — م — جنونِ ساختہ و فصلِ گل، قیامت ہے
اسدؔ، بہارِ تماشائے گلستانِ حیات — وصالِ لالہ عذارانِ سرو قامت ہے

● ۱۸۱۶ء

ترجبیں رکھتی ہے، شرمِ قطرہ سامانی مجھے — موجِ گرداب حیا ہے، چینِ پیشانی مجھے
شبنم آسا کو مجالِ سبحہ گردانی ہے مجھے؟ — ہے شعاعِ مہر، زنّارِ سلیمانی مجھے
بلبلِ تصویر ہوں بیتابِ اظہارِ تپش — جنبشِ نالِ قلم، جوشِ پر افشانی ہے مجھے
ضبطِ سوزِ دل ہے وجہ حیرتِ اظہارِ حال — داغ ہے مُہرِ دہن، جوں چشمِ قربانی مجھے
شوخ، ہے مشقِ حجاب از خویش بیروں آمدن — ہے گریباں گیرِ فرصت، ذوقِ عریانی مجھے
وا کیا ہرگز نہ میرا عقدۂ تارِ نفس — ناخنِ بُریدہ ہے تیغِ صفاہانی مجھے
ہوں، ہیولائے دو عالم صورتِ تقریر، اسدؔ — فکر نے سونپی خموشی کی گریبانی مجھے

● ۱۸۱۶ء

باعثِ واماندگی ہے عمرِ فرصت جو مجھے / کر دیا ہے پا بہ زنجیرِ رمِ آہو مجھے

ہم زباں آیا نظر فکرِ سخن میں تو مجھے / مردمک ہے طوطیِ آئینۂ زانو مجھے

خاکِ فرصت بر سرِ ذوقِ فنا! اے انتظار / ہے غبارِ شیشۂ ساعت، رمِ آہو مجھے

یادِ مژگاں میں بہ نشتر زارِ سودائے خیال / چاہیے وقتِ تپش یکدست صد پہلو مجھے

کثرتِ جور و ستم سے ہو گیا ہوں بے دماغ / خوب رویوں نے بنایا عاقبت بدخو مجھے

اضطرابِ عمر بے مطلب نہیں آخر، کہ ہے / جستجوئے فرصتِ ربطِ سرِ زانو مجھے

چاہیے درمانِ ریشِ دل بھی تیغِ یار سے / مرہمِ زنگار ہے وہ وسمۂ ابرو مجھے

پا بدامن ہو رہا ہوں، بسکہ میں صحرا نورد م خارِ پا ہیں جوہرِ آئینۂ زانو مجھے

دیکھنا حالت مرے دل کی ہم آغوشی کے وقت م ہے نگاہِ آشنا تیرا سرِ ہر مو، مجھے

ہوں سراپا سازِ آہنگِ شکایت، کچھ نہ پوچھ م ہے یہی بہتر کہ لوگوں میں نہ چھیڑے تو مجھے

فرصتِ آرامِ غش ہستی ہے، بحرانِ عدم / ہے شکستِ رنگِ امکاں، گردشِ پہلو مجھے

سازِ ایمائے فنا ہے عالمِ پیری، اسد / قامتِ خم سے ہے حاصل شوخیِ ابرو مجھے

## ● ۱۸۱۶ء

یاد ہے، شادی میں بھی، ہنگامۂ "یارب" مجھے م سبحۂ زاہد ہوا ہے، خندہ زیرِ لب مجھے

ہے کشادِ خاطرِ وابستہ، دَر رہنِ سخن م تھا طلسمِ قفلِ ابجد، خانۂ مکتب مجھے

یارب اس آشفتگی کی داد کس سے چاہیے؟ م رشک، آسایش پہ ہے زندانیوں کی اب مجھے

طبع ہے مشتاقِ لذت ہائے حسرت، کیا کروں! م آرزو سے ہے، شکستِ آرزو، مطلب مجھے

صبح ناپیدا ہے کلفت خانۂ ادبار میں / توڑنا ہوتا ہے رنگِ یک نفس، ہر شب مجھے

شوخیِ طالع سے ہوں ذوقِ معاصی میں اسیر / نامۂ اعمال ہے، تاریکیِ کوکب مجھے

دردِ ناپیدا، وہ بیجا تہمتِ دارستگی / پردہ دارِ یادگی ہے، وسعتِ مشرب مجھے

دل لگا کر آپ بھی، غالب، مجھی سے ہو گئے م عشق سے آتے تھے مانع، میرزا صاحب مجھے

## ● ۱۸۱۶ء

کاوشِ دزدِ حنا پوشیدہ افسوں ہے مجھے
ناخنِ انگشتِ خوباں، نعلِ وارژوں ہے مجھے

ریشۂ شہرت دوانیدن ہے، رفتن زیرِ خاک
خنجرِ جلاد، برگِ بیدِ مجنوں ہے مجھے

ساقیا! دے ایک ہی ساغر میں سب کو نقدِ آج
آرزوئے بوسۂ لبہائے میگوں ہے مجھے

ہو گئے باہم دگر، جوشِ پریشانی سے، جمع
گردشِ جامِ تمنا، دورِ گردوں ہے مجھے

دیکھ لی جوشِ جوانی کی ترقی جس کو اب
بدر کے مانند، کاہش روز افزوں ہے مجھے

غنچگی ہے، بر نفس پیچیدنِ فکر، اے اسد
واشگفتنہائے دل در رہنِ مضموں ہے مجھے

## ● ۱۸۱۶ء

دیکھ تری خوئے گرم، دل بہ تپش رام ہے
طائرِ سیماب کو، شعلہ، رگِ دام ہے

شوخیِ چشمِ حبیب، فتنۂ ایام ہے
قسمتِ بختِ رقیب، گردشِ صد جام ہے

جلوۂ بینش پناہ، بخشے ہے ذوقِ نگاہ
لعبۂ پوششِ سیاہ مردمکِ احرام ہے

گو نفس! وجہِ غبار، جرأتِ عجز آشکار
دربیش آبادِ شوق، سرمہ، صدا نام ہے

غفلتِ افسردگی، تہمتِ تسکیں نہ ہو
اے بہ خوابِ گراں، حوصلہ بدنام ہے

بزمِ دِ داغِ نظر، یاسِ طرب نامہ بر
فرصتِ رقصِ شرر، بوسہ پیغام ہے

گریۂ طوفاں بہ کاب، نالۂ محشر عناں
بے سر و ساماں اسد، فتنہ سر انجام ہے

## ● ۱۸۱۶ء

بسکہ سودائے خیالِ زلف وحشت ناک ہے
تا دلِ شب، آبنوسی شانہ آسا، چاک ہے

یاں، فلاخن باز، کس کا نالۂ بیباک ہے؟
جادہ، تا کہسار، موئے چینیِ افلاک ہے

ہے دو عالم صیدِ اندازِ نشۂ دلدل سوار
یاں، خطِ پرکارِ ہستی، حلقۂ فتراک ہے

تلوتِ بال و بہ قمری میں داکر راہِ شوق
جادۂ گلشن، برنگِ ریشہ، زیرِ خاک ہے

عیش گرمِ اضطراب، و اہلِ غفلت سرد مہر
دود بر ساغر، یک گلستاں برگ ریزناک ہے

عرضِ وحشت پر ہے، نازِ ناتوانی ہائے دل
شعلۂ بے پردہ، چیدنِ دامنِ خاشاک ہے

ہے کمندِ موجِ گل، فتراکِ بے تابی، اسد
رنگ، یاں بوئے سوارِ توسنِ چالاک ہے

## ● ۱۸۱۶ء

م
چشمِ خوباں، خامشی میں بھی نوا پرداز ہے
سرمہ تو کہوے کہ دودِ شعلۂ آواز ہے

ہے اُمیدِ خامہ، ریزشہائے استقبالِ ناز
نامہ خود پیغام کو بال و پرِ پرواز ہے

م
پیکرِ عشاق، سازِ طالعِ ناساز ہے
نالہ گویا، گردشِ سیارہ کی آواز ہے

دستگاہِ دیدۂ خوں بارِ مجنوں دیکھنا
یک بیاباں جلوۂ گل، فرشِ پا انداز ہے

سرنوشتِ اضطراب انجامیِ الفت نہ پوچھ
نالِ خامہ، خار خارِ خاطرِ آغاز ہے

نغمہ ہے کانوں میں اُس کے، نالۂ مرغِ اسیر
رشتۂ پا، یاں نوا سامانِ بند ساز ہے

شرم ہے طرزِ تلاشِ انتخابِ یک نگاہ
اضطرابِ چشم بر پا دوختہ، غمّاز ہے

نقشِ سطرِ صد تبسم ہے بر آبِ زیرِ کاہ
حسن کا خطِ برنہاں خندیدنی انداز ہے

شوخیِ اظہار غیر از وحشتِ مجنوں نہیں
لیلیِ معنی، اسد، محمل نشینِ راز ہے

## ● ۱۸۱۶ء

بسکہ حیرت سے زپا افتادۂ زنہار ہے
ناخنِ انگشت، تبخالِ لبِ بیمار ہے

زلف سے شب درمیاں دادن نہیں ممکن، دریغ!
ورنہ صد محشر برہنِ جلوۂ رخسار ہے

در خیال آبادِ سودائے سرِ مژگانِ دوست
صد رگِ جاں، جادہ آسا، وقفِ نشتر زار ہے

بسکہ ویرانی سے کفر و دیں ہوئے زیر و زبر
گردِ صحرائے حرم تا کوچۂ زنار ہے

اے سرِ شوریدہ، ذوقِ عشق و پاسِ آبرو!
جوشِ سودا کب حریفِ منتِ دستار ہے!

وصل میں دل انتظارِ طرفہ رکھتا ہے، مگر
فتنہ تاراجِ تمنا کے لیے درکار ہے

خانماں ہا پائمالِ شوخیِ دعوی، اسد
سایۂ دیوار، سیلابِ در و دیوار ہے

### ١٨١٦ء

کاوشِ دزدِ حنا پوشیدہ افسوں ہے مجھے
ناخنِ انگشتِ خوباں، لعلِ وارژوں ہے مجھے

ریشۂ شہرت دوانیدن ہے، رفتن زیرِ خاک
خنجرِ جلاد، رگِ بیدِ مجنوں، ہے مجھے

ساقیا! دے ایک ہی ساغر میں سب کو، کہ آج
آرزوئے بوسۂ لبہائے میگوں ہے مجھے

ہو گئے باہم دگر، جوشِ پریشانی سے، جمع
گردشِ جامِ تمنا، دورِ گردوں، ہے مجھے

دیکھ لی جوشِ جوانی کی ترقی بھی کہ اب
بدر کے مانند، کاہش روز افزوں ہے مجھے

غنچگی ہے، بر نفس پیچیدنِ لنگر، اے اسدؔ
وا شگفتنہائے دل، در رہنِ مضموں ہے مجھے

### ١٨١٦ء

دیکھ تری خوئے گرم، دل بہ تپش رام ہے
طائرِ سیماب کو، شعلہ، رگِ دام ہے

شوخیِ چشمِ حبیب، فتنۂ ایام ہے
قسمتِ بختِ رقیب، گردشِ صد جام ہے

جلوۂ بینش پناہ، بخشے ہے ذوقِ نگاہ
کعبۂ پوشش سیاہ، مردمکِ احرام ہے

گو نفس؟ و چہ غبار؟ جراتِ عجز آشکار
در تپشِ آبادِ شوق، سرمہ، صدا نام ہے

غفلتِ افسردگی، تہمتِ تسکیں نہ ہو
اے بہ ہمہ خوابِ گراں، حوصلہ بد نام ہے

بزمِ وداعِ نظر، یاسِ طرب نامہ بر
فرصتِ رقصِ شرر، بوسہ بہ پیغام ہے

گریۂ طوفاں رکاب، نالۂ محشر عتاب
بے سر و ساماں اسدؔ، فتنہ سر انجام ہے

### ١٨١٦ء

بسکہ سودائے خیالِ زلف وحشت ناک ہے
تا دلِ شب، آبنوسی شانہ آسا، چاک ہے

یاں، فلاخن بازِ کس کا نالۂ بیباک ہے؟
جادہ، تا کہسار، موئے چینیِ افلاک ہے

ہے دو عالم صید اندازِ شہِ دلدل سوار
یاں، خطِ پرکارِ ہستی، حلقۂ فتراک ہے

نلوتِ ہالۂ دیدۂ قمری میں وا کر راہِ شوق
جادۂ گلشن، بہ رنگِ ریشہ، زیرِ خاک ہے

عیش گرمِ اضطراب، و اہلِ غفلت سرد مہر
دود بس غرّۂ یک گلستاں برگ ریزناک ہے

عرضِ وحشت پر ہے نازِ ناتوانی ہائے دل
شعلۂ بے پردہ، چیدن درسِ خاشاک ہے

ہے بلندِ موجِ گل، فتراکِ بے تابی، اسد
رنگ، ویاں بُو ہے اسوارِ توسنِ چالاک ہے

## ۱۸۱۶ء

چشمِ خوباں، خامشی میں بھی نوا پرداز ہے م
سرمہ تو کہوے کہ دودِ شعلۂ آواز ہے

ہے یہ ہر خامہ ریزِ شہہائے استقبالِ ناز
نامہ خود پیغام کو بال و پرِ پرواز ہے

پیکرِ عشاق، سازِ طالعِ ناساز ہے م
نالہ، گویا، گردشِ سیارہ کی آواز ہے

دستگاہِ دیدۂ خونبارِ مجنوں دیکھنا م
یک بیاباں جلوۂ گل، فرشِ پا انداز ہے

سرنوشتِ اضطراب انجامیِ الفت نہ پوچھ
نالِ خامہ خار خارِ خاطرِ آغاز ہے

نغمہ ہے کانوں میں اس کے، نالۂ مرغِ اسیر
رشتۂ پا، یاں نوا سامانِ بند ساز ہے

شرم ہے طرزِ تلاشِ انتخابِ یک نگاہ
اضطرابِ چشمِ بر پا دوختہ، غمّاز ہے

نقشِ سطرِ صد تبسم ہے بر آبِ زیرِ کاہ
حسن کا خط پر نہاں خندیدنی انداز ہے

شوخیِ اظہار غیر از وحشتِ مجنوں نہیں
لیلیِ معنی، اسد، محمل نشینِ راز ہے

## ۱۸۱۶ء

بسکہ حیرت سے زپا افتادۂ زنہار ہے
ناخنِ انگشت، تبخالِ لبِ بیمار ہے

زلف سے شب درمیاں دادن نہیں ممکن، دریغ!
ورنہ صد محشر بہ رہنِ جلوۂ رخسار ہے

در خیال آبادِ سودائے سرِ مژگانِ دوست
صد رگِ جاں، جادہ آسا، وقفِ نشتر زار ہے

بسکہ ویرانی سے کفر و دیں ہوئے زیر و زبر
گردِ صحرائے حرم تا کوچۂ زنّار ہے

اے سرِ شوریدہ، ذوقِ عشق و پاسِ آبرو!
جوشِ سودا کب حریفِ منتِ دستار ہے!

وصل میں دل انتظارِ طرفہ رکھتا ہے، مگر
فتنہ، تاراجِ تمنا کے لیے درکار ہے

خانماں ہا، پائمالِ شوخیِ دعویٰ، اسد
سایۂ دیوار، سیلابِ در و دیوار ہے

## ۱۸۱۶ء

کوہ کے ہوں بارِ خاطر، اگر صدا ہو جائیے   م   بے تکلف، اے شرارِ جستہ! کیا ہو جائیے؟
از دلِ ہر دردمندے جوشِ بیتابی زدن   اے ہمہ بے مدعائی، یک دعا ہو جائیے
بیضہ آسا، ننگِ بال و پر ہے یہ کنجِ قفس   م   از سرِ نو زندگی ہو، گر رہا ہو جائیے!
یاد رکھیے نازہائے التفاتِ اولیں   آشیانِ طائرِ رنگِ حنا ہو جائیے!
لطفِ عشقِ ہر یک اندازِ دگر دکھلائے گا   بے تکلف یک نگاہِ آشنا ہو جائیے
داد از دستِ جفائے صدمۂ ضربُ المثل!   گر ہمہ افتادگی، جوں نقشِ پا ہو جائیے
وسعتِ مشرب، نیازِ کلفتِ وحشت، اسدؔ   یک بیاباں سایۂ بالِ ہما ہو جائیے

## ۱۸۱۶ء

کوشش، ہمہ بیتابِ تردّدشکنی ہے   صد جنبشِ دل، یک گرہِ بر ہم زدنی ہے
گو حوصلہ پامردِ تغافل نہیں، لیکن   خاموشیِ عاشق، گلۂ کم سخنی ہے
دی لطفِ ہوائے جنوں، طرزِ نزاکت   تا آبلہ، دعوائے تنک پیرہنی ہے
رامشگرِ اربابِ فنا، نالۂ زنجیر   عیشِ ابد، از خویش بروں تاختنی ہے
ازبسکہ ہے محوِ چمن تکیہ زدنہا   گل برگ، پرِ بالشِ سروِ چمنی ہے
آئینہ و شانہ، ہمہ دست و ہمہ زانو   اے حسن، مگر حسرتِ پیماں شکنی ہے
فریاد، اسدؔ بے نگہی ہائے بتاں سے   سچ کہتے ہیں، واللہ، کہ اللہ غنی ہے

## ۱۸۱۶ء

کاشانۂ ہستی کہ بر انداختنی ہے   یاں سوختنی، اور وہاں ساختنی ہے
ہے شعلۂ شمشیرِ فنا، حوصلہ پرداز   اے داغِ تمنا، سپر انداختنی ہے
جز خاک بسر کردنِ بے فائدہ حاصل؟   ہر چند بمیدانِ ہوس تاختنی ہے

اے بے نشتراں، حاصلِ تکلیفِ دمیدن
گردن، بہ تماشائے گل، افراختنی ہے

ہے سادگیِ ذہن، تمنائے تماشا
جائے کہ، اسد، رنگِ چمن باختنی ہے

● ۱۸۱۶ء

حکمِ بیتابی نہیں، اور آرمیدن منع ہے
باوجودِ مشقِ وحشتہا، رمیدن منع ہے

شرم، آئینہ تراشِ جبہۂ طوفان ہے
آب گردیدن روا، لیکن چکیدن منع ہے

بیخودی، فرماں روائے حیرت آبادِ جنوں
زخم دوزیِ جرم، و پیراہن دریدن منع ہے

مژدۂ دیدار سے رسوائیِ اظہار دور
آج کی شب، چشمِ کوکب تک پریدن منع ہے

بیمِ طبعِ نازکِ خوباں سے، وقتِ سیرِ باغ
ریشۂ زیرِ زمیں کو بھی دویدن منع ہے

یار معذورِ تغافل ہے، عزیزاں شفقتے!
نالۂ بلبل بگوشِ گل شنیدن منع ہے

مانعِ بادہ کشی نادان ہے، لیکن، اسد
بے ولائے ساقیِ کوثر کشیدن منع ہے

● ۱۸۱۶ء

چار سوئے عشق میں صاحب دکانی مفت ہے
نقد ہے داغِ دل، اور آتش زبانی مفت ہے

زخمِ دل پر باندھیے حلوائے مغزِ استخواں
تندرستی فائدہ، اور ناتوانی مفت ہے

نقدِ اعظم تا بکے از کیسہ بیروں ریختن؟
یعنی، اے پیرِ فلک، شامِ جوانی مفت ہے

گر نہیں پاتا درونِ خانہ، ہر بیگانہ، جا
بر درِ نکشودۂ دل، پاسبانی مفت ہے

چونکہ بالائے ہوس پر ہر قبا کوتاہ ہے
بر ہوس ہائے جہاں دامن فشانی مفت ہے

یک نفس، ہر یک نفس، جاتا ہے قسطِ عمر میں
حیف ہے ان کو جو سمجھیں زندگانی مفت ہے

مال و جاہ و دست و پا بے زر خریدہ ہیں، اسد
پس بہ لہائے دگر، راحت رسانی مفت ہے

● ۱۸۱۶ء

بیتابیِ یادِ دوست، ہمرنگِ تسلی ہے
غافل، تپشِ مجنوں، محمل کشِ لیلیٰ ہے

کلفت کشِ ہستی، بدنامِ دو رنگی ہے ۔۔۔ یاں تیرگیِ اختر، خالِ رخِ زنگی ہے

دیدن ہمہ بالیدن، کردن ہمہ افسردن ۔۔۔ خوشتر ز گل و غنچہ، چشم و دلِ ساقی ہے

وہمِ طربِ ہستی، ایجادِ سیہ مستی ۔۔۔ تسکیں دہِ صد محفل، یک ساغرِ خالی ہے

زندانِ تحمل میں مہمانِ تغافل ہیں ۔۔۔ بے فائدہ یاروں کو فرقِ غم و شادی ہے

ہووے نہ غبارِ دل، تسلیم زمیں گیراں ۔۔۔ مغرور نہ ہو، ناداں، سرتا سرِ گیتی ہے

رکھ فکرِ سخن میں تو معذور مجھے، غالب ۔۔۔ یاں زورقِ خود داری، طوفانیِ معنی ہے

## ● ۱۸۱۶ء

گلشن کو تری صحبت، از بسکہ خوش آئی ہے ۔۔۔ م ۔ ہر غنچے کا گل ہونا، آغوش کشائی ہے

واں کنگرِ استغنا، ہر دم ہے بلندی پر ۔۔۔ م ۔ یاں نالے کو اور الٹا دعوائے رسائی ہے

از بسکہ سکھاتا ہے غم ضبط کے اندازے ۔۔۔ م ۔ جو داغ نظر آیا، اک چشم نمائی ہے

آئینہ، نفس سے بھی ہوتا ہے کدورت کش ۔۔۔ عاشق کو غبارِ دل، اک وجہِ صفائی ہے

ہنگامِ تصور ہوں دریوزہ گرِ بوسہ ۔۔۔ یہ کاسۂ زانو بھی اک جامِ گدائی ہے

وہ دیکھ کے حسن اپنا، مغرور ہوا، غالب ۔۔۔ صد جلوۂ آئینہ، یک صبحِ جدائی ہے

## ● ۱۸۱۶ء

دریوزۂ ساماں ہا، اے بے سر و سامانی ۔۔۔ ایجادِ گریباں ہا، در پردۂ عریانی

تمثالِ تماشا ہا، اقبالِ تمنا ہا ۔۔۔ عجزِ عرقِ شرمے، اے آئنہ حیرانی

دعوائے جنوں باطل، تسلیمِ عبث حاصل ۔۔۔ پروازِ فنا مشکل، میں عجزِ تن آسانی

بے گانگیِ خوہا، موجِ رمِ آہو ہا ۔۔۔ دامِ گلۂ الفت، زنجیرِ پشیمانی

پروازِ تپش رنگی، گلزارِ ہمہ تنگی ۔۔۔ خوں ہوں قفسِ دل میں، اے ذوقِ پر افشانی

سنگ آمد و سخت آمد، دردِ سرِ خود داری ۔۔۔ معذورِ سبک ساری، مجبورِ گرانجانی

گلزارِ تمنا ہوں، گلچینِ تماشا ہوں ۔۔۔ صد نالہ اسدؔ، بلبل در بندِ زباں دانی

نظر بہ نقصِ گدایاں، کمالِ بے ادبی ہے
کہ خارِ خشک کو بھی دعویِٰ چمن نسبی ہے

ہوا وصال سے شوقِ دلِ حریص زیادہ
لبِ قدح پہ کفِ بادہ، جوشِ تشنہ لبی ہے

خوشا! وہ دل کہ سراپا طلسمِ بے خبری ہو
جنون و یاس و الم، رزقِ مدعا طلبی ہے

چمن میں کس کی، یہ برہم ہوئی ہے بزمِ تماشا؟
کہ برگ برگ سمن، شیشہ ریزۂ حلبی ہے

امامِ ظاہر و باطن، امیرِ صورت و معنی
علیؑ، ولی، اسداللہ، جانشینِ نبیؐ ہے

## ● ۱۸۱۶ء

دلا، عبث ہے تمنائے خاطر افروزی
کہ بوسۂ لبِ شیریں ہے اور گلو سوزی

طلسمِ آئینہ، زانوئے فکر ہے، غافل
ہنوز حسن کو ہے، سعیِ جلوہ اندوزی

ہوئی ہے سوزشِ دل، بسکہ، داغِ بے اثری
اُگی ہے دودِ جگر سے شبِ سیہ روزی

بہ پرفشانیِ پروانہ، چراغِ مزار!
کہ بعدِ مرگ بھی ہے لذتِ جگر سوزی

تپش تو کیا، ہوئی مشقِ پرفشانی بھی
رہا ہیں ضعف سے شرمندۂ نو آموزی

اسد، ہمیشہ پئے کفشِ پائے سیم تناں
شعاعِ مہر سے کرتا ہے چرخ زردوزی

## ● ۱۸۱۶ء

خبر نگہ کو نگہ چشم کو عدو جانے
وہ جلوہ کر کہ نہ میں جانوں اور نہ تو جانے

نفس بہ نالہ رقیب، و نگہ بہ اشک عدو
زیادہ اس سے گرفتار ہوں کہ تو جانے

بہ کسوتِ عرقِ شرم قطرہ زن ہے خیال
مباد، حوصلہ معذورِ جستجو جانے

جنوں فسردۂ تمکیں ہے، کاش! عہدِ وفا
گدازِ حوصلہ کو پاسِ آبرو جانے

نہ ہووے کیونکہ اُسے فرضِ قتلِ اہلِ وفا
لہو میں ہاتھ کے بھرنے کو جو وضو جانے

زباں سے عرضِ تمنائے خامشی معلوم
مگر وہ خانہ برانداز گفتگو جانے

مسیحِ کشتۂ الفت ببر علی خاں ہے
کہ جو، اسد، تپشِ نبض آرزو جانے

## ● ۱۸۱۶ء

اگر گل حسن و الفت کی بہم جوشیدنی جانے
پرِ بلبل کے افسردن کو دامن چیدنی جانے

فسونِ حسن سے ہے، شوخیِ گلگونہ آرائی
بہار، اُس کی کفِ مشاطہ میں بالیدنی جانے

نوائے بلبل و گل، پاسبانِ بے دماغی ہے
بیک مژگانِ خوباں، صد چمن خوابیدنی جانے

زہے! شب زندہ دارِ انتظارستاں، کہ وحشت سے
مژہ پہ تکیے میں مہ کی سوزنِ آسا چیدنی جانے

خوشا! مستی، کہ جوشِ حیرت اندازِ قاتل سے
نگہ، شمشیر میں جوں جوہر آرامیدنی جانے

جفا شوخ، و ہوس گستاخ مطلب ہے، اگر عاشق
نفس، در قالبِ خشتِ لحد دزدیدنی جانے

نوائے طائرانِ آشیاں گم کردہ آتی ہے
تماشا ہے کہ رنگِ رفتہ برگردیدنی جانے

اسدؔ، جاں نذرِ الطافے کہ ہنگامِ ہم آغوشی
زبانِ ہر سرِ مو، حالِ دل پرسیدنی جانے

## ● ۱۸۱۶ء

گلستاں، بے تکلف پیش پا افتادہ مضموں ہے
جو تو باندھے کفِ پا پر حنا، آئینہ موزوں ہے

بہارِ گل دماغِ نشۂ ایجادِ مجنوں ہے
ہجومِ برق سے اجزائے زمیں، یک قطرۂ خوں ہے

ہجومِ گریہ سوئے دل، خوشا! سرمایۂ طوفاں
بر انگشتِ حسابِ اشک، ناخن نعلِ وارژوں ہے

عدم وحشت سراغ، و ہستی آہنگ بندِ رنگینی
دماغِ دو جہاں پر بلبل و گل، یک شبیخوں ہے

تماشا ہے علاجِ بے دماغیہائے دل، غافل
سویدا مردمِ چشمِ پری، نظارہ افسوں ہے

فنا، کرتی ہے زائل سرنوشتِ کلفتِ ہستی
سحر، از بہرِ شست و شوئے داغِ ماہ صابوں ہے

اسدؔ، ہے آج مژگانِ تماشا کی حنابندی
چراغانِ نگاہ، و شوخیِ اشکِ جگرگوں ہے

## ● ۱۸۱۶ء

صبح سے معلوم، آثارِ ظہورِ شام ہے
غافلاں، آغازِ کار، آئینۂ انجام ہے

بسکہ ہے صیاد راہِ عشق میں محوِ کمیں
جادۂ رہ، سر بسر مژگانِ چشمِ دام ہے

بسکہ تیرے جلوۂ دیدار کا ہے اشتیاق
ہر بُتِ خورشید طلعت، آفتابِ بام ہے

مستعدِ قتلِ یک عالم ہے، جلادِ فلک
کہکشاں، موجِ شفق میں تیغِ خوں آشام ہے

کیا کمالِ عشق نقص آبادِ گیتی میں ملے
پختگی ہائے تصوّر، یاں خیالِ خام ہے

ہو جہاں، وہ ساقیِ خورشید رو، مجلس فروز
واں، اسد، تارِ شعاعِ مہر خطِ جام ہے

● ۱۸۱۶ء

دیکھتا ہوں وحشتِ شوقِ خروش آمادہ سے
فالِ رسوائی، سرشکِ سربصحرا دادہ سے

دام گر سبزے میں پنہاں کیجیے، طاؤس ہو
جوشِ نیرنگِ بہارِ عرضِ صحرا دادہ سے

خیمۂ لیلیٰ سیاہ، و خانۂ مجنوں خراب
جوشِ ویرانی ہے عشقِ داغِ بیروں دادہ سے

آمدِ سیلابِ طوفانِ صدائے آب ہے
نقشِ پا، جو کان میں رکھتا ہے انگلی جادہ سے م

بزمِ مے، وحشت کدہ ہے کس کی چشمِ مست کا؟
شیشے میں، نبضِ پری، پنہاں ہے موجِ بادہ سے م

بزمِ ہستی وہ تماشا ہے کہ جس کو ہم، اسد
دیکھتے ہیں چشمِ از خوابِ عدم نکشادہ سے

● ۱۸۱۶ء

اے خیالِ وصل، نادر ہے مے آشامی تری
پختگی ہائے کبابِ دل ہوئی خامی تری

رہ گیا جوشِ صفائے زلف کا، اعضا میں عکس
ہے نزاکت جلوہ، اے ظالم، سیہ فامی تری

برگ ریزی ہائے گل ہے وضعِ زر افشاندنی
باج لیتی ہے گلستاں سے گل اندامی تری

بسکہ ہے عبرت ادیب یادگیہائے ہوس
میرے کام آئی، دلِ مایوس ناکامی تری

ہم نشینیِ رقیباں، گرچہ، ہے سامانِ رشک
لیکن اس سے ناگوارا تر ہے بدنامی تری

مجھ کو، اے غفلت نسب، پروائے مشتاقاں کہاں!
یاں تنگ آلودہ ہے دستارِ بادامی تری

سربزانوئے کرم رکھتی ہے شرمِ ناکسی
اے اسد، بیجا نہیں ہے غفلت آرامی تری

● ۱۸۱۶ء

چشمِ گریاں بسملِ شوقِ بہارِ دید ہے
اشک ریزی، عرضِ بالِ افشانیِ امید ہے

دامنِ گردوں میں رہ جاتا ہے ہنگامِ وداع
گوہرِ شب تاب، اشکِ دیدۂ خورشید ہے

رتبۂ تسلیمِ غفلت مشرباں، عالی سمجھ
چشمِ قربانی، گُلِ شاخِ ہلالِ عید ہے

کچھ نہیں حاصل تعلق میں بغیر از کشمکش
اے خوشا! رندے کہ مرغِ گلشنِ تجرید ہے

کثرتِ اندوہ سے حیران و مضطر ہے، اسدؔ
یا علی، وقتِ عنایات و دمِ تائید ہے

● ١٨١٦ء

دل سراپا وقفِ سودائے نگاہِ تیز ہے
یہ زمیں، مثلِ نیستاں، سخت ناوک خیز ہے

ہو سکے کیا خاک دستِ بازوئے فرہاد سے؟
بیستوں، خوابِ گرانِ خسرو و پرویز ہے

ان ستم کیشوں کے کھائے ہیں، ازبس، تیرِ نگاہ
پردۂ بادام، یک غربالِ حسرت بیز ہے

خوں چکاں ہے جادہ، مانندِ رگِ سودائیاں
سبزۂ صحرائے الفت، نشترِ خوں ریز ہے

ہے بہارِ تیز رو، گلگونِ نکہت پر سوار
یک شکستِ رنگِ گل، صد جنبشِ مہمیز ہے

کیوں نہ ہو، چشمِ بتاں، محوِ تغافل؛ کیوں نہ ہو؟
م یعنی اس بیمار کو نظّارے سے پرہیز ہے

مرتے مرتے دیکھنے کی آرزو رہ جائے گی
م وائے ناکامی کہ اُس کافر کا خنجر تیز ہے

عارضِ گل دیکھ، روئے یار یاد آیا، اسدؔ
م جوششِ فصلِ بہاری، اشتیاق انگیز ہے

● ١٨١٦ء

نظر پرستی و بیکاریِ خود آرائی
رقیبِ آئنہ ہے حیرتِ تماشائی

زخود گزشتنِ دل، کاروانِ حیرت ہے
نگہ، غبارِ ادب گاہِ جلوہ فرمائی

نہیں ہے حوصلہ، پامردِ کثرتِ تکلیف
جنونِ ساختہ، حرزِ فسونِ دانائی

بچشمِ دشنہ مژگاں ہے جوہرِ رگِ خواب
نہ پوچھ نازکیِ وحشتِ شکیبائی

خرابِ نالۂ بلبل، شہیدِ خندۂ گل
ہنوز دعویِ تمکین و بیمِ رسوائی

شکستِ سازِ خیال، آں سوئے گرلوۂ غم
ہنوز نالۂ پرافشانِ ذوقِ رعنائی

ہزار قافلۂ آرزو، بیاباں مرگ
ہنوز محملِ حسرت بدوشِ خود رائی

وداعِ حوصلہ، توفیقِ شکوہ، عجزِ وفا
اسد ہنوز، گمانِ غرورِ دانائی

● ۱۸۱۶ء

گدائے طاقتِ تقریر ہے، زباں تجھ سے
کہ خامشی کو ہے پیرایۂ بیاں تجھ سے

فسردگی میں ہے فریادِ بیدلاں تجھ سے
چراغِ صبح و گلِ موسمِ خزاں تجھ سے

بہارِ حیرتِ نظارہ، سخت جانی ہے
حنائے پائے اجل، خونِ کشتگاں تجھ سے

پری بہ شیشہ، و عکسِ رخ اندر آئینہ
نگاہِ حیرتِ مشاطہ، خوں فشاں تجھ سے

طراوتِ سحر ایجادیِ اثر یک سو
بہارِ نالہ و رنگینیِ فغاں تجھ سے

چمن چمن گلِ آئینہ در کنارِ ہوس
امید، محوِ تماشائے گلستاں تجھ سے

نیاز، پردۂ اظہارِ خود پرستی ہے
جبینِ سجدہ فشاں تجھ سے، آستاں تجھ سے

بہانہ جوئیِ رحمت، کمیں گرِ تقریب
وفائے حوصلہ، و رنجِ امتحاں تجھ سے

اسد طلسمِ قفس میں رہے، قیامت ہے!
خرام تجھ سے، صبا تجھ سے، گلستاں تجھ سے

● ۱۸۱۶ء

شکلِ طاؤس، گرفتار بنایا ہے مجھے
ہوں وہ گلدام کہ سبزے میں چھپایا ہے مجھے

پرِ طاؤس، تماشا نظر آیا ہے مجھے
ایک دل تھا کہ بصد رنگ دکھایا ہے مجھے

عکسِ خط، تا سخنِ ناصحِ دانا سرسبز
آئنہ بیضۂ طوطی نظر آیا ہے مجھے

سنبلستانِ جنوں ہوں، ستمِ نسبتِ زلف
مو کشاں خانۂ زنجیر میں لایا ہے مجھے

گرد باد، آئینۂ محشرِ خاکِ مجنوں
یک بیاباں دلِ بیتاب اٹھایا ہے مجھے

حیرت، کاغذِ آتش زدہ ہے، جلوۂ عمر
تہِ خاکسترِ صد آئنہ پایا ہے مجھے

لالہ و گل ہمہ آئینۂ اخلاقِ بہار
ہوں میں وہ داغ کہ پھولوں میں بسایا ہے مجھے

دردِ اظہارِ تپش کسوتیِ گل معلوم!
ہوں میں وہ چاک کہ کانٹوں سے سلایا ہے مجھے

بے دماغِ تپش، و عرضِ دو عالم فریاد — ہوں میں وہ خاک کہ ماتم میں اڑایا ہے مجھے

جامِ ہر ذرّہ ہے سرشارِ تمنّا مجھ سے — کس کا دل ہوں کہ دو عالم سے لگایا ہے مجھے؟

جوششِ فریاد سے لوں گا دیتِ خواب، اسد — شوخیِ نغمۂ بیدل نے جگایا ہے مجھے

## ۱۸۱۶ء

باغ تجھ بن گلِ نرگس سے ڈراتا ہے مجھے — چاہوں گر سیرِ چمن، آنکھ دکھاتا ہے مجھے

باغ، پا کر خفقانی، یہ ڈراتا ہے مجھے — م — سایۂ شاخِ گل، افعی نظر آتا ہے مجھے

ماہِ نو ہوں کہ فلک عجز سکھاتا ہے مجھے — عمر بھر ایک ہی پہلو پہ سلاتا ہے مجھے

جوہرِ تیغ بسر چشمۂ دیگر معلوم! — م — ہوں میں وہ سبزہ کہ زہراب اگاتا ہے مجھے

مدّعا، محوِ تماشائے شکستِ دل ہے — م — آئنہ خانے میں کوئی لیے جاتا ہے مجھے

نالہ، سرمایۂ یک عالم و عالم کفِ خاک — م — آسماں، بیضۂ قمری نظر آتا ہے مجھے

زندگی میں تو وہ محفل سے اٹھا دیتے تھے — م — دیکھوں، اب مر گئے پر کون اٹھاتا ہے مجھے

شورِ تمثال ہے کس رشکِ چمن کا، یارب! — آئنہ، بیضۂ بلبل نظر آتا ہے مجھے

عبرت آئینۂ انجامِ جنوں ہوں جوں شمع — کس قدر داغِ جگر شعلہ اٹھاتا ہے مجھے

میں ہوں اور حیرتِ جاوید، مگر ذوقِ خیال — بفسونِ نگہِ ناز ستاتا ہے مجھے

حیرتِ فکرِ سخن، سازِ سلامت ہے، اسد — دل پسِ زانوئے آئینہ بٹھاتا ہے مجھے

## ۱۸۱۶ء

۱ قتلِ عشّاق نہ غفلت کشِ تدبیر آوے — یارب، آئینہ بہ طاقِ خمِ شمشیر آوے

بالِ طاؤس ہے رعنائیِ ضعفِ پرواز — کون ہے داغ کہ شعلے کا عناں گیر آوے؟

عرضِ حیرانیِ بیمارِ محبت معلوم! — عیسیٰ، آخر بکفِ آئینۂ تصویر آوے

ذوقِ راحت اگر اِحرامِ تپش ہو جوں شمع — پائے خوابیدہ، بہ دلجوئیِ شبگیر آوے

اُس بیاباں میں گرفتارِ جنوں ہوں کہ جہاں — موجۂ ریگ سے دل، پائے بہ زنجیر آوے

وہ گرفتارِ خرابی ہوں کہ فوّارہ نمط / سیلِ صیّادِ کمیں خانۂ تعمیر آوے

سرِ معنی بجگر، بیانِ عشقِ خامہ، اسد / چاکِ دل، شانہ کشِ طرّۂ تحریر آوے

## ۱۸۱۶ء

تشنۂ خونِ تماشا جو وہ پانی مانگے / آئنہ رخصتِ اندازِ روانی مانگے

نقشِ نازِ بتِ طنّاز بآغوشِ رقیب / پائے طاؤس، پئے خامۂ مانی مانگے

تو وہ بدخو کہ تحیّر کو تماشا جانے / غم وہ افسانہ کہ آشفتہ بیانی مانگے

وہ تبِ عشق تمنّا ہے کہ پھر صورتِ شمع / شعلہ تا نبضِ جگر ریشہ دوانی مانگے

رنگ نے گل سے دمِ عرضِ پریشانیِ بزم / برگِ گل ریزۂ مینا کی نشانی مانگے

زلف تحریرِ پریشانِ تقاضا ہے، مگر / شانہ ساں، مو بہ زباں خامۂ مانی مانگے

آمدِ خط ہے، نہ کر خندۂ شیریں کہ مبادا / چشمِ مور آئینۂ دل نگرانی مانگے

ہوں گرفتارِ کمیں گاہِ تغافل کہ جہاں / خوابِ صیّاد سے پرواز گرانی مانگے

چشمِ پرواز و نفس خفتہ، مگر ضعفِ امید / شہپرِ کاہ پئے مژدہ رسانی مانگے

وحشتِ شورِ تماشا ہے کہ جوں نکہتِ گل / نمکِ زخمِ جگر بال فشانی مانگے

گر ملے حضرتِ بیدل کا خطِ لوحِ مزار / اسد، آئینۂ پردازِ معانی مانگے

## ۱۸۱۶ء

ہر قدم دوریِ منزل ہے نمایاں مجھ سے / میری رفتار سے، بھاگے ہے بیاباں مجھ سے

درسِ عنوانِ تماشا بہ تغافل خوشتر / ہے نگہ، رشتۂ شیرازۂ مژگاں مجھ سے

وحشتِ آتشِ دل سے، شبِ تنہائی میں / صورتِ دود، رہا سایہ گریزاں مجھ سے

غمِ عشاق نہ ہو سادگی آموزِ بتاں / کس قدر خانۂ آئینہ ہے ویراں مجھ سے

اثرِ آبلہ سے، جادۂ صحرائے جنوں / صورتِ رشتۂ گوہر ہے چراغاں مجھ سے

بیخودی بسترِ تمہیدِ فراغت ہو جو! / پُر ہے سائے کی طرح میرا شبستاں مجھ سے

شوقِ دیدار میں، گر تو مجھے گردن مارے
ہو نگہ، مثلِ گلِ شمع، پریشاں مجھ سے

بے کسی ہائے شبِ ہجر کی وحشت، ہے ہے!
سایہ خورشیدِ قیامت میں ہے پنہاں مجھ سے

گردشِ ساغرِ صد جلوۂ رنگیں، تجھ سے
آئنہ داریِ یک دیدۂ حیراں مجھ سے

نگہِ گرم سے اک آگ ٹپکتی ہے، اسدؔ
ہے چراغاں، خس و خاشاکِ گلستاں مجھ سے

خوابِ جمعیتِ مخمل ہے پریشاں مجھ سے
رگِ بستر کو ملی شوخیِ مژگاں مجھ سے

کنجِ تاریک و کمیں گیریِ اختر شمری
عینکِ چشم بنا روزنِ زنداں مجھ سے

اے تسلی، ہوسِ وعدہ فریب افسوں ہے
ورنہ کیا ہو نہ سکے نالہ بہ ساماں مجھ سے؟

بستنِ عہدِ محبت ہمہ نادانی تھا
چشمِ نکشودہ رہا عقدۂ پیماں مجھ سے

آتش افروزیِ یک شعلۂ ایما مجھ سے
چشمک آرائیِ صد شہرِ چراغاں مجھ سے

اے اسدؔ، دسترسِ وصلِ تمنا معلوم
کاش! ہو قدرتِ برچیدنِ داماں مجھ سے

## ● ١٨١٦ء

فرصت، آئینۂ صد رنگ خود آرائی ہے
روز و شب، یک کفِ افسوسِ تماشائی ہے

وحشتِ زخمِ وفا دیکھ کہ سرتاسرِ دل
بخیہ، جوں جوہرِ تیغ، آفتِ گیرائی ہے

شمع آسا، چہ سرِ دعویٰ؟ وکو پائے ثبات؟
گلِ صد شعلہ، بہ یک جیبِ شکیبائی ہے

نازِ خونیں ورق، و دلِ گلِ مضمونِ شفق
چمن آرائے نفس، وحشتِ تنہائی ہے

بوئے گل فتنۂ بیدار، و چمن جامۂ خواب
وصلِ ہر رنگ جنوں، کسوتِ رسوائی ہے

شرم، طوفانیِ خمیازۂ رنگِ طرب گاہِ بہار
صہباتابی بکفِ چشمِ تماشائی ہے

باغِ خاموشیِ دل سے سخنِ عشق، اسدؔ
نفسِ سوختہ، رمزِ چمن ایمائی ہے

## ● ۱۸۱۶ء

کارگاہِ ہستی میں لالہ، داغ ساماں ہے
برقِ خرمنِ راحت، خونِ گرمِ دہقاں ہے

غنچہ تا شگفتن ہا، برگِ عافیت معلوم!
باوجودِ دل جمعی، خوابِ گل پریشاں ہے

ہم سے رنجِ بے تابی کس طرح اُٹھایا جائے؟
داغ، پشتِ دستِ عجز، شعلہ خس بہ دنداں ہے

جوہرِ زلف کی تقریر، پیچ و تابِ خاموشی
ہند میں اسدؔ نالاں، نامہ در صفاہاں ہے

حیرتِ تپیدن ہا، خوں بہائے دیدن ہا
رنگِ گل کے پردے میں آئنہ پر افشاں ہے

عشق کے تغافل سے، ہرزہ گرد ہے عالم
روئے شش جہت آفاق، پشتِ چشمِ زنداں ہے

وحشت انجمن ہے گل، دیکھ لالے کا عالم
مثلِ دودِ مجمر کے، داغ بال افشاں ہے

اے کرم نہ ہو غافل، ورنہ ہے اسدؔ بیدل
بے گہر صدف گویا، پشتِ چشمِ نیساں ہے

## ● ۱۸۱۶ء

گریہ سرشاریٔ شوقِ بہ بیاباں زدہ ہے
قطرۂ خونِ جگر، چشمکِ طوفاں زدہ ہے

گریہ بے لذتِ کاوش نہ کرے جبرانِ شوق
قطرۂ اشک، دلِ بر صفِ مژگاں زدہ ہے

بے تماشا نہیں جمعیتِ چشمِ بسمل
مژہ فالِ دو جہاں خوابِ پریشاں زدہ ہے

فرصتِ آئینہ، و پروازِ عدم تا ہستی
یک شرر بالِ دل، و دیدہ چراغاں زدہ ہے

نقشِ رنگینیٔ سعیِ قلمِ مانی ہے
بجز دامنِ صد رنگ گلستاں زدہ ہے

رہنِ یک رنگ ہے کس موجِ نگہ کا، یارب؟
غنچہ، صد آئنہ زانوئے گلستاں زدہ ہے

سازِ وحشت رقمیہا، کہ بہ اظہارِ اسدؔ
دشت و رگِ آئنہ صور افشاں زدہ ہے

## ● ۱۸۱۶ء

خوابِ غفلت بہ کمیں گاہِ نظر پنہاں ہے
شام، سائے میں بہ تاراجِ سحر پنہاں ہے

دو جہاں، گردشِ یک سبحۂ اسرارِ نیاز
نقدِ صد دل بہ گریبانِ سحر پنہاں ہے

خلوتِ دل میں نہ کر دخل، بجز سجدۂ شوق
آستاں میں صفتِ آئینہ، در پنہاں ہے

فکرِ پروازِ جنوں ہے، سببِ ضبط نہ پوچھ
اشک، جوں بیضہ، مژہ سے تہِ پر پنہاں ہے

ہوش، اے ہرزہ درا! تہمتِ بیدردی چند؟
نالہ، در گردِ تمنائے اثر پنہاں ہے

وہمِ غفلت، مگر، احرامِ فسردن باندھے
ورنہ، ہر سنگ کے باطن میں شرر پنہاں ہے

وحشتِ دل ہے، اسد! عالمِ نیرنگِ نشاط
خندۂ گل، بلبِ زخمِ جگر پنہاں ہے

## ۱۸۱۶ء

دامانِ دل بہ وہمِ تماشا نہ کھینچیے
اے مدعی، خجالتِ بیجا نہ کھینچیے

گل، سر بسر، اشارۂ جیبِ دریدہ ہے
نازِ بہار، جز بہ تقاضا نہ کھینچیے

حیرت حجابِ جلوہ، و وحشت غبارِ چشم
پائے نظر بہ دامنِ صحرا نہ کھینچیے

واماندگی بہانہ، و دلبستگی فریب
دردِ طلب بہ آبلۂ پا نہ کھینچیے

کرتے ہوئے تصورِ یار آئے ہے حیا
کیا فائدہ کہ منتِ بیگانہ کھینچیے

گر صفحے کو نہ دیجیے پروازِ سادگی
جز خطِ عجز، نقشِ تمنا نہ کھینچیے

دیدارِ دوستاں، لباسی ہے ناگوار
صورت بہ کارخانۂ دیبا نہ کھینچیے

ہے بے خمار نشۂ خونِ جگر، اسد
دستِ ہوس بہ گردنِ مینا نہ کھینچیے

## ۱۸۱۶ء

تا چند نازِ مسجد و بت خانہ کھینچیے
جوں شمع، دل بخلوتِ جانانہ کھینچیے

بہزاد، نقشِ یک دلِ صد چاک عرض کر
گر زلفِ یار کھینچ نہ سکے، شانہ کھینچیے

راحت کمینِ شوخیِ تقریبِ نالہ ہے
پائے نظر بہ دامنِ افسانہ کھینچیے

زلفِ پری، بہ سلسلۂ آرزو رسا
یک عمر، دامنِ دلِ دیوانہ کھینچیے

یعنی دماغِ غفلتِ ساقی رسیدہ تر
خمیازۂ خمارِ مے پیمانہ کھینچیے

پروازِ آشیانۂ عنقائے ناز ہے
بالِ پری بہ وحشتِ بیجا نہ کھینچیے

عجز و نیاز سے تو نہ آیا وہ راہ پر
دامن کو اس کے آج حریفانہ کھینچیے

ہے ذوقِ گریہ، عزمِ سفر کیجیے، اسدؔ
رختِ جنونِ سیل بہ ویرانہ کھینچیے

## ● ۱۸۱۶ء

آئینہ کیوں نہ دوں، کہ تماشا کہیں جسے؟ م
ایسا کہاں سے لاؤں کہ تجھ سا کہیں جسے

ہے انتظار سے شرر آبادِ رستخیز
مژگانِ کوہکن، رگِ خارا کہیں جسے

کس فرصتِ وصال پہ ہے گل کو، عندلیب
زخمِ فراق، خندۂ بیجا کہیں جسے

یارب، ہمیں تو خواب میں بھی مت دکھائیو
یہ محشرِ خیال کہ دنیا کہیں جسے

حسرت نے لا رکھا تری بزمِ خیال میں م
گلدستۂ نگاہ، سویدا کہیں جسے

پھونکا ہے کس نے گوشِ محبت میں، اے خدا؟ م
افسونِ انتظار، تمنا کہیں جسے

سر پر ہجومِ دردِ غریبی سے، ڈالیے م
وہ ایک مشتِ خاک کہ صحرا کہیں جسے

ہے چشمِ تر میں، حسرتِ دیدار سے نہاں م
شوقِ عناں گسیختہ، دریا کہیں جسے

درکار ہے شگفتنِ گلہائے عیش کو م
صبحِ بہار، پنبۂ مینا کہیں جسے

غالب، برا نہ مان، جو واعظ برا کہے م
ایسا بھی کوئی ہے کہ سب اچھا کہیں جسے

## ● ۱۸۱۶ء

جس جا نسیم شانہ کشِ زلفِ یار ہے م
نافہ، دماغِ آہوئے دشتِ تتار ہے

کس کا سراغِ جلوہ ہے حیرت کو، اے خدا! م
آئینہ، فرشِ شش جہتِ انتظار ہے

دل مدعی، و دیدہ بنا مدعی علیہ م
نظارے کا مقدمہ پھر روبکار ہے

ہے ذرہ ذرہ، تنگیِ جا سے، غبارِ شوق م
گر دام یہ ہے، وسعتِ صحرا شکار ہے

پیچ آپڑا ہے وعدۂ دلدار کی مجھے م
وہ آئے یا نہ آئے، پہ یاں انتظار ہے

بے پردہ، سوئے وادیِ مجنوں گزر نہ کر م
ہر ذرے کے نقاب میں، دل بیقرار ہے

اے عندلیب یک کفِ خس بہرِ آشیاں م
طوفانِ آمد آمدِ فصلِ بہار ہے

دل مت گنوا، خبر نہ سہی، سیر ہی سہی م اے بے دماغ، آئینہ تمثال دار ہے
چھڑکے ہے شبنم، آئینۂ برگِ گل پہ آب م اے عندلیب، وقت وداعِ بہار ہے
غفلت کفیلِ عمر، و اسد ضامنِ نشاط م اے مرگِ ناگہاں، تجھے کیا انتظار ہے

## ● ۱۸۱۶ء

منت کشی میں حوصلہ بے اختیار ہے — دامانِ صد کفن، تہِ سنگِ مزار ہے
عبرت طلب ہے، حلِّ معمائے آگہی — شبنم، گدازِ آئینۂ اعتبار ہے
خجلت کشِ وفا کو شکایت نہ چاہیے — اے مدعی، طلسمِ عرق بے غبار ہے
کیفیتِ ہجومِ تمنا رسا، اسد — خمیازہ، ساغرِ مے رنجِ خمار ہے

## ● ۱۸۱۶ء

مستی، بذوقِ غفلتِ ساقی، ہلاک ہے م موجِ شراب، یک مژۂ خوابناک ہے
کلفت، طلسمِ جلوۂ کیفیتِ دگر — زنگار خوردہ آئنہ، یک برگِ تاک ہے
ہے عرضِ جوہرِ خط و خالِ ہزار عکس — لیکن ہنوز دامنِ آئینہ پاک ہے
ہوں، خلوتِ فسردگیِ انتظار میں — وہ بیدماغ جس کو ہوس بھی تپاک ہے
جز زخمِ تیغِ ناز، نہیں دل میں آرزو م جیبِ خیال بھی، ترے ہاتھوں سے چاک ہے
جوشِ جنوں سے کچھ نظر آتا نہیں، اسد م صحرا ہماری آنکھ میں یک مشتِ خاک ہے

حسنِ بے پروا، خریدارِ متاعِ جلوہ ہے م آئینہ، زانوئے فکرِ اختراعِ جلوہ ہے
تا کجا، اے آگہی، رنگِ تماشا باختن؟ م چشمِ واگردیدہ، آغوشِ وداعِ جلوہ ہے
عجزِ دیدنہا بناز، و نازِ رفتنہا بچشم — جادۂ صحرائے آگاہی، شعاعِ جلوہ ہے

اختلافِ رنگ و بو، طرحِ بہارِ بیخودی
صلحِ گل، گردِ ادب گاہِ نزاعِ جلوہ ہے

حسنِ خوباں بسکہ بے قدرِ تماشا ہے، اسد
آئنہ یک دستِ ردِّ امتناعِ جلوہ ہے

● ۱۸۱۶ء

عرضِ نازِ شوخیِ دنداں، برائے خندہ ہے
دعویِٔ جمعیتِ احباب، جائے خندہ ہے م

خود فروشیہائے ہستی بسکہ جائے خندہ ہے
ہر شکستِ قیمتِ دل میں صدائے خندہ ہے

نقشِ عبرت در نظر، یا نقدِ عشرت در بساط
دو جہاں وسعت، بقدرِ یک فضائے خندہ ہے

ہے عدم میں، غنچہ محوِ عبرتِ انجامِ گل
یک جہاں زانو تامل، در قفائے خندہ ہے م

کلفتِ افسردگی کو عیشِ بے تابی حرام
ورنہ دنداں در دل افشردن بنائے خندہ ہے م

شورشِ باطن کے ہیں احباب منکر، ورنہ یاں
دل محیطِ گریہ و لب آشنائے خندہ ہے م

جائے استہزا ہے، عشرت کوشیِ ہستی، اسد
صبح و شبنم، فرصتِ نشو و نمائے خندہ ہے

● ۱۸۱۶ء

شوخیِ مضرابِ جولاں، آبیارِ نغمہ ہے
برگریزِ ناخنِ مطرب، بہارِ نغمہ ہے

کس سے، اے غفلت مجھے تعبیرِ آگاہی ملے؟
گوشہا سیمابی، و دل بیقرارِ نغمہ ہے

سازِ عیشِ بے دلی ہے، خانہ ویرانی، مجھے
سیل یاں کوکِ صدائے آبشارِ نغمہ ہے

سنبلی خواں ہے، بذوقِ تارِ گیسوئے دراز
تارِ زنجیرِ جنوں، رشتہ دارِ نغمہ ہے

شوخیِ فریاد سے ہے پردۂ زنبور، گل
کسوتِ ایجادِ بلبل، خار خارِ نغمہ ہے

نشّہ ہا، شادابِ رنگ، و سازہا مستِ طرب
شیشۂ مے، سروِ سبزِ جویبارِ نغمہ ہے م

ہم نشیں، مت کہہ کہ "برہم کر نہ بزمِ عیشِ دوست"
واں تو میرے نالے کو بھی، اعتبارِ نغمہ ہے م

غفلت استعدادِ ذوق، و مدعا غافل اسد
پنبۂ گوشِ حریفاں، پود و تارِ نغمہ ہے

● ۱۸۱۶ء

رحم کر، ظالم، کہ کیا بودِ چراغِ کشتہ ہے!
نبضِ بیمارِ وفا، دودِ چراغِ کشتہ ہے

نشۂ مَے، بے چمن، دودِ چراغِ کشتہ ہے
جام، داغِ شعلہ اندودِ چراغِ کشتہ ہے

داغِ ربطِ ہم ہیں اہلِ باغ، گر گُل ہو شہید
لالہ، چشمِ حسرت آلودِ چراغِ کشتہ ہے

شور ہے کس بزم کی عرضِ جراحت خانہ کا؟
صبح، یک زخمِ نمک سودِ چراغِ کشتہ ہے

دل لگی کی آرزو بے چین رکھتی ہے ہمیں
ورنہ یاں بے رونقی، سودِ چراغِ کشتہ ہے

نامرادِ جلوہ، ہر عالم میں حسرت گُل کرے
لالہ، داغِ شعلہ فرسودِ چراغِ کشتہ ہے

ہو جہاں، تیرا دماغِ ناز، مستِ بے خودی
خوابِ نازِ گُل رُخاں، دودِ چراغِ کشتہ ہے

ہے، دلِ افسردہ، داغِ شوخیِ مطلب، اسدؔ
شعلہ، آخر فالِ مقصودِ چراغِ کشتہ ہے

## ● ۱۸۱۶ء

تپش سے میری، وقفِ کشمکش، ہر تارِ بستر ہے
مرا سر رنجِ بالیں ہے، مرا تن بارِ بستر ہے

بہ ذوقِ شوخیِ اعضا تکلّف بارِ بستر ہے
معافِ پیچ تابِ کشمکش، ہر تارِ بستر ہے

معمائے تکلّف، سر بمہرِ چشم پوشیدن
گدازِ شمعِ محفل، پیچشِ طومارِ بستر ہے

خرد فرشِ رہ، و دل ناتواں، و آرزو مضطر
بپائے خفتہ، سیرِ وادیِ پُرخارِ بستر ہے

سرشکِ سر بہ صحرا دادہ، نور العینِ دامن ہے
دلِ بے دست و پا افتادہ، برخوردارِ بستر ہے

خوشا اقبالِ رنجوری، عیادت کو تم آئے ہو
فروغِ شمعِ بالیں، طالعِ بیدارِ بستر ہے

بہ طوفاں گاہِ جوشِ اضطرابِ شامِ تنہائی
شعاعِ آفتابِ صبحِ محشر، تارِ بستر ہے

ابھی آتی ہے بو بالش سے اُس کی زلفِ مشکیں کی
ہماری دید کو، خوابِ زلیخا، عارِ بستر ہے

کہوں کیا، دل کی کیا حالت ہے ہجرِ یار میں، غالبؔ!
کہ بیتابی سے ہر یک تارِ بستر، خارِ بستر ہے

## ● ۱۸۱۶ء

خطر ہے، رشتۂ الفت، رگِ گردن نہ ہو جاوے
غرورِ دوستی آفت ہے، تو دشمن نہ ہو جاوے

غضب، شرم آفریں ہے رنگ ریزی ہائے خود بینی
سپیدی آئنے کی، پنبۂ روزن نہ ہو جاوے

بپاسِ شوخئِ مژگاں، سرِ ہر خار سوزن ہے — تبسم برگِ گل کو، بخیۂ داماں نہ ہو جاوے

جراحت دوزیِ عاشق ہے، جائے رحم ترساہوں — کہ رشتہ تارِ اشکِ دیدۂ سوزن نہ ہو جاوے

سمجھ اس فصل میں کوتاہیِ نشو و نما، غالبؔ — اگر گل، سرو کے قامت پہ، پیراہن نہ ہو جاوے

## ۱۸۱۶ء

نوائے خفتۂ الفت، اگر بیتاب ہو جاوے — پرِ پروانہ، تارِ شمع پر مضراب ہو جاوے

اگر وحشت عرق افشانِ بے پروا خرامی ہو — بیاضِ دیدۂ آہو، کفِ سیلاب ہو جاوے

زِبس طوفانِ آب و گل ہے، غافل کیا تعجب ہے — کہ ہر یک گرد بادِ گلستاں گرداب ہو جاوے

اثر میں یاں تک اے دستِ دعا، خجلِ تغافل کر — کہ سجدہ تشنۂ تیغِ خمِ محراب ہو جاوے

برنگِ گل، اگر شیرازہ بندِ بیخودی رہیے — ہزار آشفتگی، مجموعۂ یک خواب ہو جاوے

نمک پر داغِ شک آلودۂ وحشت تماشا ہے — سوادِ دیدۂ آہو شبِ مہتاب ہو جاوے

اسدؔ، با وصفِ مشقِ بے تکلف خاک گردیدن — غضب ہے اگر غبارِ خاطرِ احباب ہو جاوے

## ۱۸۱۶ء

دلِ بیمار از خود رفتہ، تصویرِ نہالی ہے — کہ مژگاں، ریشۂ دار نیستانِ شیرِ قالی ہے

سرورِ نشۂ گردش، اگر کیفیت افزا ہو — نہاں ہر گرد بادِ دشت میں جامِ سفالی ہے

عروجِ نشہ ہے سر تا قدم، قدِ چمن رویاں — بجائے خود، وگرنہ، سرو بھی مینائے خالی ہے

ہوا آئینہ، جامِ بادہ، عکسِ روئے گلگوں سے — نشانِ خالِ رخ، داغِ شرابِ پرتگالی ہے

بہ پائے خامہ، مو، طے رہِ وصفِ کمر کیجے — کہ تارِ جادۂ سر منزلِ نازک خیالی ہے

اسدؔ، اٹھنا قیامت قامتوں کا وقتِ آرائش
لباسِ نظم میں بالیدنِ مضمونِ عالی ہے

## ۱۸۱۶ء

شبنم، بہ گلِ لالہ، نہ خالی ز ادا ہے  م  داغِ دلِ بے درد، نظر گاہِ حیا ہے
دل، خوں شدۂ کشمکشِ حسرتِ دیدار  م  آئینہ بدستِ بتِ بدمستِ حنا ہے
شعلے سے نہ ہوتی، ہوسِ شعلہ نے جو کی  م  جی، کس قدر افسردگیِ دل پہ جلا ہے
تمثال میں تیری ہے وہ شوخی کہ بصد ذوق  م  آئینہ، بہ اندازِ گل، آغوش کشا ہے
قمری کفِ خاکستر، و بلبل قفسِ رنگ  م  اے نالہ، نشانِ جگرِ سوختہ کیا ہے؟
خو نے تری افسردہ کیا وحشتِ دل کو  م  معشوقی و بے حوصلگی، طرفہ بلا ہے
مجبوری و دعوائے گرفتاریِ الفت  م  دستِ تہِ سنگ آمدہ، پیمانِ وفا ہے
معلوم ہوا حالِ شہیدانِ گزشتہ  م  تیغِ ستم، آئینۂ تصویر نما ہے
اے پرتوِ خورشیدِ جہانتاب ادھر بھی  م  سائے کی طرح، ہم پہ عجب وقت پڑا ہے
سر رشتۂ بیتابیِ دل، در گرہِ عجز  پرواز بہ خوں خفتہ و فریاد رسا ہے
ناکردہ گناہوں کی بھی حسرت کی ملے داد  م  یارب، اگر ان کردہ گناہوں کی سزا ہے
بے گانگیِ خلق سے بیدل نہ ہو، غالب  ہ  کوئی نہیں تیرا، تو، مری جان خدا ہے

زلفِ سیہ، افعیِ نظرِ بدقلمی ہے  ہر چند خطِ سبز و زمرد رقمی ہے
ہے مشقِ وفا، جانتے ہیں، لغزشِ پا تک  اے شمع، تجھے دعویِ ثابت قدمی ہے
ہے عرضِ شکست، آئینۂ جرأتِ عاشق  جز آہ کہ سر لشکرِ وحشت علمی ہے
واماندۂ ذوقِ طربِ وصل نہیں ہوں  اے حسرتِ بسیار، تمنا کی کمی ہے
وہ پردہ نشیں، اور اسد آئینۂ اظہار  شہرت چمنِ فتنہ و عنقا اری ہے

اس قامتِ رعنا کی جہاں جلوہ گری ہے  تسلیم قدِ قمری، روشِ کبکِ دری ہے
شرمندۂ الفت ہوں مداوا طلبی سے  ہر قطرۂ شربت مجھے اشکِ جگری ہے
سرمایۂ وحشت ہے، دلا، سایۂ گلزار  ہر سبزۂ نوخاستہ یاں بالِ پری ہے

روشن ہوئی یہ بات دمِ نزع کہ آخر — فانوس، کفنِ بہرِ چراغِ سحری ہے

ہم آئے ہیں، غالب، رہِ اقلیمِ عدم سے
یہ تیرگئ حال لباسِ سفری ہے

## ● ۱۸۱۶ء

تا چند، نفس، غفلتِ ہستی سے بر آوے — قاصد تپشِ نالہ ہے، یارب، خبر آوے!

ہے طاقِ فراموشئ سودائے دو عالم — وہ سنگ کہ گلدستۂ جوشِ شرر آوے

درد، آئینۂ کیفیتِ صد رنگ ہے، یارب — خمیازۂ طرب، ساغرِ زخمِ جگر آوے!

جمعیتِ آوارگئ دیدہ نہ پوچھو — دل تا مژہ، آغوشِ وداعِ نظر آوے

اے ہرزہ روی، بنتِ تمکینِ جنوں کھینچ — تا آبلہ محمل کشِ موجِ گہر آوے

زاہد کہ جنوں سبحۂ تحقیق ہے، یارب — زنجیرئ صد حلقۂ بیرونِ در آوے

وہ تشنۂ سرشارِ تمنا ہوں کہ جس کو — ہر ذرہ بکیفیتِ ساغر نظر آوے

تمثالِ بتاں گر نہ رکھے پنبۂ مرہم — آئینہ بہ عریانئ زخمِ جگر آوے

ہر غنچہ، اسد، بارگہِ شوکتِ گل ہے
دل فرشِ رہِ ناز ہے، بیدل اگر آوے

## ● ۱۸۱۶ء

نگہ اُس چشم کی، افزوں کرے ہے ناتوانائی — پرِ بالش ہے وقتِ دید، مژگانِ تماشائی

شکستِ قیمتِ دل، آں سوئے عذرِ شناسائی — طلسمِ ناامیدی ہے، خجالت گاہِ پیدائی

تحیر ہے گریباں گیرِ ذوقِ جلوہ پیرائی — ملی ہے جوہرِ آئینہ کو، جوں بخیہ، گیرائی

پرِ طاؤس ہے نیرنگِ داغِ حیرت انشائی — دو عالم دیدۂ بسمل چراغاں جلوہ پیمائی

شرارِ سنگ سے پا در حنا گلگونِ تیزی ہے — ہنوز اے تیشۂ فرہاد، عرضِ آتشیں پائی

غرورِ دستِ رد نے شانہ توڑا فرقِ ہدہد پر — سلیمانی، بہ ننگِ بیدماغانِ خود آرائی

جنوں افسردہ و جاں ناتواں، اے جلوہ شوخی کر
گئی یک عمر خود داری باستقبالِ رعنائی

نگاہِ عبرت افسوں، گاہ برق و گاہ مشعل ہے
ہوا ہر خلوت و جلوت سے حاصل، ذوقِ تنہائی

خدایا، خوں ہو رنگِ امتیاز، اور نالہ موزوں ہو
جنوں کو سخت بیتابی ہے تکلیفِ شکیبائی

جنونِ بیکسی ساغر کشِ داغِ پلنگ آیا
شرر کیفیت ہے، سنگ محوِ نازِ مینائی

خراباتِ جنوں میں ہے، اسد، وقتِ قدح نوشی
بہ عشقِ ساقیِ کوثر، بہارِ بادہ پیمائی

## ۱۸۱۶ء

غمِ عشرت، قدمبوسِ دلِ تسلیم آئیں ہے
دعائے مدعا گم کردگاں، لبریزِ آمیں ہے

تماشا ہے کہ ناموسِ وفا رسوائے آئیں ہے
نفس تیری گلی میں خوں ہو، اور بازار رنگیں ہے

ہمارا دیکھنا گر ننگ ہے اسیرِ گلستاں کر
شرارِ آہ سے، موجِ صبا، دامانِ گلچیں ہے

پیامِ تعزیت پیدا ہے اندازِ عیادت سے
شبِ ماتم، تر دامانِ دودِ شمعِ بالیں ہے

ز بس جز حسن، منت ناگوارا ہے طبیعت پر
کشادِ عقدہ محوِ ناخنِ دستِ نگاریں ہے

نہیں ہے سرنوشتِ عشق، غیر از بیدماغی ہا
جبیں پر میری، امتدِ خامۂ قدرت خط چیں ہے

بہارِ باغ، پامالِ خرامِ جلوہ فرمایاں
حنائے دست، خونِ کشتگاں سے تیغ رنگیں ہے

لبِ عیسیٰ کی جنبش کرتی ہے گہوارہ جنبانی
قیامت، کشتۂ لعلِ بتاں کا خوابِ سنگیں ہے

بیابانِ فنا ہے بعدِ صحرائے طلب، غالب
پسینہ توسنِ ہمت کا سیلِ خانۂ زیں ہے

## ۱۸۱۶ء

محوِ آرامیدگی، سامانِ بیتابی کرے
چشم میں توڑے نمکداں، تا شکر خوابی کرے

آرزوئے خانہ آبادی نے ویراں تر کیا
کیا کروں، گر سایۂ دیوار سیلابی کرے

نغمہ ہا، وابستۂ یک عقدۂ تارِ نفس
ناخنِ تیغِ بتاں، شاید کہ مضرابی کرے

صبحدم وہ جلوہ ریزِ بے نقابی ہو اگر
رنگِ رخسارِ گلِ خورشید، مہتابی کرے

زخمہائے کہنۂ دل رکھتے ہیں جوں مردگی
اے خوشا! گر آبِ تیغِ ناز تیزابی کرے

بادشاہی کا جہاں یہ حال ہو، غالبؔ، تو پھر
کیوں نہ دلّی میں ہر اک ناچیز نوابی کرے

## ١٨١٦ء

اے خوشا! وقتے کہ ساقی یک خمستاں وا کرے
تار و پودِ فرشِ محفل، پنبۂ مینا کرے

گر تبِ آسودۂ مژگاں تصرّف وا کرے
رشتۂ پا، شوخیِ بالِ نفس پیدا کرے

گر دکھاؤں صفحۂ بے نقشِ رنگِ رفتہ کو
دستِ رد، سطرِ تبسّم یک قلم انشا کرے

جو عزادارِ شہیدانِ نفس در دیدہ ہو
نوحۂ ماتم بآوازِ پرِ عنقا کرے

حلقۂ گردابِ جوہر کو بنا دے اے تنور
عکس، گر طوفانیِ آئینۂ دریا کرے

یک درِ بر روئے رحمت بستہ دو ششِ جہت
ناامیدی ہے، خیالِ خانہ ویراں کیا کرے

توڑ بیٹھے جب کہ ہم جام و سبو، پھر ہم کو کیا؟
آسماں سے بادۂ گلفام گر برسا کرے

ناتوانی سے نہیں سر در گریبانی، اسدؔ
ہوں سراپا یک خمِ تسلیم، جو مولا کرے

## ١٨١٦ء

چاک کی خواہش، اگر وحشت، بہ عریانی کرے
صبح کے مانند، زخمِ دل، گریبانی کرے

جلوے کا تیرے وہ عالم ہے کہ گر کیجے خیال
دیدۂ دل کو زیارت گاہِ حیرانی کرے

ہے شکستن سے بھی دل نومید یارب، کب تلک
آبگینہ، کوہ پر عرضِ گراں جانی کرے؟

میکدہ، گر چشمِ مستِ ناز سے پاوے شکست
موئے شیشہ، دیدۂ ساغر کی مژگانی کرے

خطِ عارض سے لکھا ہے زلف کو الفت نے عہد
یک قلم منظور ہے، جو کچھ پریشانی کرے

ہاتھ پر گر ہاتھ مارے یار وقتِ قہقہہ
کرمکِ شب تاب آسا، مہ پر افشانی کرے

وقت اس افتادہ کا خوش، جو قناعت سے اسدؔ
نقشِ پائے مور کو تختِ سلیمانی کرے

## ١٨١٦ء

بہ نقشِ ظاہری، رنگِ کمالِ طبع، پنہاں ہے
کہ جوہر مدعائے دل، زبانِ لال، زنداں ہے

خموشی، خانہ زادِ چشمِ بے پروا نگاہاں ہے
غبارِ سرمہ، یاں گردِ سوادِ نرگستاں ہے

صفائے اشک میں داغِ جگر جلوہ دکھاتے ہیں
پرِ طاؤس، گویا، برقِ ابرِ چشمِ گریاں ہے

بہ بوئے زلفِ مشکیں یہ، دماغِ آشفتہ رم ہیں
کہ شاخِ آہواں، دودِ چراغِ ما پریشاں ہے

تکلف برطرف، ہے جانستاں تر لطفِ بدخویاں ! م
نگاہِ بے حجابِ ناز، تیغِ تیزِ عریاں ہے

اسدؔ، یہ فرطِ غم نے کی تلف کیفیتِ شادی م
کہ صبحِ عید مجھ کو بدتر از چاکِ گریباں ہے

## ● ۶۱۸۱۶

تمام اجزائے عالم صیدِ دامِ چشمِ گریاں ہے
طلسمِ شش جہت، یک حلقۂ گردابِ طوفاں ہے

نہیں ہے مردنِ صاحبدلاں جز کسبِ جمعیت
سویدا میں نفس، مانندِ خط نقطے میں پنہاں ہے

غبارِ دشتِ وحشت، سرمہ سازِ انتظار آیا
کہ چشمِ آبلہ میں، طولِ میلِ راہ مژگاں ہے

زبس دوشِ رمِ آہو پہ ہے محملِ تمنا کا
جنونِ قیس سے بھی شوخئ لیلیٰ نمایاں ہے

نقابِ یار ہے، غفلت نگاہی اہلِ بینش کی
مژہ پوشیدنی ہا، پردۂ تصویرِ عریاں ہے

اسدؔ، بندِ قبائے یار ہے فردوس کا غنچہ
اگر وا ہو، تو دکھلا دوں کہ یک عالم گلستاں ہے

## ● ۶۱۸۱۶

ہجومِ نالہ، حیرت عاجزِ عرضِ یک افغاں ہے م
خموشی ریشۂ صد نیستاں سے خس بدنداں ہے

دل و دیں نقد لا، ساقی سے گر سودا کیا چاہے م
کہ اس بازار میں، ساغر متاعِ دستگرداں ہے

غمِ آغوشِ بلا میں پرورش دیتا ہے عاشق کو م
چراغِ روشن اپنا، قلزمِ صرصر کا مرجاں ہے

گجائے! کو عرق؟ سعئ عروجِ نشۂ رنگیں تر
خطِ رخسارِ ساقی، تا خطِ ساغر چراغاں ہے

رہا بے قدر دل، در پردۂ جوشِ ظہور آخر
گل و نرگس بہم، آئینۂ اقلیمِ کوراں ہے

تکلف سازِ رسوائی ہے، غافل، شرمِ رعنائی
دلِ خوں گشتہ، در دستِ حنا آلودہ عریاں ہے

تماشا، سرخوشِ غفلت ہے باوصفِ حضورِ دل
ہنوز آئینہ، خلوت گاہِ نازِ ربطِ مژگاں ہے

تکلف برطرف، ذوقِ زلیخا جمع کر، ورنہ
پریشاں خوابِ آغوشِ وداعِ یوسفستاں ہے

اسدؔ، جمعیتِ دل در کنارِ بے خودی خوشتر
دو عالم آگہی، سامانِ یک خوابِ پریشاں ہے

## ● ۱۸۱۶ء

تغافل مشربی سے، ناتمامی بسکہ پیدا ہے<br>نگاہِ ناز، چشمِ یار میں زُنّارِ مینا ہے

تعرف وحشیوں میں ہے تصورہائے مجنوں کا<br>سوادِ چشمِ آہو، عکسِ خالِ روئے لیلیٰ ہے

محبت، طرزِ پیوندِ نہالِ دوستی جانے<br>دویدن، ریشہ ساں، مفتِ رگِ خوابِ زلیخا ہے

کیا یکسر گدازِ دل، نیازِ جوششِ حسرت<br>سویدا، نسخۂ تہ بندیِ داغِ تمنا ہے

ہجومِ ریزشِ خوں کے سبب رنگ اڑ نہیں سکتا<br>حنائے پنجۂ صیاد، مرغِ رشتہ برپا ہے

اسد، گر نام والائے علی تعویذِ بازو ہو<br>غریقِ بحرِ خوں، تمثال در آئینہ رعنا ہے

## ● ۱۸۱۶ء

اثر سوزِ محبت کا، قیامت بے محابا ہے<br>کہ رگ سے سنگ میں تخمِ شرر کا ریشہ پیدا ہے

نہاں ہے گوہرِ مقصود جیبِ خود شناسی میں<br>کہ یاں غواص ہے تمثال، اور آئینہ دریا ہے

عزیزو، ذکرِ وصلِ غیر سے مجھ کو نہ بہلاؤ<br>کہ یاں افسونِ خواب، افسانۂ خوابِ زلیخا ہے

تصور، بہرِ تسکینِ تپیدن ہائے طفلِ دل<br>بباغِ رنگ ہائے رفتہ، گلچینِ تماشا ہے

بسعیِ غیر ہے، قطعِ لباسِ خانہ ویرانی<br>کہ تارِ جادۂ رہ، رشتۂ دامانِ صحرا ہے

مجھے شب ہائے تاریکِ فراقِ شعلہ رویاں میں<br>چراغِ خانۂ دل، سوزشِ داغِ تمنا ہے

ترے نوکر ترے در پر اسد کو ذبح کرتے ہیں<br>ستمگر، ناخدا ترس، آشنا کش، ماجرا کیا ہے؟

## ● ۱۸۱۶ء

بہ بزمِ مے پرستی، حسرتِ تکلیف بے جا ہے<br>کہ جامِ بادہ، کف بر لب بتقریبِ تقاضا ہے

مری ہستی، فضائے حیرت آبادِ تمنا ہے   م<br>جسے کہتے ہیں نالہ، وہ اسی عالم کا عنقا ہے

خزاں کیا! فصلِ گل کہتے ہیں کس کو؟ کوئی موسم ہو   م<br>وہی ہم ہیں، قفس ہے، اور ماتم بال و پر کا ہے

وفائے دلبراں ہے اتفاقی، ورنہ اے ہمدم   م<br>اثر فریادِ دل ہائے حزیں کا کس نے دیکھا ہے؟

نہ لائی شوخیِ اندیشہ، تابِ رنجِ نومیدی   م<br>کفِ افسوس ملنا، عہدِ تجدیدِ تمنا ہے

نشاطِ دیدۂ بینا ہے، کو خواب ہو چہ بیداری!
بہم آوردہ مژگاں، روئے بر روئے تماشا ہے

نگہ، معمارِ حسرت ہا۔ چہ آبادی! چہ ویرانی؟
کہ مژگاں جس طرف وا ہو، بکفِ دامانِ صحرا ہے

نہ سوئے آبلوں میں، گر، سرشکِ دیدۂ نم سے
بجولاں گاہِ نومیدی، نگاہِ عاجزاں، پا ہے

بسختی ہائے قیدِ زندگی، معلوم آزادی
شرر بھی صیدِ دامِ رشتۂ رگ ہائے خارا ہے

اسد، یاسِ تمنا سے نہ رکھ امیدِ آزادی
گدازِ ہر تمنا آبیارِ صد تمنا ہے

● ۱۸۱۶ء

بہر پروردن، سراسر لطفِ گستر سایہ ہے
پنجۂ مژگاں، بہ طفلِ اشک، دستِ دایہ ہے

فصلِ گل میں، دیدۂ خونیں نگاہانِ جنوں
دولتِ نظارۂ گل سے شفق سرمایہ ہے

شورشِ باطن سے یاں تک مجھ کو غفلت ہے، کہ آہ!
شیونِ دل، یک سرودِ خانۂ ہمسایہ ہے

کیوں نہ تیغِ یار کو مشاطۂ الفت کہوں؟
زخم، مثلِ گل، سراپا کا مرے پیرایہ ہے

اے اسد، آباد ہے مجھ سے جہانِ شاعری
خامہ میرا تختِ سلطانِ سخن کا پایہ ہے

● ۱۸۱۶ء

وہ نہا کر آبِ گل سے سایۂ گل کے تلے
بال کس گرمی سے سکھلاتا تھا سنبل کے تلے

کثرتِ جوشِ سویدا سے نہیں تل کی جگہ
خال کب مشاطہ دے سکتی ہے کاکل کے تلے

بسکہ خوباں داغ کو دیتے ہیں وقتِ مے شکست
بال آگ جاتا ہے شیشے کا رگِ گل کے تلے

ہے پرافشانِ تپیدن، نہ بہ تکلیفِ ہوس
ورنہ صد گلزار ہے یک بالِ بلبل کے تلے

پے بمقصد بردنی ہے خضر کے سے، اے اسد
جادۂ منزل ہے خطِ ساغرِ گل کے تلے

● ۱۸۱۶ء

جوہرِ آئینہ ساں، مژگاں بدل آسودہ ہے
قطرہ جو آنکھوں سے ٹپکا خوں نگاہ آلودہ ہے

دام گاہِ عجز میں سامانِ آسائش کہاں!
پرفشانی بھی فریبِ خاطرِ آسودہ ہے

اے ہوس، عرضِ بساطِ نازِ مشتاقی تمانگ
جوں پرِ طاؤس، یکسر داغِ خشک اندودہ ہے

ہے ریا کا رتبہ بالاتر تصور کردنی
تیرگی سے دانا کی، مہ آئینہ مس اندودہ ہے

کیا کہوں پرواز کی آوارگی کی کشمکش؟
عافیت، سرمایۂ بال و پرِ بکشودہ ہے

پنبۂ مینائے مے رکھ لو تم اپنے کان میں
قمے پرستاں، ناصحِ بے مغز گو بیہودہ ہے

جس طرف سے آئے ہیں، آخر ادھر ہی جائیں گے
مرگ سے وحشت نہ کر، راہِ عدم پیمودہ ہے

ہے سوادِ خط، پریشاں موئی اہلِ عزا
خامہ میرا شمعِ قبرِ کشتگاں کا دودہ ہے

کثرتِ انشائے مضمونِ تحیر سے، اسدؔ
ہر سرِ انگشت، نوکِ خامۂ فرسودہ ہے

● ۱۸۱۶ء

بہارِ تعزیتِ آبادِ عشق، ماتم ہے
کہ تیغِ یار، ہلالِ مہِ محرم ہے

بہ رہنِ ضبط ہے، آئینہ بندیِ گوہر
وگرنہ بحر میں ہر قطرہ چشمِ پرنم ہے

چمن میں کون ہے طرز آفرینِ شیوۂ عشق؟
کہ گل ہے بسملِ رنگین و بیضہ شبنم ہے

اگر نہ ہووے رگِ خواب حرفِ شیرازہ
تمام دفترِ ربطِ مزاج درہم ہے

اسدؔ، بہ نازکیِ طبعِ آرزو انصاف!
کہ ایک وہمِ ضعیف و غمِ دو عالم ہے

● ۱۸۱۶ء

غذاءِ یار، نظر بندِ چشمِ گریاں ہے
عجب کہ پرتوِ خور، شمعِ شبستاں ہے

ہجومِ ضبطِ فغاں سے مری زبانِ خموش
برنگِ بستر، بہ زہراب دادہ پیکاں ہے

قبائے جلوہ فزا ہے، لباسِ عریانی
بطرزِ گل، رگِ جاں جیب تا بہ داماں ہے

لبِ گزیدۂ معشوق ہے، دلِ افگار
کہ بخیہ جلوۂ آثارِ زخمِ دنداں ہے

کشودِ غنچۂ خاطر عجب نہ رکھ، غافل
صبا خرامیِ خوباں، بہار ساماں ہے

فغاں! کہ بہرِ شفائے حصولِ ناشدنی
دماغ، نازکشِ منتِ طبیباں ہے

طلسمِ منتِ یک خلق سے رہائی دی
جہاں جہاں مرے قاتل کا مجھ پہ احساں ہے

جنوں نے مجھ کو بنایا ہے مُدّعی میرا
ہمیشہ ہاتھ میں میرے مرا گریباں ہے

اسد کو زیست تھی مشکل، اگر نہ سن لیتا
کہ قتلِ عاشقِ دلدادہ تجھ کو آساں ہے

## ● ۱۸۱۶ء

شفق، بدعویِ عاشق گواہِ رنگیں ہے
کہ ماہ، دزدِ حنائے کفِ نگاریں ہے

کبھی تو اس سرِ شوریدہ کی بھی داد ملے
م کہ ایک عمر سے حسرت پرستِ بالیں ہے

کرے ہے، بادہ ترے لب سے کسبِ رنگِ فروغ
م خطِ پیالہ، سراسر نگاہِ گلچیں ہے

بجا ہے، گر نہ سنے نالہ ہائے بلبلِ زار
م کہ گوشِ گل، نمِ شبنم سے پنبہ آگیں ہے

عیاں ہے پائے حنائی برنگِ پرتوِ خور
رکاب، روزنِ دیوارِ خانۂ زیں ہے

جبینِ صبحِ امیدِ فسانہ گویاں پر
درازیِ رگِ خوابِ بتاں خطِ چیں ہے

ہوا، نشانِ سوادِ دیارِ حسن، عیاں
کہ خطِ غبارِ زمیں خیزِ زلفِ مشکیں ہے

اسد ہے نزع میں، چل، بیوفا، برائے خدا
م مقامِ ترکِ حجاب و وداعِ تمکیں ہے

نہ پوچھ کچھ سروسامان و کاروبارِ اسد
جنوں معاملہ، بیدل، فقیرِ مسکیں ہے

روتا ہوں بسکہ در ہوسِ آرمیدگی
جوں گوہر اشک کو ہے فرامش چکیدگی

(برخاک اوفتادگیِ کشتگانِ عشق
ہے سجدۂ سپاس بمنزل رسیدگی

انساں نیاز مندِ ازل ہے کہ جوں کماں
مطلب ہے ربط سے رگ و پے کی خمیدگی

ہے بسملِ ادائے چمن عارضاں، بہار
گلشن کو رنگِ گل سے ہے زخموں تپیدگی

دیکھا نہیں ہے ہم نے بعشقِ بتاں، اسد
غیر از شکستہ حالی و حسرت کشیدگی

## ● ۱۸۱۶ء

عاشق، نقابِ جلوۂ جانانہ چاہیے
فانوسِ شمع کو پرِ پروانہ چاہیے

پیدا کریں دماغِ تماشائے سرو و گل
حسرت کشوں کو ساغر و مینا نہ چاہیے

دیوانگاں ہیں حاملِ رازِ نہانِ عشق
اے بے تمیز، گنج کو ویرانہ چاہیے

ساقی، بہار موسمِ گل ہے سرور بخش
پیماں سے ہم گزر گئے، پیمانہ چاہیے

ہے وصل، ہجر عالمِ تمکین و ضبط میں
م
معشوقِ شوخ و عاشقِ دیوانہ چاہیے

اُس لب سے مل ہی جائے گا بوسہ کبھی تو، ہاں
م
شوقِ فضول و جرأتِ رندانہ چاہیے

جادو ہے یار کی روشِ گفتگو، اسدؔ
یاں جز فسوں نہیں، اگر افسانہ چاہیے

## ● ۱۸۱۶ء

یوں، بعدِ ضبطِ اشک، پھروں گرد یار کے
پانی پیے کسو پہ کوئی جیسے وار کے

بعد از وداعِ یار، بخوں در تپیدہ ہیں
نقشِ قدم ہیں ہم، کفِ پائے نگار کے

ظاہر ہے ہم سے، کلفتِ بختِ سیاہ روز
گویا کہ تختۂ مشق ہیں خطِ غبار کے

سیماب، پشتِ گرمیِ آئینہ دے ہے، ہم
م
حیراں کیے ہوئے ہیں، دلِ بے قرار کے

آغوشِ گل، کشودہ برائے وداع ہے
م
اے عندلیب، چل کہ چلے دن بہار کے

حسرت سے دیکھ رہتے ہیں، ہم آب و رنگِ گل
مانندِ شبنم، اشک ہیں مژگانِ خار کے

ہم، مشقِ فکرِ وصل و غمِ ہجر سے، اسدؔ
لائق نہیں رہے ہیں، غمِ روزگار کے

## ● ۱۸۱۶ء

بہ فکرِ حیرتِ رم، آئینہ پردازِ زانو ہے
کہ مشکِ نافِ تمثال، سوادِ چشمِ آہو ہے

ترحم میں ستم کوشوں کے، ہے سامانِ خوں ریزی
سرشکِ چشمِ یار، آبِ دمِ شمشیرِ ابرو ہے

کرے ہے دستِ فرسودہ ہوس، وہمِ توانائی
پرِ افشاندہ در کنجِ قفس، تعویذِ بازو ہے

ہوا چرخِ خمیدہ، ناتواں بارِ علائق سے — کہ ظاہر پنجۂ خورشید دستِ زیرِ پہلو ہے
اسدؔ تا کے طبیعت طاقتِ ضبطِ الم لاوے؟ — فغانِ دل بہ پہلو نالۂ بیمارِ بدخو ہے

بدستِ آوردنِ دل گوہرِ دریائے شاہی ہے — وگرنہ خاتمِ دستِ سلیماں فلسِ ماہی ہے
سخن تاریک طبعوں کا ہے اظہارِ کثافت ہا — کہ زنگِ خامۂ فولاد نامے سیاہی ہے
خمیدن نشۂ مے میں ہے شرمِ زشت اعمالی — دماغِ زہد میں آخر غرورِ بے گناہی ہے
نہیں ہے خالی آرائش سے بے سامانیِ عاشق — شکستِ حال، اندازِ آفرینِ کج کلاہی ہے

اسدؔ، خوباں بھی دورِ چرخ سے رنجیدہ خاطر ہیں
گریباں چاکیِ گلہا نشانِ داد خواہی ہے

نہ چھوڑو محفلِ عشرت میں جا، اے میکشاں خالی — کمیں گاہِ بلا ہے، ہو گیا شیشہ جہاں خالی
نہ دوڑا ریشۂ دیوانگی صحنِ بیاباں میں — کہ تارِ جادہ سے ہے پنجۂ ریگِ رواں خالی
دکانِ ناوکِ تاثیر ہے، از خود تہی مسازن — سراسر عجز ہو، کر خانۂ مانندِ کماں خالی
محبت ہے نواسازِ فغاں در پردۂ دل ہا — کرے ہے مغز سے مانندِ نے کے استخواں خالی
عبث ہے خطِ ساغر جلوہ، طوقِ گردنِ قمری — تہِ الفت سے ہے بیجائے سرو بوستاں خالی
نہ چھوڑو ریزشِ اعداد کی قطرہ فشانی پر — عزیزاں ہے برنگِ صفر جامِ آسماں خالی
اسدؔ کہتے ہیں میرے گریہ ہائے زار پر مردم — بھرا ہے دہر بے دردی سے، دل کیجے کہاں خالی

● ۶۱۸۱۶

ہوا جب حسن کم، خط بر عذارِ سادہ آتا ہے — کہ بعد از صافِ مے، ساغر میں گردِ بادہ آتا ہے
نہیں ہے مزرعِ الفت میں حاصل غیرِ پامالی — نظر دانہ، بہ رشکِ بر زمیں افتادہ آتا ہے
محیطِ دہر میں بالیدن، از پستی گزشتن ہے — گریباں ہر یک، حباب آسا شکست آمادہ آتا ہے

دیارِ عشق میں جاتا ہے جو سوداگری ساماں
متاعِ زندگانیہا بغاوت دادہ آتا ہے

اسدؔ، وارستگاں باوصفِ ساماں بے تعلق ہیں
صنوبر گلستاں میں با دلِ آزادہ آتا ہے

## ۱۸۱۶ء

نگاہِ ناز نے جب عرضِ تکلیفِ شرارت کی
دیا ابرو کو چھیڑا، اور اُس نے فتنے کو اشارت کی

روانی موجِ مے کی، گر خطِ جام آشنا ہووے
لکھے کیفیت اُس سطرِ تبسم کی عبارت کی

سِشتِ گُل نے کیا جب بند و بستِ گلشن آرائی
عصائے سبز دے نرگس کو دی خدمت نظارت کی

نہیں ریزشِ عرق کی، اب اُگے ذوبانِ اعضا ہے
تبِ خجلت نے یہ بخشی رگِ گل میں حرارت کی

زبس نکلا غبارِ دل بوقتِ گریہ آنکھوں سے
اسدؔ کھائے ہوئے سرمے نے آنکھوں میں بحارت کی

## ۱۸۱۶ء

خدایا، دل کہاں تک دن بصد رنج و تعب کاٹے
خمِ گیسو ہو شمشیرِ سیہ تاب اور شب کاٹے!

کریں گر قدرِ اشکِ دیدۂ عاشق، خود آرایاں
صدف، دندانِ گوہر سے، بحسرت اپنے لب کاٹے

دریغا! وہ مریضِ غم کہ فرطِ ناتوانی سے
بقدرِ یک نفس جادہ، بصد رنج و تعب کاٹے

یقیں ہے، آدمی کو دستگاہِ فقر حاصل ہو
دمِ تیغِ توکل سے اگر پائے سبب کاٹے

ہوئے یہ رہرواں دل خستہ شرمِ نارسائی سے
کہ دستِ آرزو سے یک قلم پائے طلب کاٹے

اسدؔ مجھ میں ہے اُس کے بوسۂ پا کی کہاں جرأت!
کہ میں نے دست و پا باہم بہ شمشیرِ ادب کاٹے

تماشائے جہاں مفتِ نظر ہے
کہ یہ گلزار باغِ رہگذر ہے

جہاں شمعِ خموشی جلوہ گر ہے
پرِ پروانگاں بالِ شرر ہے

بجیبِ اشکِ چشمِ سرمہ آلودہ
مسی مالیدہ دندانِ گہر ہے

شفق ساں موجۂ خوں ہے رگِ خواب
کہ مژگانِ کشودہ نیشتر ہے

کرے ہے روئے روشن آفتابی
غبارِ خطِ رخ، گردِ سحر ہے

ہوئی یک عمر صرفِ مشقِ نالہ
اثر موقوف بر عمرِ دگر ہے

اسدؔ ہوں میں پَر افشانِ رمیدن
سوادِ شعر در گردِ سفر ہے

● ۱۸۱۶ء

بسکہ زیرِ خاک با آبِ طراوت راہ ہے
ریشے سے، ہر تخم کا دلو، اندرونِ چاہ ہے

عکسِ گلہائے چمن سے چشمہ ہائے باغ میں
فلسِ ماہی آئنہ بر دانۂ داغِ ماہ ہے

واں سے ہے تکلیفِ عرضِ بیدماغی ہائے دل
یاں صریرِ خامہ، مجھ کو نالۂ جانکاہ ہے

حسن و رعنائی میں دہم صد سرو گردن ہے فرق
سرو کے قامت پہ، گُل ایک دامن کوتاہ ہے

رشک ہے آسائشِ اربابِ غفلت پر، اسدؔ
پیچ و تابِ دل، نصیبِ خاطرِ آگاہ ہے

اے اسدؔ، مایوس مت ہو از درِ شاہِ نجف
صاحبِ دلہا وکیلِ حضرتِ اللہ ہے

بسکہ چشم از انتظارِ خوش خطاں بے نور ہے
یک قلم، شاخِ گلِ نرگس، عصائے کور ہے

بزمِ خوباں، بسکہ جوشِ جلوہ سے پُر نور ہے
پشتِ دستِ عجز یاں ہر برگِ نخلِ طور ہے

ہوں، تصورہائے ہمدوشی سے، بدمستِ شراب
حیرتِ آغوشِ خوباں، ساغرِ بلّور ہے

ہے عجب مُردوں کو غفلت ہائے اہلِ دہر سے
سبزہ، جوں انگشتِ حیرت در دہانِ گور ہے

عشرت آبادِ جہاں میں ہے، الم غم آکرس
نوحہ، گویا خانہ زادِ نالۂ رنجور ہے

کیا کروں؟ غم ہائے پنہاں لے گئے صبر و قرار
دزد گر ہو خانگی، تو پاسباں معذور ہے

ہے زباں افتادگیِ نشۂ بیماری سے
بے سخن، تبخالۂ لب، دانۂ انگور ہے

جس جگہ ہو مسند آرا جانشینِ مصطفےٰ
اُس جگہ تختِ سلیماں، نقشِ پائے مور ہے

واں سے ہے تکلیفِ عرضِ بیدماغی اور، اسدؔ
یاں صریرِ خامہ مجھ کو نالۂ رنجور ہے

● ۱۸۱۶ء

سوختگاں کی خاک میں ریزشِ نقشِ داغ ہے
آئنۂ نشانِ حال مثلِ گلِ چراغ ہے

لطفِ خمارِ مے کو ہے در دلِ ہر سد گداز
پنبۂ شیشۂ شراب کف بہ لب ایاغ ہے

تحفتِ صفائے طبع ہے، جلوۂ نازِ سوختن
داغِ دلِ سیہ دلاں، مردمِ چشمِ زاغ ہے

رنجشِ یارِ مہرباں، عیش و طرب کا ہے نشاں
دل سے اُٹھے ہے جو غبار، گردِ سوادِ باغ ہے

شعر کی فکر کو، اسدؔ، چاہیے ہے دل و دماغ
وائے! کہ یہ فسردہ دل، بیدل و بیدماغ ہے

# رباعیات

● ۱۸۱۶ء

ہر چند کہ دوستی میں کامل ہونا — ممکن نہیں یک زباں و یک دل ہونا
میں تجھ سے، اور مجھ سے تو پوشیدہ — ہے مفت، نگاہ کا مقابل ہونا

● ۱۸۱۶ء

بعد از اتمامِ بزمِ عیدِ اطفال — ایّامِ جوانی رہے ساغر کشِ حال
آپہنچے ہیں تا سوادِ اقلیمِ عدم — اے عمرِ گزشتہ! یک قدم استقبال

● ۱۸۱۶ء

شب زلف و رخِ عرق فشاں کا غم تھا — کیا شرح کروں! کہ طرفہ تر عالم تھا
رویا میں ہزار آنکھ سے صبح تلک — ہر قطرۂ اشک، دیدۂ پُرنم تھا

● ۱۸۱۶ء

دل تھا کہ جو جانِ دردِ تمہید سہی — بیتابیِ رشک و حسرتِ دید سہی
ہم اور فسردن، اے تجلّی، افسوس! — تکرار روا نہیں، تو تجدید سہی

● ۱۸۱۶ء

سامانِ ہزار جستجو، یعنی، دل! — ساغر کشِ خونِ آرزو، یعنی دل
پشتِ ورقِ آئینہ ہے، دین و دنیا — منظور ہے دو جہاں سے تو، یعنی دل

## ۱۸۱۶ء

اے کاش! بتاں کا خنجرِ سینہ شگاف
پہلوے حیات سے گزر جاتا صاف
اک تسمہ لگا رہا کہ تا روزے چند
رہیے نہ مشقتِ گدائی سے معاف

## ۱۸۱۶ء

اے کثرتِ فہمِ بے شمار اندیشہ
ہے اصلِ خرد سے شرمسار اندیشہ
یک قطرۂ خون، و دعوتِ صد نشتر
یک وہم، و عبادتِ ہزار اندیشہ

## ۱۸۱۶ء

بے گریہ کمالِ تر جبینی ہے مجھے
در بزمِ وفا خجل نشینی ہے مجھے
محرومِ صدا رہا بغیر از یک بار
ابریشمِ ساز، موے چینی ہے مجھے

## ۱۸۱۶ء

گر جوہرِ امتیاز ہوتا ہم میں
رسوا کرتے نہ آپ کو عالم میں
ہیں نام و نگیں، کمیں گرِ نقبِ شعور
یہ چور پڑا ہے خانۂ خاتم میں

## ۱۸۱۶ء

ہے خلق حسد قماش لڑنے کے لیے
وحشت کدۂ تلاش لڑنے کے لیے
یعنی، ہر بار صورتِ کاغذِ باد
ملتے ہیں یہ بدمعاش لڑنے کے لیے

## ۱۸۱۶ء

گلخن، شرر اہتمامِ بستر ہے آج
یعنی تبِ عشق شعلہ پرور ہے آج
ہوں درد بلاکِ نامہ بر سے بیمار
قارورہ مرا خونِ کبوتر ہے آج

## غزل

● بعد از ۱۸۱۶ء

سمجھاؤ اُسے، یہ وضع چھوڑے
جو چاہے کرے، پہ دل نہ توڑے

تقریر کا اُس کی حال مت پوچھ
معنی ہیں بہت، تو لفظ تھوڑے

نذرِ مژہ کر دل و جگر کو
چھیڑے ہی سے جائیں گے یہ پھوڑے

عاشق کو یہ چاہیے کہ ہرگز
اندوہ سے (اپنا) منہ نہ موڑے

آجا لبِ بام، کوئی کب تک؟
دیوار سے اپنے سر کو پھوڑے

جاتے ہیں رقیب کو خط اُس کے
کاغذ کے دوڑتے ہیں گھوڑے

ق

غم خوار کو ہے قسم کہ زنہار
غالبؔ کو نہ تشنہ کام چھوڑے

حسرت زدہ طرب ہے یہ شخص
دم جب کہ بہ وقتِ نزع توڑے

پانی نہ چوائے اُس کے منہ میں
گل تر ہیں بھگو بھگو نچوڑے

## قصائد

● ۱۸۲۱ء

ساز یک ذرہ نہیں، فیضِ چمن سے بیکار
سایۂ لالۂ بے داغ، سویدائے بہار

مستیٔ بادِ صبا سے ہے، بہ عرضِ سبزہ
ریزۂ شیشۂ مے، جوہرِ تیغِ کہسار

سبز ہے، جامِ زمرد کی طرح داغِ پلنگ
تازہ ہے ریشۂ نارنج صفت روئے شرار

مستیٔ ابر سے گلچینِ طرب ہے حسرت
کہ اس آغوش میں ممکن ہے دو عالم کا فشار

کوہ و صحرا ہمہ، معموریٔ شوقِ بلبل
راہِ خوابیدہ ہوئی خندۂ گل سے بیدار

سونپے ہے فیضِ ہوا صورتِ مژگانِ یتیم
سرنوشتِ دوجہاں ابر، بہ یک سطرِ غبار

کاٹ کر پھینکیے ناخن، تو بہ اندازِ ہلال
قوتِ نامیہ اُس کو بھی نہ چھوڑے بیکار

کفِ ہر خاک بگردوں شدہ، قمری پرواز
دامِ ہر کاغذِ آتش زدہ، طاؤس شکار

میکدے میں ہو، اگر، آرزوئے گل چینی
بھول جا یک قدحِ بادہ بہ طاقِ گلزار

موجِ گل ڈھونڈھ بہ خلوتکدۂ غنچۂ باغ
گم کرے، گوشۂ میخانہ میں گر تو، دستار

کھینچے گر مانیٔ اندیشہ چمن کی تصویر
سبز، مثلِ خطِ نوخیز، ہو خطِ پرکار

لعل سی، کی ہے پئے زمزمۂ مدحتِ شاہ
طوطیٔ سبزۂ کہسار نے پیدا، منقار

وہ شہنشاہ کہ جس کی پئے تعمیرِ سرا،
چشمِ جبریل، ہوئی قالبِ خشتِ دیوار

فلک العرش، ہجومِ خمِ دوشِ مزدور
رشتۂ فیضِ ازل، سازِ طنابِ معمار

سبزۂ نہ چمن، و یک خطِ پشتِ لبِ بام
رفعتِ ہمتِ صد عارف، و یک اوجِ حصار

واں کے خاشاک سے، حاصل ہو جسے یک پرِ کاہ
وہ رہے مروحۂ بالِ پری سے بیزار

خاکِ صحرائے نجف، جوہرِ سیرِ عرفا
چشمِ نقشِ قدم، آئینۂ بختِ بیدار

ذرہ اس گرد کا، خورشید کو، آئینۂ ناز
گرد اس دشت کی، امید کو، احرامِ بہار

آفرینش کو ہے، واں سے، طلبِ مستیِ ناز
عرضِ خمیازۂ ایجاد ہے، ہر موجِ غبار

مطلع
فیض سے تیرے ہے، اے شمعِ شبستانِ بہار
دلِ پروانہ چراغاں، پرِ بلبل گلزار

شکلِ طاؤس کرے آئنہ خانہ پرواز
ذوق میں جلوے کے تیرے، بہوائے دیدار

تیری اولاد کے غم سے ہے، بروئے گردوں
سلکِ اختر میں مہِ نو، مژۂ گوہر بار

ہم عبادت کو، ترا نقشِ قدم، مہرِ نماز
ہم ریاضت کو، ترے حوصلے سے استظہار

مدح میں تیری نہاں، زمزمۂ نعتِ نبی
جام سے تیرے عیاں، بادۂ جوشِ اسرار

جوہرِ دستِ دعا آئنہ، یعنی تاثیر
یک طرف نازشِ مژگان، و دگر سو غمِ خار

مردمک سے، ہو عزا خانۂ اقبالِ نگاہ
خاکِ در کی ترے، جو چشم، نہ ہو آئنہ دار

دشمنِ آلِ نبی کو، بطرب خانۂ دہر
عرضِ خمیازۂ سیلاب ہو، طاقِ دیوار

دیدہ تا دل، اسدؔ، آئینۂ یک پرتوِ شوق
فیضِ معنی سے، خطِ ساغرِ راقم سرشار

۱۸۲۱ء

(۲)

م

دہر، جز جلوۂ یکتائیِ معشوق نہیں
ہم کہاں ہوتے، اگر حسن نہ ہوتا خود بیں؟

بے دلی ہائے تماشا، کہ نہ عبرت ہے نہ ذوق
بے کسی ہائے تمنا، کہ نہ دنیا ہے نہ دیں

ہرزہ ہے، نغمۂ زیر و بمِ ہستی و عدم
لغو ہے، آئنۂ فرقِ جنون و تسکیں

نقشِ معنی ہمہ، خمیازۂ عرضِ صورت
سخنِ حق ہمہ، پیمانۂ ذوقِ تحسیں

لافِ دانش غلط، و نفعِ عبادت معلوم
دردِ یک ساغرِ غفلت ہے، چہ دنیا، و چہ دیں

مثلِ مضمونِ وفا، باد بدستِ تسلیم
صورتِ نقشِ قدم، خاک بہ فرقِ تمکیں

عشق، بے ربطیِ شیرازۂ اجزائے حواس
وصل، زنگارِ رخِ آئنۂ حسنِ یقیں

کوہ کن، گرسنہ مزدورِ طرب گاہِ رقیب
بے ستوں، آئنۂ خوابِ گرانِ شیریں

کس نے دیکھا، نفسِ اہلِ وفا آتش خیز؟
کس نے پایا، اثرِ نالۂ دلہائے حزیں!

سامعِ زمزمۂ اہلِ جہاں ہوں، لیکن
نہ سر و برگِ ستائش، نہ دماغِ نفریں

کس قدر ہرزہ سرا ہوں کہ عیاذاً باللہ!
یک قلم خارجِ آدابِ وقار و تمکیں

نقشِ "لاحول" لکھ، اے خامۂ ہذیاں تحریر
"یا علی" عرض کر، اے فطرتِ وسواس قریں

مظہرِ فیضِ خدا، جان و دلِ ختمِ رسل
قبلۂ آلِ نبیؐ، کعبۂ ایجادِ یقیں

ہو، وہ سرمایۂ ایجاد جہاں گرمِ خرام
ہر کفِ خاک ہے واں گردۂ تصویرِ زمیں

جلوہ پرداز ہو، نقشِ قدم اس کا جس جا
وہ کفِ خاک ہے ناموسِ دو عالم کی امیں

نسبتِ نام سے اس کی ہے یہ رتبہ کہ رہے
ابداً پشتِ فلک، خم شدۂ نازِ زمیں

فیضِ خلق اس کا ہی شامل ہے کہ ہوتا ہے سدا
بوئے گل سے نفسِ بادِ صبا عطر آگیں

برشِ تیغ کا اس کی ہے جہاں میں چرچا
قطع ہو جائے نہ سر رشتۂ ایجاد کہیں

کفر سوز اس کا وہ جلوہ ہے کہ جس سے ٹوٹے
رنگِ عاشق کی طرح، رونقِ بتخانۂ چیں

جاں پناہا! دل و جاں فیض رسانا! شاہا!
وصیِ ختمِ رسل تو ہے، بہ فتوائے یقیں

جسمِ اطہر کو ترے، دوشِ پیمبر، منبر
نامِ نامی کو ترے ناصیۂ عرش، نگیں

کس سے ممکن ہے تری مدح، بغیر از واجب؟
شعلۂ شمع، مگر، شمع پہ باندھے آئیں

آستاں پر ہے ترے جوہرِ آئینۂ سنگ
رقمِ بندگیِ حضرتِ جبریلِ امیں

تیرے در کے لیے، اسبابِ نثار آمادہ
خاکیوں کو جو خدا نے دیے جان و دل و دیں

تیری مدحت کے لیے ہیں دل و جاں، کام و زباں
تیری تسلیم کو ہیں لوح و قلم، دست و جبیں

کس سے ہو سکتی ہے، مداحیِ ممدوحِ خدا!
کس سے ہو سکتی ہے آرایشِ فردوسِ بریں!

جنسِ بازارِ معاصی، اسد اللہ اسد
کہ سوا تیرے کوئی اس کا خریدار نہیں

شوخیِ عرضِ مطالب میں ہے گستاخِ طلب
ہے ترے حوصلۂ فضل پہ از بسکہ، یقیں

دے دعا کو مری وہ مرتبۂ حسنِ قبول
کہ اجابت کہے ہر حرف پہ سو بار "آمیں"

غمِ شبیر سے ہو سینہ یہاں تک لبریز
کہ رہیں خونِ جگر سے مری آنکھیں رنگیں

طبع کو الفتِ دُلدُل میں یہ سرگرمیِ شوق
کہ جہاں تک چلے، اس سے قدم اور مجھ سے جبیں

دلِ الفت نسب، و سینۂ توحید فضا
نگہِ جلوہ پرست، و نفسِ صدق گزیں

صرفِ اعدا، اثرِ شعلہ و دودِ دوزخ
وقفِ احباب، گل و سنبلِ فردوسِ بریں

(۴)

(۱)

۱۸۲۱ء

سنگ، ایہ کار گر ربطِ نزاکت ہے کہ ہے — خندۂ بے خودیِ کبک، بدندانِ شرار

---

کشتۂ افعیِ زلفِ سیہ شیریں کو — بیستوں سبزے سے ہے سنگِ زمرد کا مزار
حسرتِ جلوۂ ساقی ہے کہ ہر پارۂ ابر — سینہ، بے تابی سے، ملتا ہے بہ تیغِ کہسار
دشمنِ حسرتِ عاشق ہے، رگِ ابرِ سیاہ — جس نے برباد کیا ریشۂ چندیں شبِ تار

---

چشم بر چشم چھنے ہے بہ تماشا مجنوں — ہر دو سو خانۂ زنجیر، نگہ کا بازار
خانۂ تنگ، ہجومِ دو جہاں کیفیت — جامِ جمشید ہے یاں قالبِ خشتِ دیوار

---

سنبل و دام کمیں خانۂ خوابِ صیاد — نرگس و جامِ سیہ مستیِ چشمِ بیدار
طرّہ ہا، بسکہ، گرفتارِ صبا ہیں، شانہ — زانوئے آئنہ پر مارے ہے دستِ بیکار
بسکہ یک رنگ ہیں دل، کرتی ہے ایجاد نسیم — لالے کے داغ سے، جوں نقطہ و خط، سنبل زار
اے خوشا! فیضِ ہوائے چمنِ نشو و نما — بادہ پُر زور و نفس مست، و مسیحا بیمار

---

ہمتِ نشو و نما میں یہ بلندی ہے کہ سرو — پرِ قمری سے کرے صیقلِ تیغِ کہسار
ہر کفِ خاک، جگر تشنۂ صد رنگ ظہور — غنچے کے میکدے میں مستِ تامل ہے بہار
کس قدر عرض کروں ساغرِ شبنم، یا رب؟ — موجۂ سبزۂ نوخیز ہے لبریزِ خمار
غنچۂ لالہ، سیہ مستِ جوانی ہے ہنوز — شبنمِ صبح، ہوئی رعشۂ اعضائے بہار
جوششِ بیدادِ تپش سے ہوئی عریاں آخر — شاخِ گلبن پہ، صبا، چھوڑ کے پیراہنِ خار
سازِ عریانیِ کیفیتِ دل ہے، لیکن — یہ ہے تند، نہیں موجِ خرامِ اظہار
موجِ مے پر ہے، براتِ نگرانی امید — گلِ نرگس سے کفِ جام پہ ہے چشمِ بہار

---

(۱) "یہاں اور آیندہ دو شعروں کے درمیان سادہ لکیر کا مطلب یہ ہے کہ یہاں سے میرزا صاحب نے کچھ شعر نکال کر دیوانِ متداول میں شامل کیے ہیں۔"

گلشن و میکدہ، سیلابیِ یک موجِ خیال
نشۂ و جلوۂ گل، بر سرِ ہم فتنہ غبار

---

پشتِ لب، تہمتِ خط کھینچے ہے بے جا، یعنی
سبز ہے، موجِ تبسم، بہ ہوائے گفتار

---

جائے حیرت ہے کہ گل بازیِ اندیشۂ شوق
اس زمیں میں نہ کرے سبز قلم کی رفتار

---

کسوتِ تاک میں ہے نشۂ ایجادِ ازل
سبحۂ عرضِ دو عالم، بکفِ آبلہ دار

بہ نظر گاہِ گلستانِ خیالِ ساقی
بیخودی، دامِ رگِ گل سے ہے پیمانہ شکار

بہ ہوائے چمنِ جلوہ، ہے طاؤس پرست
باندھے ہے پیرِ فلک، موجِ شفق سے زنار

یک چمن جلوۂ یوسف ہے، بہ چشمِ یعقوب
لالہ با داغ برافگندہ و گلہا بے دستار

بیضۂ قمری کے آئینے میں پنہاں صیقل
سروِ بیدل سے عیاں، عکسِ خیالِ قدِ یار

عکسِ موجِ گل و سرشاریِ اندازِ حباب
نگہِ آئنہ، کیفیتِ دل سے ہے دوچار

کس قدر سازِ دو عالم کو ملی جرأتِ ناز
کہ ہوا ساغرِ بے حوصلۂ دل، کہسار

ورنہ وہ ناز ہے، جس گلشنِ بیداد سے تھا
طورِ مشعل بکف از جلوۂ تیزیِ بہار

سایۂ تیغ کو دیکھ اس کے، بہ ذوقِ یک زخم
سینۂ سنگ پہ کھینچے ہے الف، بالِ شرار

بتکدہ، بہرِ پرستشگریِ قبلۂ ناز
باندھے زنارِ رگِ سنگ، میانِ کہسار

سبحہ گرداں ہے اسی کی کفِ امید کا ابر
ہم سے جس کے، صبا، توڑے ہے صد جا زنار

رنگریزِ گل و جامِ دو جہاں ناز و نیاز
اولیں دورِ امامت، طربِ ایجادِ بہار

جوشِ طوفانِ کرم، ساقیِ کوثر ساغر
رشکِ فلک، رآئنہ ایجادِ کفِ گوہر بار

پہنے ہے پیرہنِ کاغذِ ابریِ نیساں
یہ تنگ مایہ، ہے فریادیِ جوشِ ایثار

---

پر یہ دولت بھی نصیبِ نگہِ معنیِ ناز
کہ ہوا صورتِ آئینہ میں، جوہر بیدار

---

اے خوشا مکتبِ شوق و بہ دبستانِ مراد
سبقِ ناز کی ہے عجز کو صد جا تکرار

مشقِ نقشِ قدم، نسخۂ آبِ حیواں
جادۂ دشت بکف، عمرِ خضر کا طومار

جلوہ تمثال ہے، ہر ذرۂ نیرنگ سواد
بزمِ آئینۂ تصویر نمامشتِ غبار

دو جہاں طالبِ دیدار تھا، یا رب کہ، ہنوز
چشمکِ ذرہ سے ہے گرم، نگہ کا بازار

ہے، نفس، مایۂ شوقِ دو جہاں ریگِ ملول
پائے رفتار کم، و حسرتِ جولاں بسیار

---

دشتِ الفت چمن، و آبلہ مہماں پرور
دلِ جبریل، کفِ پا پہ مَلے ہے رخسار

یاں تک انصاف نوازی کر اگر ریزۂ سنگ
بے خبر دے بکفِ پائے مسافر آزار

یک بیاباں تپشِ بالِ شرر ہے، صحرا
مغزِ کہسار میں کرتا ہے فرو، نشترِ خار

فرش اس دشتِ تمنا میں نہ ہوتا، گر ہوں
گرمیِ شعلۂ رفتار، سے جلتے خس و خار

ابرِ نیساں سے ملے موجِ گہر کا تاواں
خلوتِ آبلہ میں گم کرے، گر تو، رفتار

یک جہاں بسملِ اندازِ پر افشانی ہے
دام ہے اُس کے، قضا کو ہے رہائی دشوار

موجِ طوفانِ غضب، چشمۂ زہ چرخِ حباب
ذوالفقارِ شہِ مرداں، خطِ قدرت آثار

موجِ ابروئے قضا جس کے تصور سے، دو نیم
بیم سے جس کے، دلِ شحنۂ تقدیر، فگار

شعلہ تحریر ہے اس برق کی، ہے کلکِ قضا
بالِ جبریل سے مسطر کشِ سطرِ زنہار

موجِ طوفاں ہو، اگر خونِ دو عالم ہستی
ہے حنا کو سرِ ناخن سے گزرنا دشوار

دشتِ تسخیر ہو، گر گردِ خرامِ دلدل
نعل، در آتشِ ہر ذرہ ہے، تیغِ کہسار

بالِ رعنائیِ دم، موجۂ گلبندِ قبا
گردشِ کاسۂ سُم، چشمِ پری آئنہ دار

گردِ رہ اُس کی بجز شیشۂ ساعت میں اگر
ہر نفس راہ میں ٹوٹے، نفسِ لیل و نہار

نرم رفتار ہو جس کوہ پہ وہ برق گداز
رفتنِ رنگِ حنا ہے، تپشِ بالِ شرار

ہے سراسر روشِ عالمِ ایجاد اُسے
جیبِ خلوتکدۂ غنچہ میں، جولانِ بہار

جس کے حیرتکدۂ نقشِ قدم میں، ہستی
خونِ صد برق سے باندھے بکفِ دستِ نگار

ذوقِ تسلیمِ تمنا سے بہ گلزارِ حضور
عرضِ تسخیرِ تماشا ہے بہ دامِ اظہار

مطلعِ تازہ ہوا موجۂ کیفیتِ دل
جامِ سرشارِ مے و غنچۂ لبریزِ بہار

---

گردِ جولاں سے ہے تیری، جگرِ بیانِ خرام
جلوۂ طور، بہ مشکِ سودۂ زخمِ تکرار

جس چمن میں ہو، ترا جلوۂ محرومِ نواز
پرِ طاؤس، کرے گرم نگہ کا بازار

جس ادب گاہ میں تو آئنۂ شوخی ہو
جلوہ، ہے ساقیِ مخموریِ تابِ دیوار

تو وہ ساقی ہے کہ ہر موجِ محیطِ تسنیم
کھینچے خمیازے میں تیرے لبِ ساغر کا خمار

گرد بادِ آئنہ فتراکِ دماغِ دلہا
تیرا صحرائے طلب، محملِ پیمانہ شکار

ذوقِ بے تابیِ دیدار سے تیرے، ہے ہنوز
جوشِ جوہر سے، دلِ آئنہ، گلدستۂ خار

---

تیرا پیمانہ ہے، نسخۂ ادوارِ ظہور
تیرا نقشِ قدم، آئینۂ شانِ اظہار

آیتِ رحمتِ حق، بسملۂ مصحفِ ناز
سطرِ موجۂ دیباچۂ درسِ اسرار

قبلۂ نورِ نظر، کعبۂ اعجازِ مسیح
مژۂ دیدۂ نخچیر سے، نبضِ بیمار

تہمتِ بیخودیِ کفر نہ کھینچے، یارب
کیِ ربطِ نیاز، و خطِ نازِ بسیار

ناز پروردۂ صد رنگ تمنا ہوں، و لے
پرورش پائی ہے، جوں غنچہ، بہ خونِ اظہار

تنگیِ حوصلہ، گردابِ دو عالم آداب
دیدِ یک غنچہ سے ہوں بسملِ نقصانِ بہار

رشکِ نظارہ تھی یک برقِ تجلی کہ ہنوز
تشنۂ خونِ دو عالم ہوں، بہ عرضِ تکرار

وحشتِ فرصتِ یک جیب کشش نے کھویا
صورتِ رنگِ حنا، ہاتھ سے دامانِ بہار

شعلۂ آغاز، و لے حیرتِ داغِ انجام
موجۂ بے لیک ز سر تا قدم آغوشِ حصار

ہے اسیرِ ستم کشمکشِ دامِ وفا
دلِ وارستۂ ہفتاد و دو ملت بیزار

مژۂ خواب سے کرتا ہوں، بہ آسایشِ درد
بخیۂ زخمِ دلِ چاک، بہ یک دستہ شرار

محرمِ دردِ گرفتاریِ مستی معلوم
ہوں نفس سے، صفتِ نغمہ، بہ بندِ رگِ تار

تھا سرِ سلسلہ جنبانیِ صد عمرِ ابد
سازِ بافتن بہ ریشم کدۂ نالۂ زار

لیکن اس رشتۂ تحریر میں سر تا سرِ فکر
ہوں، بہ قدرِ عددِ حرفِ علی، سُبحہ شمار

دوست اس سلسلۂ ناز کے، جوں سنبل و گل
ابرِ میخانہ کریں ساغرِ خورشید شکار

لنگرِ عیش پہ سرشارِ تماشائے دوام
کر رہے خونِ خزاں سے بہ حنا پائے بہار

زلفِ معشوق کشش، سلسلۂ وحشتِ ناز
دلِ عاشق، شکن آموزِ خمِ طرۂ یار

نغمۂ تمثال پری، نشۂ مینا آزاد
دلِ آئینہ طرب، ساغرِ بختِ بیدار

---

(۲)

## ● ۱۸۲۱ء

توڑے ہے عجزِ تنک حوصلہ، بر روئے زمیں
سجدۂ تمثال وہ آئینہ، کہیں جس کو جبیں

توڑے ہے نالہ، سرِ رشتۂ پاسِ انفاس
سر کرے ہے، دلِ حیرت زدہ، شغلِ تسکیں

---

یاس، تمثالِ بہار آئنہ استغنا
وہم، آئینۂ پیدائیِ تمثالِ یقیں

خوں ہوا، جوششِ تمنا سے، دو عالم کا دماغ
بزمِ یاس، آکا سوئے پیدائی و اخفا رنگیں

---

خانہ ویرانیِ امید و پریشانیِ بیم
جوشِ دوزخ، ہے خزانِ چمنِ خلدِ بریں

---

بادِ افسانۂ بیمار ہے، عیسیٰ کا نفس
استخواں ریزۂ موراں ہے سلیماں کا نگیں

---

موجِ خمیازۂ یک نشّہ، چہ اسلام، و چہ کفر
کجیِ یک خطِ مسطر، چہ توہم، چہ یقیں

قبلہ و ابروئے بت، یک رہِ خوابیدۂ شوق
کعبہ و بتکدہ، یک محملِ خوابِ رنگیں

---

عیشِ بسمل کدۂ عیدِ حریفاں معلوم
خوں ہوا آئینہ، کہ ہو جبہۂ طفلاں رنگیں

---

نزعِ مخمور ہوں اُس دید کی دُھن میں کہ مجھے
رشتۂ سازِ ازل ہے، نگہِ بازپسیں

حیرت، آفت زدۂ عرضِ دو عالم نیرنگ
موم آئینۂ ایجاد ہے، مغزِ تسکیں

وحشتِ دل سے پریشاں ہے چراغانِ خیال
باندھوں ہوں آئنے پر چشمِ پری سے آئیں

کوچہ دیتا ہے پریشاں نظری، ہر صحرا
رمِ آہو کو ہے ہر ذرّے کی چشمک میں کمیں

چشمِ امید سے گرتے ہیں، دو عالم جوں اشک
یاس پیمانہ کشِ گریۂ مستانہ نہیں

کس قدر فکر کو ہے نالِ قلم موئے دماغ
کہ ہوا خونِ نگہِ شوق میں، نقشِ تمکیں

عذرِ لنگ آفتِ جولانِ ہوس ہے یارب
جل اٹھے گرمیِ رفتار سے، پائے چوبیں

نہ تمنا، نہ تماشا، نہ تحیّر، نہ نگاہ
گردِ جوہر میں ہے، آئینۂ دل پردہ نشیں

کھینچوں ہوں آئینے پر خندۂ گل سے مسطر — نامہ، عنوانِ بیانِ دلِ آزردہ نہیں
رنجِ تنظیمِ مسیحا نہیں اٹھتا مجھ سے — درد ہوتا ہے مرے دل میں، جو توڑوں بالیں
بس کہ گستاخیِ اربابِ جہاں سے ہوں ملول — پرِ پروانہ، مری بزم میں ہے خنجرِ کیں
اے عبارت، تجھے کس خط سے ہے درسِ نیرنگ — اے نگہ، تجھ کو ہے کس نقطے میں مشقِ تسکیں؟

---

جلوۂ ریگِ رواں دیکھ کے گردوں بر صبح — خاک پر توڑے ہے آئینۂ نازِ پرویں
شورِ اوہام سے مت ہو شبِ خونِ انصاف — گفتگو بے مزہ، و زخمِ تمنا نمکیں
ختم کر ایک اشارت میں عبادتِ نیاز — جوں مہِ نو، ہے نہاں گوشۂ ابرو میں، جبیں

---

معنیِ لفظِ کرم، بسملۂ نسخۂ حسن — قبلۂ اہلِ نظر، کعبۂ اربابِ یقیں
جلوہ رفتارِ سرِ جادۂ شرعِ تسلیم — نقشِ پا جس کا ہے توحید کو معراجِ جبیں

---

کوہ کو، بیم سے، اس کے، ہے جگر باختگی — نہ کرے نذرِ صدا، ورنہ، متاعِ تمکیں

---

وصفِ دُلدل، ہے مرے مطلعِ ثانی کی بہار — جنتِ نقشِ قدم سے ہوں میں اسکی گلچیں
گردِ رہ، سرمہ کشِ دیدۂ اربابِ یقیں — مطلع — نقشِ ہر گام، دو عالم صفہاں زیرِ نگیں
برگِ گل کا، ہو جو طوفانِ ہوا میں عالم — اس کے جولاں میں نظر آئے ہے یوں دامنِ زیں
اس کی شوخی سے بہ حیرت کدۂ نقشِ خیال — فکر کو حوصلۂ فرصتِ ادراک نہیں
جلوۂ برق سے ہو جائے نگہ، عکس پذیر — اگر آئینہ بنے حیرتِ صورت گرِ چیں

---

ذوقِ گلچینیِ نقشِ کفِ پا سے تیرے — عرش چاہے ہے کہ ہو در پہ ترے خاک نشیں
تجھ میں اور غیر میں نسبت ہے، ولیکن بہ تضاد — وصیِ ختمِ رسل تو ہے باثباتِ یقیں

---

دادِ دیوانگیِ دل کہ ترا مدحت گر — ذرّے باندھے ہے خورشیدِ فلک پر آئیں

(۵)

۱۸۲۱ء

بہ گمانِ قطعِ زحمت نہ دو چار خامشی ہو
کہ زبانِ سرمہ آلود نہیں تیغِ اصفہانی

بفریبِ آشنائی، بخیالِ بے وفائی
نہ رکھ آپ سے تعلق، مگر ایک بدگمانی

نظرے سوئے کہستاں کہ نہیں غیر شیشہ ساماں
جو گدازِ دل ہو مطلب تو چمن ہے سنگ جانی

بفراز گاہِ عبرت، چہ بہار و کو تماشا؟
کہ نگاہ ہے سیہ پوش بعزائے زندگانی

بہ فراقِ رفتہ یاراں، خط و حرف ہو پریشاں
دلِ غافل از حقیقت، ہمہ ذوقِ قصہ خوانی

تپشِ دلِ شکستہ اپنے حیرت، آگہی ہے
کہ نہ دے عنانِ فرصت بکشاکشِ زبانی

نہ وفا کو آبرو ہے، نہ جفا تمیز جو ہے
چہ حسابِ جاں فشانی؟ چہ غرورِ دلستانی!

بہ شکنجِ جستجو ہا، بہ سرابِ گفتگو ہا
تگ و تازِ آرزو ہا، بہ فریبِ شادمانی

نہیں شاہراہِ اوہام بجز آنسوئے رسیدن
تری سادگی ہے، غافل، درِ دل پہ پاسبانی

چہ امید و ناامیدی؟ چہ نگاہ و بے نگاہی؟
ہمہ عرضِ ناشکیبی؟ ہمہ سازِ جاں ستانی

اگر آرزو ہے راحت تو عبث بخوں تپیدن
کہ خیال ہو تعب کش بہ ہوائے کامرانی

شرر و شورِ آرزو سے تب و تابِ عجز بہتر
دکھے اگر ہوس پہ غمِ بیدلی، گرانی

ہوسِ فروختنہا، تب و تاب سوختنہا
سرِ شمع نقشِ پا ہے، بلباسِ ناتوانی

شررِ اسیر دل کو ملے اوجِ عرضِ اظہار
جو بہ صورتِ چراغاں کرے شعلہ نردبانی

ہوئے مشقِ جرأتِ ناز، رہ و رسمِ طرحِ آداب
خمِ پشت تو شما تھا بجز ارششِ جوانی

اگر آرزو رسا ہو، پئے دردِ دل دوا ہو
وہ اجل کہ خوں بہا ہو، بہ شہیدِ ناتوانی

غمِ عجز کا سفینہ بہ کنارِ بیدلی ہے
مگر ایک شہپرِ مور کرے سازِ بادبانی

مجھے انتعاشِ غم نے پئے عرضِ حال بخشی
ہوسِ غزل سرائی، تپشِ فسانہ خوانی

---

دلِ ناامید کیونکر بہ تسلی آشنا ہو
جو امیدوار رہیے، نہ بہ مرگِ ناگہانی

مجھے بادۂ طرب سے بخمار گاہِ قسمت
جو ملی تو تلخ کامی، جو ہوئی تو سرگرانی

نہ ستم کر اب تو مجھ پر کہ وہ دن گئے کہ ہاں تھی
مجھے طاقت آزمائی، تجھے الفت آزمائی

بہ ہزار امیدواری رہی ایک اشک باری
نہ ہوا حصولِ زاری، بجز آستیں فشانی

کروں غنودہ ترکِ صحبت، ہو کہاں وہ بید ماغی؟
نہ غرورِ میرزائی، نہ فریبِ ناتوانی

ہمہ یک نفس تپش سے تب و تابِ ہجر مت پوچھ
کہ ستمکشِ جنوں ہوں ز تعلقِ زندگانی

کفِ موجۂ حیا ہوں بگدازِ عرضِ مطلب
کہ سرشکِ قطرہ زن ہے بہ پیامِ دل بیانی

یہی بار بار جی میں مرے آئے ہے کہ غالب
کروں خوانِ گفتگو پہ دل و جاں کی مہمانی

# غزلیات

## ● ۱۸۲۱ء

عالم، جہاں بعرضِ بساطِ وجود تھا
جوں صبح، چاکِ جیب مجھے تار و پود تھا

بازی خورِ فریب ہے، اہلِ نظر کا ذوق
ہنگامہ گرمِ حیرتِ بود و نبود تھا

عالم، طلسمِ شہرِ خموشاں ہے سر بسر
یا میں غریبِ کشورِ گفت و شنود تھا

جز قیس، اور کوئی نہ آیا بروئے کار  م
صحرا، مگر، بہ تنگیِ چشمِ حسود تھا

آشفتگی نے نقشِ سویدا کیا درست  م
ظاہر ہوا کہ داغ کا سرمایہ دود تھا

تھا خواب میں، خیال کو تجھ سے معاملہ  م
جب آنکھ کھل گئی، نہ زیاں تھا، نہ سود تھا

لیتا ہوں، مکتبِ غمِ دل میں، سبق ہنوز  م
لیکن یہی کہ "رفت" گیا اور "بود" تھا

ڈھانپا کفن نے داغِ عیوبِ برہنگی  م
میں، ورنہ، ہر لباس میں ننگِ وجود تھا

تیشے بغیر مر نہ سکا کوہکن، اسد  م
سرگشتۂ خمارِ رسوم و قیود تھا

## ● ۱۸۲۱ء

تنگی رفیقِ رہ تھی، عدم یا وجود تھا
میرا سفر بہ طالعِ چشمِ حسود تھا

تو یک جہاں قماشِ ہوس جمع کر، کہ میں
حیرت متاعِ عالمِ نقصان و سود تھا

گردش محیطِ ظلم رہا جس قدر، فلک
میں پائمالِ غمزۂ چشمِ کبود تھا

پوچھا تھا گرچہ یار نے احوالِ دل، مگر
کس کو دماغِ منتِ گفت و شنود تھا

خور، شبنم آشنا نہ ہوا ورنہ میں، اسد
سر تا قدم گزارشِ ذوقِ سجود تھا

## ● ۱۸۲۱ء

کہتے ہو: "نہ دیں گے ہم" دل اگر پڑا پایا م دل کہاں کہ گم کیجے! ہم نے مدعا پایا
ہے کہاں تمنا کا دوسرا قدم، یا رب؟ م ہم نے دشتِ امکاں کو ایک نقشِ پا پایا
بے دماغِ خجلت ہوں، رشکِ امتحاں تا کے؟ م ایک بے کسی، تجھ کو عالم آشنا پایا
خاکبازیِ امید، کارخانۂ طفلی م یاس کو دو عالم سے لب بخندہ وا پایا
کیوں نہ وحشتِ غالب باج خواہِ تسکیں ہو؟ م کشتۂ تغافل کو خصمِ خوں بہا پایا

## ● ۱۸۲۱ء

عشق سے طبیعت نے، زیست کا مزا پایا م درد کی دوا پائی، دردِ بے دوا پایا
دوست دارِ دشمن ہے، اعتمادِ دل معلوم م آہ بے اثر دیکھی، نالہ نارسا پایا
سادگی و پُرکاری، بے خودی و ہشیاری م حسن کو تغافل میں جرأت آزما پایا
غنچہ پھر لگا کھلنے، آج ہم نے اپنا دل م خوں کیا ہوا دیکھا، گم کیا ہوا پایا
حالِ دل نہیں معلوم، لیکن اس قدر، یعنی م ہم نے بارہا ڈھونڈا، تم نے بارہا پایا
شورِ پندِ ناصح نے زخم پر نمک چھڑکا م آپ سے کوئی پوچھے "تم نے کیا مزا پایا؟"
فکرِ نالہ میں، گویا، حلقہ ہوں زِ سر تا پا م عضو عضو، جوں زنجیر، یک دلِ صدا پایا
شب نظارہ پرور تھا خواب میں خرام اُس کا م صبح، موجۂ گل کو نقشِ بوریا پایا
جس قدر جگر خوں ہو، کوچہ دادنِ گل ہے م زخمِ تیغِ قاتل کو طرفہ دلکشا پایا
ہے نگیں کی پاداری، نامِ صاحبِ خانہ م ہم سے تیرے کوچے نے نقشِ مدعا پایا
نے اسد جفا سائل، نے ستم جنوں مائل م تجھ کو جس قدر ڈھونڈا الفت آزما پایا

## ● ۱۸۲۱ء

شوق، ہر رنگ رقیبِ سر و ساماں نکلا م قیس، تصویر کے پردے میں بھی عریاں نکلا
زخم نے داد نہ دی تنگیِ دل کی، یا رب! م تیر بھی سینۂ بسمل سے پَر افشاں نکلا

بوئے گل، نالۂ دل، دودِ چراغِ محفل م جو تری بزم سے نکلا، سو پریشاں نکلا
دلِ حسرت زدہ، تھا مائدۂ لذتِ درد م کام یاروں کا بقدرِ لب و دنداں نکلا
تھی نو آموزِ فنا، ہمتِ دشوار پسند م سخت مشکل ہے کہ یہ کام بھی آساں نکلا
دل میں پھر گریے نے اک شور اٹھایا غالبؔ م آہ! جو قطرہ نہ نکلا تھا، سو طوفاں نکلا

## ● ۱۸۲۱ء

دہر میں نقشِ وفا وجہِ تسلی نہ ہوا م ہے یہ وہ لفظ کہ شرمندۂ معنی نہ ہوا
نہ ہوئی ہم سے رقم حیرتِ خطِ رخِ یار صفحۂ آئنہ، جولاں گہِ طوطی نہ ہوا
وسعتِ رحمتِ حق دیکھ کہ بخشا جاوے مجھ سا کافر کہ جو ممنونِ معاصی نہ ہوا
سبزۂ خط سے ترا کاکلِ سرکش نہ دبا م یہ زمرد بھی حریفِ دمِ افعی نہ ہوا
میں نے چاہا تھا کہ اندوہِ وفا سے چھوٹوں م وہ ستمگر مرے مرنے پہ بھی راضی نہ ہوا
دل، گزرگاہِ خیالِ مے و ساغر ہی سہی م گر نفس، جادۂ سر منزلِ تقوی نہ ہوا
ہوں ترے وعدہ نہ کرنے میں بھی راضی کہ کبھی م گوش، منت کشِ گلبانگِ تسلی نہ ہوا
کس سے محرومیِ قسمت کی شکایت کیجیے؟ م ہم نے چاہا تھا کہ مر جائیں، سو وہ بھی نہ ہوا
مر گیا صدمۂ یک جنبشِ لب سے غالبؔ م ناتوانی سے، حریفِ دمِ عیسی نہ ہوا

## ● ۱۸۲۱ء

جب، بتقریبِ سفر، یار نے محمل باندھا م تپشِ شوق نے ہر ذرے پہ اک دل باندھا
اہلِ بینش نے بہ حیرت کدۂ شوخیِ ناز م جوہرِ آئنہ کو طوطیِ بسمل باندھا
یاس و امید نے یک عربدہ میداں مانگا م عجزِ ہمت نے طلسمِ دلِ سائل باندھا
نہ بندھے تشنگیِ شوق کے مضموں، غالبؔ م گرچہ دل کھول کے، دریا کو بھی ساحل باندھا

## ● ۱۸۲۱ء

ناتوانی ہے تماشائیِ عمرِ رفتہ رنگ نے آئنہ آنکھوں کے مقابل باندھا

اصطلاحاتِ اسیرانِ تغافل مت پوچھ
جو گرہ آپ نہ کھولی، اُسے مشکل باندھا

نوکِ ہر خار سے تھا بسکہ سرِ دزدیِ زخم
جوں نمد، ہم نے کفِ پا پہ، اسد، دل باندھا

## ● ۱۸۲۱ء

کارخانے سے جنوں کے بھی، میں عریاں نکلا
میری قسمت کا نہ ایک آدھ گریباں نکلا

ساغرِ جلوۂ سرشار ہے، ہر ذرۂ خاک
شوقِ دیدار بلا آئنہ ساماں نکلا

کچھ کھٹکتا تھا مرے سینے میں، لیکن آخر
جس کو دل کہتے تھے، سو تیر کا پیکاں نکلا

کس قدر خاک ہوا ہے دلِ مجنوں، یارب
نقشِ ہر ذرہ، سویدائے بیاباں نکلا

شورِ رسوائیِ دل دیکھ کہ یک نالۂ شوق
لاکھ پردے میں چھپا، پر وہی عریاں نکلا

شوخیِ رنگِ حنا خونِ وفا سے، کب تک؟
آخر، اے عہد شکن، تو بھی پشیماں نکلا

جوہر ایجادِ خطِ سبز ہے، خود بینیِ حسن
جو نہ دیکھا تھا، سو آئینے میں پنہاں نکلا

میں بھی معذورِ جنوں ہوں، اسد، اے خانہ خراب
پیشوا لینے مجھے گھر سے بیاباں نکلا

## ● ۱۸۲۱ء

نہ ہوگا یک بیاباں ماندگی سے، ذوق کم میرا
حبابِ موجۂ رفتار ہے، نقشِ قدم میرا

محبت تھی چمن سے، لیکن اب یہ بیدماغی ہے
کہ موجِ بوئے گل سے، ناک میں آتا ہے دم میرا

رہِ خوابیدہ، تھی گردن کشِ یک درسِ آگاہی
زمیں کو سیلیِ استاد ہے، نقشِ قدم میرا

سراغِ آوارۂ عرضِ دو عالم شورِ محشر ہوں
پر افشاں ہے غبار، آں سوئے صحرائے عدم، میرا

نہ ہو وحشت کشِ درسِ سرابِ سطرِ آگاہی
غبارِ راہ ہوں، بے مدعا ہے پیچ و خم میرا

ہوائے صبح، یک عالم گریباں چاکیِ گل ہے
دہانِ زخم پیدا کر، اگر کھاتا ہے غم میرا

اسد، وحشت پرستِ گوشۂ تنہائیِ دل ہوں
برنگِ موجِ مے، خمیازۂ ساغر ہے، رم میرا

---

ضعفِ جنوں کو، وقتِ تپش، در بھی دور تھا
اک، گھر میں، مختصر سا بیاباں ضرور تھا

اے وائے غفلتِ نگہِ شوق! ورنہ یاں — ہر پارہ سنگ، لختِ دلِ کوہِ طور تھا

درسِ تپش ہے برق کو اب جس کے نام سے — وہ دل ہے یہ کہ جس کا تخلّص صبور تھا

شاید کہ مر گیا ترے رخسار دیکھ کر — پیمانہ رات، ماہ کا لبریزِ نور تھا

جنّت ہے تیری تیغ کے کشتوں کی منتظر — جوہر سوادِ جلوۂ مژگانِ حور تھا

آئینہ دیکھ، اپنا سا منہ لے کے رہ گئے م — صاحب کو دل نہ دینے پہ کتنا غرور تھا

قاصد کو، اپنے ہاتھ سے، گردن نہ ماریے م — اس کی خطا نہیں ہے، یہ میرا قصور تھا

ہر رنگ میں جلا اسدِؔ فتنہ انتظار — پروانۂ تجلّیِ شمعِ ظہور تھا

---

## ● ۱۸۲۱ء

خود پرستی سے رہے باہمد گر نا آشنا — بیکسی میری شریک، آئینہ تیرا آشنا

آتشِ موئے دماغِ شوق ہے تیرا تپاک — ورنہ ہم کس کے ہیں، اے داغِ تمنا، آشنا!

جوہرِ آئینہ، جز رمزِ سرِ مژگاں نہیں — آشنائی، ہمدگر سمجھے ہے، ایما آشنا

ربطِ یک شیرازۂ وحشت ہیں، اجزائے بہار — سبزہ بیگانہ، صبا آوارہ، گل نا آشنا!

رشک کہتا ہے کہ اس کا غیر سے اخلاص حیف! م — عقل کہتی ہے کہ وہ بے مہر کس کا آشنا!

ذرہ ذرہ، ساغرِ میخانۂ نیرنگ ہے م — گردشِ مجنوں بہ چشمک ہائے لیلیٰ آشنا

شوق، ہے ساماں طرازِ نازشِ اربابِ عجز م — ذرہ صحرا دستگاہ، و قطرہ دریا آشنا

میں اور ایک آفت کا ٹکڑا وہ دلِ وحشی کہ ہے م — عافیت کا دشمن، اور آوارگی کا آشنا

شکوہ سنجِ رشکِ ہمدیگر نہ رہنا چاہیے م — میرا زانو مونس، اور آئینہ تیرا آشنا

کوہکن نقاشِ یک تمثالِ شیریں تھا، اسدؔ م — سنگ سے سر مار کر ہووے نہ پیدا آشنا

## ● ۱۸۲۱ء

شب، خمارِ شوقِ ساقی رستخیز اندازہ تھا م — تا محیطِ بادہ، صورت خانۂ خمیازہ تھا

یک قدم وحشت سے درسِ دفترِ امکاں کھلا م — جادہ، اجزائے دو عالم دشت کا شیرازہ تھا

مانعِ وحشت خرامی ہائے لیلیٰ کون ہے؟ م خانۂ مجنونِ صحرا گرد، بے دروازہ تھا
پوچھ مت رسوائیِ اندازِ استغنائے حسن م دست مرہونِ حنا، رخسار رہنِ غازہ تھا
نالۂ دل نے دیے، اوراقِ لختِ دل، بہ باد م یادگارِ نالہ، اک دیوانِ بے شیرازہ تھا
ہوں چراغانِ ہوس، جوں کاغذِ آتش زدہ م داغ، گرمِ کوششِ ایجادِ داغِ تازہ تھا
بے نوائی تر صدائے نغمۂ شہرت، اسدؔ م بوریا، یک نیستاں عالم بلند دروازہ تھا

## ● ۱۸۲۱ء

وہ مری چینِ جبیں سے، غمِ پنہاں سمجھا م رازِ مکتوب، بہ بے ربطیِ عنواں سمجھا
یک الف بیش نہیں، صیقلِ آئینہ ہنوز م چاک کرتا ہوں میں جب سے کہ گریباں سمجھا
ہم نے وحشت کدۂ بزمِ جہاں میں جوں شمع م شعلۂ عشق کو اپنا سر و ساماں سمجھا
شرحِ اسبابِ گرفتاریِ خاطر مت پوچھ م اس قدر تنگ ہوا دل کہ میں زنداں سمجھا
بدگمانی نے نہ چاہا اسے سرگرمِ خرام م رخ پہ ہر قطرہ عرق، دیدۂ حیراں سمجھا
عجز سے اپنے یہ جانا کہ وہ بدخو ہوگا م نبضِ خس سے، تپشِ شعلۂ سوزاں سمجھا
سفرِ عشق میں کی ضعف نے راحت طلبی م ہر قدم، سائے کو میں اپنے شبستاں سمجھا
تھا گریزاں مژۂ یار سے، دل، تا دمِ مرگ م دفعِ پیکانِ قضا اس قدر آساں سمجھا
دل دیا جان کے، کیوں، اسکو وفادار، اسدؔ؟ م غلطی کی کہ جو کافر کو مسلماں سمجھا

## ● ۱۸۲۱ء

گلہ ہے شوق کو دل میں بھی تنگیِ جا کا م گہر میں محو ہوا، اضطراب دریا کا
یہ جانتا ہوں کہ تو اور پاسخِ مکتوب م مگر، ستم زدہ ہوں، ذوقِ خامہ فرسا کا
حنائے پائے خزاں ہے بہار اگر ہے یہی م دوامِ کلفتِ خاطر ہے، عیشِ دنیا کا
ملی نہ وسعتِ جولانِ یک جنوں ہم کو م عدم کو لے گئے دل میں غبارِ صحرا کا
مرا شمول ہر اک دل کے پیچ و تاب میں ہے م میں مدعا ہوں تپشِ نامۂ تمنا کا

غمِ فراق میں تکلیفِ سیرِ باغ نہ دو م مجھے دماغ نہیں خندہ ہائے بے جا کا

ہنوز محرمیِ حسن کو ترستا ہوں م کرے ہے ہر بُنِ مو کام چشمِ بینا کا

دل اُس کو پہلے ہی ناز و ادا سے، دے بیٹھے م ہمیں دماغ کہاں، حسن کے تقاضا کا ؟

نہ کہہ کہ گریہ بمقدارِ حسرتِ دل ہے م مری نگاہ میں ہے، جمع و خرچ دریا کا

فلک کو دیکھ کے، کرتا ہوں اُس کو یاد، اسدؔ م جفا میں اُس کی، ہے انداز کارفرما کا

## ● ۱۸۲۱ء

کس کا جنونِ دید، تمنا شکار تھا! آئینہ خانہ، وادیِ جوہر غبار تھا

کس کا خیال، آئینۂ انتظار تھا ہر برگِ گُل کے پردے میں دل بیقرار تھا

ایک ایک قطرے کا، مجھے دینا پڑا حساب م خونِ جگر، ودیعتِ مژگانِ یار تھا

اب میں ہوں اور ماتمِ یک شہرِ آرزو م توڑا جو تو نے آئنہ، تمثال دار تھا

گلیوں میں میری نعش کو کھینچے پھرو، کہ میں م جاں دادۂ ہوائے سرِ رہ گزار تھا

موجِ سرابِ دشتِ وفا کا نہ پوچھ حال م ہر ذرہ، مثلِ جوہرِ تیغ، آبدار تھا

کم جانتے تھے ہم بھی غمِ عشق کو، پر اب م دیکھا، تو کم ہوئے پہ، غمِ روزگار تھا

جوں غنچہ و گل، آفتِ فالِ نظر نہ پوچھ پیکاں سے تیرے، جلوۂ زخم، آشکار تھا

دیکھی وفائے فرصتِ رنج و نشاطِ دہر خمیازہ، یک درازیِ عمرِ خمار تھا

صبحِ قیامت ایک دُمِ گرگ تھی، اسدؔ جس دشت میں وہ شوخِ دو عالم شکار تھا

## ● ۱۸۲۱ء

بسکہ دشوار ہے ہر کام کا آساں ہونا م آدمی کو بھی میسر نہیں انساں ہونا

گریہ چاہے ہے خرابی مرے کاشانے کی م در و دیوار سے ٹپکے ہے بیاباں ہونا

وائے دیوانگیِ شوق! کہ ہر دم مجھ کو م آپ جانا اُدھر، اور آپ ہی حیراں ہونا
جلوہ، از بس کہ تقاضائے نگہ کرتا ہے م جوہرِ آئینہ بھی چاہے ہے مژگاں ہونا
عشرتِ قتل گہِ اہلِ تمنا، مت پوچھ م عیدِ نظارہ ہے، شمشیر کا عریاں ہونا
لے گئے خاک میں ہم داغِ تمنائے نشاط م تو ہو اور آپ بصد رنگِ گلستاں ہونا
عشرتِ پارۂ دل، زخمِ تمنا کھانا م لذتِ ریشِ جگر، غرقِ نمکداں ہونا
کی مرے قتل کے بعد، اُس نے جفا سے توبہ م ہائے! اس زود پشیماں کا پشیماں ہونا
حیف! اُس چار گرہ کپڑے کی قسمت، غالبؔ م جس کی قسمت میں ہو عاشق کا گریباں ہونا

## ● ۱۸۲۱ء

پھر مجھے دیدۂ تر یاد آیا م دل، جگر تشنۂ فریاد آیا
دم لیا تھا نہ قیامت نے ہنوز م پھر ترا وقتِ سفر یاد آیا
سادگی ہائے تمنا، یعنی م پھر وہ نیرنگِ نظر یاد آیا
عذرِ واماندگی اے حسرتِ دل م نالہ کرتا تھا، جگر یاد آیا
زندگی یوں بھی گزر ہی جاتی م کیوں ترا راہگزر یاد آیا!
آہ! وہ جرأتِ فریاد کہاں م دل سے تنگ آ کے، جگر یاد آیا
پھر ترے کوچے کو جاتا ہے خیال م دلِ گم گشتہ، مگر یاد آیا
کوئی ویرانی سی ویرانی ہے م دشت کو دیکھ کے گھر یاد آیا
کیا ہی رضواں سے لڑائی ہوگی م گھر ترا، خلد میں گر یاد آیا
میں نے مجنوں پہ لڑکپن میں، اسدؔ م سنگ اٹھایا تھا کہ سر یاد آیا

## ● ۱۸۲۱ء

تو دوست کسی کا بھی، ستمگر نہ ہوا تھا م اوروں پہ ہے وہ ظلم کہ مجھ پر نہ ہوا تھا
چھوڑا مہِ نخشب کی طرح دستِ قضا نے م خورشید، ہنوز، اُس کے برابر نہ ہوا تھا

توفیق بہ اندازۂ ہمت ہے، ازل سے م آنکھوں میں ہے وہ قطرہ کہ گوہر نہ ہوا تھا
جب تک کہ نہ دیکھا تھا قدِ یار کا عالم م میں معتقدِ فتنۂ محشر نہ ہوا تھا
میں سادہ دل، آزردگیِ یار سے خوش ہوں م یعنی سبقِ شوقِ مکرر نہ ہوا تھا
دریائے معاصی تنک آبی سے ہوا خشک م میرا سرِ دامن بھی ابھی تر نہ ہوا تھا
جاری تھی، اسدؔ، داغِ جگر سے مری تحصیل م آتشکدہ، جاگیرِ سمندر نہ ہوا تھا

## ● ۱۸۲۱ء

نفس نہ انجمنِ آرزو سے باہر کھینچ م اگر شراب نہیں، انتظارِ ساغر کھینچ
کمالِ گرمیِ سعیِ تلاشِ دید نہ پوچھ م برنگِ خار، مرے آئنے سے جوہر کھینچ
تجھے بہانۂ راحت ہے انتظار، اے دل م کیا ہے کس نے اشارہ کہ نازِ بستر کھینچ
تری طرف ہے بہ حسرت، نظارۂ نرگس م بکوریِ دل و چشمِ رقیب، ساغر کھینچ
بہ نیم غمزہ، ادا کر حقِ ودیعتِ ناز م نیامِ پردۂ زخمِ جگر سے خنجر کھینچ
مرے قدح میں ہے صہبائے آتشِ پنہاں م بروئے سفرہ، کبابِ دلِ سمندر کھینچ
نہ کہہ کہ طاقتِ رسوائیِ وصال نہیں اگر یہی عرقِ فتنہ ہے، مکرر کھینچ
جنونِ آئنہ، مشتاقِ یک تماشا ہے ہمارے صفحے پہ بالِ پری سے مسطر کھینچ
خمارِ منتِ ساقی اگر یہی ہے، اسدؔ دلِ گداختہ کے میکدے میں ساغر کھینچ

## ● ۱۸۲۱ء

حسن، غمزے کی کشاکش سے چھٹا میرے بعد م بارے آرام سے ہیں اہلِ جفا، میرے بعد
منصبِ شیفتگی کے، کوئی، قابل نہ رہا م ہوئی معزولیِ انداز و ادا، میرے بعد
شمع بجھتی ہے، تو اس میں سے دھواں اٹھتا ہے م شعلۂ عشق سیہ پوش ہوا، میرے بعد
خوں ہے دل خاک میں احوالِ بتاں پر، یعنی م ان کے ناخن ہوئے محتاجِ حنا، میرے بعد
درخورِ عرض نہیں، جوہرِ بیداد کو جا م نگہِ ناز ہے سرمے سے خفا، میرے بعد

ہے جنوں، اہلِ جنوں کے لیے، آغوشِ وداع م چاک ہوتا ہے گریباں سے جدا میرے بعد
کون ہوتا ہے حریفِ مئے مرد افگنِ عشق، م ہے مکرّر لبِ ساقی میں صلا، میرے بعد
غم سے مرتا ہوں، کہ اتنا نہیں دنیا میں کوئی م کہ کرے تعزیتِ مہر و وفا، میرے بعد
تھی، نگہ میری نہاں خانۂ دل کی نقاب بے خطر جیتے ہیں اربابِ ریا، میرے بعد
تھا میں گلدستۂ احباب کی بندش کی گیاہ متفرق ہوئے میرے رُفقا، میرے بعد
آئے ہے بیکسیِ عشق پہ رونا، غالب م کس کے گھر جائے گا سیلابِ بلا، میرے بعد

● ۱۸۲۱ء

بلا سے ہیں جو بہ پیشِ نظر در و دیوار م نگاہِ شوق کو ہیں بال و پر، در و دیوار
وفورِ اشک نے کاشانے کا کیا یہ رنگ م کہ ہو گئے مرے دیوار و در، در و دیوار
نہیں ہے سایہ، کہ سن کر نویدِ مقدمِ یار م گئے ہیں چند قدم پیشتر، در و دیوار
ہوئی ہے کس قدر ارزانیِ مئے جلوہ! م کہ مست ہیں ترے کوچے میں، ہر در و دیوار
جو ہے تجھے سرِ سودائے انتظار، تو آ م کہ ہیں دکانِ متاعِ نظر، در و دیوار
ہجومِ گریہ کا سامان کب کیا میں نے؟ م کہ گر پڑے نہ مرے پانو پر، در و دیوار
وہ آ رہا مرے ہمسایہ میں، تو سایے سے م ہوئے فدا در و دیوار پر، در و دیوار
نظر میں کھٹکے ہے، بِن تیرے، گھر کی آبادی م ہمیشہ روتے ہیں ہم، دیکھ کر، در و دیوار
نہ پوچھ بے خودیِ عیشِ مقدمِ سیلاب م کہ ناچتے ہیں پڑے سر بسر، در و دیوار
نہ کہہ کسی سے کہ غالب نہیں زمانے میں م حریفِ رازِ محبت، مگر در و دیوار

● ۱۸۲۱ء

لرزتا ہے مرا دل، زحمتِ مہرِ درخشاں پر م میں ہوں وہ قطرۂ شبنم کہ ہو خارِ بیاباں پر
نہ چھوڑی حضرتِ یوسف نے یاں بھی خانہ آرائی م سفیدی دیدۂ یعقوب کی پھرتی ہے زنداں پر
فنا تعلیمِ درسِ بے خودی ہوں اُس زمانے سے م کہ مجنوں "لام الف" لکھتا تھا دیوارِ دبستاں پر

فراغت کس قدر رہتی مجھے تشویشِ مرہم سے م بہم گر صلح کرتے پارہ ہائے دل نمکداں پر

نہیں اقلیمِ الفت میں کوئی طومارِ ناز ایسا م کہ پشتِ چشم سے جس کے نہ ہووے مُہر عنواں پر

مجھے اب دیکھ کر ابرِ شفق آلودہ، یاد آیا! م کہ فرقت میں تری، آتش برستی تھی گلستاں پر

دلِ خونیں جگر بے صبر و فیضِ عشق مستغنی! م الٰہی یک قیامت خاور آ ٹوٹے بدخشاں پر

بجز پروازِ شوقِ ناز کیا باقی رہا ہوگا! م قیامت اک ہوائے تند ہے خاکِ شہیداں پر

نہ لڑ ناصح سے، غالب، کیا ہوا گر اس نے شدت کی م ہمارا بھی تو، آخر، زور چلتا ہے گریباں پر

## ● ۱۸۲۱ء

حریفِ مطلبِ مشکل نہیں، فسونِ نیاز م دعا قبول ہو، یارب، کہ عمرِ خضر دراز!

نہ ہو بہ ہرزہ، بیاباں نوردِ وہمِ وجود م ہنوز تیرے تصور میں ہے نشیب و فراز

وصالِ جلوہ تماشا ہے، پر دماغ کہاں؟ م کہ دیجے آئینۂ انتظار کو پرداز

ہر ایک ذرۂ عاشق ہے آفتاب پرست م گئی نہ، خاک ہوئے پر، ہوائے جلوۂ ناز

نہ پوچھ وسعتِ میخانۂ جنوں، غالب م جہاں یہ کاسۂ گردوں ہے ایک خاک انداز

فریبِ صنعتِ ایجاد کا تماشا دیکھ م نگاہ عکس فروش، و خیال آئینہ ساز

ہنوز، اے اثرِ دید، ننگِ رسوائی م نگاہ فتنہ خرام، و درِ دو عالم باز

زبسکہ جلوۂ صیاد حیرت آرا ہے م اڑی ہے صفحۂ خاطر سے صورتِ پرواز

ہجومِ فکر سے دل مثلِ موج لرزاں ہے م کہ شیشہ نازک، و صہبا ہے آبگینہ گداز

اسدؔ سے ترکِ وفا کا گماں وہ معنی ہے م کہ کھینچیے پرِ طائر سے صورتِ پرواز

## ● ۱۸۲۱ء

نہ گلِ نغمہ ہوں، نہ پردۂ ساز م میں ہوں اپنی شکست کی آواز

تو اور آرائشِ خمِ کاکل م میں اور اندیشہ ہائے دور دراز

لافِ تمکیں، فریبِ سادہ دلی م ہم ہیں اور راز ہائے سینہ گداز

ہوں گرفتارِ الفتِ صیاد م ورنہ باقی ہے طاقتِ پرواز
وہ بھی دن ہو! کہ اس ستم گر سے م ناز کھینچوں، بجائے حسرتِ ناز
نہیں دل میں مرے وہ قطرۂ خوں م جس سے مژگاں ہوئی نہ ہو گلباز
اے ترا غمزہ! یک قلم انگیز م اے ترا ظلم! سر بسر انداز
تو ہوا جلوہ گر، مبارک ہو م ریزشِ سجدۂ جبینِ نیاز
مجھ کو پوچھا تو کچھ غضب نہ ہوا م میں غریب اور تو غریب نواز
اسد اللہ خاں تمام ہوا م اے دریغا! وہ رندِ شاہد باز

## ● ۱۸۲۱ء

کب فقیروں کو رسائی بتِ مے خوار کے پاس م تونبے بو دیجے میخانے کی دیوار کے پاس
مند گئیں، کھولتے ہی کھولتے، آنکھیں ہے ہے! م خوب وقت آئے تم اس عاشقِ بیمار کے پاس
میں بھی رک رک کے نہ مرتا، جو زباں کے بدلے م دشنہ اک تیز سا ہوتا مرے غمخوار کے پاس
دہنِ شیر میں جا بیٹھیے، لیکن، اے دل م نہ کھڑے ہو جیے خوبانِ دل آزار کے پاس
دیکھ کر تجھ کو، چمن بسکہ نمو کرتا ہے م خود بخود پہنچے ہے گل، گوشۂ دستار کے پاس
مژدہ اے ذوقِ اسیری! کہ نظر آتا ہے! م دامِ خالی، قفسِ مرغِ گرفتار کے پاس
جگرِ تشنۂ آزار، تسلی نہ ہوا! م جوئے خوں ہم نے بہائی بنِ ہر خار کے پاس
مر گیا، پھوڑ کے سر، غالبِ وحشی، ہے ہے م بیٹھنا اس کا وہ، آ کر، تری دیوار کے پاس

## ● ۱۸۲۱ء

زخم پر چھڑکیں کہاں، طفلانِ بے پروا نمک م کیا مزہ ہوتا، اگر پتھر میں بھی ہوتا نمک
گردِ راہِ یار، ہے سامانِ نازِ زخمِ دل م ورنہ ہوتا ہے جہاں میں کس قدر پیدا نمک
مجھ کو ارزانی رہے! تجھ کو مبارک ہو جیو! م نالۂ بلبل کا درد، اور خندۂ گل کا نمک
شورِ جولاں تھا کنارِ بحر پر کس کا! کہ آج م گردِ ساحل ہے بہ زخمِ موجۂ دریا نمک

داد دیتا ہے مرے زخمِ جگر کی، واہ واہ! م یاد کرتا ہے مجھے، دیکھے ہے وہ جس جا نمک
چھوڑ کر جانا تنِ مجروحِ عاشق حیف ہے م دل طلب کرتا ہے زخم، اور مانگے ہے اعضا نمک
غیر کی منت نہ کھینچوں گا پئے توفیرِ درد! م زخم، مثلِ خندۂ قاتل، ہے سرتاپا نمک
اس عمل میں عیش کی لذت نہیں ملتی، اسدؔ زورِ نسبت مے سے رکھتا ہے، نصاریٰ کا نمک
یاد ہیں، غالبؔ! تجھے وہ دن کہ وجدِ ذوق میں م زخم سے گرتا، تو میں پلکوں سے چنتا تھا نمک

## ● ۱۸۲۱ء

آہ کو چاہیے اک عمر، اثر ہوتے تک م کون جیتا ہے، تری زلف کے سر ہوتے تک!
دامِ ہر موج میں ہے، حلقۂ صد کامِ نہنگ م دیکھیں، کیا گزرے ہے قطرے پہ، گہر ہوتے تک
عاشقی صبر طلب، اور تمنا بیتاب م دل کا کیا رنگ کروں خونِ جگر ہوتے تک
ہم نے مانا کہ تغافل نہ کروگے، لیکن م خاک ہوجائیں گے ہم، تم کو خبر ہوتے تک
پرتوِ خُور سے، ہے شبنم کو فنا کی تعلیم م میں بھی ہوں، ایک عنایت کی نظر ہوتے تک
یک نظر بیش نہیں، فرصتِ ہستی، غافل م گرمیِ بزم ہے، اک رقصِ شرر ہوتے تک
تا قیامت شبِ فرقت میں گزر جائے گی عمر سات دن ہم پہ بھی بھاری ہیں، سحر ہوتے تک
غمِ ہستی کا، اسدؔ، کس سے ہو جز مرگ علاج؟ م شمع ہر رنگ میں جلتی ہے سحر ہوتے تک

## ● ۱۸۲۱ء

رہتے ہیں افسردگی سے سخت بیدردانہ، ہم شعلہ با تدبیرِ مستند، بلکہ آتش خانہ، ہم
حسرتِ عرضِ تمنا یاں سے سمجھا چاہیے دو جہاں حشرِ زبانِ خشک ہیں، جوں شانہ، ہم
کشتیِ عالم بہ طوفانِ تغافل دے، کہ ہیں عالمِ آبِ گدازِ جوہرِ افسانہ، ہم
وحشتِ بے ربطیِ پیچ و خمِ ہستی نہ پوچھ ننگِ بالیدن ہیں، جوں موئے سرِ دیوانہ، ہم

## ۱۸۲۱ء

پاؤں میں جب وہ حنا باندھتے ہیں — میرے ہاتھوں کو جدا باندھتے ہیں
حسنِ افسردہ دلی ہا رنگیں — شوق کو پا بہ حنا باندھتے ہیں
تیرے بیمار پہ ہیں فریادی — وہ جو کاغذ میں دوا باندھتے ہیں
قید میں بھی ہے، اسیری، آزاد — چشمِ زنجیر کو وا باندھتے ہیں
شیخ جی، کعبے کا جانا معلوم — آپ مسجد میں گدھا باندھتے ہیں
کس کا دل زلف سے بھاگا؟ کہ اسدؔ — دستِ شانہ بہ قضا باندھتے ہیں

## ۱۸۲۱ء

تیرے توسن کو صبا باندھتے ہیں م ہم بھی مضموں کی ہوا باندھتے ہیں
آہ کا، کس نے، اثر دیکھا ہے؟ م ہم بھی ایک اپنی ہوا باندھتے ہیں
تیری فرصت کے مقابل، اے عمر م برق کو پا بہ حنا باندھتے ہیں
قیدِ ہستی سے رہائی معلوم م اشک کو بے سر و پا باندھتے ہیں!
نشۂ رنگ سے ہے، واشدِ گل م مست کب بندِ قبا باندھتے ہیں
غلطی ہائے مضامیں مت پوچھ م لوگ نالے کو رسا باندھتے ہیں
اہلِ تدبیر کی واماندگیاں م آبلوں پر بھی حنا باندھتے ہیں
سادہ پرکار ہیں خوباں، غالبؔ م ہم سے پیمانِ وفا باندھتے ہیں

## ۱۸۲۱ء

طاؤسِ نمط، داغ کے گر رنگ نکالوں — یک فردِ نسب نامۂ نیرنگ بنا لوں
کو تیزیِ رفتار؟ کہ صحرا سے زمیں کو — جوں قمریِ بسمل تپش آہنگ نکالوں

دامانِ شفق، طُرفِ نقابِ مہِ نو ہے ۔ ناخن کو جگر کاوی میں بے رنگ نکالوں
کیفیتِ دیگر ہے، افشارِ دلِ خونیں! یک غنچہ سے صد خُم مَے گُلرنگ نکالوں
پیمانۂ وسعت کدۂ شوق ہوں، اے رشک محفل سے مگر شمع کو دل تنگ نکالوں
گر ہو بَلَدِ شوق مری خاک کو وحشت صحرا کو بھی گھر سے کئی فرسنگ نکالوں
فریاد! اسدؔ، غفلتِ رسوائیِ دل سے کس پردے میں فریاد کی آہنگ نکالوں

## ۱۸۲۱ء

کیا ضعف میں اُمّید کو دل تنگ نکالوں؟ میں خار ہوں، آتش میں، چبھوں، رنگ نکالوں
نے کوچۂ رسوائی و زنجیرِ پریشاں کس پردے میں فریاد کی آہنگ نکالوں!
یک نشوونما جا نہیں جولانِ ہوس کو ہر چند بقدرِ دلِ تنگ نکالوں
گر جلوۂ خورشید خریدارِ وفا ہو جوں ذرّہ، صد آئینۂ بے زنگ نکالوں
افسردۂ تمکیں ہے، نفَس گرمیِ احباب پھر شیشے سے عطرِ شررِ سنگ نکالوں
ضعف، آئنہ پردازیِ دستِ دگراں ہے تصویر کے پردے میں مگر رنگ نکالوں
ہے غیرتِ الفت کہ، اسدؔ، اُس کی ادا پر گر دیدہ و دل صلح کریں، جنگ نکالوں

## ۱۸۲۱ء

بقدرِ لفظ و معنی، فکرت احرام گریباں ہیں وگرنہ کیجیے جو ذرّہ عریاں، ہم نمایاں ہیں
عروجِ نشّۂ واماندگی پیمانۂ محمل تر برنگِ ریشۂ تاک، آبلے جادے میں پنہاں ہیں
بہ دشت گاہِ امکاں اتفاقِ چشم مشکل ہے مہ و خورشید باہم سازِ یک خوابِ پریشاں ہیں
نہ انشاےِ معنی مضموں، نہ املاے صورت موزوں عنایت نامہ ہاے اہلِ دنیا، ہرزہ عنواں ہیں
طلسمِ آزِ نیش، حلقۂ یک بزمِ ماتم ہے زمانے کے، شبِ یلدا سے، مو سے پریشاں ہیں
یہ کس بے مہر کی تمثال کا ہے جلوہ سیمابی کہ مثلِ ذرّہ ہاے خاک، آئینے پر افشاں ہیں
مگر آتش بہارا کوکبِ اقبال چمکا دے وگرنہ، مثلِ خارِ خشک، مردودِ گلستاں ہیں
اسدؔ، بزمِ تماشا میں تغافل پردہ داری ہے اگر ڈھانپے، تو آنکھیں ڈھانپ، ہم تصویرِ عریاں ہیں

## ۱۸۲۱ء

مانعِ دشت نوردی کوئی تدبیر نہیں  م  ایک چکّر ہے مرے پانو میں زنجیر نہیں

شوق اُس دشت میں دوڑائے ہے مجھ کو کہ جہاں  م  جادہ غیر از نگہِ دیدۂ تصویر، نہیں

حسرتِ لذّتِ آزار رہی جاتی ہے  م  جادۂ راہِ وفا، جز دمِ شمشیر، نہیں

رنجِ نومیدیِ جاوید گوارا رہیو!  م  خوش ہوں، گر نالہ زبونی کشِ تاثیر، نہیں

سر کھجاتا ہے، جہاں زخمِ سر اچھا ہو جائے  م  لذّتِ سنگ، بہ اندازۂ تقریر نہیں

جب کرم رخصتِ بے باکی و گستاخی دے  م  کوئی تقصیر، بجز خجلتِ تقصیر، نہیں

غالب اپنا یہ عقیدہ ہے بقولِ ناسخ  م  "آپ بے بہرہ ہے، جو معتقدِ میر، نہیں"

آئنہ دام کو سبزے میں چھپاتا ہے عبث  کہ پری زادِ نظر، قابلِ تسخیر، نہیں

مثلِ گل، زخم ہے میرا بھی سناں سے توام  تیرا ترکش ہی کچھ آبستنیِ تیر، نہیں

میر کے شعر کا احوال کہوں کیا، غالب؟  جس کا دیوان کم از گلشنِ کشمیر، نہیں

قیامت ہے کہ سن لیلیٰ کا دشتِ قیس میں آنا  م  تعجب سے وہ بولا "یوں بھی ہوتا ہے زمانے میں؟"

دلِ نازک پہ اس کے رحم آتا ہے مجھے، غالب  م  نہ کر سرگرم اُس کافر کو الفت آزمانے میں

## ۱۸۲۱ء

ہم سے کھل جاؤ بہ وقتِ مے پرستی ایک دن  م  ورنہ ہم چھیڑیں گے، رکھ کر عذرِ مستی ایک دن

غرّۂ اوجِ بنائے عالمِ امکاں نہ ہو  م  اِس بلندی کے نصیبوں میں ہے پستی ایک دن

قرض کی پیتے تھے مے، لیکن سمجھتے تھے کہ ہاں  م  رنگ لاوے گی ہماری فاقہ مستی، ایک دن

نغمہ ہائے غم کو بھی، اے دل! غنیمت جانیے  م  بے صدا ہو جائے گا، یہ سازِ ہستی، ایک دن

دھول دھپّا، اس سراپا ناز کا شیوہ نہیں  م  ہم ہی کر بیٹھے تھے، غالب، پیش دستی ایک دن

## ● ۱۸۲۱ء

رنگِ طرب ہے صورتِ عہدِ وفا گرو
تھا کس قدر شکستہ کہ ہے جب ہی گرو

پروازِ نقدِ دامِ تمنائے جلوہ تھا
طاؤس نے اک آئنہ خانہ رکھا گرو

عرضِ بساطِ انجمنِ رنگ مفت ہے
موجِ بہار رکھتی ہے اک بوریا گرو

ہر ذرّہ خاک عرضِ تمنائے رختگار
آئینہ ہا شکستہ، و تمثالہا گرو

ہے تاک میں سکلمِ ہوسِ صد قدح شراب
تسبیحِ زاہداں، بکفِ مدّعا گرو

برقِ آبیارِ فرصتِ رنگِ دمیدہ ہوں
جوں نخلِ شمع، ریشے ہیں نشو و نما گرو

طاقت بساطِ دستگہِ یک قدم نہیں
جوں اشک، جیب تک نرکھوں دست و پا گرو

ہے وحشتِ جنونِ بہار اس قدر کہ ہے
بالِ پری، بشوخیِ موجِ صبا گرو

بیتابِ سیرِ دل ہے، اسیرِ ناخنِ نگار
یاں نعل ہے بآتشِ رنگِ حنا گرو

ہوں سخت جانِ کاوشِ فکرِ سخن، اسد
تیشے کی، کوہسار میں ہے یک صدا گرو

## ● ۱۸۲۱ء

شکوہ و شکر کو ثمر بیم و امید کا سمجھ
خانۂ آگہی خراب! دل نہ سمجھ، بلا سمجھ

ریگِ رواں و ہر تپش درسِ تسلّیِ شعاع
آئنہ توڑ، اے خیال، جلوے کو خوں بہا سمجھ

وحشتِ دردِ بیکسی، بے اثر اس قدر نہیں
رشتۂ عمرِ خضر کو نالۂ نارسا سمجھ

شوقِ عناں گسل اگر درسِ جنوں ہوس کرے
جادۂ سیرِ دو جہاں، یک مژہ خواب پا سمجھ

گاہ بخلد امیدوار، گہ بہ جحیم بیمناک
گرچہ خدا کی یاد ہے، کلفتِ ماسوا سمجھ

ہے بہ سرابِ حسنِ خلق تشنۂ سعیِ امتحاں
شوق کو منفعل نہ کر، ناز کو التجا سمجھ

شوخیِ حسن و عشق ہے آئنہ دارِ ہمدگر
خار کو بے نیامِ جاں، ہم کو برہنہ پا سمجھ

نغمۂ بے دِلاں، اسد، سازِ فسانگی نہیں
بسملِ دردِ خفتہ ہوں، گریے کو ماجرا سمجھ

## ● ۱۸۲۱ء

کلفتِ ربطِ این و آں، غفلتِ مدّعا سمجھ<br>شوق کرے جو سرگراں، محملِ خوابِ پا سمجھ

جلوہ نہیں ہے درپئے، آئنہ صد دلی دگر<br>عکس کجا؟ وکو نظر؟ نقش کو مدّعا سمجھ

حیرت اگر خرام ہے، کارِ نگہ تمام ہے<br>گر کفِ دست بام ہے، آئنے کو ہوا سمجھ

ہے خطِ عجز، ما و تو، اوّلِ درسِ آرزو<br>ہے یہ سیاقِ گفتگو، کچھ نہ سمجھ، فنا سمجھ

شیشہ شکستِ اعتبار، رنگ بگردش استوار<br>گر نہ ملیں یہ کوہسار، آپ کو تو صدا سمجھ

نغمہ ہے، محوِ ساز رہ، نشّہ ہے، بے نیاز رہ<br>رندِ تمام ناز رہ، خلق کو پارسا سمجھ

چربیِ پہلوے خیال، رزقِ دو عالم احتمال<br>کل ہے جو وعدۂ وصال، آج بھی، اے خدا، سمجھ

نے سر و برگِ آرزو، نے رہ و رسمِ گفتگو<br>اے دل و جانِ خلق، تو ہم کو بھی آشنا سمجھ

لغزشِ پا کو ہے بلد، نغمۂ "یا علی مدد"<br>ٹوٹے گر آئنہ، اسدؔ، سبحہ کو خوں بہا سمجھ

## ● ۱۸۲۱ء

دل ہی نہیں کہ منّتِ درباں اٹھایئے<br>کس کو وفا کا سلسلہ جنباں اٹھایئے؟

تاچند داغ بیٹھیے، نقصاں اٹھایئے!<br>اب چار سوے عشق سے دوکاں اٹھایئے

م صد جلوہ رو برو ہے جو مژگاں اٹھایئے<br>طاقت کہاں کہ دید کا احساں اٹھایئے

م ہے سنگ پر، براتِ معاشِ جنونِ عشق<br>یعنی، ہنوز منّتِ طفلاں اٹھایئے

م دیوار، بارِ منّتِ مزدور سے ہے خم<br>اے خانماں خراب، نہ احساں اٹھایئے

م یا میرے زخمِ رشک کو رسوا نہ کیجیے<br>یا پردۂ تبسّمِ پنہاں اٹھایئے

ہستی، فریب نامۂ موجِ سراب ہے<br>یک عمر نازِ شوخیِ عنواں اٹھایئے

ضبطِ جنوں سے، ہر سرِ مو ہے ترانہ خیز<br>یک نالہ بیٹھیے تو، نیستاں اٹھایئے

تدبیرِ خراشِ نالہ، سرشکِ نمک اثر<br>لطفِ کرم، بدولتِ مہماں اٹھایئے

انگور، سعیِ بے سروپائی سے سبز ہے<br>غالبؔ، بدوشِ دل خمِ مستاں اٹھایئے

ہے بزمِ بتاں میں سخن آزردہ لبوں سے م تنگ آئے ہیں ہم ایسے خوشامد طلبوں سے
ہے دورِ قدح وجہِ پریشانیِ صہبا م یک بار لگا دو خمِ مے میرے لبوں سے
رندانِ درِ میکدہ گستاخ ہیں، زاہد م زنہار، نہ ہونا طرف ان بے ادبوں سے
بیدادِ وفا دیکھ، کہ جاتی رہی آخر م ہر چند مری جان کو تھا ربط لبوں سے
کیا پوچھے ہے بر خود غلطی ہائے عزیزاں؟ خواری کو بھی اک عار ہے عالی نسبوں سے
گو تم کو رضا جوئیِ اغیار ہے، لیکن جاتی ہے ملاقات کب ایسے سببوں سے!
مت پوچھ، اسدؔ، غصۂ کم فرصتیِ زیست دو دن بھی جو کاٹے، تو قیامت تعبوں سے

## ● ۱۸۲۱ء

غمِ دنیا سے گر پائی بھی فرصت سر اٹھانے کی م فلک کا دیکھنا تقریب تیرے یاد آنے کی
کھلے گا کس طرح مضموں مرے مکتوب کا یا رب؟ م قسم کھائی ہے اس کافر نے کاغذ کے جلانے کی
لپٹنا پرنیاں میں شعلۂ آتش کا آساں ہے م ولے مشکل ہے حکمت دل میں سوزِ غم چھپانے کی
انھیں منظور اپنے زخمیوں کا دیکھ آنا تھا م اٹھے تھے سیرِ گل کو، دیکھنا شوخی بہانے کی
ہماری سادگی تھی، التفاتِ ناز پر مرنا م ترا آنا نہ تھا، ظالم، مگر تمہید جانے کی
لکد کوبِ حوادث کا تحمل کر نہیں سکتی م مری طاقت کہ ضامن تھی، بتوں کے ناز اٹھانے کی
کہوں کیا خوبیِ اوضاعِ ابنائے زماں غالبؔ م بدی کی اس نے جس سے ہم نے کی تھی بارہا نیکی

## ● ۱۸۲۱ء

بساطِ عجز میں تھا ایک دل، یک قطرہ خوں وہ بھی م
سو رہتا ہے بہ اندازِ چکیدن سرنگوں وہ بھی

رہے اس شوخ سے آزردہ ہم چندے تکلف سے م
تکلف بر طرف، تھا ایک اندازِ جنوں وہ بھی

خیالِ مرگ کب تسکیں دلِ آزردہ کو بخشے؟ م

مرے دامِ تمنا میں ہے اک صیدِ زبوں، وہ بھی

نہ کرتا کاش نالہ، مجھ کو کیا معلوم تھا، ہمدم
کہ ہوگا باعثِ افزائشِ دردِ دروں، وہ بھی

نہ اتنا بُرّشِ تیغِ جفا پر ناز فرماؤ
مرے دریائے بے تابی میں ہے اک موجِ خوں، وہ بھی

مئے عشرت کی خواہش، ساقیِ گردوں سے کیا کیجے؟
لیے بیٹھا ہے اک دو چار جامِ واژگوں، وہ بھی

مجھے معلوم ہے جو تو نے میرے حق میں سوچا ہے
کہیں ہو جائے جلد، اے گردشِ گردونِ دوں، وہ بھی

نظر راحت پہ میری، کر نہ وعدہ شب کے آنے کا
کہ میری خواب بندی کے لیے ہوگا فسوں، وہ بھی

مرے دل میں ہے، غالب، شوقِ وصل و شکوۂ ہجراں
خدا وہ دن کرے، جو اُس سے میں یہ بھی کہوں، وہ بھی

## ● ۱۸۲۱ء

سرگشتگی میں، عالمِ ہستی سے یاس ہے
تسکیں کو دے نوید کہ مرنے کی آس ہے

لیتا نہیں مرے دلِ آوارہ کی خبر
اب تک وہ جانتا ہے کہ، میرے ہی پاس ہے

کیا غم ہے اس کو جس کا علی سا امام ہو
اتنا بھی، اے فلک زدہ، کیوں بے حواس ہے

کیجے بیاں سرورِ تبِ غم کہاں تلک!
ہر مُو، مرے بدن پہ، زبانِ سپاس ہے

ہے وہ، غرورِ حسن سے بے گانۂ وفا
ہرچند اُس کے پاس دلِ حق شناس ہے

پی، جس قدر ملے، شبِ مہتاب میں شراب
اس بلغمی مزاج کو گرمی ہی راس ہے

ہر یک مکان کو ہے مکیں سے شرف، اسد
مجنوں جو مر گیا ہے، تو جنگل اداس ہے

## ۱۸۲۱ء

گر خامشی سے فائدہ اخفائے حال ہے م خوش ہوں کہ، میری بات سمجھنی محال ہے
کس کو سناؤں حسرتِ اظہار کا گلہ؟ م دل، فردِ جمع و خرجِ زباں ہائے لال ہے
کس پردے میں ہے آئنہ پرداز؟ اے خدا م رحمت کہ عذر خواہ لبِ بے سوال ہے
ہے ہے! خدا نخواستہ، وہ اور دشمنی م اے شوقِ منفعل! یہ تجھے کیا خیال ہے
مشکیں، لباسِ کعبہ، علی کے قدم سے جان م نافِ زمین ہے، نہ کہ نافِ غزال ہے
وحشت پہ میری، عرصۂ آفاق، تنگ تھا م دریا، زمین کو عرقِ انفعال ہے
ہستی کے مت فریب میں آ جائیو، اسد م عالم تمام، حلقۂ دامِ خیال ہے
پہلو تہی نہ کر غم و اندوہ سے، اسد دل وقفِ درد کر کہ فقیروں کا مال ہے

## ۱۸۲۱ء

تم اپنے شکوے کی باتیں نہ کھود کھود کے پوچھو م
حذر کرو مرے دل سے، کہ اس میں آگ دبی ہے
دلا، یہ درد و الم بھی تو مغتنم ہے، کہ آخر م
نہ گریۂ سحری ہے، نہ آہِ نیم شبی ہے

## ۱۸۲۱ء

رفتارِ عمر، قطعِ رہِ اضطراب ہے م اس سال کے حساب کو، برق، آفتاب ہے
مینائے مے ہے، سرو، نشاطِ بہار سے م بالِ تدرو، جلوۂ موجِ شراب ہے
زخمی ہوا ہے، پاشنہ پائے ثبات کا م نے بھاگنے کی گوں، نہ اقامت کی تاب ہے
جادادِ بادہ نوشیِ رنداں ہے، شش جہت م غافل گماں کرے ہے کہ گیتی خراب ہے
نظارہ کیا حریف ہو اس برقِ حسن کا! م جوشِ بہار، جلوے کو جس کے نقاب ہے

میں نامراد دل کی تسلی کو کیا کروں؟ م ماناکہ تیرے رُخ سے نگہ کامیاب ہے
گزرا، اسدؔ، مسرّتِ پیغامِ یار سے م قاصد پہ مجھ کو رشکِ سوال و جواب ہے

## ● ۱۸۲۱ء

حاصل سے ہاتھ دھو بیٹھ، اے آرزو خرامی م دل، جوشِ گریہ میں ہے ڈوبی ہوئی اسامی
اُس شمع کی طرح سے جس کو کوئی بجھا دے م میں بھی، جلے ہوؤں میں، ہوں داغِ ناتمامی
کرتے ہو شکوہ کس کا؟ تم اور بے وفائی م سر پیٹتے ہیں اپنا، ہم اور نیک نامی
صد رنگ گل کترنا، در پردہ قتل کرنا م تیغِ ادا نہیں ہے پابندِ بے نیامی
طرفِ سخن نہیں ہے مجھ سے، خدا نہ کردہ م ہے نامہ بر کو اس سے دعوائے ہم کلامی
طاقت فسانۂ باد، اندیشہ شعلہ ایجاد م اے غم، ہنوز آتش، اے دل ہنوز خامی!
ہر چند عمر گزری آزردگی میں، لیکن م ہے شرحِ شوق کو بھی، جوں شکوہ، ناتمامی
ہے یاس میں، اسدؔ کو ساقی سے بھی فراغت م دریا سے خشک گزری مستوں کی تشنہ کامی

## ● ۱۸۲۱ء

تغافل دوست ہوں، میرا دماغِ عجز عالی ہے م اگر پہلو تہی کیجے، تو جا میری بھی خالی ہے
رہا آباد عالم، اہلِ ہمت کے نہ ہونے سے م بھرے ہیں جس قدر جام و سبو، میخانہ خالی ہے
زبانِ شوخ کا دل سخت ہوگا کس قدر، یارب! م مری فریاد کو، کہسار سازِ عجز نالی ہے
نشانِ بیقرارِ شوق، جز مژگاں، نہیں باقی م کئی کانٹے ہیں، اور پیراہنِ شکلِ نہالی ہے
جنوں کرتا، اے حسنِ تحریر درسِ شغلِ تنہائی م نگاہِ شوق کو، صحرا بھی، دیوانِ غزالی ہے
یہ مستی ہے اہلِ خاک کو ابرِ بہاری سے م زمیں، از جوشِ طرب سے، جامِ لبریزِ سفالی ہے
اسدؔ، مت رکھ تعجب خردماغی ہائے منعم کا م کہ یہ نامرد بھی شیر افگنِ میدانِ قالی ہے

## ● ۱۸۲۱ء

وہ بات چاہتے ہو کہ جو بات چاہیے
صاحب کے ہمنشیں کو کرامات چاہیے

مسجد کے زیرِ سایہ، خرابات چاہیے م بھوں پاس آنکھ، قبلۂ حاجات، چاہیے

عاشق ہوئے ہیں آپ بھی ایک اور شخص پر م آخر، ستم کی کچھ تو مکافات چاہیے

دے داد، اے فلک دلِ حسرت پرست کی م ہاں، کچھ نہ کچھ تلافیِ مافات چاہیے

سیکھے ہیں، مہ رخوں کے لیے، ہم مصوری م تقریب کچھ تو بہرِ ملاقات چاہیے

مے سے غرض نشاط ہے، کس روسیاہ کو؟ م اک گونہ بےخودی مجھے دن رات چاہیے

نشو و نما ہے اصل سے، غالب، فروع کو م خاموشی ہی سے نکلے ہے، جو بات چاہیے

ہے رنگِ لالہ و گل و نسریں جدا جدا م ہر رنگ میں بہار کا اثبات چاہیے

سر، پائے خُم پہ چاہیے ہنگامِ بےخودی م رُو، سوے قبلہ وقتِ مناجات چاہیے

یعنی، بحسبِ گردشِ پیمانۂ صفات م عارف، ہمیشہ مستِ مئے ذات چاہیے

## ● ۱۸۲۱ء

وحشت کہاں کہ بےخودی انشا کرے کوئی؟
ہستی کو لفظِ معنیِ عنقا کرے کوئی

جو کچھ ہے، محوِ شوخیِ ابروئے یار ہے
آنکھوں کو رکھ کے طاق پہ، دیکھا کرے کوئی

عرضِ سرشک پر ہے، فضائے زمانہ تنگ
صحرا کہاں کہ دعوتِ دریا کرے کوئی

خوانا نہیں ہے خطِ رقمِ اضطرار کا
تدبیر پیچ تابِ نفس کیا کرے کوئی

تمثالِ جلوہ عرض کر، اے حسن، کب تلک
آئینۂ خیال کو دیکھا کرے کوئی؟

وہ شوخ اپنے حسن پہ مغرور ہے، اسد
دکھلا کے اس کو آئنہ توڑا کرے کوئی

جب تک دہانِ زخم نہ پیدا کرے کوئی م مشکل کہ تجھ سے راہِ سخن وا کرے کوئی

عالم غبارِ وحشتِ مجنوں ہے سر بسر م کب تک خیالِ طرۂ لیلیٰ کرے کوئی
افسردگی نہیں طرب انشائے التفات م ہاں، درد بن کے دل میں، مگر، جا کرے کوئی
رونے سے، اے ندیم، ملامت نہ کر مجھے م آخر، کبھی تو عقدۂ دل وا کرے کوئی
چاکِ جگر سے، جب رہِ پرسش نہ وا ہوئی م کیا فائدہ کہ جیب کو رسوا کرے کوئی
لختِ جگر سے ہے رگِ ہر خار، شاخِ گل م تا چند باغبانیِ صحرا کرے کوئی
ناکامیِ نگاہ، ہے برقِ نظارہ سوز م تو وہ نہیں کہ تجھ کو تماشا کرے کوئی
ہر سنگ و خشت، ہے صدفِ گوہرِ شکست م نقصاں نہیں جنوں سے جو سودا کرے کوئی
سر بر ہوئی نہ وعدۂ صبر آزما سے عمر م فرصت کہاں کہ تیری تمنا کرے کوئی
ہے، وحشتِ طبیعتِ ایجاد، یاس خیز م یہ درد وہ نہیں کہ نہ پیدا کرے کوئی
بیکاریِ جنوں کو ہے سر پیٹنے کا شغل م جب ہاتھ ٹوٹ جائیں، تو پھر کیا کرے کوئی!
حسنِ فروغِ شمعِ سخن دور ہے، اسدؔ م پہلے دلِ گداختہ پیدا کرے کوئی

## ۶۱۸۲۱

جو نہ نقدِ داغِ دل کی کرے، شعلہ پاسبانی م تو فسردگی نہاں ہے بہ کمینِ بے زبانی
مجھے اُس سے کیا توقع بہ زمانۂ جوانی م کبھی کودکی میں جس نے نہ سنی مری کہانی
یوں ہی دُکھ کسی کو دینا نہیں خوب، ورنہ کہتا م کہ "مرے عدو کو، یا رب، ملے میری زندگانی"

## ۶۱۸۲۱

آ، کہ مری جان کو قرار نہیں ہے م طاقتِ بیدادِ انتظار نہیں ہے
دیتے ہیں جنت، حیاتِ دہر کے بدلے م نشہ بہ اندازۂ خمار نہیں ہے
گریہ نکالے ہے تری بزم سے مجھ کو م ہائے! کہ رونے پہ اختیار نہیں ہے
ہم سے عبث ہے، گمانِ رنجشِ خاطر م خاک میں عشاق کی غبار نہیں ہے
دل سے اٹھا لطفِ جلوہ ہائے معانی م غیرِ گل، آئینۂ بہار نہیں ہے

قتل کا میرے کیا ہے عہد تو، بارے م وائے! اگر عہد اُستوار نہیں ہے
تو نے قسم میکشی کی کھائی ہے، غالبؔ! م تیری قسم کا کچھ اعتبار نہیں ہے

● ۲۱۸۱۶

ایک جا حرفِ وفا لکھا تھا، سو بھی مٹ گیا م ظاہرا، کاغذ ترے خط کا، غلط بردار ہے
جی جلے ذوقِ فنا کی ناتمامی پر نہ کیوں! م ہم نہیں جلتے، نفس ہر چند آتش بار ہے
آگ سے پانی میں بجھتے وقت، اٹھتی ہے صدا م ہر کوئی، درماندگی میں، نالے سے ناچار ہے
ہے وہی بدمستیِ ہر ذرہ کا خود عذر خواہ م جس کے جلوے سے، زمیں تا آسماں سرشار ہے
مجھ سے مت کہ "تو ہمیں کہتا تھا اپنی زندگی" م زندگی سے بھی، مرا جی ان دنوں بیزار ہے
آنکھ کی تصویر، سرنامے پہ کھینچی ہے، کہ تا م تجھ پہ کھل جاوے کہ اس کو حسرتِ دیدار ہے

● ۲۱۸۱۶

نہ ہوئی گر مرے مرنے سے تسلی، نہ سہی م امتحاں اور بھی باقی ہو، تو یہ بھی نہ سہی
خار خارِ المِ حسرتِ دیدار تو ہے م شوق، گلچینِ گلستانِ تسلی نہ سہی
مے پرستاں، خمِ مے منہ سے لگائے ہی بنے م ایک دن گر نہ ہوا بزم میں ساقی، نہ سہی
نفسِ قیس کہ ہے چشم و چراغِ صحرا م گر نہیں شمعِ سیہ خانۂ لیلیٰ، نہ سہی
ایک ہنگامے پہ موقوف ہے گھر کی رونق م نوحۂ غم ہی سہی، نغمۂ شادی نہ سہی
نہ ستائش کی تمنا، نہ صلے کی پروا م گر نہیں ہیں مرے اشعار میں معنی، نہ سہی
عشرتِ صحبتِ خوباں ہی غنیمت سمجھو م نہ ہوئی، غالبؔ، اگر عمرِ طبیعی، نہ سہی

● ۲۱۸۱۶

زنجیر یاد پڑتی ہے، جادے کو دیکھ کر اس چشم سے ہنوز نگہ یادگار ہے

سودائے خیال ہے، طوفانِ رنگ و بو | یاں ہے کہ داغِ لالہ، دماغِ بہار ہے
بھونچال میں گرا تھا یہ آئینہ طاق سے | حیرت، شہیدِ جنبشِ ابروئے یار ہے
حیراں ہوں شوخیِ رگِ یاقوت دیکھ کر | یاں ہے کہ صحبتِ خس و آتش برار ہے

## ● ۱۸۲۱ء

پھونکتا ہے نالہ ہر شب صورِ اسرافیل کی | ہم کو جلدی ہے، مگر تو نے قیامت ڈھیل کی
کی ہیں کس پانی سے یاں یعقوب نے آنکھیں سفید؟ | ہے جو آبِ پیرہن، ہر موجِ رودِ نیل کی
عرش پر تیرے قدم سے ہے، دماغِ گردِ رہ | آج تنخواہِ شکستن ہے کُلہ جبریل کی
مدعا در پردہ، یعنی جو کہوں باطل سمجھ | وہ فرنگی زادہ کھاتا ہے قسم انجیل کی
غیر خواہِ دیدہ ہوں، از بہرِ دفعِ چشمِ زخم | کھینچتا ہوں اپنی آنکھوں میں سلائی نیل کی
نالہ کھینچا ہے، سراپا داغِ جرأت ہوں، اسد | کیا سزا ہے میرے جرمِ آرزو تاویل کی!

## ● ۱۸۲۱ء

کیا ہے ترکِ دنیا کاہلی سے | ہمیں حاصل نہیں بے حاصلی سے
خراجِ دیہہِ ویراں، یک کفِ خاک | بیاباں خوش ہوں تیری عاملی سے
پَر افشاں ہوگئے شعلے ہزاروں | رہے ہم داغ، اپنی کاہلی سے
خدا، یعنی پدر سے مہرباں تر | پھرے ہم در بدر ناقابلی سے
اسد قربانِ لطفِ جورِ بیدل | خبر لیتے ہیں لیکن بیدلی سے

## ● ۱۸۲۱ء

ربطِ تمیزِ اعیاں، دُردِ مئے صدا ہے | اعمیٰ کو سرمۂ چشم، آوازِ آشنا ہے
موئے دماغِ وحشت، سر رشتۂ فنا ہے | شیرازۂ دو عالم، یک آہِ نارسا ہے

دیوانگی ہے، تجھ کو درسِ خرام دینا
موجِ بہار، یکسر زنجیرِ نقشِ پا ہے

پروانے سے ہو، شاید، تسکینِ شعلۂ شمع
آسایشِ وفاہا، بیتابیِ جفا ہے

اے اضطرابِ سرکش، یک سجدہ وار تمکیں
میں بھی ہوں شمعِ کشتہ، گر داغ خوں بہا ہے

نے حسرتِ تسلّی، نے ذوقِ بے قراری
یک درد و صد دوا ہے، یک دست و صد دعا ہے

دریائے مے ہے ساقی، لیکن خمار باقی
تا کوچہ دادنِ موج خمیازہ آشنا ہے

وحشت نہ کھینچ قاتل، حیرت نفس ہے بسمل
جب نالہ خوں ہو، غافل، تاثیر کیا بلا ہے

بت خانے میں اسدؔ بھی بندہ تھا گاہ گاہے
حضرت چلے حرم کو، اب آپ کا خدا ہے

## ۱۸۲۱ء

گریباں سر نہ کھینچے، تنگی عجب فضا ہے
وسعت گہِ تمنّا، یک بام و صد ہوا ہے

برہم زنِ دو عالم، تکلیفِ یک صدا ہے
مینا شکستگاں کو کہسار خوں بہا ہے

فکرِ سخن یک انشائے زندانیِ خموشی
دودِ چراغ گویا زنجیرِ بے صدا ہے

سوزِ دلِ دو عالم، قربان سازِ یک درد
معراجِ نالۂ نے، سکتہ ہزار جا ہے

درسِ خرام تا کے، خمیازۂ روانی؟
اس موجِ مے کو، غافل، پیمانہ نقشِ پا ہے

گردش میں لا، تجلّی، صد ساغرِ تسلّی!
چشمِ تحیّر آغوش، مخمورِ ہر ادا ہے

یک برگِ بینوائی، صد دعوتِ نیستاں
طوفانِ نالۂ دل، تا موجِ بوریا ہے

اے غنچۂ تمنّا، یعنی کفِ نگاریں
دل دے، تو ہم بتادیں، مٹھی میں تیری کیا ہے

ہر نالہ اسدؔ ہے مضمونِ داد خواہی
یعنی، سخن کو کاغذ احرامِ مدعا ہے

## ۱۸۲۱ء

ذوقِ خود داری، خرابِ وحشتِ تسخیر ہے
آئنہ خانہ، مری تمثال کو زنجیر ہے

ذرّہ دے مجنوں کے کس کس داغ کو پروازِ عرش؟
ہر بیاباں، یک بیاباں حسرتِ تعمیر ہے

بیکشِ مضموں کو حسنِ ربطِ خط کیا چاہیے؟
لغزشِ رفتارِ خامہ، مستیِ تحریر ہے

خانماں جیرانِ غافل از معنیِ شراب! / جب ہوئے ہم بے گنہ، رحمت کی کیا تقصیر ہے!
چاہیے گر جنت، جز آدم وارثِ آدم نہیں / شوخیِ ایمانِ زاہد، سستیِ تدبیر ہے
شب دراز و آتشِ دل تیز، یعنی، شکلِ شمع! / مہ، ز سر تا ناخنِ پا، رزقِ یک شبگیر ہے
آب ہو جاتے ہیں، سنگِ بتِ باطل سے، مرد / اشک پیدا کر، اسدؔ، گر آہ بے تاثیر ہے

# رباعیات

## ● ۱۸۲۱ء

دل، سوزِ جنوں سے جلوہ منظر ہے آج / نیرنگِ زمانہ، فتنہ پرور ہے آج
یک تارِ نفس میں، جوں طنابِ صناع / ہر پارۂ دل، بہ رنگِ دیگر ہے آج

مشکل ہے، زبس، کلام میرا، اے دل / سن سن کے اسے سخنورانِ کامل
آساں کہنے کی، کرتے ہیں فرمائش / "گویم مشکل، وگرنہ گویم مشکل"



## بعد از ۱۸۲۱ء

دھمکی میں مر گیا، جو نہ بابِ نبرد تھا م عشقِ نبرد پیشہ، طلبگارِ مرد تھا
تھا زندگی میں مرگ کا کھٹکا لگا ہوا م اڑنے سے پیشتر بھی، مرا رنگ زرد تھا
تالیفِ نسخہ ہائے وفا کر رہا تھا میں م مجموعۂ خیال ابھی فرد فرد تھا
دل تا جگر، کہ ساحلِ دریائے خوں ہے اب م اس رہ گزر میں، جلوۂ گل، آگے گرد تھا
جاتی ہے کوئی کشمکش اندوہِ عشق کی م دل بھی اگر گیا، تو وہی دل کا درد تھا
احباب، چارہ سازیِ وحشت نہ کر سکے م زنداں میں بھی، خیال، بیاباں نورد تھا
یہ لاشِ بے کفن، اسدِ خستہ جاں کی ہے م حق مغفرت کرے! عجب آزاد مرد تھا

## بعد از ۱۸۲۱ء

محرم نہیں ہے تو ہی، نوا ہائے راز کا م یاں ورنہ جو حجاب ہے، پردہ ہے ساز کا
رنگِ شکستہ، صبحِ بہارِ نظارہ ہے م یہ وقت ہے شگفتنِ گلہائے ناز کا
تو اور سوئے غیر نظر ہائے تیز تیز! م میں اور دکھ تری مژہ ہائے دراز کا
صرفہ ہے ضبطِ آہ میں میرا، وگرنہ میں م طعمہ ہوں، ایک ہی نفسِ جاں گداز کا
ہیں بسکہ جوشِ بادہ سے، شیشے اچھل رہے م ہر گوشۂ بساط، ہے سر شیشہ باز کا
کاوش کا دل کرے ہے تقاضا، کہ ہے ہنوز م ناخن پہ قرض، اس گرہِ نیم باز کا
تاراجِ کاوشِ غمِ ہجراں ہوا، اسد م سینہ، کہ تھا دفینہ گہر ہائے راز کا

## بعد از ۱۸۲۱ء

دوست، غمخواری میں میری، سعی فرماوینگے کیا؟ م زخم کے بھرنے تلک، ناخن نہ بڑھ جاوینگے کیا؟
بے نیازی حد سے گزری، بندہ پرور کب تلک م ہم کہیں گے حالِ دل، اور آپ فرماوینگے "کیا؟"

حضرتِ ناصح گر آویں، دیدہ و دل فرشِ راہ ۔ کوئی مجھ کو یہ تو سمجھا دو کہ سمجھاوینگے کیا
آج واں تیغ و کفن باندھے ہوئے جاتا ہوں میں ۔ عذر میرے قتل کرنے میں وہ اب لاوینگے کیا!
گر کیا ناصح نے ہم کو قید، اچھا یوں سہی ۔ یہ جنونِ عشق کے انداز چھٹ جاوینگے کیا؟
خانہ زادِ زلف ہیں، زنجیر سے بھاگیں گے کیوں؟ ۔ ہیں گرفتارِ وفا، زنداں سے گھبراوینگے کیا؟
ہے اب اس معمورے میں قحطِ غمِ الفت، اسدؔ ۔ ہم نے یہ مانا کہ دلّی میں رہے، کھاوینگے کیا؟

## ● بعداز ۱۸۲۱ء

عشرتِ قطرہ ہے، دریا میں فنا ہو جانا ۔ درد کا حد سے گزرنا، ہے دوا ہو جانا
تجھ سے، قسمت میں مری، صورتِ قفلِ ابجد ۔ تھا لکھا، بات کے بنتے ہی جدا ہو جانا
دل ہوا کشمکشِ چارۂ زحمت میں، تمام ۔ مٹ گیا، گھسنے میں، اس عقدے کا وا ہو جانا
اب جفا سے بھی ہیں محروم ہم، اللہ اللہ ۔ اس قدر دشمنِ اربابِ وفا ہو جانا
ضعف سے گریہ، مبدّل بدمِ سرد ہوا ۔ باور آیا ہمیں پانی کا ہوا ہو جانا
دل سے مٹنا تری انگشتِ حنائی کا خیال ۔ ہو گیا گوشت سے ناخن کا جدا ہو جانا
ہے مجھے، ابرِ بہاری کا برس کر کھلنا ۔ روتے روتے غمِ فرقت میں، فنا ہو جانا
گر نہیں نکہتِ گل کو ترے کوچے کی ہوس ۔ کیوں ہے گردِ رہِ جولانِ صبا ہو جانا
تاکہ تجھ پر کھلے اعجازِ ہوائے صیقل ۔ دیکھ برسات میں سبز آئنے کا ہو جانا
بخشے ہے جلوۂ گل، ذوقِ تماشا غالبؔ ۔ چشم کو چاہیے ہر رنگ میں وا ہو جانا

## ● بعداز ۱۸۲۱ء

پھر ہوا وقت کہ ہو بال کشا موجِ شراب ۔ دے بطِ مے کو دل و دستِ شنا، موجِ شراب
پوچھ مت وجہ سیہ مستیِ اربابِ چمن ۔ سایۂ تاک میں ہوتی ہے ہوا، موجِ شراب
جو ہوا غرقۂ مے، بختِ رسا رکھتا ہے ۔ سر سے گزرے پہ بھی ہے بالِ ہما، موجِ شراب
ہے یہ برسات وہ موسم کہ عجب کیا ہے، اگر ۔ موجِ ہستی کو کرے فیضِ ہوا، موجِ شراب

چار موج اُٹھتی ہے، طوفانِ طرب سے ہر سُو! م موجِ گل، موجِ شفق، موجِ صبا، موجِ شراب

جس قدر روحِ نباتی ہے جگر تشنۂ ناز م دے ہے تسکیں، بدمِ آبِ بقا موجِ شراب

بسکہ دوڑے ہے رگِ تاک میں، خوں ہو ہو کر م شہپرِ رنگ سے ہے بال کشا موجِ شراب

موجۂ گل سے چراغاں ہے، گزرگاہِ خیال م ہے تصور میں زبس جلوہ نما موجِ شراب

نشے کے پردے میں ہے محوِ تماشائے دماغ م بسکہ رکھتی ہے سرِ نشو و نما موجِ شراب

ایک عالم پہ ہیں طوفانیِ کیفیتِ فصل م موجۂ سبزۂ نوخیز سے تا موجِ شراب

شرحِ ہنگامۂ مستی ہے! زہے! موسمِ گل م رہبرِ قطرہ بدریا ہے! خوشا! موجِ شراب

ہوش اڑتے ہیں مرے، جلوۂ گل دیکھ، اسدؔ م پھر ہوا وقت کہ ہو بال کشا موجِ شراب

## • بعد از ۱۸۲۱ء

رہا گر کوئی تا قیامت سلامت م پھر اک روز مرنا ہے حضرت سلامت

جگر کو مرے، عشقِ خونابہ مشرب م لکھے ہے: "خداوندِ نعمت سلامت!"

علی الرغمِ دشمن شہیدِ وفا ہوں م مبارک! مبارک! سلامت! سلامت!

نہیں گر سر و برگِ ادراکِ معنی م تماشائے نیرنگِ صورت سلامت!

دو عالم کی ہستی پہ خطِ فنا کھینچ دل و دستِ اربابِ ہمت سلامت!

نہیں گر بہ کامِ دلِ خستہ، گردوں جگر خائیِ جوشِ حسرت سلامت!

نہ اوروں کی سنتا، نہ کہتا ہوں اپنی سرِ خستہ و شورِ وحشت سلامت!

وفورِ وفا ہے، ہجومِ بلا ہے سلامت ملامت، ملامت سلامت!

نہ فکرِ سلامت، نہ بیمِ ملامت زخود رفتگی ہائے حیرت سلامت!

رہے غالبِ خستہ، مغلوبِ گردوں یہ کیا بے نیازی ہے، حضرت سلامت؟

## • بعد از ۱۸۲۱ء

ہے کس قدر ہلاکِ فریبِ وفائے گل! م بلبل کے کاروبار پہ ہیں، خندہ ہائے گل

آزادیٔ نسیم مبارک! کہ ہر طرف ‏ م ‏ ٹوٹے پڑے ہیں حلقۂ دامِ ہوائے گل
جو تھا، سو موجِ رنگ کے دھوکے میں رہ گیا ‏ م ‏ اے وائے، نالۂ لبِ خونیں نوائے گل
خوش حال اُس حریفِ سیہ مست کا، کہ جو ‏ م ‏ رکھتا ہو، مثلِ سایۂ گل، سر بپائے گل
ایجاد کرتی ہے اسے تیرے لیے بہار ‏ م ‏ میرا رقیب ہے، نفسِ عطر سائے گل
شرمندہ رکھتے ہیں مجھے بادِ بہار سے ‏ م ‏ مینائے بے شراب، و دلِ بے ہوائے گل
سطوت سے تیرے جلوۂ حسنِ غیور کی ‏ م ‏ خوں ہے مری نگاہ میں، رنگِ ادائے گل
تیرے ہی جلوے کا ہے یہ دھوکا کہ آج تک ‏ م ‏ بے اختیار دوڑے ہے گل در قفائے گل
دیوانگاں کا چارہ فروغِ بہار ہے ‏ ہے شاخِ گل میں، پنجۂ خوباں بجائے گل
مژگاں تلک رسائیِ لختِ جگر کہاں؟ ‏ اے وائے، اگر نگاہ نہ ہو آشنائے گل
غالبؔ، مجھے ہے اُس سے ہم آغوشی آرزو ‏ م ‏ جس کا خیال، ہے گلِ جیبِ قبائے گل

## ● بعد از ۱۸۲۱ء

دل لگا کر، لگ گیا اُن کو بھی تنہا بیٹھنا ‏ م ‏ بارے، اپنی بیکسی کی ہم نے پائی داد، یاں
ہیں زوال آمادہ، اجزا آفرینش کے تمام ‏ م ‏ مہرِ گردوں، ہے چراغِ رہگزارِ باد، یاں

## ● بعد از ۱۸۲۱ء

اپنا احوالِ دلِ زار کہوں یا نہ کہوں؟ ‏ ہے حیا مانعِ اظہار، کہوں یا نہ کہوں؟[۱]
نہیں کرنے کا میں، تقریر ادب سے باہر ‏ میں بھی ہوں محرمِ اسرار، کہوں یا نہ کہوں؟
شکر سمجھو اسے، یا کوئی شکایت سمجھو ‏ اپنی ہستی سے ہوں بیزار، کہوں یا نہ کہوں؟
اپنے دل ہی سے میں، احوالِ گرفتاریِ دل ‏ جب نہ پاؤں کوئی غمخوار، کہوں یا نہ کہوں؟
دل کے ہاتھوں سے، کہ ہے دشمنِ جانی میرا ‏ ہوں اک آفت میں گرفتار، کہوں یا نہ کہوں؟

---

[۱] یہ غزل دیوانِ نوابِ الٰہی بخش خاں معروف دہلوی متوفی ۱۸۲۶ء کے ایک مخمس میں ملتی ہے۔

میں تو دیوانہ ہوں، اور ایک جہاں ہے غمّاز — گوش ہیں در پسِ دیوار، کہوں یا نہ کہوں؟
آپ سے وہ مرا احوال نہ پوچھے تو، اسدؔ — حسبِ حال اپنے پھر اشعار، کہوں یا نہ کہوں؟

## ● بعد از ۱۸۲۱ء

غنچۂ ناشگفتہ کو دور سے مت دِکھا کہ یوں م بوسے کو پوچھتا ہوں میں، منہ سے مجھے بتا کہ یوں
پرسشِ طرزِ دلبری کیجیے کیا؟ کہ بن کہے م اُس کے ہر اک اشارے سے نکلے ہے یہ ادا کہ یوں
رات کے وقت مے پیے، ساتھ رقیب کو لیے م آوے وہ یاں، خدا کرے، پر نہ کرے خدا کہ یوں
غیر سے رات کیا بنی؟ یہ جو کہا تو دیکھیے م سامنے آن بیٹھنا اور یہ دیکھنا کہ یوں
بزم میں اُس کے روبرو، کیوں نہ خموش بیٹھیے؟ م اُس کی تو خامشی میں بھی، ہے یہی مدعا کہ یوں
میں نے کہا کہ "بزمِ ناز چاہیے غیر سے تہی" م سن کے ستم ظریف نے مجھ کو اٹھا دیا کہ یوں
مجھ سے کہا جو یار نے "جاتے ہیں ہوش کس طرح؟" م دیکھ کے میری بیخودی، چلنے لگی ہوا کہ یوں
کب مجھے کوئے یار میں رہنے کی وضع یاد تھی؟ م آئنہ دار بن گئی حیرتِ نقشِ پا کہ یوں
گر ترے دل میں ہو خیال، وصل میں شوق کا زوال م موجِ محیطِ آب میں مارے ہے دست و پا کہ یوں
جو یہ کہے کہ "ریختہ کیونکہ ہو رشکِ فارسی؟" م گفتۂ غالبؔ ایک بار پڑھ کے اُسے سنا کہ یوں

## ● بعد از ۱۸۲۱ء

وہ فراق اور وہ وصال کہاں؟ م وہ شب و روز و ماہ و سال کہاں؟
فرصتِ کاروبارِ شوق کسے؟ م ذوقِ نظّارۂ جمال کہاں؟
دل تو دل، وہ دماغ بھی نہ رہا م شورِ سودائے خطّ و خال کہاں؟
تھی وہ اک شخص کے تصوّر سے م اب وہ رعنائیِ خیال کہاں؟
ایسا آساں نہیں لہو رونا م دل میں طاقت، جگر میں حال کہاں؟
ہم سے چھوٹا قمار خانۂ عشق م واں جو جاویں، گرہ میں مال کہاں؟
فکرِ دنیا میں سر کھپاتا ہوں م میں کہاں اور یہ وبال کہاں؟

فلکِ سفلہ بے محابا ہے — اس ستمگر کو انفعال کہاں؟
بوسے میں وہ مضائقہ نہ کرے — پر مجھے طاقتِ سوال کہاں!
مضمحل ہو گئے قویٰ، غالبؔ م وہ عناصر میں اعتدال کہاں؟

## بعد از ۱۸۲۱ء

وابستہ اس سے ہیں کہ محبّت ہی کیوں نہ ہو م کیجے ہمارے ساتھ عداوت ہی کیوں نہ ہو
چھوڑا نہ مجھ میں ضعف نے رنگِ اختلاط کا م ہے دل پہ بار نقشِ محبت ہی کیوں نہ ہو
ہے مجھ کو تجھ سے تذکرۂ غیر کا گلہ م ہر چند بر سبیلِ شکایت ہی کیوں نہ ہو
پیدا ہوئی ہے "کہتے ہیں" "ہر درد کی دوا" م یوں ہو، تو چارۂ غمِ اُلفت ہی کیوں نہ ہو
ڈالا نہ بیکسی نے کسی سے معاملہ م اپنے سے کھینچتا ہوں، خجالت ہی کیوں نہ ہو
ہے آدمی، بجائے خود اک محشرِ خیال م ہم انجمن سمجھتے ہیں، خلوت ہی کیوں نہ ہو
ہنگامۂ زبونیِ ہمت ہے انفعال م حاصل نہ کیجے دہر سے، عبرت ہی کیوں نہ ہو
وارستگی بہانۂ بیگانگی نہیں م اپنے سے کر، نہ غیر سے، وحشت ہی کیوں نہ ہو
مٹتا ہے فوتِ فرصتِ ہستی کا غم کوئی م عمرِ عزیز، صرفِ عبادت ہی کیوں نہ ہو
اُس فتنہ خو کے در سے اب اُٹھتے نہیں، اسدؔ م اس میں ہمارے سر پہ قیامت ہی کیوں نہ ہو

## بعد از ۱۸۲۱ء

ہے سبزہ زار، ہر در و دیوارِ غمکدہ م جس کی بہار یہ ہو، پھر اُس کی خزاں نہ پوچھ
ناچار بیکسی کی بھی حسرت اُٹھائیے م دشواریِ رہ و ستمِ ہمرہاں نہ پوچھ

## بعد از ۱۸۲۱ء

دیکھنا قسمت کہ آپ اپنے پہ رشک آجائے ہے م
میں اُسے دیکھوں، بھلا کب مجھ سے دیکھا جائے ہے

ہاتھ دھو دل سے، یہی گرمی گر اندیشے میں ہے ؏
آبگینہ، تندیِ صہبا سے پگھلا جائے ہے

غیر کو، یارب، وہ کیونکر منعِ گستاخی کرے؟ ؏
گر حیا بھی اُس کو آتی ہے، تو شرما جائے ہے

شوق کو یہ لت کہ ہر دم نالہ کھینچے جائیے ؏
دل کی وہ حالت، کہ دم لینے سے گھبرا جائے ہے

دورِ چشمِ بد تری بزمِ طرب سے! واہ، واہ! ؏
نغمہ ہو جاتا ہے، واں گر نالہ میرا جائے ہے

گرچہ ہے، طرزِ تغافل، پردہ دارِ رازِ عشق ؏
پر ہم ایسے کھوئے جاتے ہیں کہ وہ پا جائے ہے

اُس کی بزم آرائیاں سن کر، دلِ رنجور یاں ؏
مثلِ نقشِ مدعائے غیر، بیٹھا جائے ہے

ہو کے عاشق، وہ پری رخ اور نازک بن گیا ؏
رنگ کھلتا جائے ہے، جتنا کہ اڑتا جائے ہے

نقش کو اُس کے، مصوّر پر بھی کیا کیا ناز ہیں! ؏
کھینچتا ہے جس قدر، اُتنا ہی کھنچتا جائے ہے

سایہ میرا، مجھ سے، مثلِ دود بھاگے ہے، اسد ؏
پاس مجھ آتش بجاں کے کس سے ٹھہرا جائے ہے؟

## ● بعد از ۱۸۲۱ء

گرمِ فریاد رکھا شکلِ نہالی نے مجھے ؏ تب اماں ہجر میں دی بردِ لیالی نے مجھے

رشتۂ ولقدِ دو عالم کی حقیقت معلوم ؏ لے لیا مجھ سے مری ہمتِ عالی نے مجھے
کثرت آرائیِ وحدت ہے پرستاریِ وہم ؏ کر دیا کافر ان اصنامِ خیالی نے مجھے
ہوسِ گُل کا تصور میں بھی کھٹکا نہ رہا ؏ عجب آرام دیا بے پر و بالی نے مجھے
زندگی میں بھی، رہا ذوقِ فنا کا مارا ؏ نشہ بخشا غضب اس ساغرِ خالی نے مجھے
بسکہ تھی فصلِ خزانِ چمنستانِ سخن ؏ رنگِ شہرت نہ دیا تازہ خیالی نے مجھے
جلوۂ خور سے، فنا ہوتی ہے شبنم، غالب ؏ کھو دیا سطوتِ اسمائے جلالی نے مجھے

## ● بعد از ۱۸۲۱ء

کبھی نیکی بھی، اُس کے جی میں، گر آجائے ہے مجھ سے ؏
جفائیں کر کے اپنی یاد، شرما جائے ہے مجھ سے

خدایا، جذبۂ دل کی مگر تاثیر اُلٹی ہے؟ ؏
کہ جتنا کھینچتا ہوں، اور کھنچتا جائے ہے مجھ سے

وہ بدخو، اور میری داستانِ شوق طولانی ؏
عبارت مختصر، قاصد بھی گھبرا جائے ہے مجھ سے

اُدھر وہ بدگمانی ہے، اِدھر یہ ناتوانی ہے ؏
نہ پوچھا جائے ہے اُس سے، نہ بولا جائے ہے مجھ سے

سنبھلنے دے مجھے، اے ناامیدی، کیا قیامت ہے ؏
کہ دامانِ خیالِ یار چھوٹا جائے ہے مجھ سے

تکلف برطرف، نظارگی میں بھی سہی، لیکن ؏
وہ دیکھا جائے، کب یہ ظلم دیکھا جائے ہے مجھ سے!

ہوئے ہیں پاؤں ہی پہلے، نبردِ عشق میں، زخمی ؏
نہ بھاگا جائے ہے مجھ سے، نہ ٹھہرا جائے ہے مجھ سے

قیامت ہے کہ ہووے مدعی کا ہم سفر، غالب ؏
وہ کافر جو خدا کو بھی نہ سونپا جائے ہے مجھ سے

## ● بعد از ۱۸۲۱ء

سیاہی جیسے گر جاوے دمِ تحریر کاغذ پر م مری قسمت میں یوں تصویر ہے شب ہائے ہجراں کی

## ● بعد از ۱۸۲۱ء

عشق مجھ کو نہیں، وحشت ہی سہی م میری وحشت، تری شہرت ہی سہی
قطع کیجے نہ تعلّق ہم سے م کچھ نہیں ہے، تو عداوت ہی سہی
میرے ہونے میں ہے کیا رسوائی؟ م اے وہ مجلس نہیں، خلوت ہی سہی
ہم بھی دشمن تو نہیں ہیں اپنے م غیر کو تجھ سے محبّت ہی سہی
اپنی ہستی ہی سے ہو، جو کچھ ہو م آگہی گر نہیں، غفلت ہی سہی
عمر، ہر چند کہ ہے برق خرام م دل کے خوں کرنے کی فرصت ہی سہی
ہم کوئی ترکِ وفا کرتے ہیں م نہ سہی عشق، مصیبت ہی سہی
کچھ تو دے، اے فلکِ ناانصاف م آہ و فریاد کی رخصت ہی سہی
ہم بھی تسلیم کی خُو ڈالیں گے م بے نیازی، تری عادت ہی سہی
یار سے چھیڑ چلی جائے، اسدؔ م گر نہیں وصل، تو حسرت ہی سہی

## ● بعد از ۱۸۲۱ء

۱ کیا تنگ ہم ستم زدگاں کا جہان ہے م جس میں کہ ایک بیضۂ مور آسمان ہے
ہے کائنات کو حرکت تیرے ذوق سے م پَرتَو سے آفتاب کے ذرّے میں جان ہے
حال آں کہ ہے یہ سیلیِ خارا سے لالہ رنگ م غافل کو میرے شیشے پہ مے کا گمان ہے
کی اس نے گرم سینۂ اہلِ ہوس میں جا م آوے نہ کیوں پسند کہ ٹھنڈا مکان ہے
کیا خوب! تم نے غیر کو بوسہ نہیں دیا؟ م بس چپ رہو، ہمارے بھی منہ میں زبان ہے

بیٹھا ہے جو کہ سایۂ دیوارِ یار میں م فرماں روائے کشورِ ہندوستان ہے
ہستی کا اعتبار بھی غم نے مٹا دیا! م کس سے کہوں کہ "داغ" جگر کا نشان ہے
ہے بارے، اعتمادِ وفاداری اس قدر م غالبؔ! ہم اس میں خوش ہیں کہ نامہرباں ہے
دلّی کے رہنے والو! اسدؔ کو ستاؤ مت م بے چارہ چند روز کا یاں میہمان ہے

## ● بعد از ۱۸۲۱ء

درد سے میرے ہے تجھ کو بیقراری ہائے ہائے! م کیا ہوئی، ظالم، تری غفلت شعاری ہائے ہائے!
تیرے دل میں گر نہ تھا آشوبِ غم کا حوصلہ م تو نے پھر کیوں کی تھی میری غمگساری ہائے ہائے!
کیوں مری غم خوارگی کا تجھ کو آیا تھا خیال؟ م دشمنی اپنی تھی، میری دوستداری ہائے ہائے!
عمر بھر کا تو نے پیمانِ وفا باندھا تو کیا؟ م عمر کو بھی تو نہیں ہے پائداری ہائے ہائے!
زہر لگتی ہے مجھے آب و ہوائے زندگی م یعنی، تجھ سے تھی اسے ناسازگاری ہائے ہائے!
گل فشانی ہائے نازِ جلوہ کو کیا ہو گیا؟ م خاک پر ہوتی ہے تیری لالہ کاری ہائے ہائے!
شرمِ رسوائی سے جا چھپنا نقابِ خاک میں م ختم ہے الفت کی، تجھ پر پردہ داری ہائے ہائے!
خاک میں ناموسِ پیمانِ محبت مل گئی م اٹھ گئی دنیا سے راہ و رسمِ یاری ہائے ہائے!
ہاتھ ہی تیغ آزما کا کام سے جاتا رہا! م دل پہ اک، لگنے نہ پایا زخمِ کاری ہائے ہائے!
کس طرح کاٹے کوئی شب ہائے تارِ برشکال؟ م ہے، نظر، خو کردۂ اختر شماری ہائے ہائے!
گوش مہجورِ پیام و چشم محرومِ جمال م ایک دل، تس پر یہ ناامیدواری ہائے ہائے!
عشق نے پکڑا نہ تھا، غالبؔ، ابھی وحشت کا رنگ م رہ گیا تھا دل میں جو کچھ ذوقِ خواری ہائے ہائے
گر مصیبت تھی، تو غربت میں اٹھا لیتا، اسدؔ م میری دلّی ہی میں ہوتی تھی یہ خواری ہائے ہائے

## ● بعد از ۱۸۲۱ء

چاہیے اچھوں کو، جتنا چاہیے م یہ اگر چاہیں، تو پھر کیا چاہیے
دل تو ہو اچھا نہیں ہے گر دماغ م کچھ تو اسبابِ تمنا چاہیے
صحبتِ رنداں سے واجب ہے حذر م جائے مے اپنے کو کھینچا چاہیے

چاہنے کو تیرے کیا سمجھا تھا دل؟ — بارے، اب اس سے بھی سمجھا چاہیے
چاک مت کر جیب بے ایامِ گل — کچھ ادھر کا بھی اشارا چاہیے
دوستی کا پردہ ہے بیگانگی — منہ چھپانا ہم سے چھوڑا چاہیے
دشمنی نے میری کھویا غیر کو — کس قدر دشمن ہے! دیکھا چاہیے
اپنی، رسوائی میں کیا چلتی ہے سعی — یار ہی ہنگامہ آرا چاہیے
منحصر مرنے پہ ہو جس کی امید — نا امیدی اس کی دیکھا چاہیے
غافل ان مہ طلعتوں کے واسطے — چاہنے والا بھی اچھا چاہیے
چاہتے ہیں خوب رویوں کو اسدؔ — آپ کی صورت تو دیکھا چاہیے

## بعد از ۱۸۲۱ء

پھر کچھ اک، دل کو بے قراری ہے — سینہ، جویائے زخمِ کاری ہے
پھر جگر کھودنے لگا ناخن — آمدِ فصلِ لالہ کاری ہے
قبلۂ مقصدِ نگاہِ نیاز — پھر وہی پردۂ عماری ہے
چشم، دلّالِ جنسِ رسوائی — دل، خریدارِ ذوقِ خواری ہے
وہ ہی صد رنگ نالہ فرسائی — وہ ہی صد گونہ اشکباری ہے
دل، ہوائے خرامِ ناز سے پھر — محشرستانِ بے قراری ہے
جلوہ، پھر عرضِ ناز کرتا ہے — روزِ بازارِ جاں سپاری ہے
پھر اسی بے وفا پہ مرتے ہیں — پھر وہی زندگی ہماری ہے
پھر کھلا ہے درِ عدالتِ ناز — گرم، بازارِ فوجداری ہے
ہو رہا ہے جہان میں اندھیر — زلف کی پھر سرشتہ داری ہے
پھر دیا پارۂ جگر نے سوال — ایک فریاد و آہ و زاری ہے
پھر ہوئے ہیں گواہِ عشق طلب — اشک باری کا حکم جاری ہے
دل و مژگاں کا جو مقدمہ تھا — آج پھر اس کی روبکاری ہے
بے خودی بے سبب نہیں، غالبؔ — کچھ تو ہے جس کی پردہ داری ہے

## ● بعد از ۱۸۲۱ء

وہ، آ کے خواب میں، تسکینِ اضطراب تو دے م ولے مجھے تپشِ دل، مجالِ خواب تو دے
کرے ہے قتل، لگاوٹ میں تیرا رو دینا م تری طرح کوئی تیغِ نگہ کو آب تو دے
دکھا کے جنبشِ لب ہی، تمام کر ہم کو م نہ دے جو بوسہ، تو منہ سے کہیں جواب تو دے
پلا دے اوک سے ساقی، جو ہم سے نفرت ہے م پیالہ گر نہیں دیتا، نہ دے، شراب تو دے
یہ کون کہوے ہے آباد کر ہمیں؛ لیکن م کبھی زمانہ مرادِ دلِ خراب تو دے
اسدؔ خوشی سے مرے ہاتھ پانو پھول گئے م کہا جو اس نے "ذرا میرے پانو داب تو دے"

## ● بعد از ۱۸۲۱ء

مدت ہوئی ہے، یار کو مہماں کیے ہوئے م جوشِ قدح سے بزم چراغاں کیے ہوئے
کرتا ہوں جمع پھر، جگرِ لخت لخت کو م عرصہ ہوا ہے، دعوتِ مژگاں کیے ہوئے
پھر وضعِ احتیاط سے رکنے لگا ہے دم م برسوں ہوئے ہیں چاک گریباں کیے ہوئے
پھر گرم نالہ ہائے شرربار ہے نفس م مدت ہوئی ہے سیرِ چراغاں کیے ہوئے
پھر پرسشِ جراحتِ دل کو چلا ہے دل م سامانِ صد ہزار نمکداں کیے ہوئے
پھر بھر رہا ہوں خامۂ مژگاں بخونِ دل م سازِ چمن طرازیِ داماں کیے ہوئے
باہم دگر ہوئے ہیں دل و دیدہ پھر رقیب م نظارہ و خیال کا ساماں کیے ہوئے
دل پھر، طوافِ کوئے ملامت کو جائے ہے م پندار کا صنم کدہ ویراں کیے ہوئے
پھر شوق کر رہا ہے خریدار کی طلب م عرضِ متاعِ عقل و دل و جاں کیے ہوئے
دوڑے ہے پھر، ہر ایک گل و لالہ پر خیال م صد گلستاں نگاہ کا ساماں کیے ہوئے
پھر چاہتا ہوں نامۂ دلدار کھولنا م جاں نذرِ دلفریبیِ عنواں کیے ہوئے
مانگے ہے پھر، کسی کو لبِ بام پر ہوس م زلفِ سیاہ رخ پہ پریشاں کیے ہوئے
چاہے ہے پھر کسی کو مقابل میں، آرزو م سرمے سے تیز دشنۂ مژگاں کیے ہوئے

اک نوبہارِ ناز کو تاکے ہے، پھر، نگاہ ۔ چہرہ، فروغِ مے سے گلستاں کیے ہوئے
پھر، جی میں ہے کہ در پہ کسی کے پڑے رہیں ۔ سر زیرِ بارِ منّتِ درباں کیے ہوئے
جی ڈھونڈتا ہے پھر وہی فرصت کہ رات دن ۔ بیٹھے رہیں تصوّرِ جاناں کیے ہوئے
غالبؔ، ہمیں نہ چھیڑ، کہ پھر جوشِ اشک سے ۔ بیٹھے ہیں ہم تہیّۂ طوفاں کیے ہوئے

● ۶۱۸۲۶

عشق، تاثیر سے نومید نہیں ۔ جاں سپاری، شجرِ بید نہیں
سلطنت دست بدست آئی ہے ۔ جامِ مے، خاتمِ جمشید نہیں
ہے تجلّی تری، سامانِ وجود ۔ ذرّہ، بے پرتوِ خورشید نہیں
رازِ معشوق نہ رسوا ہو جائے ۔ ورنہ مر جانے میں کچھ بھید نہیں
گردشِ رنگِ طرب سے ڈر ہے ۔ غمِ محرومیِ جاوید نہیں
کہتے ہیں "جیتے ہیں امّید پہ لوگ" ۔ ہم کو جینے کی بھی امّید نہیں
مے کشی کو نہ سمجھ بے حاصل ۔ بادہ، غالبؔ، عرقِ بید نہیں

● ۶۱۸۲۶

ہو گئی ہے، غیر کی شیریں بیانی، کارگر ۔ عشق کا، اُس کو گماں، ہم بے زبانوں پر نہیں

● ۶۱۸۲۶

دیوانگی سے، دوش پہ زنّار بھی نہیں ۔ یعنی، ہمارے جیب میں اک تار بھی نہیں
دل کو نیازِ حسرتِ دیدار کر چکے ۔ دیکھا تو ہم میں طاقتِ دیدار بھی نہیں
ملنا ترا اگر نہیں آساں تو سہل ہے ۔ دشوار تو یہی ہے کہ دشوار بھی نہیں
بے عشق عمر کٹ نہیں سکتی ہے، اور یاں ۔ طاقت بقدرِ لذّتِ آزار بھی نہیں

شوریدگی کے ہاتھ سے ہے، سر وبالِ دوش ॥ صحرا میں اے خدا! کوئی دیوار بھی نہیں

گنجائشِ عداوتِ اغیار یک طرف ॥ یاں دل میں، ضعف سے، ہوسِ یار بھی نہیں
ڈر نالہ ہائے زار سے میرے، خدا کو مان ॥ آخر، نوائے مرغِ گرفتار بھی نہیں
دل میں ہے، یار کی صفِ مژگاں سے رُوکشی ॥ حال آنکہ طاقتِ خلشِ خار بھی نہیں
اِس سادگی پہ کون نہ مر جائے، اے خدا! ॥ لڑتے ہیں اور ہاتھ میں تلوار بھی نہیں
دیکھا اسدؔ کو خلوت و جلوت میں بارہا ॥ دیوانہ گر نہیں ہے، تو ہشیار بھی نہیں

## ۶۱۸۲۶ ●

مزے جہان کے، اپنی نظر میں خاک نہیں ॥ سوائے خونِ جگر، سو جگر میں خاک نہیں
مگر غبار ہوئے پر، ہوا اڑا لے جائے ॥ وگرنہ تاب و تواں، بال و پر میں خاک نہیں
یہ کس بہشت شمائل کی آمد آمد ہے؟ ॥ کہ غیر جلوۂ گُل، رہگزر میں خاک نہیں
بھلا اُسے نہ سہی، کچھ مجھی کو رحم آتا ॥ اثر، مرے نفسِ بے اثر میں خاک نہیں
خیالِ جلوۂ گُل سے خراب ہیں میکش ॥ شرابخانے کے دیوار و در میں خاک نہیں
ہوا ہوں عشق کی غارت گری سے شرمندہ ॥ سوائے حسرتِ تعمیر، گھر میں خاک نہیں
ہمارے شعر ہیں اب صرف دل لگی کے، اسدؔ ॥ کُھلا کہ فائدہ عرضِ ہنر میں خاک نہیں

## ۶۱۸۲۶ ●

بے اعتدالیوں سے، سُبک سب میں ہم ہوئے ॥ جتنے زیادہ ہو گئے، اُتنے ہی کم ہوئے
پنہاں تھا، دام، سخت قریب آشیان کے ॥ اڑنے نہ پائے تھے کہ گرفتار ہم ہوئے
ہستی ہماری، اپنی فنا پر دلیل ہے ॥ یاں تک مٹے کہ آپ ہم اپنی قسم ہوئے

سختی کشانِ عشق کی، پوچھے ہے کیا خبر ۔ وہ لوگ رفتہ رفتہ سراپا الم ہوئے

تیری وفا سے کیا ہو تلافی؟ کہ دہر میں ۔ تیرے سوا بھی، ہم پہ بہت سے ستم ہوئے

لکھتے رہے جنوں کی حکایاتِ خوں چکاں ۔ ہر چند اس میں ہاتھ ہمارے قلم ہوئے

اللہ رے! تیری تندیِ خو، جس کے بیم سے ۔ اجزائے نالہ، دل میں مرے رزقِ ہم ہوئے

اہلِ ہوس کی فتح ہے، ترکِ نبردِ عشق ۔ جو پانو اُٹھ گئے، وہی اُن کے عَلَم ہوئے

نالے، عدم میں، چند ہمارے سپرد تھے ۔ جو واں نہ کھنچ سکے، سو وہ یاں آ کے دم ہوئے

چھوڑی، اسدؔ، نہ ہم نے گدائی میں دل لگی ۔ سائل ہوئے، تو عاشقِ اہلِ کرم ہوئے

## ● ۱۸۲۶ء

عجب نشاط سے جلّاد کے، چلے ہیں ہم، آگے ۔
کہ اپنے سائے سے، سر، پانو سے ہے دو قدم آگے

قضا نے تھا مجھے چاہا خرابِ بادۂ الفت ۔
فقط "خراب" لکھا، بس نہ چل سکا قلم آگے

غمِ زمانہ نے جھاڑی نشاطِ عشق کی مستی ۔
وگرنہ ہم بھی اُٹھاتے تھے لذّتِ الم آگے

خدا کے واسطے! داد اس جنونِ شوق کی دینا ۔
کہ اس کے در پہ پہنچتے ہیں نامہ بر سے، ہم، آگے

یہ عمر بھر، جو پریشانیاں اُٹھائی ہیں ہم نے ۔
تمہارے آئیو، اے طرّہ ہائے خم بہ خم آگے

دل و جگر میں پَر افشاں جو ایک موجۂ خوں ہے ۔
ہم، اپنے زعم میں، سمجھے ہوئے تھے اس کو دم آگے

قسم جنازے پہ آنے کی میرے کھاتے ہیں، غالب ۔
ہمیشہ کھاتے تھے جو میری جان کی قسم آگے

## ۱۸۲۶ء

جس زخم کی ہو سکتی ہو تدبیر رفو کی م لکھ دیجیو، یا رب، اُسے قسمت میں عدو کی

اچھا ہے سرِ انگشتِ حنائی کا تصور م دل میں نظر آتی تو ہے اک بوند لہو کی

کیوں ڈرتے ہو عشاق کی بے حوصلگی سے؟ م یاں تو کوئی سنتا نہیں فریاد کسو کی

اے بے خبراں! میرے لبِ زخمِ جگر پر بخیہ جسے کہتے ہو شکایت ہے رفو کی

گو زندگیِ زاہدِ بے چارہ عبث ہے اتنا ہے کہ رہتی تو ہے تدبیر وضو کی

صد حیف! وہ ناکام کہ اک عمر سے، غالب م حسرت میں رہے، ایک بتِ عربدہ جو کی

دشنے نے کبھی منہ نہ لگایا ہو جگر کو م خنجر نے کبھی بات نہ پوچھی ہو گلو کی

## ۱۸۲۶ء

فریاد کی کوئی لے نہیں ہے م نالہ پابندِ نے نہیں ہے

کیوں بوتے ہیں باغبان تونبے؟ م گر باغ گدائے مے نہیں ہے

ہر چند ہر ایک شے میں تو ہے م پر تجھ سی کوئی شے نہیں ہے

ہاں، کھائیو مت فریبِ ہستی! م ہر چند کہیں کہ ہے، نہیں ہے

شادی سے گزر کہ، غم نہ ہووے م اُردی جو نہ ہو، تو دے نہیں ہے

کیوں ردِّ قدح کرے ہے زاہد؟ م مے ہے، یہ مگس کی قے نہیں ہے

انجامِ نشاطِ غم نہ پوچھو یہ معرفِ تا بکے نہیں ہے

جس دل میں کہ "تا بکے" سما جائے واں عزتِ تختِ کے نہیں ہے

ہستی ہے، نہ کچھ عدم ہے، غالب م آخر تو کیا ہے، اے نہیں ہے

## ۱۸۲۶ء

نہ پوچھ نسخۂ مرہم جراحتِ دل کا م کہ اُس میں ریزۂ الماس جزوِ اعظم ہے

بہت دنوں میں تغافل نے تیرے پیدا کی م وہ اک نگہ کہ بظاہر نگاہ سے کم ہے

## ● ۱۸۲۶ء

رونے سے، اور عشق میں بے باک ہو گئے م دھوئے گئے ہم اتنے کہ بس پاک ہو گئے
صرفِ بہائے مے ہوئے، آلاتِ میکشی م تھے یہ ہی دو حساب، سو یوں پاک ہو گئے
رسوائے دہر گو ہوئے، آوارگی سے، تم م بارے طبیعتوں کے تو چالاک ہو گئے
کہتا ہے کون نالۂ بلبل کو بے اثر؟ م پردے میں گل کے، لاکھ جگر چاک ہو گئے
پوچھے ہے کیا وجود و عدم اہلِ شوق کا؟ م آپ اپنی آگ کے خس و خاشاک ہو گئے
کرنے گئے تھے اُس سے تغافل کا، ہم گلہ م کی ایک ہی نگاہ کہ بس خاک ہو گئے
پوچھے ہے کیا معاشِ جگر تفتگانِ عشق جوں شمع، آپ اپنی وہ خوراک ہو گئے
اس رنگ سے اُٹھائی کل اُس نے اسدؔ کی نعش م دشمن بھی جس کو دیکھ کے غمناک ہو گئے

## ● ۱۸۲۶ء

ہوں میں بھی تماشائیِ نیرنگِ تمنا م مطلب نہیں کچھ اس سے کہ مطلب ہی بر آوے

## ● ۱۸۲۶ء

کب وہ سنتا ہے کہانی میری م اور پھر وہ بھی زبانی میری
خلشِ غمزۂ خوں ریز نہ پوچھ م دیکھ خوننابہ فشانی میری
کیا بیاں کر کے مرا روئیں گے یار؟ م مگر آشفتہ بیانی میری
ہوں زخود رفتۂ بیدائے خیال م بھول جانا ہے نشانی میری
متقابل ہے، مقابل میرا م رک گیا، دیکھ روانی میری
قدرِ سنگِ سرِ رہ رکھتا ہوں م سخت ارزاں ہے، گرانی میری

گرد بادِ رہ بیتابی ہوں  صرصرِ شوق، ہے بانی میری
دہن اس کا جو نہ معلوم ہوا  کھل گئی ہیچمدانی میری
کر دیا ضعف نے عاجز، غالب  ننگِ پیری ہے، جوانی میری

## ۱۸۲۶ء

دیکھ کر در پردہ گرمِ دامن افشانی مجھے  کر گئی وابستۂ تن، میری عریانی مجھے
بن گیا تیغِ نگاہِ یار کا سنگِ فساں  مرحبا میں، کیا مبارک ہے گراں جانی مجھے
کیوں نہ ہو بے التفاتی؟ اُس کی خاطر جمع ہے  جانتا ہے محوِ پرسش ہائے پنہانی مجھے
میرے غم خانے کی قسمت جب رقم ہونے لگی  لکھ دیا منجملۂ اسبابِ ویرانی مجھے
بدگماں ہوتا ہے وہ کافر، نہ ہوتا کاشکے!  اس قدر ذوقِ نوائے مرغِ بستانی مجھے
وائے! واں بھی شورِ محشر نے نہ دم لینے دیا  لے گیا تھا گور میں، ذوقِ تن آسانی مجھے
وعدہ آنے کا وفا کیجے، یہ کیا انداز ہے؟  تم نے کیوں سونپی ہے میرے گھر کی دربانی مجھے
ہاں، نشاطِ آمدِ فصلِ بہاری، واہ واہ!  پھر ہوا ہے تازہ، سودائے غزل خوانی مجھے
دی مرے بھائی کو حق نے از سرِ نو زندگی  میرزا یوسف ہے، غالب! یوسفِ ثانی مجھے

۱۸۲۷ء

تا

۱۸۲۸ء

# نسخۂ شیرانی

(کلام مندرجۂ حواشی)

بعد از ۱۸۲۶ء

# گُلِ رعنا

۱۸۲۸ء

## بعد از ۱۸۲۶ء

ستائش گر ہے زاہد اس قدر جس باغِ رضواں کا م وہ اک گلدستہ ہے ہم بیخودوں کے طاقِ نسیاں کا
بیاں کیا کیجیے، بیدادِ کاوش ہائے مژگاں کا؟ م کہ ہر یک قطرۂ خوں دانہ ہے تسبیحِ مرجاں کا
نہ آئی سطوتِ قاتل بھی مانع میرے نالوں کو م لیا دانتوں میں جو تنکا، ہوا ریشہ نیستاں کا
دکھاؤں گا تماشا، دی اگر فرصت زمانے نے م مرا ہر داغِ دل، اک تخم ہے سروِ چراغاں کا
کیا آئینہ خانے کا وہ نقشہ تیرے جلوے نے م کرے جو پرتوِ خورشید، عالم شبنمستاں کا
مری تعمیر میں مضمر ہے، اک صورت خرابی کی م ہیولیٰ برقِ خرمن کا ہے، خونِ گرم دہقاں کا
اگا ہے گھر میں ہر سو سبزہ، ویرانی تماشا کر م مدار اب کھودنے پر گھاس کے ہے میرے درباں کا
خموشی میں نہاں، خوں گشتہ لاکھوں آرزوئیں ہیں م چراغِ مردہ ہوں، میں بے زباں، گورِ غریباں کا
ہنوز اک پرتوِ نقشِ خیالِ یار باقی ہے م دلِ افسردہ، گویا حجرہ ہے یوسف کے زنداں کا
بغل میں غیر کی، آج آپ سوتے ہیں کہیں، ورنہ م سبب کیا، خواب میں آ کر، تبسم ہائے پنہاں کا؟
نہیں معلوم، کس کس کا لہو پانی ہوا ہوگا! م قیامت ہے سرشک آلودہ ہونا تیری مژگاں کا
نظر میں ہے ہماری، جادۂ راہِ فنا، غالب م کہ یہ شیرازہ ہے عالم کے اجزائے پریشاں کا

## بعد از ۱۸۲۶ء

ہوس کو ہے نشاطِ کار کیا کیا! م نہ ہو مرنا، تو جینے کا مزا کیا؟
تجاہل پیشگی سے مدعا کیا! م کہاں تک، اے سراپا ناز "کیا کیا"؟
نوازش ہائے بے جا دیکھتا ہوں م شکایت ہائے رنگیں کا گلہ کیا؟
نگاہِ بے محابا چاہتا ہوں م تغافل ہائے تمکیں آزما کیا؟
فروغِ شعلۂ خس، یک نفس ہے م ہوس کو پاسِ ناموسِ وفا کیا؟
نفس موجِ محیطِ بیخودی ہے م تغافل ہائے ساقی کا گلہ کیا؟
دماغِ عطرِ پیراہن نہیں ہے م غمِ آوارگی ہائے صبا کیا؟

سن، اے غارت گرِ جنسِ وفا، سن<br>
شکستِ قیمتِ دل کی صدا کیا؟

دلِ ہر قطرہ، ہے سازِ "انا البحر"<br>
ہم اُس کے ہیں، ہمارا پوچھنا کیا؟

محابا کیا ہے؟ میں ضامن، اِدھر دیکھ<br>
شہیدانِ نگہ کا خوں بہا کیا؟

کیا اُس نے جگرداری کا دعویٰ؟<br>
شکیبِ خاطرِ عاشق بھلا کیا؟

یہ قاتل، وعدۂ صبر آزما کیوں!<br>
یہ کافر فتنۂ طاقت رُبا کیا؟

بلائے جاں ہے، غالب، اُس کی ہر بات<br>
عبارت کیا، اشارت کیا، ادا کیا؟

## ● بعد از ۱۸۲۶ء

آبرو کیا خاک اُس گُل کی کہ گلشن میں نہیں!<br>
ہے گریباں ننگِ پیراہن جو دامن میں نہیں

ضعف سے، اے گریہ، کچھ باقی مرے تن میں نہیں<br>
رنگ ہو کر اُڑ گیا، جو خوں کہ دامن میں نہیں

ہو گئے ہیں جمع، اجزائے نگاہِ آفتاب<br>
ذرّے، اُس کے گھر کی دیواروں کے روزن میں نہیں

کیا کہوں تاریکیِ زندانِ غم، اندھیر ہے<br>
پنبہ، نورِ صبح سے کم جس کے روزن میں نہیں

رونقِ ہستی ہے، عشقِ خانہ ویراں ساز سے<br>
انجمن بے شمع ہے، گر برق خرمن میں نہیں

زخم سلوانے سے، مجھ پر چارہ جوئی کا ہے طعن<br>
غیر سمجھا ہے کہ لذّت زخمِ سوزن میں نہیں

بس کہ ہیں، ہم، اک بہارِ ناز کے مارے ہوئے<br>
جلوۂ گُل کے سوا، گرد اپنے مدفن میں نہیں

قطرہ قطرہ، اک ہیولیٰ ہے نئے ناسور کا<br>
خوں بھی، ذوقِ درد سے فارغ مرے تن میں نہیں

ہو فشارِ ضعف میں کیا ناتوانی کی نمود<br>
قد کے جھکنے کی بھی گنجائش مرے تن میں نہیں

لے گئی ساقی کی نخوت، قلزم آشامی مری<br>
موجِ مے کی، آج، رگ، مینا کی گردن میں نہیں

تھی وطن میں شان کیا، غالب، کہ ہو غربت میں قدر<br>
بے تکلّف، ہوں وہ مشتِ خس کہ گلخن میں نہیں

## ● بعد از ۱۸۲۶ء

ذکر میرا، بہ بدی بھی، اُسے منظور نہیں<br>
غیر کی بات بگڑ جائے، تو کچھ دور نہیں

وعدۂ سیرِ گلستاں ہے، خوشا طالعِ شوق<br>
مژدۂ قتل مقدّر ہے، جو مذکور نہیں

شاہدِ ہستیِ مطلق کی کمر ہے، عالم<br>
لوگ کہتے ہیں کہ ہے، پر ہمیں منظور نہیں

قطرہ اپنا بھی حقیقت میں ہے دریا لیکن م ہم کو تقلیدِ تنک ظرفیِ منصور نہیں
حسرت، اے ذوقِ خرابی، کہ وہ طاقت نہ رہی م عشقِ پُر عربدہ کی گوں تنِ رنجور نہیں
میں جو کہتا ہوں کہ "ہم لیں گے قیامت میں تمہیں" م کس رعونت سے وہ کہتے ہیں کہ "ہم حور نہیں"
ظلم کر ظلم، اگر لطف دریغ آتا ہو م تو تغافل میں کسی رنگ سے معذور نہیں
پیٹھ محراب کی قبلے کی طرف رہتی ہے م محوِ نسبت ہیں، تکلف ہمیں منظور نہیں
صاف دُردی کشِ پیمانۂ جم ہیں ہم لوگ م وائے! وہ بادہ کہ افشردۂ انگور نہیں
ہوں ظہوری کے مقابل میں خفائی، غالب م میرے دعوے پہ یہ حجت ہے کہ مشہور نہیں

## ● بعد از ۱۸۲۶ء

نالہ جُز حسنِ طلب، اے ستم ایجاد نہیں م ہے تقاضائے جفا، شکوۂ بیداد نہیں
عشق و مزدوریِ عشرت گہِ خسرو، کیا خوب! م ہم کو تسلیم، نکو نامیِ فرہاد نہیں
کم نہیں وہ بھی خرابی میں، پہ وسعت معلوم م دشت میں ہے مجھے وہ عیش کہ گھر یاد نہیں
اہلِ بینش کو ہے، طوفانِ حوادث، مکتب م لطمۂ موج کم از سیلیِ استاد نہیں
وائے محرومیِ تسلیم، و بدا! حالِ وفا م جانتا ہے کہ ہمیں طاقتِ فریاد نہیں
رنگِ تمکینِ گل و لالہ پریشاں کیوں ہے؟ م گر چراغانِ سرِ رہگزرِ باد نہیں
سبدِ گل کے تلے بند کرے ہے گلچیں م مژدہ، اے مرغ، کہ گلزار میں صیاد نہیں
نفی سے کرتی ہے اثبات، تراوش گویا م دی ہے جائے دہن، اس کو دمِ ایجاد "نہیں"
کم نہیں جلوہ گری میں ترے کوچے سے بہشت م یہی نقشہ ہے، ولے اس قدر آباد نہیں
کرتے کس منہ سے ہو غربت کی شکایت، غالب م تم کو بے مہریِ یارانِ وطن یاد نہیں

## ● بعد از ۱۸۲۶ء

واں پہنچ کر جو غش آتا پئے ہم ہے ہم کو م صد رہ آہنگِ زمیں بوس قدم ہے ہم کو
دل کو میں اور مجھے دل محوِ وفا رکھتا ہے م کس قدر ذوقِ گرفتاریِ ہم ہے ہم کو

ہیں اور بھی دنیا میں سخن ور بہت اچھے
کہتے ہیں کہ "غالب کا ہے اندازِ بیاں اور"

## ۱۸۵۲ء

لازم تھا کہ دیکھو مرا رستا کوئی دن اور
تنہا گئے کیوں؟ اب رہو تنہا کوئی دن اور

مٹ جائے گا سر، گر ترا پتھر نہ گھسے گا
ہوں در پہ ترے ناصیہ فرسا کوئی دن اور

آئے ہو کل، اور آج ہی کہتے ہو کہ "جاؤں؟"
مانا کہ ہمیشہ نہیں، اچھا کوئی دن اور

جاتے ہوئے کہتے ہو: "قیامت کو ملیں گے"
کیا خوب! قیامت کا ہے گویا کوئی دن اور

ہاں، اے فلکِ پیر، جواں تھا ابھی عارف
کیا تیرا بگڑتا جو نہ مرتا کوئی دن اور

تم ماہِ شبِ چار دہم تھے، مرے گھر کے
پھر کیوں نہ رہا گھر کا وہ نقشا کوئی دن اور

تم کون سے تھے ایسے کھرے داد و ستد کے؟
کرتا ملک الموت تقاضا کوئی دن اور

مجھ سے تمھیں نفرت سہی، نیّر سے لڑائی
بچوں کا بھی دیکھا نہ تماشا کوئی دن اور

گزری نہ بہرحال، یہ مدت خوش و ناخوش
کرنا تھا، جواں مرگ، گزارا کوئی دن اور

ناداں ہو جو کہتے ہو کہ "کیوں جیتے ہیں غالب؟"
قسمت میں ہے مرنے کی تمنا کوئی دن اور

## ۱۸۵۲ء

دونوں جہان دے کے وہ سمجھے یہ خوش رہا
یاں آ پڑی یہ شرم کہ تکرار کیا کریں

تھک تھک کے ہر مقام پہ دو چار رہ گئے
تیرا پتا نہ پائیں، تو ناچار کیا کریں

کیا شمع کے نہیں ہیں ہوا خواہ، اہلِ بزم؟
ہو غم ہی جاں گداز، تو غم خوار کیا کریں

## ۱۸۵۲ء

سب کہاں، کچھ لالہ و گل میں نمایاں ہو گئیں
خاک میں کیا صورتیں ہوں گی کہ پنہاں ہو گئیں

یاد تھیں ہم کو بھی، رنگا رنگ بزم آرائیاں
لیکن اب نقش و نگارِ طاقِ نسیاں ہو گئیں

تھیں بنات النعشِ گردوں دن کو پردے میں نہاں م
شب کو ان کے جی میں کیا آئی کہ عریاں ہو گئیں؟

قید میں یعقوب نے لی، گو، نہ یوسف کی خبر م
لیکن، آنکھیں روزنِ دیوارِ زنداں ہو گئیں

سب رقیبوں سے ہوں ناخوش، پر زنانِ مصر سے م
ہے زلیخا خوش کہ محوِ ماہِ کنعاں ہو گئیں

جوئے خوں آنکھوں سے بہنے دو کہ ہے شامِ فراق م
میں یہ سمجھوں گا کہ شمعیں دو فروزاں ہو گئیں

ان پری زادوں سے لیں گے خلد میں ہم انتقام م
قدرتِ حق سے، یہی حوریں اگر واں ہو گئیں

نیند اُس کی ہے، دماغ اُس کا ہے، راتیں اُس کی ہیں م
تیری زلفیں جس کے بازو پر پریشاں ہو گئیں

میں چمن میں کیا گیا، گویا دبستاں کھل گیا م
بلبلیں، سن کر مرے نالے، غزل خواں ہو گئیں

وہ نگاہیں کیوں ہوئی جاتی ہیں، یارب، دل کے پار! م
جو، مری کوتاہیِ قسمت سے، مژگاں ہو گئیں

بسکہ روکا میں نے، اور سینے میں ابھریں پے بہ پے م
میری آہیں، بخیۂ چاکِ گریباں ہو گئیں

واں گیا بھی میں، تو اُن کی گالیوں کا کیا جواب م
یاد تھیں جتنی دعائیں، صرفِ درباں ہو گئیں

جاں فزا ہے بادہ، جس کے ہاتھ میں جام آ گیا م
سب لکیریں ہاتھ کی، گویا، رگِ جاں ہو گئیں

ہم موحد ہیں، ہمارا کیش ہے ترکِ رسوم م
ملتیں جب مٹ گئیں، اجزائے ایماں ہو گئیں

رنج سے خوگر ہوا انساں، تو مٹ جاتا ہے رنج م
مشکلیں مجھ پر پڑیں اتنی کہ آساں ہو گئیں

یوں ہی گر روتا رہا غالب، تو اے اہلِ جہاں م
دیکھنا ان بستیوں کو تم کہ ویراں ہو گئیں



## ۱۸۵۲ء

حضورِ شاہ میں، اہلِ سخن کی آزمائش ہے م
چمن میں، خوش نوایانِ چمن کی آزمائش ہے

قد و گیسو میں، قیس و کوہکن کی آزمائش ہے م
جہاں ہم ہیں، وہاں دار و رسن کی آزمائش ہے

کریں گے کوہکن کے حوصلے کا امتحاں، آخر م
ابھی اُس خستہ کے نیروئے تن کی آزمائش ہے

نسیمِ مصر کو کیا پیرِ کنعاں کی ہوا خواہی! م
اُسے یوسف کی بوئے پیرہن کی آزمائش ہے

وہ آیا بزم میں، دیکھو، نہ کہیو پھر کہ غافل تھے م
شکیب و صبرِ اہلِ انجمن کی آزمائش ہے

رہے دل ہی میں تیر، اچھا، جگر کے پار ہو، بہتر م
غرض شستِ بتِ ناوک فگن کی آزمائش ہے

نہیں کچھ سبحہ و زنّار کے پھندے میں گیرائی م
وفاداری میں شیخ و برہمن کی آزمائش ہے

پڑا رہ، اے دلِ وابستہ، بیتابی سے کیا حاصل م
مگر پھر تابِ زلفِ پرشکن کی آزمائش ہے

رگ و پے میں جب اُترے زہرِ غم، تب دیکھیے کیا ہو م
ابھی تو تلخیِ کام و دہن کی آزمائش ہے

وہ آویں گے مرے گھر، وعدہ کیسا، دیکھنا، غالب م
نئے فتنوں میں اب چرخِ کہن کی آزمائش ہے

## ● ۱۸۵۲ء

غم کھانے میں بودا، دلِ ناکام، بہت ہے م یہ رنج کہ کم ہے مئے گلفام، بہت ہے
کہتے ہوئے ساقی سے حیا آتی ہے، ورنہ م ہے یوں کہ مجھے دُردِ تہِ جام بہت ہے
نے تیر کماں میں ہے، نہ صیاد کمیں میں م گوشے میں قفس کے، مجھے آرام بہت ہے
کیا زہد کو مانوں! کہ نہ ہو گرچہ ریائی م پاداشِ عمل کی طمعِ خام بہت ہے
ہیں اہلِ خرد کس روشِ خاص پہ نازاں! م پابستگیِ رسم و رہِ عام بہت ہے
زمزم ہی پہ چھوڑو، مجھے کیا طوفِ حرم سے! م آلودہ بہ مے جامۂ احرام بہت ہے
ہے قہر گر اب بھی نہ بنے بات، کہ اُن کو م انکار نہیں، اور مجھے ابرام بہت ہے
خوں ہو کے جگر آنکھ سے ٹپکا نہیں، اے مرگ م رہنے دے مجھے یاں، کہ ابھی کام بہت ہے
ہوگا کوئی ایسا بھی کہ غالب کو نہ جانے! م شاعر تو وہ اچھا ہے، پہ بدنام بہت ہے

# رباعیات

## ۱۸۵۲ء

۱

حق شہ کی بقا سے خلق کو شاد کرے
تا شاہ، شیوعِ دانش و داد کرے
یہ دی جو گئی ہے رشتۂ عمر میں، گانٹھ
ہے صفر کہ افزائشِ اعداد کرے

۲

اس رشتے میں لاکھ تار ہوں، بلکہ سوا
اتنے ہی برس شمار ہوں، بلکہ سوا
ہر سینکڑے کو ایک گرہ فرض کریں
ایسی گرہیں ہزار ہوں، بلکہ سوا!



۱۸۵۳ء تا فروری ۱۸۵۷ء

# متفرق

نسخۂ رام پور (ثانی / جدید) ۱۸۵۵ء

قادرنامہ (طبع اوّل) ۱۸۵۶ء

متفرق

# قطعہ

## ۴  ۱۸۵۳ء

اے شاہِ جہانگیر، جہاں بخش، جہاں دار
ہے غیب سے ہر دم تجھے صد گونہ بشارت[1]

جو عقدۂ دشوار کہ کوشش سے نہ ہو وا
تو وا کرے اس عقدے کو سو بھی بہ اشارت

ممکن ہے، کرے خضر سکندر سے ترا ذکر؟
گر لب کو نہ دے چشمۂ حیواں سے طہارت

آصف کو سلیماں کی وزارت سے شرف تھا
ہے فخرِ سلیماں، جو کرے تیری وزارت

ہے نقشِ مریدی ترا، فرمانِ الٰہی
ہے داغِ غلامی ترا، توقیعِ امارت

تو آب سے گر سلب کرے طاقتِ سیلاں
تو آگ سے گر دفع کرے تابِ شرارت ق

ڈھونڈے نہ ملے، موجۂ دریا میں، روانی
باقی نہ رہے، آتشِ سوزاں میں، حرارت

ہے، گرچہ مجھے نکتہ سرائی میں توغل
ہے، اگرچہ، مجھے سحر طرازی میں مہارت

کیونکر نہ کروں مدح کو میں ختم دعا پر؟
قاصر ہے، ستائش میں تری میری عبارت

نوروز ہے آج، اور وہ دن ہے کہ ہوئے ہیں
نظارگیِ صنعتِ حق، اہلِ بصارت

تجھ کو، شرفِ مہرِ جہاں تاب مبارک!
غالب کو، ترے عتبۂ عالی کی زیارت!

---

[1] "یہ قطعہ نوروز کی مبارکباد پر مشتمل ہے، اور نوروز، آفتاب کے برجِ حمل میں داخلے پر منایا جاتا ہے۔ میرزا صاحب سرور کو لکھتے ہیں: "تحویلِ آفتاب بہ حمل کے باب میں عرفی بات یہ ہے کہ ۲۲ مارچ کو واقع ہوتی ہے۔ کبھی ۲۱ کبھی ۲۳ بھی آپڑتی ہے ۔۔۔ اس سے تجاوز نہیں!"

دعوی: ۲۳، دہلی اردو اخبار جلد ۱۵ نمبر ۱۳ مورخہ جمادی الآخرہ ۱۲۶۹ھ مطابق ۲۷ مارچ ۱۸۵۳ء میں حضورِ والا کی ضیافتِ معمولی دسترخوان کا ذکر ہے، جو یک شنبہ ۹ جمادی الآخرہ کو نوروز کے دن منائی گئی تھی۔ یہ واقعہ میرزا سلیمان شکوہ بہادر کے پوتے میرزا نور الدین شاہی تخلص کی آمدِ دہلی کے بعد کا ہے۔ جن کی محبت نے بہادر شاہ کو متہم بہ تشیع کیا تھا۔ اس لیے میری دانست میں یہ قطعہ مارچ ۱۸۵۳ء کا لکھا ہوا ہے!"

# مخمس

● ۱۸۵۳ء

گھستے گھستے، پانو میں زنجیر آدھی رہ گئی[1]
مر گئے پر، قبر کی تعمیر آدھی رہ گئی
سب ہی پڑھتا، کاش! کیوں تکبیر آدھی رہ گئی؟
کھنچ سکے، قاتل! جب تری شمشیر آدھی رہ گئی
غم سے جانِ عاشقِ دلگیر، آدھی رہ گئی

بیٹھ رہتا لے کے چشمِ پُر نم، اُس کے روبرو
کیوں کہا تو نے کہ "کہہ دل کا غم اُس کے روبرو"؟
بات کرنے میں نکلتا ہے دم، اُس کے روبرو
کر سکے ساری حقیقت ہم نہ[2] اُس کے روبرو
ہم نشیں، آدھی ہوئی تقریر، آدھی رہ گئی

تو نے دیکھا! مجھ پہ کیسی بن گئی، اے رازدار
خواب و بیداری پہ کب ہے، آدمی کو اختیار!
مثلِ زخم، آنکھوں کو سی دیتا جو ہوتا ہوشیار
کھینچتا تھا، رات کو میں خواب میں، تصویرِ یار
جاگ اٹھا میں، کھنچتی تصویر آدھی رہ گئی

---

ع۱ نسخۂ دہلی اردو اخبار — ۱۱ اپریل ۱۸۵۳ء

ع۲ عرشی صاحب نے جب دیکھا کہ دیوانِ ظفر اور دہلی اردو اخبار میں "ہم نہ" لکھا ہے اور قوافی نم، غم، دم، وغیرہ ہیں تو انھوں نے اسے "نہ ہم" کر دیا۔ عرشی صاحب کی یہ ترمیم درست نہیں۔ ترمیم سے "نہ" فع کے وزن پر ہو گیا ہے جو جائز نہیں۔ معلوم ہوتا ہے یہاں غالب نے "کب" کہا ہوگا یعنی "کب ہم اُس کے روبرو"۔

ع۳ دیکھیے دیوانِ ظفر (دہلی اردو اخبار میں جو چھپا تھا)

غم نے جب گھیرا، تو چاہا ہم نے یوں اے دلنواز
مستیِ چشمِ سیہ سے مل کے، ہو دیں چارہ ساز
تو صدائے پا سے جاگا تھا جو محوِ خوابِ ناز
دیکھتے ہی، اے ستمگر، تیری چشمِ نیم باز
کی تھی پوری ہم نے جو تدبیر، آدھی رہ گئی

اس بتِ مغرور کو کیا ہو کسی پر التفات؟
جس کے حسنِ روز افزوں کی یہ اک ادنیٰ ہے بات
ماہِ نو نکلے پہ، گزری ہوں گی راتیں پانچ سات
اس رخِ روشن کے آگے ماہِ یک ہفتہ کی رات
تابشِ خورشیدِ پُر تنویر آدھی رہ گئی

تا مجھے پہنچائے کاوش بختِ بد ہے گھات میں
ہاں، فراواں اگر کچھ ہے، تو ہے آفات میں
جز غم و رنج و الم، گھاٹا ہے ہر یک بات میں
کم نصیبی اس کو کہتے ہیں کہ میرے ہات میں
آتے ہی، خاصیتِ اکسیر آدھی رہ گئی

سب سے، یہ گوشہ، کنارہ ہے، گلے لگ جائے
آدمی کو کیوں پکارے ہے؟ گلے لگ جائے
سر سے گر چادر اُتارے ہے، گلے لگ جائے
مانگ کیا بیٹھا سنوارے ہے؟ گلے لگ جائے
وصل کی شب، اے بتِ بے پیر، آدھی رہ گئی

میں یہ کیا جانوں کہ وہ کس واسطے یوں پھر گیا
پر نصیب اپنا اُنھیں جاتا سمجھتا ہوں، پھر گئے
دیکھنا قسمت، وہ آئے اور پھر یوں پھر گئے
آئے آدھی دور، میرے گھر سے وہ کیوں پھر گئے؟
کیا کشش میں دل کی اب تاثیر آدھی رہ گئی

ناگہاں یاد آگئی ہے مجھ کو، یا رب، کب کی بات؟
کچھ نہیں کہتا کسی سے، سن رہا ہوں سب کی بات
کس لیے تجھ سے چھپاؤں، ہاں وہ برسوں شب کی بات؟
نامہ بر! جلدی میں تیری وہ جو تھی مطلب کی بات
خط میں آدھی ہو سکی تحریر، آدھی رہ گئی

ہو تجلّی برق کی صورت میں، ہے یہ بھی غضب
ہاں، چھ گھنٹے کی تو ہوتی، فرصتِ عیش و طرب
شام سے آتے، تو کیا ایسی گزرتی رات سب
پاس میرے وہ جو آئے بھی، تو بعد از نصفِ شب
نکلی آدھی حسرتِ تقریر، آدھی رہ گئی

تم جو فرماتے ہو: دیکھ اے غالبِ آشفتہ سر
ہم نہ تجھ کو منع کرتے تھے، گیا کیوں اس کے گھر؟
جان کی پاؤں اماں، باتیں یہ سب سچ ہیں، مگر
دل نے کی ساری خرابی، لے گیا مجھ کو، ظفر
واں کے جانے میں، مری توقیر آدھی رہ گئی

# ● ۱۸۵۳ء غزلیات

دل ہی تو ہے نہ سنگ و خشت، درد سے بھر نہ آئے کیوں؟ م
روئیں گے ہم ہزار بار، کوئی ہمیں ستائے کیوں؟

دیر نہیں، حرم نہیں، در نہیں، آستاں نہیں م
بیٹھے ہیں رہ گزر پہ ہم، غیر ہمیں اٹھائے کیوں؟

جب وہ جمالِ دل فروز، صورتِ مہرِ نیم روز م
آپ ہی ہو نظارہ سوز، پردے میں منہ چھپائے کیوں؟

دشنۂ غمزہ جاں ستاں، ناوکِ ناز بے پناہ م
تیرا ہی عکسِ رخ سہی، سامنے تیرے آئے کیوں؟

قیدِ حیات و بندِ غم، اصل میں دونوں ایک ہیں م
موت سے پہلے، آدمی غم سے نجات پائے کیوں؟

حسن اور اُس پہ حسنِ ظن، رہ گئی بوالہوس کی شرم م
اپنے پہ اعتماد ہے، اور کو آزمائے کیوں؟

واں وہ غرورِ عز و ناز، یاں یہ حجابِ پاسِ وضع م
راہ میں ہم ملیں کہاں؟ بزم میں وہ بلائے کیوں؟

ہاں، وہ نہیں خدا پرست، جاؤ، وہ بے وفا سہی م
جس کو ہو دین و دل عزیز، اُس کی گلی میں جائے کیوں؟

غالبِ خستہ کے بغیر، کون سے کام بند ہیں؟ م
روئیے زار زار کیا؟ کیجیے ہائے ہائے کیوں؟

## ● ۱۸۵۳ء

گئی وہ بات کہ ہو گفتگو، تو کیوں کر ہو م کہے سے کچھ نہ ہوا، پھر کہو، تو کیوں کر ہو؟[۲]
ہمارے ذہن میں اس فکر کا ہے نام وصال م کہ گر نہ ہو، تو کہاں جائیں؟ ہو تو کیوں کر ہو؟
ادب ہے اور یہی کشمکش، تو کیا کیجے؟ م حیا ہے اور یہی گو مگو، تو کیوں کر ہو؟
تمھیں کہو کہ گزارا صنم پرستوں کا! م بتوں کی ہو اگر ایسی ہی خو، تو کیوں کر ہو؟
اُلجھتے ہو تم، اگر دیکھتے ہو آئینہ م جو تم سے شہر میں ہوں ایک دو، تو کیوں کر ہو؟
جسے نصیب ہو روزِ سیاہ میرا سا م وہ شخص دن نہ کہے رات کو، تو کیوں کر ہو؟
ہمیں پھر اُن سے اُمید، اور اُنھیں ہماری قدر م ہماری بات ہی پوچھیں نہ وُو، تو کیوں کر ہو؟

---

۱؎ دہلی اردو اخبار، جلد ۱۵ نمبر ۷ مورخہ ۱۳ اپریل ۱۸۵۳ء

۲؎ دہلی اردو اخبار، مطابق فروری ۱۸۵۳ء

غلط تھا ہمیں خط پہ گماں تسلّی کا — نہ مانے دیدۂ دیدار جو، تو کیونکر ہو؟
بتاؤ اس مژہ کو دیکھ کر، کہ مجھ کو قرار — یہ نیش ہو رگِ جاں میں فرو، تو کیونکر ہو؟
مجھے جنوں نہیں، غالبؔ، و لے بقولِ حضور: — "فراقِ یار میں تسکین ہو، تو کیونکر ہو؟"

## ● ۱۸۵۳ء

قفس میں ہوں، گر اچھا بھی نہ جانیں میرے شیون کو
مرا ہونا برا کیا ہے، نوا سنجانِ گلشن کو؟[۱]

نہیں گر ہمدمی آساں، نہ ہو، یہ رشک کیا کم ہے
نہ دی ہوتی خدایا، آرزوئے دوست دشمن کو!

نہ نکلا آنکھ سے تیری اک آنسو اس جراحت پر
کیا سینے میں جس نے خوں چکاں مژگانِ سوزن کو!

خدا شرمائے ہاتھوں کو، کہ رکھتے ہیں کشاکش میں
کبھی میرے گریباں کو، کبھی جاناں کے دامن کو

ابھی ہم قتل گہ کا دیکھنا آساں سمجھتے ہیں
نہیں دیکھا شناور جوئے خوں میں، تیرے توسن کو

ہوا چرچا جو میرے پاؤں کی زنجیر بننے کا
کیا بیتاب کاں میں جنبشِ جوہر نے آہن کو

خوشی کیا، کھیت پر میرے اگر سو بار ابر آوے؟
سمجھتا ہوں کہ ڈھونڈے ہے ابھی سے برق خرمن کو

وفاداری بشرطِ استواری اصل ایماں ہے
مرے بت خانے میں، تو کعبے میں گاڑو برہمن کو

---

۱۔ دہلی اردو اخبار ۸ مئی ۱۸۵۳ء

شہادت تھی مری قسمت میں، جو دی تھی یہ خو مجھ کو
جہاں تلوار کو دیکھا، جھکا دیتا تھا گردن کو

نہ لٹتا دن کو، تو کب رات کو یوں بے خبر سوتا؟
رہا کھٹکا نہ چوری کا، دعا دیتا ہوں رہزن کو

سخن کیا کہہ نہیں سکتے، کہ جویا ہوں جواہر کے؟
جگر کیا ہم نہیں رکھتے، کہ کھودیں جا کے معدن کو

مرے شاہِ سلیماں جاہ سے نسبت نہیں، غالب
فریدون و جم و کیخسرو و داراب و بہمن کو

## ● ۱۸۵۳ء

نکتہ چیں ہے، غمِ دل اس کو سنائے نہ بنے
کیا بنے بات، جہاں بات بنائے نہ بنے؟ [۱]

میں بلاتا تو ہوں اس کو، مگر، اے جذبۂ دل
اس پہ بن جائے کچھ ایسی کہ بن آئے نہ بنے

کھیل سمجھا ہے، کہیں چھوڑ نہ دے، بھول نہ جائے
کاش! یوں بھی ہو کہ بن میرے ستائے نہ بنے

غیر پھرتا ہے لیے یوں ترے خط کو کہ اگر
کوئی پوچھے کہ "یہ کیا ہے؟" تو چھپائے نہ بنے

اس نزاکت کا برا ہو، وہ بھلے ہیں، تو کیا؟
ہاتھ آویں، تو انھیں ہاتھ لگائے نہ بنے

کہہ سکے کون کہ یہ جلوہ گری کس کی ہے؟
پردہ چھوڑا ہے وہ اس نے کہ اٹھائے نہ بنے

---

۱ خط بنام حقیر ۹ جون ۱۸۵۳ء

موت کی راہ نہ دیکھوں؟ کہ بِن آئے نہ رہے ✽
تم کو چاہوں؟ کہ نہ آؤ تو بُلائے نہ بنے

بوجھ وہ سر سے گرا ہے کہ اُٹھائے نہ اُٹھے ✽
کام وہ آن پڑا ہے کہ بنائے نہ بنے

عشق پر زور نہیں، ہے یہ وہ آتش، غالبؔ! ✽
کہ لگائے نہ لگے، اور بجھائے نہ بنے

## ● ۱۸۵۳ء

دیا ہے دل اگر اُس کو، بشر ہے، کیا کہیے؟ ✽[1]
ہوا رقیب، تو ہو، نامہ بر ہے، کیا کہیے؟

یہ ضد کہ آج نہ آوے، اور آئے بِن نہ رہے ✽
قضا سے شکوہ ہمیں کس قدر ہے، کیا کہیے؟

رہے ہے یوں گِہ و بے گہ، کہ کوئے دوست کو اب ✽
اگر نہ کہیے کہ دشمن کا گھر ہے، کیا کہیے!

زہے کرشمہ، کہ یوں دے رکھا ہے ہم کو فریب! ✽
کہ بِن کہے ہی اُنھیں سب خبر ہے، کیا کہیے؟

سمجھ کے کرتے ہیں بازار میں، وہ پُرسشِ حال ✽
کہ یہ کہے کہ "سرِ رہگزر ہے، کیا کہیے!"

تمھیں نہیں ہے سرِ رشتۂ وفا کا خیال ✽
ہمارے ہاتھ میں کچھ ہے، مگر ہے کیا؟ کہیے!

اُنھیں سوال پہ زُعمِ جنوں ہے، کیوں لڑیے؟ ✽
ہمیں جواب سے قطعِ نظر ہے، کیا کہیے!

---

[1] دہلی اردو اخبار، جلد ۱۵، نمبر ۱۶، ۲۴ اپریل ۱۸۵۳ء

حسد، سزائے کمالِ سخن ہے، کیا کیجے؟ م
ستم، بہائے متاعِ ہنر ہے، کیا کیجے؟
کہا ہے کس نے کہ غالبؔ بُرا نہیں؟ لیکن م
سوائے اس کے کہ آشفتہ سر ہے، کیا کیجے؟

## ● ۱۸۵۳ء

کہوں جو حال، تو کہتے ہو: "مدعا کہیے" م تمھیں کہو کہ جو تم یوں کہو، تو کیا کہیے[۱]
نہ کہیو طعن سے پھر تم کہ "ہم ستمگر ہیں" م مجھے تو خو ہے کہ جو کچھ کہو "بجا کہیے"
وہ نیشتر سہی، پر دل میں جب اتر جاوے م نگاہِ ناز کو پھر کیوں نہ آشنا کہیے؟
نہیں ذریعۂ راحت جراحتِ پیکاں م وہ زخمِ تیغ ہے جس کو کہ دلکشا کہیے
جو مدعی بنے، اس کے نہ مدعی بنیے م جو ناسزا کہے اس کو نہ ناسزا کہیے
کہیں حقیقتِ جانکاہیٔ مرض لکھیے م کہیں مصیبتِ ناسازیٔ دوا کہیے
کبھی شکایتِ رنجِ گراں نشیں کیجے م کبھی حکایتِ صبرِ گریز پا کہیے
رہے نہ جان، تو قاتل کو خوں بہا دیجے م کٹے زبان، تو خنجر کو مرحبا کہیے
نہیں نگار کو الفت، نہ ہو، نگار تو ہے م روانیٔ روش و مستیٔ ادا کہیے
نہیں بہار کو فرصت، نہ ہو، بہار تو ہے م طراوتِ چمن و خوبیٔ ہوا کہیے
سفینہ جب کہ کنارے پہ آ لگا، غالبؔ م خدا سے کیا ستم و جورِ ناخدا کہیے

## ● ۱۸۵۳ء

بازیچۂ اطفال ہے، دنیا مرے آگے م ہوتا ہے شب و روز تماشا مرے آگے[۲]

---

۱۔ خط بنام حقیر اپریل ۱۸۵۳ء - نادراتِ غالب ص ۳۵

۲۔ دہلی اردو اخبار (تتمہ) - ۲۲ مئی ۱۸۵۳ء

اک کھیل ہے، اورنگِ سلیماں مرے نزدیک م اک بات ہے، اعجازِ مسیحا، مرے آگے
جز نام نہیں صورتِ عالم مجھے منظور م جز وہم نہیں، ہستیِ اشیا مرے آگے
ہوتا ہے نہاں گرد میں، صحرا مرے ہوتے م گھستا ہے جبیں خاک پہ، دریا مرے آگے
مت پوچھ کہ کیا حال ہے میرا ترے پیچھے م تو دیکھ کہ کیا رنگ ہے تیرا مرے آگے
سچ کہتے ہو، خود بین و خود آرا ہوں، نہ کیوں ہوں! م بیٹھا ہے بتِ آئنہ سیما مرے آگے
پھر دیکھیے اندازِ گل افشانیِ گفتار م رکھ دے کوئی پیمانۂ صہبا مرے آگے
نفرت کا گماں گزرے ہے، میں رشک سے گزرا م کیوں کر کہوں: "لو نام نہ ان کا مرے آگے"!
ایماں مجھے روکے ہے، جو کھینچے ہے مجھے کفر م کعبہ مرے پیچھے ہے، کلیسا مرے آگے
عاشق ہوں، پہ معشوق فریبی ہے مرا کام م مجنوں کو برا کہتی ہے لیلےٰ مرے آگے
خوش ہوتے ہیں، پر وصل میں یوں مر نہیں جاتے م آئی شبِ ہجراں کی تمنا مرے آگے
ہے موجزن اک قلزمِ خوں، کاش یہی ہو م آتا ہے ابھی، دیکھیے، کیا کیا مرے آگے
گو ہاتھ کو جنبش نہیں، آنکھوں میں تو دم ہے م رہنے دو ابھی ساغر و مینا مرے آگے
ہم پیشہ و ہم مشرب و ہمراز ہے میرا م غالب کو برا کیوں کہو، اچھا مرے آگے؟

 ۱۸۵۳ء

زرا کر زور سینے پر، کہ تیرِ پُر ستم نکلے
جو وہ نکلے تو دل نکلے، جو دل نکلے، تو دم نکلے [1]
ہزاروں خواہشیں ایسی کہ ہر خواہش پہ دم نکلے م
بہت نکلے مرے ارمان لیکن پھر بھی کم نکلے [2]
"ڈرے کیوں میرا قاتل؟ کیا رہے گا اُس کی گردن پر م
وہ خوں، جو چشمِ تر سے عمر بھر یوں دمبدم نکلے

---

۱ ارمغانِ غالب ص ۲۰۸ - شیخ محمد اکرام ۲. تتمہ دہلی اردو اخبار - ۱۰ جون ۱۸۵۳ء
۲ دہلی اردو اخبار - ۴ دسمبر ۱۸۵۳ء

نکلنا خلد سے آدم کا سنتے آئے ہیں، لیکن
بہت بے آبرو ہو کر، ترے کوچے سے ہم نکلے

بھرم کھل جائے ظالم، تیرے قامت کی درازی کا
اگر اس طرۂ پر پیچ و خم کا پیچ و خم نکلے

مگر لکھوائے کوئی اس کو خط، تو ہم سے لکھوائے
ہوئی صبح اور گھر سے کان پر رکھ کر قلم نکلے

ہوئی اس دور میں منسوب مجھ سے بادہ آشامی
پھر آیا وہ زمانہ، جو جہاں میں جامِ جم نکلے

ہوئی جن سے توقع خستگی کی داد پانے کی
وہ ہم سے بھی زیادہ خستۂ تیغِ ستم نکلے

محبت میں نہیں ہے فرق جینے اور مرنے کا
اسی کو دیکھ کر جیتے ہیں، جس کافر پہ دم نکلے

کہاں میخانے کا دروازہ، غالب، اور کہاں واعظ
پر اتنا جانتے ہیں، کل وہ جاتا تھا کہ ہم نکلے

## ● ۱۸۵۲ء

غیر لیں محفل میں بوسے جام کے
ہم رہیں یوں تشنہ لب پیغام کے[1]

خستگی کا تم سے کیا شکوہ، کہ یہ
ہتھکنڈے ہیں، چرخِ نیلی فام کے

خط لکھیں گے، گرچہ مطلب کچھ نہ ہو
ہم تو عاشق ہیں تمھارے نام کے

رات پی زمزم پہ مے اور صبح دم
دھوئے دھبّے جامۂ احرام کے

دل کو آنکھوں نے پھنسایا، کیا مگر
یہ بھی حلقے ہیں تمھارے دام کے

شاہ کے ہے غسلِ صحت کی خبر
دیکھیے، کب دن پھریں حمّام کے

عشق نے، غالب، نکمّا کر دیا
ورنہ ہم بھی آدمی تھے کام کے

[1] دہلی اردو اخبار ـ ۱۹ دسمبر ۱۸۵۲ء

# سلام

## ۱۸۵۴ء

سلام اُسے کہ اگر بادشا کہیں اُس کو
تو پھر کہیں کہ کچھ اس سے سوا کہیں اُس کو[۱]

نہ بادشاہ، نہ سلطاں، یہ کیا ستایش ہے؟
کہو کہ خامسِ آلِ عبا کہیں اُس کو

خدا کی راہ میں شاہی و خسروی کیسی؟
کہو کہ رہبرِ راہِ خدا کہیں اُس کو

خدا کا بندہ، خداوندگار بندوں کا
اگر کہیں نہ خداوند، کیا کہیں اُس کو؟

فروغِ جوہرِ ایماں، حسین ابنِ علی
کہ شمعِ انجمنِ کبریا کہیں اُس کو

کفیلِ بخششِ اُمّت ہے، بَن نہیں پڑتی
اگر نہ شافعِ روزِ جزا کہیں اُس کو

مسیح جس سے کرے اخذِ فیضِ جاں بخشی
ستم ہے، کشتۂ تیغِ جفا کہیں اُس کو

وہ جس کے ماتمیوں پر ہے سلسبیل، سبیل
شہیدِ تشنہ لبِ کربلا کہیں اُس کو

عدو کے سمعِ رضا میں جگہ نہ پائے وہ بات
کہ جنّ و انس و مَلک سب بجا کہیں اُس کو

بہت ہے، پایۂ گردِ رہِ حسین، بلند
بقدرِ فہم ہے، اگر کیمیا کہیں اُس کو

نظارہ سوز ہے یاں تک ہر ایک ذرّۂ خاک
کہ لوگ جوہرِ تیغِ قضا کہیں اُس کو

ہمارے درد کی یارب، کہیں دوا نہ ملے
اگر نہ درد کی اپنے دوا کہیں اُس کو

---

۱ـ "رامپور رضا لائبریری میں ایک مخطوط "دستور العملِ اودھ" کے نام سے محفوظ ہے۔ اُس میں مجتہد العصر مولانا سید محمد لکھنوی کی شاہِ اودھ کے سامنے پیش کی ہوئی تحریریں اوراق پر شاہ کی توقیعیں منقول ہیں۔ اسیر لکھنوی، جو شاہ کے میر منشی تھے، اس کتاب کے مرتب معلوم ہوتے ہیں۔ یہ سلام اُس دستور العمل میں مجتہد العصر کے مکتوب مورخہ ۴ ذیقعدہ ۱۲۷۰ھ (۳۰ جولائی ۱۸۵۴ء) کے متصل بعد (۱۴۸ب) نقل کیا گیا ہے جس سے یہ قیاس کیا جا سکتا ہے کہ ان تاریخوں کے کچھ ہی بعد میرزا صاحب کی طرف سے موصول ہوا ہوگا۔ سلام کا عنوان ہے "یا اسد اللہ الغالب" اور خاتمے پر میرزا صاحب کی مہر (اسد اللہ الغالب) بھی نقل کر دی گئی ہے۔"

ہمارا منہ ہے کہ دیں اُس کے حسنِ صبر کی داد؟ — مگر نبی و علی مرحبا کہیں اس کو
زمامِ ناقہ، کفِ اُس کے میں ہے کہ اہلِ یقیں — پس از حسین علی پیشوا کہیں اس کو
وہ ریگِ تفتۂ وادی پہ گام فرسا ہے — کہ طالبانِ خدا رہنما کہیں اس کو
امامِ وقت کی یہ قدر ہے کہ اہلِ عناد — پیادہ لے چلیں اور نا سزا کہیں اس کو
یہ اجتہاد عجب ہے کہ ایک دشمنِ دیں — علی سے آ کے لڑے اور خطا کہیں اس کو
یزید کو تو نہ تھا اجتہاد کا پایہ — بُرا نہ مانیے، گر ہم بُرا کہیں اس کو
علی کے بعد حسن اور حسن کے بعد حسین — کرے جو اُن سے بُرائی، بھلا کہیں اس کو؟
نبی کا ہو نہ جسے اعتقاد، کافر ہے — رکھے امام سے جو بغض، کیا کہیں اس کو؟
بھرا ہے، غالبِ دلخستہ کے کلام میں درد — غلط نہیں ہے کہ خونیں نوا کہیں اس کو

# غزلیات

## ● ۱۸۵۴ء

درد منت کشِ دوا نہ ہوا — م — میں نہ اچھا ہوا، بُرا نہ ہوا[1]
جمع کرتے ہو کیوں رقیبوں کو؟ — م — اک تماشا ہوا، گلا نہ ہوا
ہم کہاں قسمت آزمانے جائیں! — م — تو ہی جب خنجر آزما نہ ہوا
کتنے شیریں ہیں تیرے لب، کہ رقیب — م — گالیاں کھا کے بے مزا نہ ہوا
ہے خبر گرم اُن کے آنے کی — م — آج ہی گھر میں بوریا نہ ہوا
کیا وہ نمرود کی خدائی تھی؟ — م — بندگی میں مرا بھلا نہ ہوا
جان دی، دی ہوئی اُسی کی تھی — م — حق تو یوں ہے کہ حق ادا نہ ہوا
زخم گر دب گیا، لہو نہ تھما — م — کام گر رُک گیا، روا نہ ہوا
رہزنی ہے کہ دِلستانی ہے! — م — لے کے دل، دلستاں روانہ ہوا
کچھ تو پڑھیے کہ لوگ کہتے ہیں: — م — "آج غالب غزل سرا نہ ہوا"

---

[1] گلستانِ سخن (تالیف قبل از اپریل ۱۸۵۴ء) میں اس غزل کا ایک شعر انتخاب ہوا ہے۔

## ● ۱۸۵۴ء

درخورِ قہر و غضب، جب کوئی ہم سا نہ ہوا ‎ م ‎ پھر غلط کیا ہے کہ ہم سا کوئی پیدا نہ ہوا![1]

بندگی میں بھی وہ آزادہ و خودبیں ہیں کہ ہم ‎ م ‎ اُلٹے پھر آئے، درِ کعبہ اگر وا نہ ہوا

سب کو مقبول ہے دعویٰ تری یکتائی کا ‎ م ‎ رو بہ رو کوئی بُتِ آئنہ سیما نہ ہوا

کم نہیں نازشِ ہمنامیِ چشمِ خوباں ‎ م ‎ تیرا بیمار، بُرا کیا ہے، گر اچھا نہ ہوا

سینے کا داغ ہے، وہ نالہ کہ لب تک نہ گیا ‎ م ‎ خاک کا رزق ہے، وہ قطرہ کہ دریا نہ ہوا

نام کا میرے ہے، جو دکھ کہ کسی کو نہ ملا ‎ م ‎ کام میں میرے ہے، جو فتنہ کہ برپا نہ ہوا

ہر بُنِ مو سے، دمِ ذکر، نہ ٹپکے خونناب ‎ م ‎ حمزہ کا قصّہ ہوا، عشق کا چرچا نہ ہوا

قطرے میں دجلہ دکھائی نہ دے، اور جزو میں کُل ‎ م ‎ کھیل لڑکوں کا ہوا، دیدۂ بینا نہ ہوا

تھی خبر گرم کہ غالبؔ کے اُڑیں گے پُرزے ‎ م ‎ دیکھنے ہم بھی گئے تھے، پہ تماشا نہ ہوا

## ● ۱۸۵۴ء

کسی کو دے کے دل، کوئی نوا سنجِ فغاں کیوں ہو؟ م
نہ ہو جب دل ہی سینے میں، تو پھر منہ میں زباں کیوں ہو[2]

نتیجہ اپنی آہوں کا ہے شکلِ سنتوی پلو را !
ہیولےِ صورت کا بوسں پھر خواب گراں کیوں ہو؟[3]

وہ اپنی خو نہ چھوڑیں گے، ہم اپنی وضع کیوں چھوڑیں؟ م
سبک سر بن کے کیا پوچھیں کہ "ہم سے سرگراں کیوں ہو؟"

کیا غم خوار نے رسوا، لگے آگ اس محبت کو! م
نہ لاوے تاب جو غم کی، وہ میرا رازداں کیوں ہو؟

---

[1] خط بنام نبی بخش حقیر (ابداً ۸ جون ۱۸۵۴ء) نادراتِ غالب ص ۵۰ ۔ [2] خط بنام نبی بخش حقیر مورخہ ۸ اپریل ۱۸۵۴ء

[3] رسالہ طوفان، نواب شاہ (پاکستان) جولائی ۱۹۵۱ء ۔ فاضل زیدی۔

وفا کیسی؟ کہاں کا عشق؟ جب سر پھوڑنا ٹھہرا
تو پھر اے سنگ دل تیرا ہی سنگِ آستاں کیوں ہو؟

قفس میں مجھ سے رودادِ چمن کہتے نہ ڈر ہمدم
گری ہے جس پہ کل بجلی، وہ میرا آشیاں کیوں ہو؟

یہ کہہ سکتے ہو: "ہم دل میں نہیں ہیں" پر یہ بتلاؤ
کہ جب دل میں تمہیں تم ہو، تو آنکھوں سے نہاں کیوں ہو؟

غلط ہے جذبِ دل کا شکوہ، دیکھو، جرم کس کا ہے؟
نہ کھینچو گر تم اپنے کو، کشاکش درمیاں کیوں ہو؟

یہ فتنہ آدمی کی خانہ ویرانی کو کیا کم ہے؟
ہوئے تم دوست جس کے، دشمن اس کا آسماں کیوں ہو؟

یہی ہے آزمانا، تو ستانا کس کو کہتے ہیں؟
عدو کے ہو لیے جب تم، تو میرا امتحاں کیوں ہو؟

کہا تم نے کہ "کیوں ہو غیر کے ملنے میں رسوائی؟"
بجا کہتے ہو، سچ کہتے ہو، پھر کہیو کہ "ہاں کیوں ہو؟"

نکالا چاہتا ہے کام کیا طعنوں سے تو، غالب؟
ترے بے مہر کہنے سے، وہ تجھ پر مہرباں کیوں ہو؟

## قطعہ ۱۸۵۴ء

خجستہ انجمنِ طوئے میرزا جعفر — کہ جس کے دیکھے سے سب کا ہوا ہے جی محظوظ
ہوئی ہے ایسے ہی فرخندہ سال میں، غالب — نہ کیوں ہو مادۂ سالِ عیسوی "محظوظ"؟

## قطعہ ۱۸۵۴ء

ہوئی جب میرزا جعفر کی شادی — ہوا بزمِ طرب میں رقصِ ناہید
کہا غالب سے: "تاریخ اس کی کیا ہے؟" — تو بولا: "انشراحِ جشنِ جمشید"

● ۱۸۵۴ء

## قطعہ

افطارِ صوم کی کچھ، اگر، دستگاہ ہو — اُس شخص کو ضرور ہے، روزہ رکھا کرے [1]
جس پاس روزہ کھول کے کھانے کو کچھ نہ ہو — روزہ اگر نہ کھائے، تو ناچار کیا کرے؟

## رباعیات

### ۱

● ۱۸۵۴ء

سامانِ خور و خواب کہاں سے لاؤں؟ — آرام کے اسباب کہاں سے لاؤں؟ [2]
روزہ مرا ایمان ہے، غالب، لیکن — خس خانہ و برفاب کہاں سے لاؤں!

### ۲

● ۱۸۵۴ء

کہتے ہیں کہ اب وہ مردم آزار نہیں — عشّاق کی پرسش سے اُسے عار نہیں [3]
جو ہاتھ کہ ظلم سے اُٹھایا ہوگا — کیونکر مانوں کہ اُس میں تلوار نہیں

### ۳

● ۱۸۵۴ء

ہم گرچہ بنے سلام کرنے والے — کرتے ہیں درنگ، کام کرنے والے [4]
کہتے ہیں: "کہیں خدا سے" اللہ اللہ — وہ آپ ہیں صبح و شام کرنے والے

---

۱۔ خط بنام نبی بخش حقیر مورخہ ۴ جون ۱۸۵۴ء۔ نادراتِ غالب ۵۸/۵۳

۲۔ خط بنام حقیر ۴ جون ۱۸۵۴ء نادراتِ غالب ص ۵۳

۳، ۴۔ خط بنام حقیر۔ ۸ مارچ ۱۸۵۵ء نادراتِ غالب ص ۱۱

# غزلیات

## ● ۱۸۵۴/۵۵ء

جور سے باز آئے، پر باز آئیں کیا؟ ؎ کہتے ہیں: "ہم تجھ کو مُنہ دکھلائیں کیا؟"
رات دن گردش میں ہیں سات آسماں ؎ ہو رہے گا کچھ نہ کچھ، گھبرائیں کیا؟
لاگ، ہو، تو اُس کو ہم سمجھیں لگاؤ ؎ جب نہ ہو کچھ بھی، تو دھوکا کھائیں کیا؟
ہو لیے کیوں نامہ بر کے ساتھ ساتھ؟ ؎ یارب، اپنے خط کو ہم پہنچائیں کیا؟
موجِ خوں سر سے گزر ہی کیوں نہ جائے ؎ آستانِ یار سے اُٹھ جائیں کیا؟
عمر بھر دیکھا کیا مرنے کی راہ ؎ مر گئے پر، دیکھیے، دکھلائیں کیا؟
پوچھتے ہیں وہ کہ "غالب کون ہے؟" ؎ کوئی بتلاؤ کہ ہم بتلائیں کیا؟

## ● نومبر ۱۸۵۴ء تا مئی ۱۸۵۷ء

ملے، دو مرشدوں کو قدرتِ حق سے ہیں دو طالب
نظام الدین کو خسرو، سراج الدین کو غالب[1]

## قطعہ

## ● ۱۸۵۵ء

اے شہنشاہِ آسماں اورنگ ؎ اے جہاں دارِ آفتاب آثار
تھا میں اک بے نوائے گوشہ نشیں ؎ تھا میں اک دردمندِ سینہ فگار
تم نے مجھ کو جو آبرو بخشی ؎ ہوئی میری وہ گرمیِ بازار
کہ ہوا مجھ سا ذرّۂ ناچیز ؎ رُوشناسِ ثوابت و سیّار
گرچہ، از روئے ننگِ بے ہنری، ؎ ہوں خود اپنی نظر میں اتنا خوار

---

[1] قیاس ہے کہ یہ شعر وفاتِ ذوق کے بعد اور مئی ۱۸۵۷ء کے ہنگامے سے پہلے کسی وقت کہا گیا ہوگا۔ ذوق ۱۵ نومبر ۱۸۵۴ء کو فوت ہوئے۔

کہ گر اپنے کو میں کہوں خاکی　　جانتا ہوں کہ آئے خاک کو عار

شاد ہوں لیکن اپنے جی میں، کہ ہوں　　بادشہ کا غلامِ کار گزار

خانہ زاد اور مرید اور مدّاح　　تھا ہمیشہ سے یہ عریضہ نگار

بارے، نوکر بھی ہو گیا، صد شکر　　نسبتیں، ہو گئیں مشخّص، چار

نہ کہوں آپ سے، تو کس سے کہوں؟　　مدّعائے ضروری الاظہار

پیر و مرشد، اگرچہ مجھ کو نہیں　　ذوقِ آرایشِ سر و دستار

کچھ تو جاڑے میں چاہیے، آخر　　تا نہ دے، بادِ زمہریر، آزار

کیوں نہ درکار ہو مجھے پوشش؟　　جسم رکھتا ہوں، ہے اگرچہ نزار

کچھ خریدا نہیں ہے اب کے سال　　کچھ بنایا نہیں ہے، اب کی بار

رات کو آگ، اور دن کو دھوپ　　بھاڑ میں جائیں ایسے لیل و نہار

آگ تاپے کہاں تلک انساں!　　دھوپ کھاوے کہاں تلک جاندار

دھوپ کی تابش، آگ کی گرمی　　وَقِنَا رَبَّنَا عَذَابَ النَّار!

میری تنخواہ جو مقرّر ہے　　اُس کے ملنے کا ہے عجب ہنجار

رسم ہے، مردے کی چھ ماہی ایک　　خلق کا ہے اسی چلن پہ، مدار

مجھ کو دیکھو کہ ہوں بقیدِ حیات　　اور چھ ماہی ہو سال میں دو بار

بسکہ لیتا ہوں، ہر مہینے، قرض　　اور رہتی ہے سود کی تکرار

میری تنخواہ میں چہارم کا　　ہو گیا ہے شریک، ساہوکار

آج مجھ سا نہیں زمانے میں　　شاعرِ نغز گوئے خوش گفتار

رزم کی داستان گر سنیے　　ہے، زباں میری، تیغ جوہر دار

بزم کا التزام گر کیجے　　ہے، قلم میری، ابرِ گوہر بار

ظلم ہے، گر نہ دو سخن کی داد　　قہر ہے، گر کرو نہ مجھ کو پیار

آپ کا بندہ اور پھروں ننگا!　　آپ کا نوکر اور کھاؤں اُدھار

میری تنخواہ کیجے ماہ بماہ　　تا نہ ہو، مجھ کو، زندگی دشوار

ختم کرتا ہوں اب دعا پہ کلام　　شاعری سے نہیں مجھے سروکار

تم سلامت رہو ہزار برس!　　ہر برس کے ہوں دن پچاس ہزار

## ● ۱۸۵۵ء قطعہ

نصرت الملک بہادر! مجھے بتلا کہ مجھے
تجھ سے جو اتنی ارادت ہے، تو کس بات سے ہے
گرچہ تو وہ ہے کہ ہنگامہ اگر گرم کرے
رونقِ بزمِ مہ و مہر تری ذات سے ہے
اور میں وہ ہوں کہ گر جی میں کبھی غور کروں
غیر کیا، خود مجھے نفرت مری اوقات سے ہے
خستگی کا ہو بھلا، جس کے سبب سے سرِ دست
نسبت اک گونہ مرے دل کو ترے ہات سے ہے
ہاتھ میں تیرے رہے، توسنِ دولت کی عناں!
یہ دعا، شام و سحر، قاضیِ حاجات سے ہے
تو سکندر ہے، مرا فخر ہے ملنا تیرا
گو شرف خضر کی بھی مجھ کو ملاقات سے ہے
اس پہ گزرے نہ گماں ریو و ریا کا زنہار!
غالبِ خاک نشیں اہلِ خرابات سے ہے

## ● ۱۸۵۵ء قطعہ

ہے چار شنبہ آخرِ ماہِ صفر، چلو
رکھ دیں چمن میں، بھر کے مئے مشکبو کی ناند
جو آئے، جام بھر کے پیے، اور ہو کے مست
سبزے کو روندتا پھرے، پھولوں کو جائے پھاند
غالب، یہ کیا بیاں ہے؟ بجز مدحِ بادشاہ
بھاتی نہیں ہے اب مجھے کوئی نوشت خواند
بٹتے ہیں سونے روپے کے چھلے حضور میں
ہے، جن کے آگے سیم و زر و مہر و ماہ، ماند
یوں سمجھیے کہ بیچ سے خالی کیے ہوئے
لاکھوں ہی آفتاب ہیں، اور بے شمار چاند

## ● ۱۸۵۵ء قطعہ

سہل تھا مسہل، و لے یہ سخت مشکل آ پڑی
مجھ پہ کیا گزرے گی، اتنے روز حاضر بن ہوئے
تین دن مسہل سے پہلے، تین دن مسہل کے بعد
تین مسہل، تین تبریدیں، یہ سب کے دن ہوئے؟

## ● ۱۸۵۵ء قطعہ

سیہ گلیم ہوں، لازم ہے، میرا نام نہ لے — جہاں میں، جو کوئی فتح و ظفر کا طالب ہے
ہوا نہ غلبہ میسّر کبھی کسی پہ مجھے — کہ جو شریک ہو میرا، شریکِ غالب ہے

## ● ۱۸۵۵ء قطعہ

گو ایک بادشاہ کے سب خانہ زاد ہیں — دربار دار لوگ بہم آشنا نہیں
کانوں پہ ہاتھ دھرتے ہیں، کرتے ہوئے سلام — اس سے ہے یہ مراد کہ ہم آشنا نہیں

## ● ۱۸۵۵ء مثنوی

ہاں، دلِ دردمندِ زمزمہ ساز — کیوں نہ کھولے درِ خزینۂ راز؟
خامے کا صفحے پہ رواں ہونا — شاخِ گل کا ہے گلفشاں ہونا
مجھ سے کیا پوچھتا ہے، کیا لکھیے؟ — نکتہ ہائے خرد فزا لکھیے
بارے، آموں کا کچھ بیاں ہو جائے — خامہ، نخلِ رطب فشاں ہو جائے
آم کا، کون، مردِ میداں ہے؟ — ثمر و شاخ، گوے و چوگاں ہے
تاک کے جی میں کیوں رہے ارماں؟ — آئے، یہ گوے اور یہ میداں!
آم کے آگے پیش جاوے خاک — پھوڑتا ہے، جلے پھپھولے، تاک
نہ چلا جب کسی طرح، مقدور — بادۂ ناب بن گیا، انگور
یہ بھی، ناچار، جی کا کھونا ہے — شرم سے پانی پانی ہونا ہے
مجھ سے پوچھو، تمہیں خبر کیا ہے؟ — آم کے آگے نیشکر کیا ہے؟
نہ گل اس میں، نہ شاخ و برگ، نہ بار — جب خزاں آئے، تب ہو اس کی بہار
اور دوڑائیے قیاس کہاں؟ — جانِ شیریں میں یہ مٹھاس کہاں؟
جان میں ہوتی، گر، یہ شیرینی — ق کوہکن، باوجودِ غمگینی

جان دینے میں اُس کو یکتا جان
پر وہ یوں سہل دے نہ سکتا جان

نظر آتا ہے یوں مجھے یہ ثمر
ق کہ دوا خانۂ ازل میں، مگر

آتشِ گل پہ قند کا ہے قوام
شیرے کے تار کا ہے ریشہ نام

یا یہ ہوگا کہ فرطِ رافت سے
باغبانوں نے باغِ جنت سے

انگبیں کے، بحکمِ ربُّ الناس
بھر کے بھیجے ہیں، سر بمہر گلاس

یا لگا کر خضر نے شاخِ نبات
مدتوں تک دیا ہے آبِ حیات

تب ہوا ہے ثمر فشاں، یہ نخل
ہم کہاں، ورنہ، اور کہاں یہ نخل!

تھا ترنجِ زر ایک، خسرو پاس
ق رنگ کا زرد، پر کہاں بو باس!

آم کو دیکھتا اگر یک بار
پھینک دیتا طلائے دست افشار

رونقِ کارگاہِ برگ و نوا
نازشِ دودمانِ آب و ہوا

رہروِ راہِ خلد کا توشہ
طوبیٰ و سدرہ کا جگر گوشہ

صاحبِ شاخ و برگ و بار ہے آم
ناز پروردۂ بہار ہے آم

خاص وہ آم، جو نہ ارزاں ہو
نو برِ نخلِ باغِ سلطاں ہو

وہ کہ ہے والیِ ولایتِ عہد
عدل سے اُس کے، ہے حمایتِ عہد

فخرِ دیں، عزِّ شان، و جاہِ جلال
زینتِ طینت، و جمالِ کمال

کار فرمائے دین و دولت و بخت
چہرہ آرائے تاج و مسند و تخت

سایہ اُس کا، ہما کا سایہ ہے
خلق پر وہ خدا کا سایہ ہے

اے مفیضِ وجودِ سایہ و نور
جب تلک ہے نمودِ سایہ و نور

اس خداوندِ بندہ پرور کو!
وارثِ گنج و تخت و افسر کو

شاد و دلشاد و شادماں رکھیو!
اور غالبؔ پہ مہرباں رکھیو!

# ● ۱۸۵۵ء غزلیات

نہیں کہ مجھ کو قیامت کا اعتقاد نہیں
م شبِ فراق سے، روزِ جزا زیاد نہیں

کوئی کہے کہ شبِ مہ میں کیا برائی ہے؟
م بلا سے، آج اگر دن کو ابر و باد نہیں

جو آؤں سامنے ان کے، تو "مرحبا" نہ کہیں
جو جاؤں واں سے کہیں کو، تو "خیر باد" نہیں

کبھی جو یاد بھی آتا ہوں میں، تو کہتے ہیں
کہ "آج بزم میں کچھ فتنہ و فساد نہیں"

علاوہ عید کے، ملتی ہے اور دن بھی شراب
گدائے کوچۂ میخانہ نامراد نہیں

جہاں میں ہو غم و شادی بہم، ہمیں کیا کام؟
دیا ہے ہم کو خدا نے وہ دل کہ شاد نہیں

تم اُن کے وعدے کا ذکر ان سے کیوں کرو غالبؔ
یہ کیا کہ تم کہو اور وہ کہیں کہ "یاد نہیں"

## ۱۸۵۵ء

آئی اگر بلا، تو جگر سے ٹلے نہیں
ایرا ہی دے کے ہم نے بچایا ہے کشت کو[۱]

کعبے میں جا رہا، تو نہ دو طعنہ، کیا کہیں
بھولا ہوں حقِ صحبتِ اہلِ کنشت کو

طاعت میں تا رہے نہ مے و انگبیں کی لاگ
دوزخ میں ڈال دو، کوئی لے کر بہشت کو

ہوں منحرف نہ کیوں رہ و رسمِ ثواب سے؟
ٹیڑھا لگا ہے قط، قلمِ سرنوشت کو

غالبؔ، کچھ اپنی سعی سے لہنا نہیں مجھے
خرمن جلے، اگر نہ ملخ کھائے کشت کو

## ۱۸۵۵ء

پھر اس انداز سے بہار آئی
کہ ہوئے مہر و مہ، تماشائی

دیکھو، اے ساکنانِ خطۂ خاک
اس کو کہتے ہیں عالم آرائی

کہ زمیں ہو گئی ہے سر تا سر
روکشِ سطحِ چرخِ مینائی

سبزے کو جب کہیں جگہ نہ ملی
بن گیا، روئے آب پر کائی

سبزہ و گل کے دیکھنے کے لیے
چشمِ نرگس کو دی ہے بینائی

ہے ہوا میں شراب کی تاثیر
بادہ نوشی ہے، باد پیمائی

کیوں نہ دنیا کو ہو خوشی، غالبؔ
شاہِ دیندار نے شفا پائی

---

۱؎ - یہ شعر 'یادگارِ غالب' میں درج ہے۔

## ۱۸۵۵ء

روندی ہوئی ہے کوکبۂ شہریار کی م اترائے کیوں نہ، خاکِ سرِ رہگزار کی
جب اُس کے دیکھنے کے لیے آئیں بادشاہ م لوگوں میں کیوں نمود نہ ہو لالہ زار کی
بھوکے نہیں ہیں سیرِ گلستاں کے ہم، ولے م کیونکر نہ کھائیے؟ کہ ہوا ہے بہار کی

# رباعی

## ● ۱۸۵۵ء

ان سیم کے بیجوں کو کوئی کیا جانے بھیجے ہیں جو ارمغاں شہِ والا نے
گن کر دیویں گے ہم دعائیں سو بار م۲۰ فیروزے کی تسبیح کے ہیں یہ دانے

## ● ۱۸۵۶ء قادرنامہ

(قادر) اور (اللہ) اور (یزداں) خدا ہے (نبی، مُرسَل، پیمبر) رہنما
پیشوائے دیں کو کہتے ہیں (امام) وہ رسول اللہ کا قائم مَقام
ہے (صحابی) دوست، خالص (ناب) ہے جمع اُس کی، یاد رکھ، (اَصحاب) ہے
بندگی کا، ہاں، (عبادت) نام ہے نیک بختی کا (سَعادت) نام ہے
کھولنا (افطار) ہے، اور روزہ (صوم) (لَیل) یعنی رات، دن اور روز (یوم)
ہے (صلوٰۃ)، اے مہرباں، اسمِ نماز جس کے پڑھنے سے ہو راضی، بے نیاز
جانماز اور پھر (مُصَلّا) ہے وہی اور (سَجّادہ) بھی گویا ہے وہی
(اسم) وہ ہے، جس کو تم کہتے ہو نام (کعبہ، مکّہ) وہ، جو ہے (بَیت الحرام)
گرد پھرنے کو کہیں گے ہم (طواف) بیٹھ رہنا گوشے میں ہے (اعتکاف)
پھر (فلک، چرخ) اور (گردوں) اور (سپہر) آسماں کے نام ہیں، اے رشکِ مہر

---

۲۱ - قادر نامہ از غالب - پہلا ایڈیشن ۱۲۷۲ھ (۱۸۵۶ء) در مطبع سلطانی دہلی۔

(مہر) سورج، چاند کو کہتے ہیں (ماہ)
ہے محبت (مہر)، لازم ہے نباہ

(غرب) پچھم، اور پورب (شرق) ہے
(ابر) بدلی، اور بجلی (برق) ہے

آگ کا (آتش) اور (آذر) نام ہے
اور انگارے کا (اَخگر) نام ہے

(تیغ) کی ہندی اگر تلوار ہے
فارسی پگڑی کی بھی (دستار) ہے

نیولا (راسو) ہے اور (طاؤس) مور
(کبک) کو ہندی میں کہتے ہیں چکور

(خُم) ہے مٹکا، اور ٹھلیا ہے (سبو)
(آب) پانی، (بحر) دریا، نہر (جُو)

(چاہ) کو کہتے ہیں ہندی میں کنواں
(دُود) کو ہندی میں کہتے ہیں دھواں

دودھ جو پینے کا ہے وہ (شیر) ہے
(طفل) لڑکا، اور بوڑھا (پیر) ہے

(سینہ) چھاتی، (دست) ہاتھ اور (پا) پانو
(شاخ) ٹہنی، (برگ) پتّا، (سایہ) چھانو

(ماہ) چاند (اختر) ہیں تارے، رات (شب)
دانت (دنداں)، ہونٹ کو کہتے ہیں (لب)

(اُستخواں) ہڈی ہے، اور ہے (پوست) کھال
(سگ) ہے کتا اور گیدڑ ہے (شغال)

تل کو (کُنجد) اور (رخ) کو گال کر
گال پر جو تل ہو، اُس کو (خال) کر

کیکڑا (سرطان) ہے، کچھوا (سنگ پُشت)
(ساق) پنڈلی، فارسی مٹھی کی (مشت)

ہے (شکم) پیٹ، اور بغل (آغوش) ہے
کہنی (آرنج) اور کندھا (دوش) ہے

ہندی میں (عقرب) کا بچھو نام ہے
فارسی میں بھوؤں کا (اَبرو) نام ہے

ہے وہی (کژدُم)، جسے (عقرب) کہیں
(نیش) ہے وہ، ڈنک جس کو سب کہیں

ہے، لڑائی (حرب) اور (جنگ) ایک چیز
(کعب) ٹخنا اور (شتالنگ) ایک چیز

ناک (بینی)، (پرّہ) نتھنا، (گوش) کان
کان کی لو (نرمہ) ہے، اے مہربان

(چشم) ہے آنکھ، اور (مژگاں) ہے پلک
آنکھ کی پتلی کو کہیے (مردُمک)

منہ پہ گر جھرّی پڑے، (آژنگ) جان
فارسی چھینکے کی تو (آونگ) جان

مستا (آژخ) اور چھالا (آبلہ)
اور ہے دائی جنائی (قابلہ)

اونٹ (اُشتر)، اور (اُشغر) سیہ ہے
گوشت ہے (لحم)، اور چربی (پیہ) ہے

ہے (زنخ) ٹھوڑی، گلا ہے (حنجرہ)
سانپ ہے (مار) اور جھینگر (زنجرہ)

ہے (زنخ) ٹھوڑی، (ذقن) بھی ہے وہی
(خاد) ہے چیل، اور (زغن) بھی ہے وہی

پھر (غلیواز) اُس کو کہیے، جو ہے چیل
چیونٹی ہے (مور) اور ہاتھی ہے (پیل)

لومڑی (روباہ)، اور (آہو) ہرن
(اسپ) جب ہندی میں گھوڑا نام پائے
(گربہ) بلّی، (موش) چوہا، (دام) جال
(خر) گدھا، اور اس کو کہتے ہیں (الاغ)
ہندی چڑیا، فارسی (گنجشک) ہے
(تابہ) ہے، بھائی، توے کی فارسی
نام مکڑی کا (کلاش) اور (عنکبوت)
(پشّہ) مچھّر، اور مکھّی ہے (مگس)
بھیڑیا (گرگ) اور بکری (گوسپند)
ہاں (گل) کا پھول، (شبنم) اوس ہے
(سقف) چھت ہے، (سنگ) پتھر، اینٹ (خشت)
(خار) کانٹا، (داغ) دھبّہ، (نغمہ) راگ
(زر) ہے سونا، اور (زرگر) ہے سنار
(ریش) داڑھی، موچھ (سبلت) اور (بروت)
زندگانی ہے (حیات)، اور (مرگ) موت
(جملہ) سب، اور (نصف) آدھا، (ربع) پاؤ
ہے (جراحت) اور (زخم) اور گھاؤ (ریش)
(ہفت) سات، اور (ہشت) آٹھ، اور (بست) بیس
ہے (چہل) چالیس، اور (پنجہ) پچاس
(دوش) کل کی رات، اور (امروز) آج
چاہیے ہے ماں کو (مادر) جانتا
پھاوڑا (بیل) اور درانتی (داس) ہے
سبز ہو جب تک، اُسے کہیے (گیاہ)
(چکسہ) پڑیا، (کیسہ) کا تھیلی ہے نام
(خلکندرو) جھنجھنا (نیرو) ہے زور

(شمس) سورج، اور (شعاع) اُس کی کرن
(تازیانہ) کیوں نہ کوڑا نام پائے
(رشتہ) تاگا، (جامہ) کپڑا، (قحط) کال
(دیگدان) چولھا جسے کہیے (اجاغ)
مینگنی جس کو کہیں وہ (پشک) ہے
اور (تیہو) ہے کوے کی فارسی
کہتے ہیں مچھلی کو (ماہی) اور (حوت)
(آشیانہ) گھونسلہ، پنجرہ (قفس)
(میش) کا ہے نام بھیڑ، اے خود پسند
جس کو نقّارہ کہیں، وہ (کوس) ہے
جو بُرا ہے، اُس کو ہم کہتے ہیں (زشت)
(سیم) چاندی، (مس) ہے تانبا، (بخت) بھاگ
(موز) کیلا، اور ککڑی ہے (خیار)
(احمق) اور (نادان) کو کہتے ہیں اُوت
(شوے) خاوند، اور ہے (انباغ) سوت
(صرصر) آندھی، (سیل) نالا، (باد) باؤ
بھینس کو کہتے ہیں، بھائی، (گاومیش)
(سی) اگر کہیے، تو ہندی اُس کی تیس
(ناامیدی) یاس، اور (امّید) آس
(آرد) آٹا، اور (غلّہ) ہے اناج
اور بھائی کو (برادر) جانتا
فارسی (کاہ) اور ہندی گھاس ہے
خشک ہو جاتی ہے، تب کہتے ہیں (کاہ)
فارسی میں دھپّے کا (سیلی) ہے نام
(بادفر) پھرکی ہے، اور ہے (دزد) چور

انگبیں (شہد) اور (عسل) ہے، اے عزیز
(آتش) اور (آذر) کی ہندی ڈکار
روئی کو کہتے ہیں (پنبہ) سُن رکھو
(خانہ) گھر ہے، اور کوٹھا (بام) ہے
ہے بنولا (پنبہ دانہ) لاکلام
گر (دریچہ) فارسی کھڑکی کی ہے
ہے کہانی کی (فسانہ) فارسی
(نعل در آتش) اُسی کا نام ہے
(لیت) اور ستو کو کہتے ہیں (سویق)
(تار) تانا، (پود) بانا، یاد رکھ
(بوسہ) چُمّی، چپا ہنا ہے (خواستن)
خوش رہو، ہنسنے کو (خندیدن) کہو
ہے (ہراسیدن) بھی ڈرنا، کیوں ڈرو؟
ہے گزرنے کی (گزشتن) فارسی
وہ (شمردن) ہے، جیسے گانا کہیں
(زیستن) کو جانِ من، جینا کہو
دوڑنے کی فارسی ہے (تاختن)
(دوختن) سینا، (دریدن) پھاڑنا
(کاشتن) بونا ہے، اور (کشتن) بھی ہے
ہے ٹپکنے کی (چکیدن) فارسی
گودنا (جستن)، (بریدن) کاٹنا
دیکھنا (دیدن)، (رسیدن) بھاگنا
(آسیدن) آنا، بنانا (ساختن)
(سوختن) جلنا، چمکنا (تافتن)
باندھنا (بستن)، (کشادن) کھولنا۔

نام کو ہیں تین، پر ہے ایک چیز
(مے) شراب، اور پینے والا (میگسار)
آم کو کہتے ہیں (انبہ) سُن رکھو
تلعہ (دِژ)، کھائی کا (خندق) نام ہے
اور تربز (ہندوانہ) لاکلام
(سرزنش) بھی فارسی جھڑکی کی ہے
اور شعلے کی (زبانہ) فارسی
جو کہ بے چین اور بے آرام ہے
(ژرف) اور گہرے کو کہتے ہیں (عمیق)
(آزمودن) آزمانا یاد رکھ
کم ہے (اندک)، اور گھٹانا (کاستن)
گر ڈرو، ڈرنے کو (ترسیدن) کہو
اور (جنگیدن) ہے لڑنا، کیوں لڑو؟
اور پھرنے کی ہے (گشتن) فارسی
ہے وہ (آوردن)، جیسے لانا کہیں
اور (نوشیدن) کو تم پینا کہو
کھیلنے کی فارسی ہے (باختن)
(کاشتن) بوتا ہے (رفتن) جھاڑنا
کاتنے کی فارسی (رشتن) بھی ہے
اور سُننے کی (شنیدن) فارسی
اور (لیسیدن) کی ہندی چاٹنا
جان لو، (بیدار بودن) جاگنا
ڈالنے کی فارسی (انداختن)
ڈھونڈھنا (جُستن) ہے پانا (یافتن)
(داشتن) رکھنا ہے، (شکستن) توڑنا

تولنے کو اور (سنجیدن) کہو — پھر خفا ہونے کو (رنجیدن) کہو
فارسی سونے کی (خفتن) جانیے — منہ سے کچھ کہنے کو (گفتن) جانیے
کھینچنے کی ہے (کشیدن) فارسی — اور اُگنے کی (رُومیدن) فارسی
اونگھنا پوچھو (غنودن) جان لو — مانجھنا چاہو، (زدودن) جان لو
ہے قلم کا فارسی میں (خامہ) نام — ہے غزل کا فارسی میں (چامہ) نام
کس کو کہتے ہیں غزل؟ ارشاد ہو — ہاں، غزل پڑھیے، سبق گر یاد ہو

غزل

صبح سے دیکھیں گے رستا یار کا — جمعے کے دن وعدہ ہے دیدار کا
وہ چرا وے باغ میں میوہ جسے — پھاند جانا، یاد ہو، دیوار کا
پل ہی پر سے پھیر لائے ہم کو لوگ — ورنہ، تھا اپنا ارادہ پار کا
شہر میں چھڑیوں کے میلے کی ہے بھیڑ — آج عالم اور ہے بازار کا
لال ڈگی پر کرے گا جا کے کیا؟ — پل پہ چل، ہے آج دن اتوار کا
گر نہ ڈر جاؤ، تو دکھلاؤں تمہیں — کاٹ، اپنی کاٹھ کی تلوار کا
واہ بے لڑکے، پڑھی اچھی غزل — شوق، ابھی سے ہے تجھے، اشعار کا
لو سنو کل کا سبق، آ جاؤ تم — پوڑی (آنسار) اور ڈبھی (پاردم)
چھلنی کو (غربال، پرویزن) کہو — چھید کو تم (رخنہ) اور (روزن) کہو
(چہ) کے معنی کیا، (چگویم) کیا کہوں — (من شوم خاموش) میں چپ ہو رہوں
(باز خواہم رفت) میں پھر جاؤں گا — (نان خواہم خورد) روٹی کھاؤں گا
فارسی کیوں کی (چرا) ہے، یاد رکھ — اور گھٹنا لا (دولا) ہے، یاد رکھ
(دشت)، (صحرا) اور جنگل ایک ہے — پھر (سہ شنبہ) اور منگل ایک ہے
جس کو (ناداں) کہیے وہ انجان ہے — فارسی بینگن کی (بادنجان) ہے
جس کو کہتے ہیں جمائی، (فاژہ) ہے — جو ہے انگڑائی، وہی (خمیازہ) ہے
(بارہ) کہتے ہیں کڑے کو، ہم سے پوچھ — پاڑ ہے (تالار)، ایک عالم سے پوچھ
جس طرح گہنے کی (زیور) فارسی — اس طرح ہنسلی کی (پرگر) فارسی
بھڑ کی، بھائی، فارسی (زنبور) ہے — دسپنا (انبر) ہے اور (انبور) ہے
فارسی (آئینہ)، ہندی آرسی — اور ہے کنگھے کی، (شانہ)، فارسی

ہنگ (اَنگوزہ) ہے، اور (آرزیر) رانگ     (ساز) باجا، اور ہے آواز (بانگ)

(زوجہ) جورُو، (زِیزنہ) بہنوئی کو جان     (خشم) غصّے اور بدخوئی کو جان

لوہے کو کہتے ہیں (آہن) اور (حدید)     جو نئی ہو چیز، اُسے کہیے (جدید)

ہے (نوا) آواز، ساماں اور اَوَل     (نرخ) قیمت، اور (بہا) یہ سب ہیں مول

(سیر) لہسن، (ترب) مولی، (تَرَہ) ساگ     کھا (بخور)، برخیز اُٹھ، (بگریز) بھاگ

روئی کی پونی کا ہے (پاغُندہ) نام     (دوک) تکلے کو کہیں گے لا کلام

(گیتی) اور (گیہاں) ہے دُنیا، یاد رکھ     اور ہے (کندآف) دُھنیا، یاد رکھ

(کوہ) کو ہندی میں کہتے ہیں پہاڑ     فارسی (گلخن) ہے اور ہندی ہے بھاڑ

تکیہ (بالش)، اور بچھونا بسترا     اصل (بستر) ہے، سمجھ لو تم ذرا

بسترا بولیں سپاہی اور فقیر     ورنہ (بستر) کہتے ہیں برنا و پیر

(پیر) بوڑھا اور (برنا) ہے جواں     جان کو البتہ کہتے ہیں (رواں)

اینٹ کے گارے کا نام (آژند) ہے     ہے (نصیحت) بھی وہی، جو (پند) ہے

(بند) کو (اَندرز) بھی کہتے ہیں، ہاں     (اَرض) ہے، پر (مرز) بھی کہتے! ہاں

کیا ہے (اَرض) اور (مرز)، تم سمجھے؟ (زمیں)     (عُنق) گردن، اور پیشانی (جبیں)

(آس) چکّی، (آسیا) مشہور ہے     اور (فوفل) چھالیا مشہور ہے

بانسلی (نَے) اور (جھلاجل) جھانجھ ہے     پھر (سَتَروَن) اور (عقیمہ) بانجھ ہے

(کُحل) سُرمہ، اور سلائی (میل) ہے     جس کو جھولی کہیے، وہ (زنبیل) ہے

پایا قادرنامے نے آج اختتام     اک غزل تم اور پڑھ لو، والسلام!

غزل

شعر کے پڑھنے میں کچھ حاصل نہیں     مانتا، لیکن ہمارا دل، نہیں

علم سے ہی قدر ہے انسان کی     ہے وہی انسان، جو جاہل نہیں

کیا کہیں کھائی ہے حافظ جی کی مار؟     آج ہنستے آپ جو کھِل کھِل نہیں

کس طرح پڑھتے ہو، رُک رُک کر، سبق؟     ایسے پڑھنے کا تو میں قائل نہیں

جس نے قادرنامہ سارا پڑھ لیا     اُس کو آمدنامہ کچھ مشکل نہیں

مئی ۱۸۵۷ء تا ۱۸۶۲ء

# متفرق

## تیسرا مطبوعہ ایڈیشن ۱۸۶۱ء

## چوتھا مطبوعہ ایڈیشن ۱۸۶۲ء

(پانچویں مطبوعہ ایڈیشن (۱۸۶۳ء) کے تمام
اشعار چوتھے مطبوعہ ایڈیشن تک شاملِ دیوان
ہو کر شائع ہو چکے تھے)

# قطعہ[۱]

## ۱۸۵۷ء

بس کہ فعّالِ ما یُرید ہے آج
ہر سلحشور انگلستاں کا

گھر سے بازار میں نکلتے ہوئے
زہرہ، ہوتا ہے آب، انساں کا

چوک جس کو کہیں، وہ مقتل ہے
گھر، بنا ہے نمونہ زنداں کا

شہرِ دہلی کا ذرّہ ذرّہ خاک
تشنۂ خوں ہے، ہر مسلماں کا

کوئی واں سے نہ آ سکے یاں تک
آدمی ، واں نہ جا سکے، یاں کا

میں نے مانا کہ مل گئے، پھر کیا؟
وہی رونا تن و دل و جاں کا

گاہ جل کر کیا کیے شکوہ
سوزشِ داغہائے پنہاں کا

گاہ رو کر کہا کیے باہم
ماجرا دیدہ ہائے گریاں کا

اس طرح کے وصال سے یارب!
کیا مٹے دل سے داغ ہجراں کا؟

## بعد از ۱۸۵۷ء — قطعہ

مسلمانوں کے میلوں کا ہوا قتل
بچے ہے جوگ مایا اور دہلی[۲]

نشاں باقی نہیں ہے سلطنت کا
مگر، ہاں، نام کو اورنگ زیبی

---

(۱) "یہ قطعہ اردوئے معلّٰی: ۲۱۰ میں علائی کے نام کے ایک خط کے ساتھ بغیر کسی حوالے کے چھپا ہے۔ مضمون سے اندازہ ہوتا ہے کہ ۱۸۵۷ء کے ہنگامے سے متعلق ہے۔"

(۲) تفصیل کے لیے دیکھیے 'غالب کے بعض غیر متداول اشعار کا زمانۂ فکر' ص ۴۴

## ● مارچ ۱۸۶۱ء یا قبل از مارچ ۱۸۶۱ء

# سہرا

ہم نشیں تارے ہیں، اور چاند شہاب الدیں خاں
بزمِ شادی ہے فلک، کاہکشاں ہے سہرا

ان کو لڑیاں نہ کہو، بحر کی موجیں سمجھو
ہے تو کشتی میں، و لے بحرِ رواں ہے سہرا ٹ

## ● بعد از ۱۸۵۷ء غزلیات

آپ نے "مَسَّنِیَ الضُّرُّ" کہا ہے تو سہی
یہ بھی، یا حضرتِ ایوب! گلا ہے تو سہی

رنج، طاقت سے سوا ہو، تو نہ پیٹوں کیونکر؟
ذہن میں، خوبیِ تسلیم و رضا، ہے تو سہی

ہے غنیمت کہ بامّید گزر جائے گی عمر
نہ ملے داد، مگر روزِ جزا ہے تو سہی

دوست گر کوئی نہیں ہے، جو کرے چارہ گری
نہ سہی، لیک تمنّائے دوا ہے تو سہی

غیر سے، دیکھیے، کیا خوب نباہی اُس نے
نہ سہی ہم سے، پر اُس بت میں وفا ہے تو سہی

نقل کرتا ہوں اُسے نامۂ اعمال میں، مَیں
کچھ نہ کچھ روزِ ازل تم نے لکھا ہے تو سہی

کبھی آجائے گی! کیوں کرتے ہو جلدی غالب؟
شہرۂ تیزیِ شمشیرِ قضا ہے تو سہی ٹ

## ● بعد از ۱۸۵۷ء

دو رنگیاں یہ زمانے کی، جیتے جی ہیں سب
کہ مُردوں کو نہ بدلتے ہوئے کفن دیکھا ث

## ● بعد از ۱۸۵۷ء

پیری میں بھی کمی نہ ہوئی تاک جھانک کی
روزن کی طرح، دید کا آزار رہ گیا

وہ مرغ ہے خزاں کی صعوبت سے بے خبر
آیندہ سال تک جو گرفتار رہ گیا ج

ٹ، ٹ، ث، ج۔ تفصیل کے لیے دیکھیے غالب کے بعض غیر متداول اشعار کا زمانۂ فکر، ص ۴۳، ۴۵، ۴۷، ۴۹

# قصیدہ

## ۱ — ۱۸۵۸ء

مُلاذِ کشور و لشکر، پناہِ شہر و سپاہ — جنابِ عالیِ ایلن برونِ والا جاہ [ط]

بلند رتبہ وہ حاکم، وہ سرفراز امیر — کہ باج تاج سے لیتا ہے جس کا طرفِ کلاہ

وہ محضِ رحمت و رافت، کہ بہرِ اہلِ جہاں — نیابتِ دمِ عیسیٰ کرے ہے، جس کی نگاہ

وہ عینِ عدل کہ دہشت سے جس کی پرسش کی — بنے ہے شعلۂ آتش، انیسِ پرِ کاہ

زمیں سے سودہ گوہر اُٹھے، بجائے غبار — جہاں ہو، توسنِ حشمت کا اُس کے جولاں گاہ

وہ مہرباں ہو، تو انجم کہیں: "الٰہی، شکر!" — وہ خشمگیں ہو، تو گردوں کہے: "خدا کی پناہ"

یہ اس کے عدل سے اضداد کو ہے آمیزش — کہ دشت و کوہ کے اطراف میں، بہ ہر سرِ راہ (ق)

ہژبر پنجے سے لیتا ہے کام شانے کا — کبھی جو ہوتی ہے اُلجھی ہوئی دمِ روباہ

نہ آفتاب، وے آفتاب کا ہم چشم — نہ بادشاہ، وے رتبے میں ہمسرِ شاہ

خدا نے اُس کو دیا ایک خوبرو فرزند — ستارہ جیسے چمکتا ہوا بہ پہلوئے ماہ

زہے ستارۂ روشن، کہ جو اُسے دیکھے — شعاعِ مہرِ درخشاں ہو، اُس کا تارِ نگاہ

خدا سے ہے یہ توقع کہ عہدِ طفلی میں — بنے گا، شرق سے تا غرب، اِس کا بازی گاہ

جوان ہو کے کرے گا یہ وہ جہاں بانی — کہ تابع اِس کے ہوں روز و شبِ سپید و سیاہ

کہے گی خلق اِسے: "داورِ سپہر شکوہ" — لکھیں گے لوگ اِسے: "خسروِ ستارہ سپاہ"

---

ط یہ قصیدہ میرزا صاحب نے منشی شیو نراین کی طرف سے مسٹر ایلن برون کے یہاں بیٹا پیدا ہونے کی مبارکباد پر لکھا تھا۔ چنانچہ منشی جی کو خط میں لکھتے ہیں:

"کل آپ کا خط آیا۔ رات بھر میں نے فکرِ شعر میں خونِ جگر کھایا۔ ۱۴ شعر کا قصیدہ لکھ کر تمھارا حکم بجا لایا۔ میرے دوست، خصوصاً میرزا تفتہ، جانتے ہیں کہ میں فنِ تاریخ کو نہیں جانتا۔ اس قصیدے میں ایک روشِ خاص سے سنہ ۱۸۵۸ء کا اظہار کر دیا ہے۔ خدا کرے تمھارے پسند آوے۔ تم خود قدردانِ سخن ہو، اور تین استاد اس فن کے تمھارے یار ہیں۔ میری محنت کی داد مل جائے گی۔"

عطا کرے گا خداوندِ کارساز اسے
روانِ روشن و طبعِ خوش و دلِ آگاہ

ملے گی اس کو وہ عقلِ نہفتہ داں کہ اسے
پڑے نہ، قطعِ خصومت میں، احتیاجِ گواہ

یہ ترکتاز سے، بہم کرے گا کشورِ روس
یہ لے گا، بادشہِ چیں سے، باجِ تخت و کلاہ

سنینِ عیسوی اٹھارہ سو اور اٹھاون
یہ چاہتے ہیں، جہاں آفریں سے، شام و پگاہ

یہ جتنے سینکڑے ہیں، سب ہزار ہو جاویں
دراز اس کی ہو عمر اس قدر، سخن کوتاہ

امیدوارِ عنایات، شیو نارائن
کہ آپ کا ہے نمک خوار اور دولت خواہ

یہ چاہتا ہے کہ دنیا میں عزّ و جاہ کے ساتھ
تمھیں اور اس کو سلامت رکھے سدا اللہ!

## ● ۱۸۵۸ء غزل

بہت سہی غمِ گیتی، شراب کم کیا ہے؟ م
غلامِ ساقیِ کوثر ہوں، مجھ کو غم کیا ہے؟ [۱]

تمھاری طرز و روش، جانتے ہیں ہم، کیا ہے م
رقیب پر ہے اگر لطف، تو ستم کیا ہے؟

نہ حشر و نشر کا قائل، نہ کیش و ملت کا
خدا کے واسطے! ایسے کی پھر قسم کیا ہے؟

وہ داد و دید گراں مایہ شرط ہے ہمدم
وگرنہ، مہرِ سلیماں و جامِ جم کیا ہے؟

کٹے تو شب کہیں، کاٹے، تو سانپ کہلاوے
کوئی بتاؤ کہ وہ زلفِ خم بخم کیا ہے؟

لکھا کرے کوئی احکامِ طالعِ مولود
کسے خبر ہے کہ واں جنبشِ قلم کیا ہے؟

سخن میں خامۂ غالب کی آتش افشانی م
یقیں ہے ہم کو بھی، لیکن اب اس میں دم کیا ہے؟

## ● قبل از ۱۸۶۰ء مرثیہ

ہاں، اے نفسِ بادِ سحر، شعلہ فشاں ہو
اے دجلۂ خوں، چشمِ ملائک سے رواں ہو [۲]

---

۱ خط بنام مرزا حاتم علی مہر۔ اوائل جولائی ۱۸۵۸ء

۲ سرورِ ریاض ص ۲۳ تا ۲۷۔ از ریاض الدین احمد سندیلوی ریاض تخلص۔

یہ بند خود غالب نے "اپنے دستِ خاص سے لکھ کر" ۲۲ جولائی ۱۸۶۰ء کو احمد سندیلوی کو دیے تھے۔

اے زمزمۂ قُم، لبِ عیسیٰ پہ فغاں ہو　　اے ماتمیانِ شہِ مظلوم کہاں ہو؟

بگڑی ہے بہت بات، بنائے نہیں بنتی
اب گھر کو بغیر آگ لگائے نہیں بنتی

تابِ سخن و طاقتِ غوغا نہیں ہم کو　　ماتم میں شہِ دیں کے ہیں، سودا نہیں ہم کو
گھر پھونکنے میں اپنے، محابا نہیں ہم کو　　گر چرخ بھی جل جائے، تو پروا نہیں ہم کو

یہ گھر کہ بنے پایہ جو مدّت سے بپا ہے
کیا خیمۂ شبیر سے رتبے میں سوا ہے؟

کچھ اور ہی عالم ہے دل و چشم و زباں کا　　کچھ اور ہی نقشا نظر آتا ہے جہاں کا
کیسا فلک؟ اور مہرِ جہاں تاب کہاں کا　　ہوگا دلِ بیتاب کسی سوختہ جاں کا

اب صاعقہ و مہر میں کچھ فرق نہیں ہے
گرتا نہیں، اس رو سے کہو، برق نہیں ہے

# شعر

## ● قبل از ۱۸۶۰ء

اگر ہوتا تو کیا ہوتا، یہ کہیے　　نہ ہونے پر ہیں یہ باتیں دہن کی[1]

## ● ۱۸۶۰ء　قطعہ

جب کہ سید غلام بابا نے　　مسندِ عیش پر جگہ پائی[2]
ایسی رونق ہوئی برات کی رات　　کہ کواکب ہوئے تماشائی

---

[1] تفصیل کے لیے دیکھیے "غالب کے بعض غیر متداول اشعار کا زمانۂ فکر" ص ۵
[2] خط بنام سیاح، ۳۱ جولائی ۱۸۶۰ء

## قطعہ

### ۱۸۶۰ء

ہزار شکر کہ سید غلام بابا نے — فرازِ مسندِ عیش و طرب جگہ پائی [1]
زمیں پہ ایسا تماشا ہوا برات کی رات — کہ آسماں پہ کواکب بنے تماشائی

## قبل از ۱۸۶۱ء غزلیات

حالت ترے عاشق کی یہ اب آن بنی ہے — اعضا شکنی ہو چکی، اب جاں شکنی ہے [2]

### قبل از ۱۸۶۱ء

گھر سے نکالنا ہے اگر، ہاں نکالیے — ناحق کی کھینچیں نہ، مری جاں، نکالیے [3]
لیں بوسہ، یا مصیبتِ ہجراں بیاں کریں — اک منہ ہے، کون کون سے ارماں نکالیے

### قبل از ۱۸۶۱ء

جو معشوق زلفِ دوتا باندھتے ہیں — مرے سر سے کالی بلا باندھتے ہیں [4]

### قبل از ۱۸۶۱ء

وصل میں ہجر کا ڈر یاد آیا — عینِ جنت میں سقر یاد آیا [5]

---

۱۔ خط بنام سیاح۔ ۳۱ جولائی ۱۸۶۰ء

۲، ۳، ۴، ۵۔ قاضی سراج دھولپوری کا مرتبہ "باغِ بہار"، تاریخِ ختمِ کتاب، صفر ۱۲۷۸ھ مطابق ۱۵ اگست ۱۸۶۱ء۔ مضمون شائع شدہ ہماری زبان۔ ۸ اگست ۱۹۶۱ء

## ۱۸۶۱ء

## قطعہ

اس کتابِ طرب نصاب نے جب — آب و تابِ انطباع کی پائی[۱]
فکرِ تاریخِ سال میں، مجھ کو — ایک صورت نئی نظر آئی
ہندسے پہلے سات سات کے دو — دیے ناگاہ مجھ کو دکھلائی
اور پھر ہندسہ تھا بارہ کا — با ہزاراں ہزار زیبائی
سالِ ہجری تو ہو گیا معلوم — بے شمولِ عبارت آرائی
مگر، اب ذوقِ بذلہ سنجی کو — ہے جداگانہ کارفرمائی
سات اور سات ہوتے ہیں چودہ — بامیدِ سعادت افزائی
غرض اس سے ہیں چاردہ معصوم — جن سے ہے چشمِ جاں کو بینائی
اور بارہ امام ہیں، بارہ — جن سے ایماں کو ہے توانائی
ان کو، غالب، یہ سال اچھا ہے — جو ائمہ کے ہیں تولائی

## ۱۸۶۲ء

## قطعہ

سلیم خاں کہ وہ ہے نورِ چشمِ واصل خاں — حکیم حاذق و دانا ہے، وہ لطیف کلام[۲]
تمام دہر میں اس کے مطب کا چرچا ہے — کسی کو یاد بھی لقمان کا نہیں ہے نام
اسے فضائلِ علم و ہنر کی افزائش — ہوئی ہے، مبدعِ عالم سے اس قدر انعام
کہ بحثِ علم میں، اطفالِ ابجدی اس کے — ہزار بار فلاطوں کو دے چکے الزام
عجیب نسخۂ نادر، لکھا ہے ایک اس نے — کہ جس میں حکمت و طب ہی کے مسئلے ہیں تمام
نہیں کتاب، ہے اک گنجِ نکاتِ بدیع — نہیں کتاب، ہے اک معدنِ جواہر کام
کل، اس کتاب کے سال تمام میں، جو مجھے — کمالِ فکر میں دیکھا، خرد نے، بے آرام

---

۱۔ تذکرہ سراپا سخن از محسن علی محسن لکھنوی، ص ۲۹۳ - ۱۲۷۷ھ (۶۱/۱۸۶۰ء)۔

۲۔ تکشیفِ حکمت از حکیم محمد سلیم خاں دہلوی، مطبوعہ مارچ ۱۸۶۹ء، ص ۱۸۰

